كُلِّ الصَّلٰوةِ يَقْرَأُ فَمَا اَسْمَعَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَسْمَعْنَا كُمْ وَمَا اَخْفٰى مِنَّا اَخْفَيْنَاهُ مِنْكُمْ فَقَالَ لَهٗ رَجُلٌ: اِنْ لَّمْ اَزِدْ عَلٰى اُمِّ الْقُرْاٰنِ فَقَالَ اِنْ زِدْتَّ عَلَيْهَا فَهُوَ خَيْرٌ وَاِنِ انْتَهَيْتَ اِلَيْهَا اَجْزَأَتْ عَنْكَ. [بخاری: ۷۷۲؛ نسائی: ۹۶۹]

قراءت کرنی چاہیے۔ رسول اکرم ﷺ نے جس نماز میں ہم کو قراءت سنائی، ویسی ہی ہم نے تم کو سنا دی اور جو نماز رسول اکرم ﷺ نے غیر جہری پڑھی ویسی ہی ہم نے بھی پڑھ کے تم کو بتا دی جس پر ایک آدمی نے کہا کہ اگر میں سورۂ فاتحہ کے علاوہ کچھ اور نہ پڑھوں تو کیا حرج ہے؟ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے جواب دیا۔ سورۂ فاتحہ کے بعد قرآن کریم کی مزید آیات پڑھو تو یہ تمہارے لئے بہتر ہے اور اگر صرف سورۂ الحمد پڑھو تو وہ بھی کافی ہے۔



فائدہ: اس حدیث شریف سے بھی ثابت ہے کہ سورۂ فاتحہ پڑھنا واجب ہے اور اسی پر اجماع ہے کہ مزید کسی سورت کا پڑھنا مستحب ہے۔ فجر، جمعہ اور دوسری نمازوں میں سورۂ فاتحہ کی قراءت کے ساتھ اور کسی سورت کا ملانا تمام علما کے نزدیک سنت ہے۔ قاضی عیاض رحمہ اللہ نے بعض مالکی مسلک کے اشخاص کا یہ قول بیان کیا ہے کہ سورۂ فاتحہ کے بعد دوسری سورت پڑھنا واجب ہے حالانکہ یہ قول شاذ اور مردود ہے۔ البتہ تیسری اور چوتھی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد قرآن کریم کی کسی سورت یا آیت کا پڑھنا مستحب ہے یا غیر مستحب؟ اس بارے میں علما کا باہمی اختلاف ہے۔ امام مالک رحمہ اللہ سورت کے ملانے کو مکروہ کہتے ہیں۔ امام شافعی رحمہ اللہ نے اپنے آخری بیان میں اسے مستحب قرار دیا ہے۔ اور ان کا قدیم اور ابتدائی بیان یہی ہے کہ سورت ملانا غیر مستحب ہے۔ بعض دوسرے ائمہ کا بیان ہے کہ نمازی کو اختیار ہے چاہے وہ سورت ملائے یا صرف تسبیح کہے۔ اور یہ قول ضعیف ہے۔ جمہور کا متفقہ بیان کہ نماز جنازہ میں صرف سورۂ فاتحہ پڑھ کر آمین کہہ لے البتہ نفلی نماز میں سورت ملانا مستحب ہے اور حقیقت یہ ہے کہ سورۂ فاتحہ کے بعد کوئی سورت یا آیت پڑھنا مستحب ہے اور اس کے ترک سے سجدۂ سہو لازم نہیں آتا۔ (مختصراً امام نووی رحمہ اللہ)

(۸۸۴) عَنْ عَطَاءٍ قَالَ: قَالَ اَبُوْهُرَيْرَةَ: فِيْ كُلِّ صَلٰوةٍ قِرَاءَةٌ فَمَا اَسْمَعَنَا النَّبِيُّ ﷺ اَسْمَعْنَا كُمْ وَمَا اَخْفٰى مِنَّا اَخْفَيْنَاهُ مِنْكُمْ مَنْ قَرَأَ بِاُمِّ الْكِتَابِ فَقَدْ اَجْزَأَتْ عَنْهُ وَمَنْ زَادَ فَهُوَ اَفْضَلُ.

عطاء رحمہ اللہ نے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا یہ قول بیان کیا کہ ہر نماز میں قراءت ہے اور جس نماز میں رسول اکرم ﷺ نے باآواز بلند قراءت کر کے ہمیں اس کی تعلیم دی ویسی ہی ہم نے تم کو سنا دی۔ اور جو نماز آپ ﷺ نے غیر جہری ادا فرمائی ویسی ہی ہم نے تم کو ادا کر کے بتا دی۔ جس نے سورۂ فاتحہ پڑھی اس کی نماز پوری ہوئی اور جس نے اس پر مزید کسی سورت یا آیات کا اضافہ کیا تو یہ بہتر ہے۔



۸۸۵۔ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ دَخَلَ الْمَسْجِدَ فَدَخَلَ رَجُلٌ فَصَلّٰى ثُمَّ جَآءَ فَسَلَّمَ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَرَدَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اِرْجِعْ فَصَلِّ فَاِنَّكَ لَمْ تُصَلِّ)) فَرَجَعَ الرَّجُلُ فَصَلّٰى كَمَا كَانَ صَلّٰى ثُمَّ جَآءَ اِلَى النَّبِيِّ ﷺ فَسَلَّمَ عَلَيْهِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((وَعَلَيْكَ السَّلَامُ)) ثُمَّ قَالَ: ((اِرْجِعْ فَصَلِّ فَاِنَّكَ لَمْ تُصَلِّ)) حَتّٰى فَعَلَ

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ ﷺ مسجد میں تشریف فرما تھے اتنے میں ایک آدمی آیا اس نے نماز پڑھنے کے بعد آپ ﷺ کو سلام کیا۔ آپ ﷺ نے سلام کا جواب دے کر فرمایا: ”جاؤ نماز پڑھو تم نے نماز نہیں پڑھی۔“ تو اس نے واپس ہو کر پہلے کی طرح نماز پڑھی اور لوٹ کر آپ ﷺ کو سلام کیا۔ آپ ﷺ نے وعلیکم السلام کہتے ہوئے فرمایا: ”جاؤ نماز پڑھو تم نے نماز ادا نہیں کی۔“ چنانچہ اسی طرح وہ نماز پڑھتا اور لوٹ کر آپ ﷺ کو سلام کرتا۔ اور آپ ﷺ یہی فرماتے: ”جاؤ نماز پڑھو تم نے نماز ادا نہیں کی۔“ آخر اس شخص نے عرض کیا: یا

ذٰلِكَ ثَلٰثَ مَرَّاتٍ فَقَالَ الرَّجُلُ: وَالَّذِیْ بَعَثَكَ بِالْحَقِّ مَا اُحْسِنُ غَیْرَ هٰذَا عَلِّمْنِیْ قَالَ: ((اِذَا قُمْتَ اِلَی الصَّلٰوةِ فَكَبِّرْ ثُمَّ اقْرَأْ مَا تَیَسَّرَ مَعَكَ مِنَ الْقُرْاٰنِ ثُمَّ ارْكَعْ حَتّٰی تَطْمَئِنَّ رَاكِعًا ثُمَّ ارْفَعْ حَتّٰی تَعْتَدِلَ قَائِمًا ثُمَّ اسْجُدْ حَتّٰی تَطْمَئِنَّ سَاجِدًا ثُمَّ ارْفَعْ حَتّٰی تَطْمَئِنَّ جَالِسًا ثُمَّ افْعَلْ ذٰلِكَ فِیْ صَلٰوتِكَ كُلِّهَا)). [بخاری: ۷۵۷، ۷۹۳، ۶۲۵۱؛ ابوداود: ۸۵۶؛ ترمذی: ۳۰۳؛ نسائی: ۸۸۳]

رسول اللہ! قسم ہے اس ذات کی جس نے آپ ﷺ کو برحق بنایا ہے، میں اس سے زیادہ اچھے طریقے کے علاوہ مزید کسی چیز سے ناواقف ہوں۔ براہ کرم آپ ﷺ ہی مجھے بتا دیجئے؟ تو ارشاد ہوا: ''تم جب نماز کیلئے کھڑے ہو تو پہلے اللہ اکبر کہو اور پھر جتنا قرآن کریم تم بآسانی پڑھ سکتے ہو وہ پڑھو اس کے بعد رکوع کرو اور پھر بہ آرام بالکل سیدھے کھڑے ہو جاؤ اور اس کے بعد بہ اطمینان سجدہ کرو اور پھر بہ اطمینان قعدہ میں بیٹھو اور اسی طرح اپنی پوری نماز میں کیا کرو۔''

○ ○ ○ ○

(۸۸۶) عَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ اَنَّ رَجُلًا دَخَلَ الْمَسْجِدَ فَصَلّٰی وَرَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِیْ نَاحِیَةٍ وَسَاقَا الْحَدِیْثَ بِمِثْلِ هٰذِهِ الْقِصَّةِ وَزَادَا فِیْهِ: ((اِذَا قُمْتَ اِلَی الصَّلٰوةِ فَاَسْبِغِ الْوُضُوْءَ ثُمَّ اسْتَقْبِلِ الْقِبْلَةَ فَكَبِّرْ)). [بخاری: ۶۲۵۱، ۶۶۶۷؛ ابوداود: ۸۵۶؛ ترمذی: ۲۶۹۲؛ ابن ماجه: ۱۰۶۰، ۳۶۹۵]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ ایک شخص نے مسجد میں داخل ہو کر نماز پڑھی اور رسول اکرم ﷺ مسجد کے ایک گوشہ میں تشریف فرما تھے۔ اس کے بعد پوری حدیث متذکرہ بالا بیان کرتے ہوئے اس کے آخر میں فرمایا: ''تم جب نماز پڑھنے کیلئے کھڑے ہو تو اچھی طرح وضو کرو پھر قبلہ رو کھڑے ہو اور اس کے بعد تکبیر کہو۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: ٹھہر ٹھہر کے اطمینان کے ساتھ تمام نماز کے ارکان ادا کئے جائیں۔ اس کو تعدیل ارکان کہتے ہیں۔ جو تمام علما کے نزدیک فرض ہے۔ اور اسی حدیث کو تعدیل ارکان کیلئے جمہور دلیل وثبوت میں پیش کرتے ہیں اور امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ نے اسے واجب کہا ہے۔ (امام نووی رحمہ اللہ)

## بَابُ نَهْيِ الْمَاْمُوْمِ عَنْ جَهْرِهٖ بِالْقِرَاءَةِ خَلْفَ اِمَامِهٖ.

## باب: مقتدی کو امام کے پیچھے بلند آواز سے قرآن شریف پڑھنے کی ممانعت۔

(۸۸۷) عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَیْنٍ قَالَ: صَلّٰی بِنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ صَلٰوةَ الظُّهْرِ۔ اَوِ الْعَصْرِ۔ فَقَالَ: ((اَیُّكُمْ قَرَأَ خَلْفِیْ ﴿بِسَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلٰی؟﴾)) فَقَالَ رَجُلٌ: اَنَا وَلَمْ اُرِدْ بِهَا اِلَّا الْخَیْرَ قَالَ: ((قَدْ عَلِمْتُ اَنَّ بَعْضَكُمْ خَالَجَنِیْهَا)). [ابوداود: ۸۲۸، ۸۲۹؛ نسائی: ۹۱۶، ۹۱۷]

عمران بن حصین رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے ہمیں ظہر یا عصر کی نماز پڑھائی۔ بعد اختتام نماز آپ ﷺ نے فرمایا: ''تم میں سے کس مقتدی نے سورۂ ﴿ سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلٰی ﴾ پڑھی؟'' تو ایک مقتدی نے عرض کیا۔ یا رسول اللہ! بغرض حصول ثواب میں نے پڑھی تھی۔ جس پر ارشاد فرمایا: ''مجھے معلوم ہوا کہ تم میں سے کوئی مجھ سے قرآن کریم چھین رہا ہے۔''

فائدہ۔ اس حدیث سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ امام کے پیچھے مقتدی کو باآواز بلند قران کریم پڑھنے کی ممانعت ہے جیسا کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنے پیچھے مقتدی کو باآواز بلند قرآن پڑھنے سے باز رکھا۔ واقعہ یہ ہے کہ کچھ لوگ سری نماز یعنی ظہر وعصر میں بھی (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(گزشتہ سے پیوستہ) امام کے پیچھے بحیثیت مقتدی الحمد کے بعد کوئی اور سورت پڑھا کرتے تھے، جس کی بابت رحمت عالم ﷺ نے منع فرمایا کہ تم باآواز بلند نہ پڑھو۔ البتہ ایک شاذ ضعیف قول یہ ہے کہ مقتدی سری نماز میں بھی جہری نماز کی مانند کوئی سورت پڑھے اور یہ خیال بالکل غلط ہے کیونکہ جہری نماز میں مقتدی کو بالکل خاموش رہ کر صرف سماع کا حکم ہے اور سری نماز میں سورت پڑھنے کی تاکید ہے۔ علاوہ ازیں اگر جہری نماز میں مقتدی اپنے امام سے اس قدر زیادہ فاصلہ پر ہو کہ وہ امام کی قراءت نہ سن سکتا ہو تو اس مقتدی کو چاہئے کہ وہ خاموش نہ رہے بلکہ الحمد کے ساتھ مزید کوئی سورت یا قرآن کی آیات تلاوت کرے اور یہی مسلک بالکل صحیح ہے۔ (نووی رحمہ اللہ)

(٨٨٨) عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ صَلَّى الظُّهْرَ فَجَعَلَ رَجُلٌ يَقْرَأُ خَلْفَهُ ﴿سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلٰى﴾ فَلَمَّا انْصَرَفَ قَالَ: ((اَيُّكُمْ قَرَأَ)) اَوْ ((اَيُّكُمُ الْقَارِئُ)) فَقَالَ رَجُلٌ اَنَا فَقَالَ: ((قَدْ ظَنَنْتُ اَنَّ بَعْضَكُمْ خَالَجَنِيْهَا)). [راجع:٨٨٧]

عمران بن حصین رضی اللہ عنہ کہتے ہیں: ''رسول اللہ ﷺ نے نماز پڑھائی ظہر کی تو ایک شخص آپ کے پیچھے قراءت کرنے لگا سورۃ الاعلیٰ کی جب آپ نماز سے فارغ ہوئے تو پوچھا: تم میں سے کون پڑھ رہا تھا: ایک شخص نے کہا: میں تھا آپ ﷺ نے فرمایا: ''مجھے یقین تھا کہ تم میں کوئی مجھ سے تلاوت چھین رہا ہے۔''

○ ○ ○ ○

(٨٨٩) عَنْ قَتَادَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ صَلَّى الظُّهْرَ وَقَالَ: ((قَدْ عَلِمْتُ اَنَّ بَعْضَكُمْ خَالَجَنِيْهَا)). [راجع:٨٨٧]

اوپر والی حدیث کی طرح یہ حدیث اس سند سے آئی ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ حُجَّةِ مَنْ قَالَ لَا يُجْهَرُ بِالْبَسْمَلَةِ.

## باب: بسم اللہ زور سے نہ پڑھنے کی دلیل۔

(٨٩٠) عَنْ اَنَسٍ قَالَ: صَلَّيْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَاَبِيْ بَكْرٍ وَعُمَرَ وَعُثْمَانَ فَلَمْ اَسْمَعْ اَحَدًا مِنْهُمْ يَقْرَأُ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ . [بخاري: ٧٤٣؛ نسائي: ٩٠٦]

انس رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ میں نے رسول اکرم ﷺ اور حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ و فاروق اعظم رضی اللہ عنہ و حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے ساتھ نماز پڑھی لیکن ان میں سے کسی ایک کو بھی نماز میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم (جہر سے) پڑھتے نہیں سنا۔

فائدہ: یعنی رحمت عالم ﷺ اور خلفائے راشدین بسم الله الرحمن الرحیم کو آہستہ پڑھ کر سورۂ الحمد سے قراءت شروع کرتے تھے۔ امام شافعی رحمہ اللہ اور جمہور سلف کا یہ قول ہے کہ بسم اللہ الخ دراصل سورۂ فاتحہ کا جزو ہے اس لئے جب سورۂ فاتحہ باآواز پڑھی جائے تو بسم اللہ الخ کو بھی باآواز بلند پڑھنا چاہئے۔ (نووی رحمہ اللہ)

٨٩١۔ عَنْ شُعْبَةَ فِيْ هٰذَا الْاِسْنَادِ وَزَادَ قَالَ شُعْبَةُ : فَقُلْتُ لِقَتَادَةَ : اَسَمِعْتَهُ مِنْ اَنَسٍ قَالَ : نَعَمْ نَحْنُ سَاَلْنَاهُ عَنْهُ. [راجع:٨٩٠]

شعبہ رحمہ اللہ نے اسی اسناد کے ساتھ بیان کیا کہ میں نے قتادہ رحمہ اللہ سے پوچھا۔ کیا آپ نے خود یہ حدیث حضرت انس رضی اللہ عنہ کی زبانی سنی ہے؟ تو انہوں نے جواب دیا: ہاں! ہم نے یہ مسئلہ ان سے پوچھا تھا تو انہوں نے یہ حدیث سنائی تھی۔

❖ ❖ ❖ ❖

فائدہ: اس حدیث سے وہ شبہ بھی رفع ہو گیا کہ شاید یہ حدیث قتادہ رحمہ اللہ نے انس رضی اللہ عنہ سے خود نہ سنی ہو بلکہ صرف انس رضی اللہ عنہ کا حوالہ دے دیا ہو۔ شبہ اس لئے کیا جاتا ہے کہ قتادہ رحمہ اللہ کی عادت تدلیس کی ہے ورنہ ہر شخص کے بارے میں یہ شبہ ہرگز ہرگز پیدا نہیں ہو سکتا۔

(۸۹۲) عَنْ عَبْدَةَ اَنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ كَانَ يَجْهَرُ بِهٰؤُلَاءِ الْكَلِمَاتِ يَقُوْلُ: سُبْحٰنَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ وَ تَبَارَكَ اسْمُكَ وَ تَعَالٰى جَدُّكَ وَلَا اِلٰهَ غَيْرُكَ. وَ عَنْ قَتَادَةَ اَنَّهُ كَتَبَ اِلَيْهِ يُخْبِرُهُ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّهُ حَدَّثَهُ قَالَ: صَلَّيْتُ خَلْفَ النَّبِيِّ ﷺ وَ اَبِيْ بَكْرٍ وَّ عُمَرَ وَعُثْمَانَ فَكَانُوْا يَسْتَفْتِحُوْنَ بِـ ﴿اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ﴾ لَا يَذْكُرُوْنَ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ فِيْ اَوَّلِ قِرَاءَةٍ وَّ لَا فِيْ اٰخِرِهَا.

عبدہ نے بیان کیا کہ حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ دعائے ثنا یعنی کلمات ذیل بلند آواز سے پڑھتے تھے: سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَ بِحَمْدِكَ وَ تَبَارَكَ اسْمُكَ.....الخ' نیز قتادہ رحمۃ اللہ علیہ کا بیان ہے کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ اور حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ، فاروق اعظم رضی اللہ عنہ اور حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے پیچھے نماز پڑھی ہے یہ حضرات کرام ﴿الحمد لله رب العلمين﴾ سے قراءت شروع کیا کرتے تھے اور سورۂ فاتحہ کے پہلے یا بعد میں بسم اللہ الخ (جہر سے) نہیں پڑتے تھے۔



۸۹۳۔ عَنْ اِسْحٰقَ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِيْ طَلْحَةَ اَنَّهُ سَمِعَ اَنَسَ بْنَ مَالِكٍ يَذْكُرُ ذٰلِكَ.

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی منقول ہے۔

## بَابُ حُجَّةِ مَنْ قَالَ : اَلْبَسْمَلَةُ اٰيَةٌ مِّنْ اَوَّلِ كُلِّ سُوْرَةٍ سِوٰى بَرَاءَةٍ.

## باب: سورۂ براءت (توبہ) کے علاوہ بسم اللہ الخ کو ہر سورت کا جزو کہنے والوں کی دلیل۔

(۸۹٤) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ: بَيْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ذَاتَ يَوْمٍ بَيْنَ اَظْهُرِنَا اِذْ اَغْفٰى اِغْفَاءَةً ثُمَّ رَفَعَ رَاْسَهُ مُتَبَسِّمًا فَقُلْنَا: مَا اَضْحَكَكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ؟ قَالَ: ((اُنْزِلَتْ عَلَيَّ اٰنِفًا سُوْرَةٌ)) فَقَرَاَ: بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ﴿اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ ○ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ ○ اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ ○﴾ ثُمَّ قَالَ: ((اَتَدْرُوْنَ مَا الْكَوْثَرُ؟)) فَقُلْنَا: اَللّٰهُ وَرَسُوْلُهُ اَعْلَمُ قَالَ: ((فَاِنَّهُ نَهْرٌ وَعَدَنِيْهِ رَبِّيْ عَزَّوَجَلَّ عَلَيْهِ خَيْرٌ كَثِيْرٌ وَهُوَ حَوْضٌ تَرِدُ عَلَيْهِ اُمَّتِيْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اٰنِيَتُهُ عَدَدُ النُّجُوْمِ فَيُخْتَلَجُ الْعَبْدُ مِنْهُمْ فَاَقُوْلُ: رَبِّ اِنَّهُ مِنْ اُمَّتِيْ فَيَقُوْلُ: مَا تَدْرِيْ مَا اَحْدَثُوْا بَعْدَكَ)) زَادَ ابْنُ حُجْرٍ فِيْ حَدِيْثِهِ: بَيْنَ اَظْهُرِنَا فِي الْمَسْجِدِ وَقَالَ: ((مَا اَحْدَثَ

انس بن مالک رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ ایک دن ہم لوگ رسول اکرم ﷺ کی مجلس میں بیٹھے تھے کہ آپ ﷺ پر ایک غفلت سی طاری ہوئی۔ پھر مسکراتے ہوئے آپ ﷺ نے سر اٹھایا جس پر ہم نے عرض کیا: یارسول اللہ! آپ ﷺ کو کس چیز پر ہنسی آ رہی ہے؟ ارشاد ہوا: ''مجھ پر ابھی ابھی قرآن کریم کی ایک سورت نازل ہوئی ہے۔'' چنانچہ آپ ﷺ نے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر ﴿اِنَّا اَعْطَيْنَاكَ الْكَوْثَر﴾ کی پوری سورت پڑھی اور فرمایا: ''تم لوگ جانتے ہو کوثر کیا چیز ہے؟'' ہم نے کہا: اللہ اور اس کا رسول ﷺ ہی زیادہ جانتے ہیں۔ تو ارشاد ہوا: ''کوثر ایک نہر ہے جس کا پروردگار نے مجھ سے وعدہ کیا ہے اس میں بہت سی خوبیاں ہیں۔ اور بروز محشر میرے امتی اس حوض کا پانی پینے کے لیے آئیں گے۔ اس حوض پر اتنے گلاس ہیں جتنے آسمان کے تارے۔ ایک شخص کو وہاں سے بھگا دیا جائے گا۔ جس پر میں کہوں گا: اے اللہ! یہ شخص میرا امتی ہے۔ کہا جائے گا نہیں یہ آپ ﷺ کا امتی نہیں بلکہ یہ ان لوگوں میں سے ہے جنہوں نے آپ ﷺ کے بعد نئے کام نکالے اور بدعتیں

بَعْدَكَ)) . [ابوداود: ٧٨٤، ٤٧٤٧؛ نسائی: ٩٠٣؛ وانظر فی مسلم: ٥٩٩٧]

کیں۔" ابن حجر رحمہ اللہ نے اس میں یہ اضافہ کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ ہم لوگوں کے پاس مسجد میں تشریف فرما تھے۔ اور اللہ تعالیٰ نے کہا: "یہ وہ شخص ہے جس نے آپ ﷺ کے بعد بدعتیں نکالیں۔"



فائدہ: اس حدیث سے ظاہر ہے کہ بسم اللہ الخ سورۂ کوثر کا جزو ہے اور اسی طرح ہر سورت کے اول میں داخل ہے نیز یہ بھی ثابت ہوا کہ مسجد میں سونا درست اور تابع کو اپنے آقا سے ہنسی کا سبب پوچھنا بھی جائز ہے۔ (امام نووی رحمہ اللہ)

(٨٩٥) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ يَقُوْلُ: اَغْفٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِغْفَاءَةً بِنَحْوِ حَدِيْثِ ابْنِ مُسْهِرٍ غَيْرَ اَنَّهٗ قَالَ: ((نَهْرٌ وَعَدَنِيْهِ رَبِّيْ فِي الْجَنَّةِ عَلَيْهِ حَوْضٌ)) وَلَمْ يَذْكُرْ: ((اٰنِيَتُهٗ عَدَدُ النُّجُوْمِ)). [راجع: ٨٩٤]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے اس روایت میں ابن مسہر کی مانند بیان کیا کہ رسول اللہ ﷺ پر غفلت سی طاری ہوئی۔ اس روایت میں حوض کوثر کے گلاسوں کا ستاروں کی مانند ہونا مرقوم نہیں بلکہ اتنا تحریر ہے کہ کوثر ایک بہترین نہر ہے، جس کے عطیہ کا مجھ سے میرے پروردگار نے وعدہ کیا ہے کہ جنت کا یہ حوض کوثر آپ ﷺ کو دیا گیا ہے۔

## بَابُ وَضْعِ يَدِهِ الْيُمْنٰى عَلَى الْيُسْرٰى بَعْدَ تَكْبِيْرَةِ الْاِحْرَامِ تَحْتَ صَدْرِهٖ فَوْقَ سُرَّتِهٖ وَوَضْعِهِمَا فِي السُّجُوْدِ عَلَى الْاَرْضِ حَذْوَ مَنْكِبَيْهِ.

## باب: تکبیر تحریمہ کے بعد سیدھا ہاتھ الٹے ہاتھ پر سینہ کے نیچے اور ناف کے اوپر باندھنے اور سجدوں میں مونڈھوں کے برابر ہاتھ رکھنے کا بیان۔

(٨٩٦) عَنْ وَائِلِ بْنِ حُجْرٍ اَنَّهٗ رَاَى النَّبِيَّ ﷺ رَفَعَ يَدَيْهِ حِيْنَ دَخَلَ فِي الصَّلٰوةِ كَبَّرَ. وَصَفَ هَمَّامٌ حِيَالَ اُذُنَيْهِ. ثُمَّ الْتَحَفَ بِثَوْبِهٖ ثُمَّ وَضَعَ يَدَهُ الْيُمْنٰى عَلَى الْيُسْرٰى فَلَمَّا اَرَادَ اَنْ يَّرْكَعَ اَخْرَجَ يَدَيْهِ مِنَ الثَّوْبِ ثُمَّ رَفَعَهُمَا ثُمَّ كَبَّرَ فَرَكَعَ فَلَمَّا قَالَ: ((سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ)) رَفَعَ يَدَيْهِ فَلَمَّا سَجَدَ سَجَدَ بَيْنَ كَفَّيْهِ.

وائل بن حجر رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ انہوں نے رسول اکرم ﷺ کو بدیں طور دیکھا کہ آپ ﷺ نے نماز شروع کرتے وقت اپنے دونوں ہاتھ اٹھائے اور اللہ اکبر کہا۔ اس حدیث کے راوی ہمام کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے دونوں ہاتھ کانوں تک اٹھائے پھر چادر اوڑھ لی اس کے بعد سیدھا ہاتھ الٹے ہاتھ پر رکھا پھر آپ نے چادر میں سے ہاتھ باہر نکال کے دونوں کانوں تک اٹھا کر تکبیر پڑھی اس کے بعد رکوع میں گئے۔ اور بحالت قیام سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ پڑھ کر رفع الیدین کیا اور پھر آپ ﷺ نے دونوں ہتھیلیوں کے درمیان میں سجدہ کیا۔



فائدہ: اس حدیث شریف سے بھی ثابت ہوا کہ شروع نماز میں اور رکوع کرتے وقت اور رکوع سے سر اٹھانے کے بعد رفع الیدین کرنا چاہیے۔ اور تکبیر تحریمہ کے بعد سیدھا ہاتھ الٹے ہاتھ پر سینے کے نیچے اور ناف کے اوپر رکھے۔ اور سجدہ کے وقت دونوں ہتھیلیوں کو مونڈھوں کے برابر زمین پر رکھے۔ یہ قول جمہور علما محدثین کا ہے جسے اہل حدیث نے اختیار کیا ہے۔ امام ابوحنیفہ، سفیان ثوری، ابواسحق بن راہویہ، ابواسحق مرزوی رحمہم اللہ کی روایت جو دارقطنی اور بیہقی نے بحوالہ حضرت علی رضی اللہ عنہ لکھی ہیں وہ بلا اتفاق جمہور علما سب کی سب ضعیف ہیں۔ (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(گزشتہ سے پیوستہ) امام احمد، اوزاعی اور ابن منذر رحمۃ اللہ علیہم کا بیان ہے کہ نمازی کو اختیار ہے جیسا چاہے کرے۔ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے بیان کیا کہ نمازی کو اختیار ہے چاہے تو سینہ پر ہاتھ باندھے اور چاہے نہ باندھے اور یہی قول مالکیہ حضرات کے نزدیک مشہور اور رواج یافتہ ہے۔ نیز انہوں نے کہا ہے کہ نفل میں ہاتھ باندھے اور فرض نمازوں میں ہاتھ چھوڑ دے۔ اور لیث بن سعد کا بھی یہی قول ہے۔ علاوہ ازیں جمہور علما اور اہل حدیث نے وائل بن حجر، سہل بن سعد، ہلب طائی رضی اللہ عنہم کی روایات کو ترجیح دی ہے اور اختیار کیا ہے جیسا کہ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اور ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز پڑھاتے وقت سینہ پر ہاتھ باندھے۔ (نووی رحمۃ اللہ علیہ)

## بَابُ التَّشَهُّدِ فِي الصَّلٰوةِ.

## باب: نماز میں تشہد پڑھنے کا حکم۔

(٨٩٧) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ: كُنَّا نَقُوْلُ فِي الصَّلٰوةِ خَلْفَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ السَّلَامُ عَلَى اللّٰهِ السَّلَامُ عَلٰى فُلَانٍ فَقَالَ لَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ذَاتَ يَوْمٍ: ((اِنَّ اللّٰهَ هُوَ السَّلَامُ فَاِذَا قَعَدَ اَحَدُكُمْ فِي الصَّلٰوةِ فَلْيَقُلْ: اَلتَّحِيَّاتُ لِلّٰهِ وَ الصَّلَوَاتُ وَالطَّيِّبَاتُ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَ رَحْمَةُ اللّٰهِ وَ بَرَكَاتُهُ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ فَاِذَا قَالَهَا اَصَابَتْ كُلَّ عَبْدٍ لِلّٰهِ صَالِحٍ فِي السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ ثُمَّ يَتَخَيَّرُ مِنَ الْمَسْاَلَةِ مَا شَاءَ)).

[بخاري: ٦٣٢٨؛ نسائي: ١١٦٨، ١١٦٩، ١٢٧٦؛ ابن ماجه: ٨٩٩م]

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھتے ہوئے ہم لوگ یوں کہا کرتے تھے: سلام ہے اللہ پر، سلام ہے فلاں شخص پر۔ چنانچہ ایک دن رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ کا نام سلام ہے اور وہ تمام برائیوں سے سالم و پاک و صاف ہے اس لیے تم لوگ تشہد میں یہ کلمات پڑھا کرو۔ اَلتَّحِيَّاتُ لِلّٰهِ وَالصَّلَوَاتُ وَالطَّيِّبَاتُ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَ بَرَكَاتُهُ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ۔ اس کے بعد نمازی جو جی چاہے وہ دعا کرے۔ کیونکہ ان کلمات کے ادا کرنے سے ہر نیک بندہ کو جو زمین پر ہو یا آسمان میں ہو سلام پہنچ جاتا ہے۔''

O O O O

فائدہ: تین طرح کے تشہد احادیث میں بیان کیے گئے ہیں اور بالاتفاق علما ہر ایک کا پڑھنا درست ہے۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ اور بعض مالکی اشخاص کے نزدیک عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کا بیان کردہ تشہد افضل ہے۔ کیونکہ اس میں (مبارکات) کا لفظ ہے جو قرآن کریم کی آیت ﴿تَحِيَّةً مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ مُبٰرَكَةً طَيِّبَةً﴾ [٢٤/النور: ٦١] کے عین موافق ہے۔ نیز ابن عباس رضی اللہ عنہما کا بیان ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو تشہد اس طرح سکھایا جس طرح قرآن کریم کی سورتیں اور آیات سکھائی ہیں۔ اور یہ تشہد امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ، امام احمد رحمۃ اللہ علیہ۔ جمہور فقہا اور اہل حدیث کے نزدیک بھی افضل ہے کیونکہ بصحت تامہ روایت کیا گیا ہے۔ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے بیان کردہ تشہد کو جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ رضی اللہ عنہم کی موجودگی میں برسر منبر سکھایا اور جس پر کسی نے اعتراض نہیں کیا، افضل قرار دیا ہے جس کے الفاظ یہ ہے۔ اَلتَّحِيَّاتُ لِلّٰهِ الزَّاكِيَاتُ لِلّٰهِ الصَّلَوَاتُ لِلّٰهِ سَلَامٌ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ آخر تک۔ علاوہ ازیں امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے پہلے تشہد کو سنت اور دوسرے کو واجب کہا ہے۔ امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے پہلے کو واجب اور دوسرے کو فرض کہا ہے۔ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ و امام مالک رحمۃ اللہ علیہ اور دیگر فقہا کے نزدیک دونوں تشہد سنت ہیں۔ لیکن بالاتفاق جمہور علمائے اہلحدیث کے نزدیک دونوں تشہد واجب ہیں کہ ان کے بغیر نماز ہی نہیں ہوتی۔ (تشہد کے سہواً ترک سے سجدہ سہو لازمی ہے) (امام نووی رحمۃ اللہ علیہ)

(٨٩٨) عَنْ مَنْصُوْرٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ وَ لَمْ

اس سند سے گزشتہ روایت میں یہ الفاظ نہیں ہیں پھر جو وہ پسند کرے وہ

يَذْكُرْ: ((ثُمَّ يَتَخَيَّرُ مِنَ الْمَسْأَلَةِ مَا شَاءَ)).

[راجع:٨٩٧]

مانگ لے باقی حدیث پہلے والی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٨٩٩) عَنْ مَنْصُورٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَ حَدِيْثِهِمَا وَذَكَرَ فِي الْحَدِيْثِ: ((ثُمَّ لِيَتَخَيَّرْ بَعْدُ مِنَ الْمَسْأَلَةِ مَا شَاءَ. أَوْمَا أَحَبَّ)).

[راجع:٨٩٧]

منصور سے اسی سند کے ساتھ ان دونوں کی حدیث کی طرح مروی ہے اور اس روایت میں ذکر ہے پھر اس کے بعد جو اس کا جی چاہے دعا کرے۔

○ ○ ○ ○

(٩٠٠) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ: كُنَّا إِذَا جَلَسْنَا مَعَ النَّبِيِّ ﷺ فِي الصَّلٰوةِ بِمِثْلِ حَدِيْثِ مَنْصُوْرٍ وَقَالَ: ((ثُمَّ يَتَخَيَّرُ بَعْدُ مِنَ الدُّعَاءِ)).

[بخاری: ٨٣١، ٨٣٥، ٦٢٣٠، ٦٣٢٨، ٧٣٨١؛ ابوداود: ٩٦٨؛ نسائی:١١٦٤، ١١٦٨، ١١٦٩، ١٢٧٦، ١٢٧٨، ١٢٩٧؛ابن ماجه:٨٩٩م]

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اکرم ﷺ کیساتھ ہم لوگ نماز میں تشہد پڑھتے تھے جیسا کہ منصور نے بیان کیا۔ اور رسول اکرم ﷺ نے فرمایا ہے: ''تشہد پڑھنے کے بعد نمازی کو اختیار ہے کہ جو دعا چاہے کرے۔''

○ ○ ○ ○

(٩٠١) عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ يَقُوْلُ: عَلَّمَنِي رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ التَّشَهُّدَ كَفِّي بَيْنَ كَفَّيْهِ كَمَا يُعَلِّمُنِي السُّوْرَةَ مِنَ الْقُرْاٰنِ وَاقْتَصَّ التَّشَهُّدَ بِمِثْلِ مَا اقْتَصُّوْا. [بخاری: ٦٢٦٥؛ نسائی: ١١٧٠]

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے میرا ہاتھ اپنے ہاتھوں میں پکڑ کے مندرجہ بالا تشہد اس طرح سکھایا جس طرح آپ ﷺ مجھے قرآن کی سورتیں سکھایا کرتے تھے۔

○ ○ ○ ○

(٩٠٢) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّهُ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُعَلِّمُنَا التَّشَهُّدَ كَمَا يُعَلِّمُنَا السُّوْرَةَ مِنَ الْقُرْاٰنِ فَكَانَ يَقُوْلُ: ((اَلتَّحِيَّاتُ الْمُبَارَكَاتُ الصَّلَوَاتُ الطَّيِّبَاتُ لِلّٰهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ أَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهُ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ أَشْهَدُ أَنْ لَّا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَأَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ)) وَفِي رِوَايَةِ ابْنِ رُمْحٍ: كَمَا يُعَلِّمُنَا الْقُرْاٰنَ. [ابوداود: ٩٧٤؛ ترمذی: ٢٩٠؛نسائی: ١١٧٣؛ابن ماجه: ٩٠٠]

ابن عباس رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ ﷺ ہم کو تشہد اس طرح سکھایا کرتے جس طرح قرآن کریم کی سورتیں سکھاتے تھے۔ اور آپ ﷺ فرمایا کرتے تھے: ''((اَلتَّحِيَّاتُ الْمُبَارَكَاتُ)) (تا ختم) اور ابن رمح کا بیان ہے کہ قرآن کریم کی سورتوں کی مانند آپ ﷺ سکھایا کرتے تھے۔''

○ ○ ○ ○

(٩٠٣) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُعَلِّمُنَا التَّشَهُّدَ كَمَا يُعَلِّمُنَا السُّوْرَةَ مِنَ الْقُرْاٰنِ. [راجع: ٩٠٢]

ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں: آپ ﷺ ہمیں تشہد ایسے سکھایا کرتے جیسے قرآن کی کوئی سورت سکھاتے۔

○ ○ ○ ○

(٩٠٤) عَنْ حِطَّانَ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ الرَّقَاشِيِّ قَالَ: صَلَّيْتُ مَعَ اَبِيْ مُوْسَى الْاَشْعَرِيِّ صَلٰوةً فَلَمَّا كَانَ عِنْدَ الْقَعْدَةِ قَالَ رَجُلٌ مِّنَ الْقَوْمِ: اُقِرَّتِ الصَّلٰوةُ بِالْبِرِّ وَالزَّكٰوةِ؟ قَالَ: فَلَمَّا قَضٰى اَبُوْ مُوْسَى الصَّلٰوةَ وَسَلَّمَ انْصَرَفَ فَقَالَ: اَيُّكُمُ الْقَائِلُ كَلِمَةَ كَذَا وَكَذَا؟ قَالَ: فَاَرَمَّ الْقَوْمُ ثُمَّ قَالَ: اَيُّكُمُ الْقَائِلُ كَلِمَةَ كَذَا وَكَذَا؟ فَاَرَمَّ الْقَوْمُ فَقَالَ: لَعَلَّكَ يَا حِطَّانُ قُلْتَهَا؟ قَالَ: مَا قُلْتُهَا وَلَقَدْ رَهِبْتُ اَنْ تَبْكَعَنِيْ بِهَا فَقَالَ رَجُلٌ مِّنَ الْقَوْمِ: اَنَا قُلْتُهَا وَلَمْ اُرِدْبِهَا اِلَّا الْخَيْرَ فَقَالَ اَبُوْمُوْسٰى: اَمَا تَعْلَمُوْنَ كَيْفَ تَقُوْلُوْنَ فِيْ صَلٰوتِكُمْ؟ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ خَطَبَنَا فَبَيَّنَ لَنَا سُنَّتَنَا وَعَلَّمَنَا صَلٰوتَنَا فَقَالَ: ((اِذَا صَلَّيْتُمْ فَاَقِيْمُوْا صُفُوْفَكُمْ ثُمَّ لِيَؤُمَّكُمْ اَحَدُكُمْ فَاِذَا كَبَّرَ فَكَبِّرُوْا وَاِذَا قَالَ: ﴿غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ﴾ فَقُوْلُوْا: اٰمِيْنَ يُجِبْكُمُ اللّٰهُ فَاِذَا كَبَّرَ وَرَكَعَ فَكَبِّرُوْا وَارْكَعُوْا فَاِنَّ الْاِمَامَ يَرْكَعُ قَبْلَكُمْ وَيَرْفَعُ قَبْلَكُمْ)) فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((فَتِلْكَ بِتِلْكَ وَ اِذَا قَالَ: سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ فَقُوْلُوْا: اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ يَسْمَعُ اللّٰهُ لَكُمْ فَاِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى قَالَ عَلٰى لِسَانِ نَبِيِّهٖ ﷺ: سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ وَاِذَا كَبَّرَ وَسَجَدَ فَكَبِّرُوْا وَاسْجُدُوْا فَاِنَّ الْاِمَامَ يَسْجُدُ قَبْلَكُمْ وَيَرْفَعُ قَبْلَكُمْ)) فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((فَتِلْكَ بِتِلْكَ وَاِذَا كَانَ عِنْدَ الْقَعْدَةِ فَلْيَكُنْ مِنْ اَوَّلِ قَوْلِ اَحَدِكُمْ: اَلتَّحِيَّاتُ الطَّيِّبَاتُ الصَّلَوَاتُ لِلّٰهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا

حطان بن عبداللہ رقاشی کا بیان ہے کہ میں ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کے ساتھ نماز پڑھ رہا تھا۔ جب ہم لوگ تشہد میں بیٹھے تھے تو پیچھے سے کسی آدمی نے کہا: نماز نیکی اور زکوٰۃ کے ساتھ فرض کی گئی ہے ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ نے نماز کے بعد پوچھا: یہ بات تم میں سے کس نے کہی ہے؟ سب لوگ خاموش رہے تو آپ نے پھر کہا: تم لوگ سن رہے ہو بتاؤ کہ تم میں سے یہ بات کس نے کہی؟ جب سب لوگ چپ رہے تو آپ نے مجھ سے کہا: اے حطان! شاید تم نے یہ کلمے کہے ہیں۔ میں نے عرض کیا: جی نہیں۔ میں نے نہیں کہے۔ مجھے تو یہ خوف تھا کہ کہیں آپ خفا نہ ہو جائیں۔ اتنے میں ایک شخص نے کہا: یہ کلمات میں نے کہے ہیں اور اس میں میری نیت صرف بھلائی اور نیکی کی تھی۔ ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ نے جواب دیا کہ تم لوگ نہیں جانتے کہ تم کو اپنی نماز میں کیا پڑھنا چاہیے۔ حالانکہ رسول اکرم ﷺ نے ہم کو دوران خطبہ تمام امور بتائے اور نماز پڑھنی سکھائی ہے، وہ اس طرح کہ ”تم لوگ نماز پڑھنے سے پہلے صفیں سیدھی کرلو۔ پھر تم میں سے کوئی امام بنے اور جب وہ اللہ اکبر کہے تو تم بھی کہو۔ اور جب وہ ﴿وَلَا الضَّالِّيْنَ﴾ کہہ چکے تو تم آمین کہو تا کہ اللہ تم سے خوش رہے۔ امام کی تکبیر و رکوع کے بعد تم بھی تکبیر و رکوع ادا کرو۔ اور امام سے پہلے تکبیر و رکوع ادا نہ کرو۔“ کیوں کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا ہے: ”تمہارا ایک لحہ تاخیر کرنا امام کے رکوع و تکبیرات کے برابر ہی شمار کیا جاتا ہے پھر جب امام سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ کہے تو تم اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ کہو۔ اور اللہ تمہاری دعاؤں کو سنتا ہے کیوں کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول ﷺ کی زبانی کہا ہے کہ جو کوئی اللہ کی تعریف و توصیف کرتا ہے۔ تو اللہ تعالیٰ اس کو سنتا ہے۔ امام جب تکبیر کہے اور سجدہ کرے تو تم بھی تکبیر اور سجدہ کرو کیوں کہ تم سے ایک لحہ پہلے امام تکبیر کہتا اور سجدہ و رفع کرتا ہے اور تم ایک لحہ بعد یہ اعمال کرو تو تم اس کے ساتھ رہو گے اور امام جب تشہد میں بیٹھے تو تم میں سے ہر ایک یہ دعا پڑھے: اَلتَّحِيَّاتُ الطَّيِّبَاتُ الصَّلَوَاتُ لِلّٰهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَ عَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَ رَسُوْلُهٗ۔“

وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِيْنَ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ)).

[ابو داود: ۹۷۲، ۹۷۳؛ نسائی: ۸۲۹، ۱۰۶۳، ۱۱۷۱، ۱۲۷۹؛ ابن ماجہ: ۸۴۷، ۹۰۱]

○ ○ ○ ○

(۹۰۵) عَنْ قَتَادَةَ فِيْ هٰذَا الْاِسْنَادِ بِمِثْلِهٖ وَفِيْ حَدِيْثِ جَرِيْرٍ عَنْ سُلَيْمَانَ عَنْ قَتَادَةَ مِنَ الزِّيَادَةِ :((وَاِذَا قَرَأَ فَاَنْصِتُوْا)) وَلَيْسَ فِيْ حَدِيْثِ اَحَدٍ مِّنْهُمْ: ((فَاِنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ قَالَ عَلٰى لِسَانِ نَبِيِّهٖ ﷺ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ)) اِلَّا فِيْ رِوَايَةِ اَبِيْ كَامِلٍ وَحْدَهٗ عَنْ اَبِيْ عَوَانَةَ. قَالَ اَبُوْاِسْحٰقَ: قَالَ اَبُوْبَكْرِ بْنُ اُخْتِ اَبِي النَّضْرِ فِيْ هٰذَا الْحَدِيْثِ فَقَالَ مُسْلِمٌ: تُرِيْدُ اَحْفَظَ مِنْ سُلَيْمٰنَ؟ فَقَالَ لَهٗ اَبُوْ بَكْرٍ: فَحَدِيْثُ اَبِيْ هُرَيْرَةَ ؟ فَقَالَ: هُوَ صَحِيْحٌ يَعْنِيْ:((وَاِذَا قَرَأَ فَاَنْصِتُوْا)) فَقَالَ: هُوَ عِنْدِيْ صَحِيْحٌ. فَقَالَ: لِمَ لَمْ تَضَعْهُ هٰهُنَا؟ قَالَ: لَيْسَ كُلُّ شَيْءٍ عِنْدِيْ صَحِيْحٍ وَضَعْتُهٗ هٰهُنَا اِنَّمَا وَضَعْتُ هٰهُنَا مَا اَجْمَعُوْا عَلَيْهِ.

[راجع:۹۰۲]

قتادہ رضی اللہ عنہ نے ایک دوسری روایت بھی اسی اسناد کیساتھ کی ہے۔علاوہ ازیں جریر نے سلیمان کے ذریعہ قتادہ رضی اللہ عنہ کی زبانی یہ حدیث بیان کی ہے جس میں یہ الفاظ ہیں کہ ”امام جب قراءت کرے تو مقتدی خاموش سنتے رہیں۔“ ابو کامل کی روایت جو صرف ابوعوانہ کی زبانی ہے۔اس کے علاوہ کسی اور حدیث سے یہ ثابت نہیں کہ اللہ تعالیٰ نے رسول اکرم ﷺ کی زبانی یہ فرمایا ہو۔”جو بندہ تعریف الٰہی کرتا ہے تو اللہ اس کی تعریف سنتا ہے۔“ البتہ امام مسلم رحمہ اللہ کے شاگرد ابواسحٰق رحمہ اللہ نے کہا کہ ابوبکر جو ابونضر کے بھانجا ہیں وہ اس روایت کو محل گفتگو کہتے ہیں۔امام مسلم رحمہ اللہ کا بیان ہے کہ سلیمان سے زیادہ حافظ کون ہے (یعنی یہ روایت بالکل صحیح ہے جسے سلیمان نے بیان کیا ہے کہ امام جب قراءت کرے تو مقتدی کو خاموش سنتے رہنا چاہئے )۔ابوبکر کی دریافت پر امام مسلم رحمہ اللہ نے کہا کہ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی روایت کردہ حدیث بالکل صحیح ہے کہ امام کی قراءت پر مقتدی خاموش سنتا رہے۔پھر امام مسلم رحمہ اللہ نے دریافت پر جواب دیا، یہ ضروری نہیں کہ جس روایت کو میں صحیح سمجھوں، اسے اپنی کتاب میں لکھوں بلکہ میں نے اس کتاب میں وہ احادیث لکھی ہیں جو متفقہ طور پر صحیح ہیں۔

❖ ❖ ❖ ❖

فائدہ: بعض لوگوں نے امام مسلم رحمہ اللہ کی اس کتاب پر اعتراض کیا ہے کہ اس میں اکثر وہ احادیث ہیں جن پر جمہور کا اتفاق نہیں تو اس کا جواب یہ ہے کہ صحیح مسلم میں جتنی احادیث درج ہیں امام مسلم رحمہ اللہ کے نزدیک ان سب پر جمہور کا اتفاق ہے۔جس کا صاف مطلب یہ ہے کہ امام مسلم رحمہ اللہ اسباب وعلل میں دوسروں کی تقلید نہیں کرتے تھے یعنی اس حدیث میں (( وَاِذَا قَرَأَ فَاَنْصِتُوْا )) کے الفاظ کی زیادتی پر علما کا باہمی اختلاف ہے۔یحییٰ بن معین، ابوحاتم رازی، دارمی، دارقطنی اور حاکم ابوعبداللہ کے شیخ حافظ ابوعلی نیشاپوری نیز امام بیہقی نے اپنی سنن کبیر میں ابوداؤد کی طرح لکھا ہے کہ ان الفاظ کی زیادتی غیر محفوظ ہے۔نیز سلیمان تیمی نے اس حدیث کے بیان کرنے میں قتادہ کے تمام دوستوں کی مخالفت کی ہے علاوہ ازیں تمام حافظین حدیث کا اتفاق ہے کہ اس حدیث میں ان الفاظ کی زیادتی صرف ایک ضعیف روایت میں ہے۔اور اس سے بڑھ کے امام مسلم رحمہ اللہ کی صحت بیان کی اور کیا دلیل ہو سکتی ہے کہ انہوں نے خود اس روایت کو اپنی صحیح میں شامل نہیں کیا۔(از امام نووی رحمہ اللہ)

(۹۰۶) عَنْ قَتَادَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَقَالَ فِي الْحَدِيْثِ: ((فَاِنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ قَضٰى عَلٰى

قتادہ رحمہ اللہ نے اسی اسناد کے ساتھ بیان کیا ہے کہ ”اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ ﷺ کی زبانی کہا ہے جو کوئی اللہ کی تعریف کرتا ہے تو اللہ

لِسَانِ نَبِيِّهِ ﷺ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ)). [راجع:۹۰۵]

اس کو سنتا ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ الصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِيِّ ﷺ بَعْدَ التَّشَهُّدِ.

## باب: تشہد کے بعد نبی ﷺ پر درود بھیجنے کے احکام۔

(۹۰۷) عَنْ اَبِي مَسْعُوْدِ الْاَنْصَارِيِّ قَالَ: اَتَانَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَنَحْنُ فِيْ مَجْلِسِ سَعْدِبْنِ عُبَادَةَ فَقَالَ لَهُ بَشِيْرُ بْنُ سَعْدٍ اَمَرَنَا اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ اَنْ نُصَلِّيَ عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ ا فَكَيْفَ نُصَلِّيْ عَلَيْكَ ؟ قَالَ: فَسَكَتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: حَتّٰى تَمَنَّيْنَا اَنَّهُ لَمْ يَسْأَلْهُ ثُمَّ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ : ((قُوْلُوْا: اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ فِي الْعٰلَمِيْنَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ وَالسَّلَامُ كَمَا قَدْ عَلِمْتُمْ)). [ابوداود: ۹۸۰، ۹۸۱؛ ترمذی: ۳۲۲۰؛ نسائی: ۱۲۸٤]

ابو مسعود انصاری رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ ہم لوگ سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ کے پاس بیٹھے ہوئے تھے کہ اتنے میں رسول اللہ ﷺ وہاں تشریف لائے۔ چنانچہ بشیر بن سعد رضی اللہ عنہ نے پوچھا: یا رسول اللہ! اللہ نے ہم کو آپ ﷺ پر درود بھیجنے کا حکم دیا ہے اس لیے بتائیے کہ ہم آپ پر کس طرح درود بھیجیں؟ یہ سننے کے بعد آپ ﷺ بالکل خاموش رہے اور ہم نے تمنا کی کہ کاش ہم آپ ﷺ سے نہ پوچھتے۔ پھر تھوڑی دیر بعد آپ ﷺ نے فرمایا: "اس طرح درود پڑھا کرو: اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ فِي الْعٰلَمِيْنَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ اور سلام بھیجنے کا طریقہ تم کو معلوم ہی ہے۔"

○ ○ ○ ○

**فائدہ:** علما کا باہمی اختلاف ہے کہ درود آخری تشہد کے بعد پڑھنا واجب ہے یا نہیں۔ چنانچہ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ، امام مالک رحمہ اللہ اور جمہور علما درود پڑھنے کو سنت کہتے ہیں۔ یعنی اگر کوئی شخص تشہد کے بعد درود نہ پڑھے تب بھی نماز ہو جائے گی۔ اور امام شافعی رحمہ اللہ اور امام احمد رحمہ اللہ، امام شعبی، عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کے نزدیک درود پڑھنا واجب ہے۔ یعنی اگر درود نہ پڑھا جائے تو نماز نہ ہوگی۔ امام بیہقی رحمہ اللہ کا بیان ہے کہ جن لوگوں نے امام شافعی رحمہ اللہ اور امام شعبی رحمہ اللہ پر یہ الزام لگایا ہے کہ انہوں نے اجماع کی مخالفت کی ہے تو یہ الزام خود غلط ہے کیونکہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا ارشاد ہے کہ تشہد کے بعد درود پڑھنا واجب ہے۔

(۹۰۸) عَنِ ابْنِ اَبِيْ لَيْلٰى قَالَ: لَقِيَنِيْ كَعْبُ ابْنُ عُجْرَةَ فَقَالَ: اَلَا اُهْدِيْ لَكَ هَدِيَّةً؟ خَرَجَ عَلَيْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقُلْنَا: قَدْ عَرَفْنَا كَيْفَ نُسَلِّمُ عَلَيْكَ فَكَيْفَ نُصَلِّيْ عَلَيْكَ؟ قَالَ: ((قُوْلُوْا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى

ابن ابی لیلیٰ کا بیان ہے کہ کعب بن عجرہ رضی اللہ عنہ نے مجھ سے مل کر کہا: میں تم کو یہ تحفہ دیتا ہوں کہ ایک مرتبہ ہم نے رسول اکرم ﷺ سے کہا: یا رسول اللہ! آپ ﷺ پر سلام پڑھنے کی ترکیب تو ہم نے معلوم کر لی ہے مگر یہ بتا دیجیے کہ آپ ﷺ پر درود کس طرح پڑھیں؟ ارشاد ہوا: "کہو: اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ

اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ)) .[بخاری: ٣٣٧٠، ٤٧٩٧، ٦٣٥٧؛ ابوداود: ٩٧٦، ٩٧٧؛ ترمذی: ٤٨٣؛ نسائی: ١٢٨٦، ١٢٨٧، ١٢٨٨؛ ابن ماجہ: ٩٠٤]

اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ . اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ۔"

○ ○ ○ ○

(٩٠٩) عَنْ شُعْبَةَ وَ مِسْعَرٍ عَنِ الْحَكَمِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ لَيْسَ فِيْ حَدِيْثِ مِسْعَرٍ: اَلَا اُهْدِيْ لَكَ هَدِيَّةً. [راجع:٩٠٨]

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث روایت کی گئی ہے لیکن اس میں ہدیہ کا ذکر نہیں۔

○ ○ ○ ○

(٩١٠) عَنْ مَالِكِ بْنِ مِغْوَلٍ عَنِ الْحَكَمِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ غَيْرَ اَنَّهٗ قَالَ: (( وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ)) وَلَمْ يَقُلْ: ((اَللّٰهُمَّ)). [راجع:٩٠٨]

ایک اور سند سے بھی یہ حدیث مروی ہے لیکن اس میں "وبارك على محمد" کے الفاظ ہیں "اللهم" کا لفظ نہیں ہے۔

○ ○ ○ ○

(٩١١) عَنْ اَبِيْ حُمَيْدٍ السَّاعِدِيِّ اَنَّهُمْ قَالُوْا: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! كَيْفَ نُصَلِّيْ عَلَيْكَ؟ قَالَ: ((قُوْلُوْا: اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى اَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ)). [بخاری: ٣٣٦٩، ٦٣٦٠؛ ابوداود: ٩٧٩؛ نسائی: ١٢٨٨؛ ابن ماجہ: ٩٠٥]

ابو حمید ساعدی رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: یا رسول اللہ! ہم آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر درود کس طرح بھیجیں؟ ارشاد ہوا: "کہو: اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ وَ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ۔"

○ ○ ○ ○

(٩١٢) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: (( مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ وَاحِدَةً صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ عَشْرًا .)) [ابوداود: ١٥٣٠؛ ترمذی: ٤٨٥؛ نسائی: ١٢٩٥]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد بیان کیا ہے کہ "جو شخص مجھ پر ایک مرتبہ درود بھیجے گا تو اللہ تعالیٰ اس پر دس مرتبہ درود بھیجے گا۔"

○ ○ ○ ○

فائدہ: قاضی عیاض رحمہ اللہ کا بیان ہے کہ اللہ تعالیٰ ایسے شخص پر دس مرتبہ اپنی رحمتیں نازل کرے گا، یا دس گنا زیادہ اس کو ثواب عنایت کرے گا۔ جیسے کہ پروردگار کا یہ حکم ہے کہ جو کوئی نیکی کا ایک کام کرے گا تو اللہ تعالیٰ اس کو دس گنا سے بھی زیادہ اچھائیاں عنایت کرے گا۔ (امام نووی رحمہ اللہ)
واضح ہو کہ درود کے معنی رحمتیں، مبارکبادیں اور نوازشیں ہیں۔ علاوہ ازیں درود کے معنی ہیں امداد کرنا، احکام کی پیروی کرنے کا حکم دینا۔ (از مترجم)

## بَابُ التَّسْمِيْعِ وَالتَّحْمِيْدِ وَالتَّاْمِيْنِ۔ باب: سمع الله لمن حمده، ربنا لك الحمد

## اور آمین کہنے کا حکم۔

(٩١٣) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اِذَا قَالَ الْاِمَامُ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ فَقُوْلُوْا: اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ فَاِنَّهُ مَنْ وَّافَقَ قَوْلُهُ قَوْلَ الْمَلٰٓئِكَةِ غُفِرَلَهُ مَاتَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ)).

[بخاری: ٧٩٦، ٣٢٢٨؛ ابوداود: ٨٤٨؛ ترمذی: ٢٦٧؛ نسائی: ١٠٦٢]

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب امام سمع الله لمن حمده کہے تو تم اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ کہو کیونکہ جس کا یہ کہنا فرشتوں کے کہنے کے موافق ہو گیا تو اس کے گزشتہ گناہ معاف کر دیئے جائیں گے۔''

○ ○ ○ ○

(٩١٤) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ سُمَیٍّ.

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے اسی حدیث کے ہم معنی دوسری سند سے حدیث مروی ہے۔

(٩١٥) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اِذَا اَمَّنَ الْاِمَامُ فَاَمِّنُوْا فَاِنَّهُ مَنْ وَّافَقَ تَاْمِيْنُهُ تَاْمِيْنَ الْمَلَآئِكَةِ غُفِرَ لَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ)) قَالَ ابْنُ شِهَابٍ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((اٰمِيْنَ)). [بخاری: ٧٨٠؛ ابوداود: ٩٣٦؛ ترمذی: ٢٥٠؛ نسائی: ٩٢٧]

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا: ''امام جب آمین کہے تو مقتدی بھی آمین کہیں اور جس کی آمین فرشتوں کی آمین کے برابر ہو جائے گی تو اس کے گزشتہ گناہ معاف کر دیئے جائیں گے۔'' ابن شہاب رحمہ اللہ کا بیان ہے کہ رحمت دو عالم ﷺ وَلَا الضَّآلِّیْنَ کے بعد آمین کہا کرتے تھے۔

○ ○ ○ ○

**فائدہ:** اس حدیث شریف سے ثابت ہوا کہ امام اور مقتدی دونوں کو آمین کہنا مستحب ہے۔ نیز جو شخص تنہا نماز پڑھ رہا ہو اس کو بھی آمین کہنا ضروری ہے۔ مقتدی کو امام کے ساتھ ہی آمین کہنی چاہیے۔ امام کی آمین سے پہلے ایک لمحہ یا ایک لمحہ بعد آمین نہ کہی جائے۔ نیز رسول اکرم ﷺ کا یہ بھی حکم ہے کہ جب امام آمین کہے تو مقتدی کو بھی ایک سیکنڈ کی دیر کیے بغیر فوراً آمین کہنی چاہیے۔ نیز امام، مقتدی اور منفرد ہر ایک کو باآواز بلند آمین کہنا ضروری ہے اور امام مالک رحمہ اللہ اور امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا مسلک یہ ہے کہ آمین آہستہ کہی جائے۔ (نووی رحمہ اللہ)

(٩١٦) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ بِمِثْلِ حَدِيْثِ مَالِكٍ وَلَمْ يَذْكُرْ قَوْلَ ابْنِ شِهَابٍ. [ابن ماجه: ٨٥٢]

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں: میں نے سنا رسول اللہ ﷺ سے گزشتہ حدیث کی مثل مگر اس میں آخری لفظ ابن شہاب کا قول نہیں ہے۔

○ ○ ○ ○

(٩١٧) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اِذَا قَالَ اَحَدُكُمْ فِی الصَّلٰوةِ اٰمِيْنَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ فِی السَّمَآءِ اٰمِيْنَ فَوَافَقَ اِحْدٰهُمَا الْاُخْرٰى غُفِرَلَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ)).

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے رسول اکرم ﷺ کا ارشاد بیان کیا کہ ''تم جب نماز میں آمین کہو اور فرشتے آسمان پر آمین کہتے ہیں پھر تمہاری اور ان کی آمین ایک دوسرے کے برابر ہو جائے تو اس نمازی کے مذکورہ گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں۔''

(٩١٨) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ((اِذَا قَالَ اَحَدُكُمْ اٰمِيْنَ وَالْمَلَآئِكَةُ

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب تم میں سے کوئی آمین کہے اور فرشتے آسمان میں آمین کہیں انہیں سے کسی

فِي السَّمَآءِ آمِينَ فَوَافَقَتْ إِحْدَاهُمَا الْأُخْرَىٰ غُفِرَلَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ)).

کی دوسرے کے ساتھ موافقت ہو گئی تو گزشتہ تمام گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں۔"

(٩١٩) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهِ.

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے یہی حدیث دوسری سند سے بھی مروی ہے۔

(٩٢٠) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللهِ ﷺ قَالَ: ((إِذَا قَالَ الْقَارِئُ غَيْرِ الْمَغْضُوبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّينَ فَقَالَ مَنْ خَلْفَهُ: آمِينَ فَوَافَقَ قَوْلُهُ قَوْلَ أَهْلِ السَّمَآءِ غُفِرَلَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ)).

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا: "قرآن کریم پڑھنے والا جب وَلَا الضَّآلِّينَ کہے اور اس کے پیچھے والا شخص آمین کہے اور اس کا کہنا آسمان والوں کے آمین کہنے کے عین وقت میں ہو تو اس شخص کے تمام گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں۔"

## بَابُ ائْتِمَامِ الْمَأْمُومِ بِالْإِمَامِ.

## باب: مقتدی کو امام کی پیروی ضروری ہے۔

(٩٢١) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ يَقُولُ: سَقَطَ النَّبِيُّ ﷺ عَنْ فَرَسٍ فَجُحِشَ شِقُّهُ الْأَيْمَنُ فَدَخَلْنَا عَلَيْهِ نَعُودُهُ فَحَضَرَتِ الصَّلٰوةُ فَصَلّٰى بِنَا قَاعِدًا فَصَلَّيْنَا وَرَآءَهُ قُعُودًا فَلَمَّا قَضَى الصَّلٰوةَ قَالَ: ((إِنَّمَا جُعِلَ الْإِمَامُ لِيُؤْتَمَّ بِهِ فَإِذَا كَبَّرَ فَكَبِّرُوا وَإِذَا سَجَدَ فَاسْجُدُوا وَإِذَا رَفَعَ فَارْفَعُوا وَإِذَا قَالَ سَمِعَ اللهُ لِمَنْ حَمِدَهُ فَقُولُوا: رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ وَإِذَا صَلّٰى قَاعِدًا فَصَلُّوا قُعُودًا أَجْمَعُونَ)). [بخاري: ٨٠٥؛ نسائي: ٧٩٣؛ ابن ماجه: ١٢٣٨]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ گھوڑے پر سے گرنے کی وجہ سے رسول اکرم ﷺ کا دائیں جانب کا بدن چھل گیا۔ ہم آپ ﷺ کی عیادت کے لیے گئے۔ چونکہ نماز کا وقت ہو گیا تھا اس لیے آپ ﷺ نے بیٹھے بیٹھے نماز پڑھائی۔ اور جب ہم سب لوگ نماز پڑھ چکے تو ارشاد ہوا: "امام اسی لیے بنایا گیا ہے کہ اس کی پیروی کی جائے وہ جب تکبیر کہے تو تم بھی تکبیر کہو وہ جب سجدہ کرے تو تم بھی سجدہ کرو' اور جب وہ سر اٹھائے تو تم بھی سر اٹھاؤ اور وہ جب تسمیع پڑھے تو تم تحمید پڑھو' اور جب بیٹھ کر نماز پڑھائے تو تم بھی بیٹھ کر ہی نماز ادا کرو۔"

○ ○ ○ ○

**فائدہ:** اس حدیث سے ظاہر ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرض نماز پڑھائی تھی۔ نیز رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مع واؤ اور بغیر واؤ عطف کے دونوں طرح کہنا جائز اور درست ہے۔ امام کی پیروی مقتدی پر واجب ہے۔ لیکن تکبیر، رکوع، قومہ، سجدہ، اور قعدہ وغیرہ یہ تمام ارکان امام کے بعد کرے۔ امام سے پہلے کوئی رکن ادا نہ کرے ورنہ نماز درست نہ ہوگی۔ اور مقتدی اپنے امام سے پہلے رکوع یا سجدہ کرے گا تو گنہگار ہوگا۔ اور اگر امام سے پہلے سلام پھیرے تو نماز نہ ہوگی۔ اور اس روایت میں کہ امام اگر بیٹھ کر نماز پڑھے تو مقتدی کو بھی بیٹھ کر نماز پڑھنی چاہیے۔ اس روایت میں علما کا باہمی اختلاف ہے۔ امام اوزاعی رحمہ اللہ اور امام احمد رحمہ اللہ کے نزدیک اس حدیث پر عمل کرنا ضروری ہے۔ امام مالک رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ جو شخص کھڑا ہو سکتا ہو۔ اس کی نماز بیٹھ کر پڑھانے والے کے پیچھے درست نہیں۔ لیکن امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ، امام شافعی رحمہ اللہ اور جمہور علما کے نزدیک بیٹھ کر نماز پڑھانے والے کے پیچھے مقتدیوں کو کھڑے ہو کر ہی نماز پڑھنی چاہیے کیونکہ رسول اکرم ﷺ نے مرض الموت کی حالت میں بیٹھ کر نماز پڑھائی اور حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ و دیگر صحابہ نے آپ ﷺ کے پیچھے کھڑے ہو کر نماز پڑھی۔ اگر چہ بعض لوگوں کا بیان ہے کہ رسالت مآب ﷺ کے مرض کی حالت میں حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے امامت کی تھی۔ امام کی پیروی کا مقصد یہ ہے کہ مقتدی ارکان ظاہری کی ادائیگی میں امام کی پیروی کرے۔ فرض نماز نفل پڑھنے والے کے پیچھے اور اس کے برعکس جائز اور درست ہے نیز عصر کی نماز ظہر کی نماز پڑھنے والے کے پیچھے اور اس کے بالعکس بھی جائز و درست ہے۔ البتہ امام مالک رحمہ اللہ اور امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک ایسی نماز درست نہیں ہوتی۔ ہماری اور تمام اہلحدیث کی دلیل یہ ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر ۞۞)

(گزشتہ سے پیوستہ) نماز خوف دو مرتبہ پڑھی۔ دوسری مرتبہ کی نماز آپ ﷺ کے لیے نفل تھی اور دوسری مقتدیوں کے لیے فرض تھی اسی طرح حضرت معاذ رضی اللہ عنہ عشا کی نماز رسول اکرم ﷺ کے ساتھ ادا کرنے کے بعد اپنی قوم میں جا کر عشاء کے فرض پڑھاتے تھے۔ اس صورت میں دوسری مرتبہ کی نماز حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کے لیے نفل ہوتی اور آپ رضی اللہ عنہ کے مقتدیوں کے لیے فرض تھی۔ (امام نووی رحمہ اللہ)

(٩٢٢) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ: خَرَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنْ فَرَسٍ فَجُحِشَ فَصَلّٰى لَنَا قَاعِدًا ثُمَّ ذَكَرَ نَحْوَهُ. [بخاري: ٧٣٣؛ ترمذي: ٣٦١]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: رسول اللہ ﷺ گر گئے گھوڑے سے اور آپ زخمی ہو گئے آپ ﷺ نے ہمیں بیٹھ کر نماز پڑھائی پھر گزشتہ حدیث کی طرح بیان کیا۔

(٩٢٣) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ صُرِعَ عَنْ فَرَسٍ فَجُحِشَ شِقُّهُ الْاَيْمَنُ بِنَحْوِ حَدِيْثِهِمَا وَزَادَ ((فَاِذَا صَلّٰى قَائِمًا فَصَلُّوْا قِيَامًا)). [بخاري: ١١١٤]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ گھوڑے سے گر گئے آپ کی دائیں جانب زخمی ہو گئی باقی گزشتہ حدیثوں کی طرح بیان کیا اس میں اضافہ یہ ہے کہ ”جب امام کھڑے ہو کر نماز پڑھے تو تم بھی کھڑے ہو کر نماز پڑھو۔“

(٩٢٤) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ رَكِبَ فَرَسًا فَصُرِعَ عَنْهُ فَجُحِشَ شِقُّهُ الْاَيْمَنُ بِنَحْوِ حَدِيْثِهِمْ وَفِيْهِ: ((اِذَا صَلّٰى قَائِمًا فَصَلُّوْا قِيَامًا)). [بخاري: ٦٨٩؛ ابوداود: ٦٠١؛ نسائي: ٨٣١]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ گھوڑے سے گر گئے آپ کی دائیں جانب زخمی ہو گئی باقی گزشتہ حدیثوں کی طرح بیان کیا اس میں اضافہ یہ ہے کہ ”جب امام کھڑے ہو کر نماز پڑھے تو تم بھی کھڑے ہو کر نماز پڑھو۔“

○ ○ ○ ○

(٩٢٥) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ سَقَطَ مِنْ فَرَسٍ فَجُحِشَ شِقُّهُ الْاَيْمَنُ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ وَلَيْسَ فِيْهِ زِيَادَةُ يُوْنُسَ وَمَالِكٍ.

ایک اور سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث منقول ہے۔

○ ○ ○ ○

(٩٢٦) عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ: اِشْتَكٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَدَخَلَ عَلَيْهِ نَاسٌ مِّنْ اَصْحَابِهِ يَعُوْدُوْنَهُ فَصَلّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ جَالِسًا فَصَلَّوْا بِصَلٰوتِهِ قِيَامًا فَاَشَارَ اِلَيْهِمْ اَنِ اجْلِسُوْا فَجَلَسُوْا فَلَمَّا انْصَرَفَ قَالَ: ((اِنَّمَا جُعِلَ الْاِمَامُ لِيُؤْتَمَّ بِهِ فَاِذَا رَكَعَ فَارْكَعُوْا وَاِذَا رَفَعَ فَارْفَعُوْا وَاِذَا صَلّٰى جَالِسًا فَصَلُّوْا جُلُوْسًا)). [ابن ماجه: ١٢٣٧]

ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا ارشاد ہے کہ رسول اکرم ﷺ کی عیادت کے لیے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم آئے۔ آپ ﷺ نے بیٹھ کر نماز پڑھائی لیکن کچھ لوگ آپ ﷺ کے پیچھے کھڑے تھے۔ تو آپ ﷺ نے اشارہ سے انہیں بیٹھنے کا حکم دیا۔ پھر آپ ﷺ نے بعد فراغت نماز فرمایا: ”امام اس لیے ہے کہ اس کی پیروی کرو۔ وہ جب رکوع کرے تو تم بھی رکوع کرو۔ اور وہ جب سر اٹھائے تو تم بھی سر اٹھاؤ اور وہ جب بیٹھ کر نماز پڑھائے تو تم بھی بیٹھ کر نماز پڑھو۔“

○ ○ ○ ○

فائدہ: امام نووی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ اس حدیث شریف سے ثابت ہوا کہ اشارے یا کسی عمل قلیل سے نماز فاسد نہیں ہوتی۔

(٩٢٧) عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ

اس سند سے بھی ہشام بن عروہ سے مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

نَحْوَهُ.

(٩٢٨) عَنْ جَابِرٍ أَنَّهُ قَالَ: اشْتَكَى رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ فَصَلَّيْنَا وَرَآءَهُ وَهُوَ قَاعِدٌ وَأَبُو بَكْرٍ يُسْمِعُ النَّاسَ تَكْبِيرَهُ فَالْتَفَتَ إِلَيْنَا فَرَآنَا قِيَامًا فَأَشَارَ إِلَيْنَا فَقَعَدْنَا فَصَلَّيْنَا بِصَلٰوتِهِ قُعُودًا فَلَمَّا سَلَّمَ قَالَ: ((إِنْ كِدْتُمْ آنِفًا تَفْعَلُونَ فِعْلَ فَارِسَ وَالرُّومِ يَقُومُونَ عَلَى مُلُوكِهِمْ وَهُمْ قُعُودٌ فَلَا تَفْعَلُوا ائْتَمُّوا بِأَئِمَّتِكُمْ إِنْ صَلَّى قَائِمًا فَصَلُّوا قِيَامًا وَإِنْ صَلَّى قَاعِدًا فَصَلُّوا قُعُودًا)).

[ابوداود:٦٠٦؛ نسائی:١١٩٩؛ ابن ماجه:١٢٤٠]

جابر رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسالت مآب ﷺ کی بیماری میں ہم نے آپ ﷺ کے پیچھے اس طرح نماز پڑھی کہ آپ ﷺ نے بیٹھ کر نماز پڑھائی اور حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ مکبر کی حیثیت میں تکبیرات کہتے تھے۔ نماز میں ہمیں کھڑا دیکھ کر آپ ﷺ نے اشارہ سے ہمیں بیٹھنے کا حکم دیا تو ہم بیٹھ گئے۔ پھر بعد فراغت نماز ارشاد عالی ہوا: ''تم نے اس وقت وہ کام کیا جیسا کہ فارس وروم والے اپنے بادشاہ کے سامنے کھڑے رہتے ہیں اور بادشاہ بیٹھا رہتا ہے۔ اب آئندہ ایسا نہ کرنا بلکہ ہمیشہ اپنے امام کی پیروی کرو اگر وہ بیٹھ کر نماز پڑھائے تو تم بھی بیٹھ کر نماز پڑھو۔''

○ ○ ○ ○

(٩٢٩) عَنْ جَابِرٍ قَالَ صَلَّى بِنَا رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ وَأَبُو بَكْرٍ خَلْفَهُ فَإِذَا كَبَّرَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ كَبَّرَ أَبُو بَكْرٍ لِيُسْمِعَنَا ثُمَّ ذَكَرَ نَحْوَ حَدِيثِ اللَّيْثِ. [بخاری:٧٩٧]

جابر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں: نماز پڑھائی ہمیں رسول اللہ ﷺ نے اور ابوبکر رضی اللہ عنہ آپ کے پیچھے تھے جب آپ ﷺ تکبیر کہتے تو ابوبکر بھی تکبیر کہتے ہمیں سنانے کے لیے پھر مذکورہ حدیث کی طرح بیان کیا۔

○ ○ ○ ○

(٩٣٠) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((إِنَّمَا جُعِلَ الْإِمَامُ لِيُؤْتَمَّ بِهِ فَلَا تَخْتَلِفُوا عَلَيْهِ فَإِذَا كَبَّرَ فَكَبِّرُوا وَإِذَا رَكَعَ فَارْكَعُوا وَإِذَا قَالَ: سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ فَقُولُوا: اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ وَإِذَا سَجَدَ فَاسْجُدُوا وَإِذَا صَلَّى جَالِسًا فَصَلُّوا جُلُوسًا أَجْمَعُونَ)).

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا: ''امام اس لیے ہے کہ اس کی پیروی کی جائے۔ تم اس کی مخالفت نہ کرنا۔ وہ جب تکبیر کہے تو تم بھی تکبیر کہو اور وہ جب رکوع کرے تو تم بھی رکوع کرو۔ اور وہ جب تسمیع پڑھے تو تم تحمید پڑھو۔ اس کے سجدہ کے ساتھ تم سجدہ کرو اور وہ جب بیٹھ کر نماز پڑھائے تو تم بھی بیٹھ کر ہی نماز ادا کرو۔''

○ ○ ○ ○

(٩٣١) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهِ.

اس سند سے بھی مذکورہ حدیث کے مثل ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نبی ﷺ سے بیان کرتے ہیں۔

❖ ❖ ❖ ❖

## بَابُ النَّهْيِ عَنْ مُبَادَرَةِ الْإِمَامِ بِالتَّكْبِيرِ وَغَيْرِهِ.

## باب: تکبیر اور رکن کی تبدیلی وغیرہ میں امام سے جلدی نہ کرنے کے بیان میں۔

(٩٣٢) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ: كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ يُعَلِّمُنَا يَقُولُ: ((لَا تُبَادِرُ الْإِمَامَ إِذَا كَبَّرَ فَكَبِّرُوا وَإِذَا قَالَ: وَلَا الضَّالِّينَ فَقُولُوا: آمِينَ

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اکرم ﷺ ہم کو تعلیم دیتے اور فرماتے تھے: ''امام سے پہلے کوئی کام نہ کرنا وہ جب تکبیر کہے اس وقت تکبیر کہنا۔ اور جب وہ وَلَا الضَّالِّينَ کہے تو تم آمین کہو۔ وہ جب رکوع

وَاِذَا رَكَعَ فَارْكَعُوْا وَاِذَا قَالَ: سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ فَقُوْلُوْا: اَللّٰهُمَّ رَبَّنَالَكَ الْحَمْدُ)).

کرے تو تم بھی رکوع کرو اور وہ جب تسمیع کہے تو تم تحمید پڑھا کرو۔"



(۹۳۳) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِنَحْوِهٖ اِلَّا قَوْلَهٗ: ((وَ لَا الضَّآلِّيْنَ فَقُوْلُوْا اٰمِيْنَ.)) وَزَادَ: ((وَ لَا تَرْفَعُوْا قَبْلَهٗ)).

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نبی ﷺ سے بیان کرتے ہیں مذکورہ حدیث والے الفاظ مگر اس میں یہ لفظ ہیں کہ جب امام و لا الضآلین کہے تو تم آمین کہو اور مزید یہ کہ امام سے پہلے (رکوع سجدہ یا رکعت میں) نہ اٹھو۔

(۹۳٤) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنَّمَا الْاِمَامُ جُنَّةٌ فَاِذَا صَلّٰى قَاعِدًا فَصَلُّوْا قُعُوْدًا وَاِذَا قَالَ: سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ فَقُوْلُوْا: اَللّٰهُمَّ رَبَّنَالَكَ الْحَمْدُ فَاِذَا وَافَقَ قَوْلُ اَهْلِ الْاَرْضِ قَوْلَ اَهْلِ السَّمَآءِ غُفِرَلَهٗ مَاتَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ)).

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے رسول اکرم ﷺ کا ارشاد بیان کیا کہ "امام ایک ڈھال کی طرح ہے، وہ بیٹھ کر نماز پڑھائے تو تم بھی بیٹھ کر پڑھو اور وہ جب تسمیع کہے تو تم تحمید کہو۔ کیونکہ جس کا کہنا آسمان والوں کے کہنے کے ساتھ موافق ہو جاتا ہے تو اس کے گزشتہ گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں۔"



(۹۳۵) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ يَقُوْلُ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اَنَّهٗ قَالَ: ((اِنَّمَا جُعِلَ الْاِمَامُ لِيُؤْتَمَّ بِهٖ فَاِذَا كَبَّرَ فَكَبِّرُوْا وَاِذَا رَكَعَ فَارْكَعُوْا وَاِذَا قَالَ: سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ فَقُوْلُوْا: اَللّٰهُمَّ رَبَّنَالَكَ الْحَمْدُ وَاِذَا صَلّٰى قَآئِمًا فَصَلُّوْا قِيَامًا وَاِذَا صَلّٰى قَاعِدًا فَصَلُّوْا قُعُوْدًا اَجْمَعُوْنَ)).

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے رسالت مآب ﷺ کا ارشاد بیان کیا کہ "امام اس لیے مقرر کیا گیا ہے تا کہ تم اس کی پیروی کرو، جب وہ تکبیر کہے تو تم بھی تکبیر کہو اور وہ جب رکوع کرے تو تم بھی رکوع کرو۔ اور وہ جب تسمیع پڑھے تو تم تحمید کہو۔ اور وہ جب کھڑے ہو کر نماز پڑھائے تو تم کھڑے ہو کر نماز پڑھو اور وہ جب بیٹھ کر نماز پڑھائے تو تم بھی بیٹھ کر نماز ادا کرو۔"

## بَابُ اسْتِخْلَافِ الْاِمَامِ ـ اِذَا عَرَضَ لَهٗ عُذْرٌ مِنْ مَّرَضٍ وَسَفَرٍ وَغَيْرِهِمَا ـ مَنْ يُّصَلِّيْ بِالنَّاسِ وَاَنَّ مَنْ صَلّٰى خَلْفَ اِمَامٍ جَالِسٍ لِعَجْزِهٖ عَنِ الْقِيَامِ لَزِمَهُ الْقِيَامُ اِذَا قَدَرَعَلَيْهِ وَنَسْخِ الْقُعُوْدِ خَلْفَ الْقَاعِدِ فِيْ حَقِّ مَنْ قَدَرَ عَلَى الْقِيَامِ.

**باب:** امام کو اگر بیماری یا سفر وغیرہ کا عذر ہو تو وہ نماز پڑھانے کے لیے اپنا خلیفہ مقرر کرے، امام اگر بیٹھ کر نماز پڑھائے اور مقتدی کھڑا ہو سکتا ہو تو کھڑا ہو کر نماز پڑھے کیوں کہ مقتدی قادر قیام کو بیٹھ کر نماز پڑھنے کا حکم منسوخ ہو چکا ہے۔

(٩٣٦) عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ: دَخَلْتُ عَلٰى عَائِشَةَ فَقُلْتُ لَهَا: اَلَا تُحَدِّثِيْنِيْ عَنْ مَرَضِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَتْ: بَلٰى ثَقُلَ النَّبِيُّ ﷺ فَقَالَ: ((اَصَلَّى النَّاسُ؟)) قُلْنَا: لَا هُمْ يَنْتَظِرُوْنَكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! قَالَ: ((ضَعُوْا لِيْ مَآءً فِي الْمِخْضَبِ)) فَاغْتَسَلَ ثُمَّ ذَهَبَ لِيَنُوْءَ فَاُغْمِيَ عَلَيْهِ ثُمَّ اَفَاقَ فَقَالَ: ((اَصَلَّى النَّاسُ؟)) قُلْنَا: لَا وَهُمْ يَنْتَظِرُوْنَكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ! فَقَالَ: ((ضَعُوْالِيْ مَآءً فِي الْمِخْضَبِ)) فَفَعَلْنَا فَاغْتَسَلَ ثُمَّ ذَهَبَ لِيَنُوْءَ فَاُغْمِيَ عَلَيْهِ ثُمَّ اَفَاقَ فَقَالَ: ((اَصَلَّى النَّاسُ؟)) قُلْنَا: لَا وَهُمْ يَنْتَظِرُوْنَكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ! فَقَالَ: ((ضَعُوْا لِيْ مَآءً فِي الْمِخْضَبِ)) فَفَعَلْنَا فَاغْتَسَلَ ثُمَّ ذَهَبَ لِيَنُوْءَ فَاُغْمِيَ عَلَيْهِ ثُمَّ اَفَاقَ فَقَالَ: ((اَصَلَّى النَّاسُ؟)) فَقُلْنَا: لَاوَهُمْ يَنْتَظِرُوْنَكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ! قَالَتْ: وَالنَّاسُ عُكُوْفٌ فِي الْمَسْجِدِ يَنْتَظِرُوْنَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ لِصَلٰوةِ الْعِشَاءِ الْاٰخِرَةِ قَالَتْ: فَاَرْسَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِلٰى اَبِيْ بَكْرٍ اَنْ يُّصَلِّيَ بِالنَّاسِ فَاَتَاهُ الرَّسُوْلُ فَقَالَ: اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَاْمُرُكَ اَنْ تُصَلِّيَ بِالنَّاسِ فَقَالَ اَبُوْبَكْرٍ وَّكَانَ رَجُلًا رَقِيْقًا: يَا عُمَرُ ! صَلِّ بِالنَّاسِ فَقَالَ عُمَرُ: اَنْتَ اَحَقُّ بِذٰلِكَ قَالَتْ: فَصَلّٰى بِهِمْ اَبُوْ بَكْرٍ تِلْكَ الْاَيَّامَ ثُمَّ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ وَجَدَ مِنْ نَّفْسِهٖ خِفَّةً فَخَرَجَ بَيْنَ رَجُلَيْنِ اَحَدُهُمَا الْعَبَّاسُ. لِصَلٰوةِ الظُّهْرِ وَاَبُوْبَكْرٍ يُّصَلِّيْ بِالنَّاسِ فَلَمَّا رَاٰهُ اَبُوْبَكْرٍ ذَهَبَ لِيَتَاَخَّرَ فَاَوْمَاَ اِلَيْهِ النَّبِيُّ ﷺ اَنْ

عبیداللہ بن عبداللہ کا بیان ہے کہ میں نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں حاضری دی اور عرض کیا: آپ مجھے رسول اکرم ﷺ کی بیماری کے واقعات بتائیں۔ انہوں نے فرمایا کہ رسول اکرم ﷺ بیمار ہوئے تو ارشاد ہوا: ”کیا لوگ نماز پڑھ چکے؟“ ہم نے کہا: جی نہیں۔ بلکہ وہ آپ ﷺ کے منتظر ہیں۔ ارشاد ہوا ہمارے لیے لگن میں پانی رکھو۔“ ہم نے پانی رکھا تو آپ ﷺ نے غسل فرمایا۔ اس کے بعد چلنا چاہا لیکن آپ ﷺ کو غش آ گیا۔ اور جب افاقہ ہوا تو پھر پوچھا: ”کیا لوگ نماز پڑھ چکے؟“ ہم نے کہا: جی نہیں۔ یارسول اللہ! وہ سب آپ ﷺ کے منتظر ہیں۔ فرمایا: ”ہمارے لیے طشت میں پانی رکھو۔“ چنانچہ ہم نے آپ ﷺ کے حکم کی تعمیل کی اور آپ ﷺ نے غسل کیا۔ پھر آپ ﷺ چلنے کے لیے تیار ہوئے لیکن دوبارہ آپ ﷺ کو غش آ گیا۔ اور پھر ہوش میں آنے کے بعد ارشاد ہوا: کیا لوگ نماز پڑھ چکے؟“ ہم نے عرض کیا جی نہیں۔ یارسول اللہ! وہ سب لوگ آپ ﷺ کا انتظار کر رہے ہیں اور ادھر لوگوں کی حالت یہ تھی کہ وہ سب نماز عشا کے لیے رسالت مآب ﷺ کی تشریف آوری کے مسجد میں منتظر تھے۔ آخر آپ ﷺ نے ایک آدمی کے ہاتھ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو کہلا بھیجا کہ آپ نماز پڑھائیں۔ چنانچہ اس آدمی نے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہو کر کہا کہ رحمت عالم ﷺ نے حکم دیا ہے کہ آپ لوگوں کو نماز پڑھائیں۔ حضرت صدیق رضی اللہ عنہ نہایت نرم دل تھے (وہ جلد رونے لگتے تھے) اسی لیے انہوں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کہا: اے عمر! تم نماز پڑھا دو۔ جس پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: جی نہیں! آپ ہی امامت کے زیادہ مستحق ہیں اور آپ ہی کو نماز پڑھانے کے لیے حکم دیا گیا ہے۔ چنانچہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے کئی دن تک نماز پڑھائی۔ اسی دوران ایک دن رسول اکرم ﷺ کی طبیعت ذرا ہلکی ہوئی تو آپ ﷺ دو آدمیوں کا سہارا لے کر نماز ظہر کے لیے مسجد میں تشریف لے گئے۔ ان دو آدمیوں میں سے ایک عباس رضی اللہ عنہ تھے۔ (جو آپ ﷺ کے چچا تھے) غرضیکہ رسول اکرم ﷺ مسجد میں اس وقت پہنچے جب کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ بحیثیت امام نماز پڑھا رہے تھے۔ انہوں نے

لَا يَتَاَخَّرَ وَقَالَ لَهُمَا: ((اَجْلِسَانِیْ اِلٰی جَنْبِهٖ)) فَاَجْلَسَاهُ اِلٰی جَنْبِ اَبِیْ بَكْرٍ وَكَانَ اَبُوْبَكْرٍ يُصَلِّیْ وَهُوَ قَائِمٌ بِصَلٰوةِ النَّبِیِّ ﷺ وَالنَّاسُ يُصَلُّوْنَ بِصَلٰوةِ اَبِیْ بَكْرٍ وَالنَّبِیُّ ﷺ قَاعِدٌ قَالَ عُبَيْدُ اللّٰهِ: فَدَخَلْتُ عَلٰی عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ فَقُلْتُ لَهٗ: اَلَا اَعْرِضُ عَلَيْكَ مَا حَدَّثَتْنِیْ عَائِشَةُ عَنْ مَرَضِ النَّبِیِّ: قَالَ هَاتِ فَعَرَضْتُ حَدِيْثَهَا عَلَيْهِ فَمَا اَنْكَرَ مِنْهُ شَيْئًا غَيْرَ اَنَّهٗ قَالَ: اَسَمَّتْ لَكَ الرَّجُلَ الْاٰخَرَ الَّذِیْ كَانَ مَعَ الْعَبَّاسِ؟ قُلْتُ: لَا قَالَ: هُوَ عَلِیٌّ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ.



[بخاری: ۶۸۷؛ نسائی: ۸۳۳]

جب رسول اکرم ﷺ کو دیکھا تو پیچھے ہٹنا چاہا لیکن آپ ﷺ نے اشارہ سے فرمایا: پیچھے نہ ہٹو۔ اور اپنے ساتھ والوں سے فرمایا: مجھے ابوبکر کے برابر میں بٹھا دو۔ چنانچہ ان دونوں نے آپ ﷺ کو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے برابر بٹھا دیا۔ رسالت مآب ﷺ بیٹھے بیٹھے نماز پڑھنے لگے اور حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ ویسے ہی کھڑے کھڑے رسول اکرم ﷺ کی نماز میں پیروی کرنے لگے (گویا رسول اکرم ﷺ امام تھے اور حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ مقتدی) اور تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم حسب سابق اس فرض نماز ظہر میں حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی پیروی کررہے تھے۔ عبیداللہ بن عبداللہ کا بیان ہے کہ میں نے عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کے پاس جا کر کہا: میں تم کو وہ حدیث سناتا ہوں جو حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے مجھے سنائی ہے۔ اور ان کی طلب پہ میں نے پوری حدیث ان سے کہہ سنائی، جسے سننے کے بعد انہوں نے کہا: یہ پوری حدیث بالکل صحیح ہے۔ پھر پوچھا: دوسرے شخص جو رسول اکرم ﷺ کے ساتھ تھے، کیا ان کا نام ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے نہیں بتایا۔ میں نے جواب دیا جی نہیں۔ تو انہوں نے کہا: وہ دوسرے آدمی حضرت علی رضی اللہ عنہ تھے۔

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

**فائدہ:** رسول اکرم ﷺ کا غسل کرنا، پھر مسجد کی خواہش کرنا اور پے درپے بے ہوش ہو جانا، یہ سب شدت مرض کی وجہ سے تھا۔ حاشا وکلا ہرگز ہرگز آپ ﷺ کو کسی قسم کا جنون نہیں تھا۔ کیونکہ جنون و پاگل پن ایک نقص ہے اور پیغمبر ﷺ ہر نقص سے بالکل پاک وصاف ہیں۔ بیماریوں کی شدت سے اللہ تعالیٰ کو درجہ اور ثواب بڑھانا منظور ہے۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے نماز کے لیے آپ ﷺ کا انتظار کیا اس سے ثابت ہوا کہ امام کے آنے کی امید ہو تو اس کا انتظار کرنا جائز ہے بشرطیکہ وقت نماز باقی ہو۔ اور ہر مرتبہ بے ہوشی کے بعد غسل کرنا مستحب ہے۔ اگر کئی مرتبہ کی بے ہوشی کے بعد ایک ہی مرتبہ غسل کر لیا جائے تب بھی کافی ہے۔ قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ نے بیان کیا ہے کہ اس حدیث میں غسل سے مراد وضو کرنا ہے کیونکہ بے ہوش ہونے کے بعد غسل واجب نہیں بلکہ وضو کرنا ضروری ہے۔ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے اس بیان سے کہ اے صدیق اکبر رضی اللہ عنہ! نماز پڑھانے کے آپ زیادہ مستحق ہیں، کئی فائدے حاصل ہوئے۔ ایک تو یہ کہ تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کو فضیلت ثابت ہے۔ دوسرے یہ کہ امام کو جب کوئی عذر ہو تو وہ اپنا خلیفہ مقرر کرے۔ تیسرے یہ کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے بعد حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ تمام دیگر صحابہ رضی اللہ عنہم پر افضل ہیں۔ نیز اس حدیث شریف سے حسب مذہب امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ یہ بھی معلوم ہو گیا کہ اگر امام بیٹھا ہوا ہو تو مقتدیوں کو بشرط طاقت قیام کھڑے ہو کر نماز ادا کرنی چاہیے۔

اس حدیث شریف میں دوسرے سہارا دینے والے شخص کا نام جو حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھے، حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ بتایا ہے۔ ایک روایت یہ ہے کہ دوسرے شخص فضل بن عباس رضی اللہ عنہ تھے۔ اور ایک روایت میں یہ ہے کہ دوسرے شخص دراصل اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما تھے۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ ان سب لوگوں نے باری باری آپ ﷺ کو سہارا دیا۔ اور پہلی طرف حضرت عباس رضی اللہ عنہ جوں کے توں سہارا دیتے رہے۔ اسی لیے حضرت صدیقہ رضی اللہ عنہا نے اس دوسرے شخص کا نام نہیں لیا کیوں کہ وہ صرف ایک ہی شخص نہ تھے بلکہ کئی آدمی تھے جو باری باری رسول اکرم ﷺ کو سہارا دیتے ہوئے مسجد تک گئے تھے۔ اور ان لوگوں میں حضرت علی رضی اللہ عنہ بھی شریک تھے۔ (نووی رحمۃ اللہ علیہ)

(٩٣٧) عَنْ عَائِشَةَ اَنَّهَا قَالَتْ: اَوَّلُ مَا اشْتَكٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِىْ بَيْتِ مَيْمُوْنَةَ فَاسْتَأْذَنَ اَزْوَاجَهُ اَنْ يُّمَرَّضَ فِىْ بَيْتِهَا فَاَذِنَّ لَهُ قَالَتْ: فَخَرَجَ وَيَدٌ لَّهُ عَلَى الْفَضْلِ بْنِ عَبَّاسٍ وَيَدٌ لَّهُ عَلٰى رَجُلٍ اٰخَرَ وَهُوَ يَخُطُّ بِرِجْلَيْهِ فِى الْاَرْضِ فَقَالَ عُبَيْدُ اللّٰهِ: فَحَدَّثْتُ بِهِ ابْنَ عَبَّاسٍ فَقَالَ: اَتَدْرِىْ مَنِ الرَّجُلُ الَّذِىْ لَمْ تُسَمِّ عَائِشَةُ؟ هُوَ عَلِىٌّ.

[بخاري:١٩٨، ٦٦٥]

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا بیان ہے کہ رسول اللہ ﷺ سب سے پہلے حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کے گھر میں بیمار ہوئے۔ پھر آپ ﷺ نے تمام ازواج مطہرات سے مجھ عائشہ رضی اللہ عنہا کے گھر میں رہنے کی خواہش کی۔ چنانچہ سب نے اجازت دے دی کہ آپ ﷺ میرے گھر میں رہیں اور میں آپ ﷺ کی تیمارداری کروں۔ ایک دن آپ ﷺ مسجد میں جانے کے لیے اس طرح روانہ ہوئے کہ آپ ﷺ اپنا ایک ہاتھ فضل بن عباس رضی اللہ عنہ کے کندھے پر رکھے ہوئے تھے اور ایک ہاتھ ایک دوسرے شخص کے کندھے پر تھا اور ضعف کی وجہ سے آپ ﷺ کے پاؤں زمین پر خطوط کھینچ رہے تھے۔ عبید اللہ کا بیان ہے کہ میں نے یہ حدیث ابن عباس رضی اللہ عنہ کو سنائی تو انہوں نے کہا: تم جانتے ہو کہ دوسرا آدمی جس کا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے نام نہیں لیا کون تھا؟ وہ حضرت علی رضی اللہ عنہ تھے۔



فائدہ: یہ حدیث شریف بھی اس امر کی دلیل ہے کہ باری باری ازواج کے پاس رہنا رسول اکرم ﷺ پر بھی واجب تھا۔ اور جو لوگ سنت کہتے ہیں وہ اس اجازت کو صالح معاشرت اور حسن خلق کی دلیل بناتے ہیں۔ نیز تمام علما کا اتفاق ہے کہ دیگر ازواج مطہرات پر حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کو افضلیت حاصل تھی۔ البتہ اس امر میں اختلاف ہے کہ حضرت خدیجۃ الکبریٰ اور حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہما میں سے باہمی طور پر افضل کون تھا؟

(٩٣٨) عَنْ عَائِشَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَتْ: لَمَّا ثَقُلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ وَاشْتَدَّ بِهِ وَجَعُهُ اِسْتَأْذَنَ اَزْوَاجَهُ اَنْ يُّمَرَّضَ فِىْ بَيْتِىْ فَاَذِنَّ لَهُ فَخَرَجَ بَيْنَ رَجُلَيْنِ تَخُطُّ رِجْلَاهُ فِى الْاَرْضِ بَيْنَ عَبَّاسِ بْنِ عَبْدِالْمُطَّلِبِ وَبَيْنَ رَجُلٍ اٰخَرَ قَالَ عُبَيْدُ اللّٰهِ: فَاَخْبَرْتُ عَبْدَاللّٰهِ بِالَّذِىْ قَالَتْ عَائِشَةُ: فَقَالَ لِىْ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ عَبَّاسٍ: هَلْ تَدْرِىْ مَنِ الرَّجُلُ الْاٰخَرُ الَّذِىْ لَمْ تُسَمِّ عَائِشَةُ؟ قَالَ: قُلْتُ: لَا قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ هُوَ عَلِىٌّ.

[راجع:٩٣٧]

عائشہ رضی اللہ عنہا جو نبی اکرم ﷺ کی بیوی ہیں بیان کرتی ہیں کہ جب رسول اللہ ﷺ زیادہ بیمار ہو گئے اور تکلیف کی شدت بڑھ گئی تو آپ نے اپنی دوسری بیویوں سے اجازت طلب کر لی تا کہ بیماری کے دن میرے گھر گزاریں تو انہوں نے اجازت دے دی، ایک دن آپ ﷺ نکلے دو آدمیوں کے درمیان سہارا لیکر اور آپ ﷺ کے دونوں قدم زمین پر گھسٹ رہے تھے اور وہ دو شخص ایک عباس رضی اللہ عنہ بن عبد المطلب تھے اور ایک اور کوئی تھا۔ عبید اللہ کہتے ہیں: میں نے عبداللہ بن قتادہ کو یہ بات بتائی تو ابن عباس رضی اللہ عنہ کہنے لگے کیا تو جانتا ہے کہ وہ دوسرا شخص کون تھا جس کا نام عائشہ رضی اللہ عنہا نے نہیں لیا۔ انہوں نے کہا: نہیں تو ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا: وہ علی رضی اللہ عنہ تھے۔

○ ○ ○ ○

(٩٣٩) عَنْ عَائِشَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَتْ: لَقَدْ رَاجَعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فِىْ ذٰلِكَ مَا حَمَلَنِىْ عَلٰى كَثْرَةِ مُرَاجَعَتِهِ اِلَّا اَنَّهُ لَمْ يَقَعْ فِىْ قَلْبِىْ اَنْ يُّحِبَّ النَّاسُ بَعْدَهُ رَجُلًا قَامَ مَقَامَهُ اَبَدًا وَاِلَّا

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے جب والد بزرگوار حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کو نماز پڑھانے کا حکم دیا تو میں نے اس بارے میں آپ ﷺ کو باز رکھنے کی کوشش کی کہ مجھے خیال ہوا کہ آپ ﷺ کے بعد جو کوئی آپ ﷺ کا قائم مقام ہوگا، لوگ اس کو منحوس کہیں گے اور اس

أَبِي كُنْتُ أَرٰى أَنَّهُ لَنْ يَقُوْمَ مَقَامَهُ أَحَدٌ إِلَّا تَشَاءَمَ النَّاسُ بِهِ فَأَرَدْتُ أَنْ يَعْدِلَ ذٰلِكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنْ أَبِي بَكْرٍ. [بخاری:٤٤٤٥]

سے محبت نہ رکھیں گے۔ اسی خیال کے مدنظر میں نے حضور ﷺ سے کہا کہ آپ ﷺ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کو امامت کرنے سے معاف رکھیں تو مناسب ہوگا۔

(٩٤٠) عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ: لَمَّا دَخَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بَيْتِي قَالَ: ((مُرُوْا أَبَا بَكْرٍ فَلْيُصَلِّ بِالنَّاسِ))، قَالَتْ: فَقُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! إِنَّ أَبَا بَكْرٍ رَجُلٌ رَقِيْقٌ إِذَا قَرَءَ الْقُرْاٰنَ لَا يَمْلِكُ دَمْعَهُ فَلَوْ أَمَرْتَ غَيْرَ أَبِي بَكْرٍ قَالَتْ: وَاللّٰهِ! مَابِيْ إِلَّا كَرَاهِيَةُ أَنْ يَتَشَاءَمَ النَّاسُ بِأَوَّلِ مَنْ يَقُوْمُ فِي مَقَامِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَتْ: فَرَاجَعْتُهُ مَرَّتَيْنِ أَوْ ثَلَاثًا فَقَالَ: ((لِيُصَلِّ بِالنَّاسِ أَبُوْبَكْرٍ فَإِنَّكُنَّ صَوَاحِبُ يُوْسُفَ)).

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا بیان ہے کہ بحالت مرض الموت جب رسول اللہ ﷺ میرے گھر تشریف لائے تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''حضرت ابوبکر سے کہو کہ وہ نماز پڑھائیں۔'' جس پہ میں نے کہا: یا رسول اللہ! حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ بہت نرم دل ہیں وہ جب قرآن کریم کی تلاوت کرتے ہیں تو ان کی آنکھوں سے آنسوؤں کی لڑیاں بہہ نکلتی ہیں۔ ان کے ماسوا کسی اور کو امامت کا حکم دیں تو مناسب ہوگا۔ اور اللہ کی قسم! میں نے یہ اس لئے کہا کہ لوگ میرے والد بزرگوار کو منحوس نہ سمجھیں کہ یہی وہ شخص ہیں جو پہلے پہل رسول اکرم ﷺ کے خلیفہ اور قائم مقام ہوئے ہیں۔ میں نے دو تین مرتبہ حضور ﷺ کو والد بزرگوار کی امامت سے باز رکھنے کی کوشش کی لیکن رسول اکرم ﷺ نے یہی فیصلہ دیا کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ ہی امامت کریں گے اور تم خواتین حضرات یوسف علیہ السلام کی خواتین کی مانند ہو۔



فائدہ: اس حدیث شریف کے آخری جملہ کا مطلب یہ ہے کہ جس طرح خواتین یوسف بار بار ہٹ کرتی تھیں۔ اسی طرح اے عائشہ وغیرہ آپ اصرار نہ کریں کیونکہ رسول اللہ ﷺ کی مصلحت اجرائے حکم امامت کو آپ نہیں سمجھ رہی ہیں۔ اور حضرت صدیقہ کا یہ اصرار بطور مشورہ و نیک صلاح تھا۔ وگرنہ نعوذ باللہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کسی نزاع یا مخالفت کو پیدا کرنا نہیں چاہتی تھیں۔ نیز آپ وہ پیاری زوجہ ہیں جن کیلئے قرآن کریم میں گیارہ آیات نازل ہوئیں۔ آپ کو رحمت دو عالم ﷺ سے بے انتہا محبت تھی۔ وہ اپنے خاوند کے حکم کو ٹالنا نہیں چاہتی تھیں۔ اور نعوذ باللہ آپ نے بدنیتی سے بھی یہ اصرار نہیں کیا۔ وگرنہ اپنے والد کے فائدہ کیلئے جو چیز مفید ہوتی ہے اس سے کون انکار کر سکتا ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ آپ کا منشا وہی تھا جو حدیث میں ہے۔ کہ آپ نے یہ نیک مشورہ صرف اسی لئے دیا تھا کہ لوگ آپ کے والد کو منحوس نہ کہیں۔ (نووی رحمۃ اللہ علیہ)

(٩٤١) عَنْ عَائِشَةَ: قَالَتْ لَمَّا ثَقُلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ جَاءَ بِلَالٌ يُؤْذِنُهُ بِالصَّلٰوةِ فَقَالَ: ((مُرُوْا أَبَا بَكْرٍ فَلْيُصَلِّ بِالنَّاسِ)) قَالَتْ: فَقُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! إِنَّ أَبَا بَكْرٍ رَجُلٌ أَسِيْفٌ وَإِنَّهُ مَتٰى يَقُوْمُ مَقَامَكَ لَا يُسْمِعُ النَّاسَ فَلَوْ أَمَرْتَ عُمَرَ فَقَالَ: ((مُرُوْا أَبَا بَكْرٍ فَلْيُصَلِّ بِالنَّاسِ)) قَالَتْ: فَقُلْتُ لِحَفْصَةَ: قُوْلِي لَهُ إِنَّ

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ کی بیماری کے زمانہ میں حضرت بلال رضی اللہ عنہ آپ ﷺ کو نماز پڑھانے کے لیے بلانے آئے تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''جاؤ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے کہو کہ وہ امامت کرائیں''۔ جس پہ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! وہ بہت نرم دل ہیں۔ وہ جب آپ ﷺ کی جگہ کھڑے ہوں گے تو لوگوں کو قرآن کریم نہ سنا سکیں گے۔ کیوں کہ قرآن کریم پڑھتے وقت ان کے آنسو جاری ہو جاتے ہیں۔ آپ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو نماز پڑھانے کا حکم دیں تو

اَبَا بَكْرٍ رَجُلٌ اَسِيفٌ وَاِنَّهُ مَتٰى يَقُمْ مَقَامَكَ لَا يُسْمِعِ النَّاسَ فَلَوْ اَمَرْتَ عُمَرَ فَقَالَتْ لَهُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنَّكُنَّ لَاَنْتُنَّ صَوَاحِبُ يُوْسُفَ مُرُوْا اَبَابَكْرٍ فَلْيُصَلِّ بِالنَّاسِ)) قَالَتْ : فَاَمَرُوْا اَبَابَكْرٍ فَصَلّٰى بِالنَّاسِ قَالَتْ: فَلَمَّا دَخَلَ فِي الصَّلٰوةِ وَجَدَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مِنْ نَفْسِهٖ خِفَّةً قَالَتْ: فَقَامَ يُهَادٰى بَيْنَ رَجُلَيْنِ وَرِجْلَاهُ تَخُطَّانِ فِي الْاَرْضِ قَالَتْ: فَلَمَّا دَخَلَ الْمَسْجِدَ سَمِعَ اَبُوْبَكْرٍ حِسَّهٗ ذَهَبَ يَتَاَخَّرُ فَاَوْمَاَ اِلَيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قُمْ مَكَانَكَ فَجَآءَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حَتّٰى جَلَسَ عَنْ يَسَارِ اَبِيْ بَكْرٍ قَالَتْ : فَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُصَلِّيْ بِالنَّاسِ جَالِسًا وَاَبُوْبَكْرٍ قَائِمًا يَقْتَدِيْ اَبُوْبَكْرٍ بِصَلٰوةِ النَّبِيِّ ﷺ وَيَقْتَدِي النَّاسُ بِصَلٰوةِ اَبِيْ بَكْرٍ.

[بخاری:٦٦٤، ٧١٢، ٧١٣؛ ابن ماجه:١٢٣٢]

مناسب ہوگا۔لیکن دوبارہ ارشاد ہوا کہ جاؤ اور ابوبکر رضی اللہ عنہ کو حکم پہنچاؤ کہ وہ نماز پڑھائیں اور امامت کریں۔جس پر حفصہ رضی اللہ عنہا سے میں نے کہا: تم رسول اللہ ﷺ سے کہو کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ بے انتہا نرم دل ہیں، وہ آپ ﷺ کی جگہ کھڑے ہو کر قرآن کریم کی قراءت نہ کر سکیں گے۔اس لیے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو نماز پڑھانے کا حکم دیجیے، چنانچہ حفصہ رضی اللہ عنہا نے ایسا ہی کہا جس پر حضور ﷺ نے فرمایا: ''تم یوسف علیہ السلام کی ساتھ والیوں کی مانند نہ بنو اور جاؤ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے کہو کہ وہ امامت کریں۔'' آخر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے امامت کے فرائض سرانجام دیئے۔ایک دن جب رسالت مآب ﷺ کی طبیعت ذرا ہلکی ہوئی تو آپ ﷺ دو آدمیوں کے کندھوں کا سہارا لے کر مسجد میں تشریف لے گئے لیکن آپ ﷺ کے پاؤں مبارک زمین سے گھسٹتے جا رہے تھے۔اس وقت حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نماز پڑھا رہے تھے۔ چنانچہ حضور ﷺ کی آہٹ پا کر آپ رضی اللہ عنہ نے پیچھے ہٹنا چاہا لیکن رسول اکرم ﷺ نے اشارہ سے اپنی جگہ کھڑے رہنے کا حکم دیا۔اور خود حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی بائیں جانب بیٹھ گئے۔رسول اکرم ﷺ بیٹھے بیٹھے نماز پڑھا رہے تھے اور صدیق رضی اللہ عنہ پہلے کی طرح کھڑے ہوئے رسول اکرم ﷺ کی اقتدا کر رہے تھے۔اور باقی دیگر نمازی پہلے کی طرح حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے پیچھے بحیثیت مقتدی نماز پڑھ رہے تھے۔



(٩٤٢) حَدَّثَنَا مِنْجَابُ بْنُ الْحَارِثِ التَّمِيْمِيُّ: اَخْبَرَنَا ابْنُ مُسْهِرٍ وَحَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ: اَخْبَرَنَا عِيْسٰى بْنُ يُوْنُسَ كِلَاهُمَا عَنِ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَهُ وَفِيْ حَدِيْثِهِمَا لَمَّا مَرِضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَرَضَهُ الَّذِيْ تُوُفِّيَ فِيْهِ وَفِيْ حَدِيْثِ ابْنِ مُسْهِرٍ فَاُتِيَ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ حَتّٰى اُجْلِسَ اِلٰى جَنْبِهٖ وَكَانَ النَّبِيُّ ﷺ يُصَلِّيْ بِالنَّاسِ وَ اَبُوْبَكْرٍ يُسْمِعُهُمُ التَّكْبِيْرَ وَفِيْ حَدِيْثِ عِيْسٰى: فَجَلَسَ رَسُوْلُ

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث نقل کی گئی ہے اور ان دونوں کی حدیث میں ''ثقل'' کے بجائے ''مرض'' کے الفاظ آتے ہیں باقی حدیث میں بھی چند الفاظ کا فرق ہے باقی معنی وہی ہے۔

اللّٰہِ ﷺ یُصَلِّیْ بِالنَّاسِ وَ اَبُوْبَکْرٍ اِلٰی جَنْبِہٖ وَاَبُوْبَکْرٍ یُسْمِعُ النَّاسَ. [راجع:٩٤١]

○ ○ ○ ○

(٩٤٣) عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ: اَمَرَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ اَبَابَکْرٍ اَنْ یُّصَلِّیَ بِالنَّاسِ فِیْ مَرَضِہٖ فَکَانَ یُصَلِّیْ بِهِمْ. قَالَ عُرْوَةُ: فَوَجَدَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ مِنْ نَّفْسِہٖ خِفَّةً فَخَرَجَ وَاِذَا اَبُوْبَکْرٍ یَؤُمُّ النَّاسَ فَلَمَّا رَاٰہُ اَبُوْبَکْرٍ اسْتَاْخَرَ فَاَشَارَ اِلَیْہِ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ اَیْ کَمَا اَنْتَ فَجَلَسَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ حِذَآءَ اَبِیْ بَکْرٍ اِلٰی جَنْبِہٖ فَکَانَ اَبُوْبَکْرٍ یُصَلِّیْ بِصَلٰوۃِ رَسُوْلِ اللّٰہِ ﷺ وَالنَّاسُ یُصَلُّوْنَ بِصَلٰوۃِ اَبِیْ بَکْرٍ. [بخاری: ٦٨٣؛ ابن ماجہ: ١٢٣٢]

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے اپنی بیماری کے زمانہ میں حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کو امامت کا حکم دیا وہ نماز پڑھاتے تھے۔ حضرت عروہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ ایک دن رسول اکرم ﷺ کی طبیعت جب ہلکی ہوئی تو بر بنائے تخفیف نفس مسجد میں تشریف لائے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نماز پڑھا رہے تھے انہوں نے آپ ﷺ کی آہٹ پا کر پیچھے ہٹنا چاہا۔ لیکن رسول اکرم ﷺ نے اشارہ سے فرمایا کہ تم اپنی جگہ کھڑے رہو۔ اس کے بعد صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے برابر بیٹھ گئے۔ پھر رسول اللہ ﷺ کی امامت میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے نماز پڑھی اور دوسرے لوگوں نے پہلے کی مانند حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی امامت میں نماز پوری کی۔

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

(٩٤٤) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ اَبَا بَکْرٍ کَانَ یُصَلِّیْ لَهُمْ فِیْ وَجَعِ رَسُوْلِ اللّٰہِ ﷺ الَّذِیْ تُوُفِّیَ فِیْہِ حَتّٰی اِذَا کَانَ یَوْمُ الْاِثْنَیْنِ وَهُمْ صُفُوْفٌ فِی الصَّلٰوۃِ کَشَفَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ سِتْرَ الْحُجْرَةِ فَنَظَرَ اِلَیْنَا وَهُوَ قَائِمٌ کَاَنَّ وَجْهَهٗ وَرَقَةُ مُصْحَفٍ ثُمَّ تَبَسَّمَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ ضَاحِکًا قَالَ: فَبُهِتْنَا وَ نَحْنُ فِی الصَّلٰوۃِ مِنْ فَرَحٍ بِخُرُوْجِ النَّبِیِّ ﷺ وَنَکَصَ اَبُوْبَکْرٍ عَلٰی عَقِبَیْہِ لِیَصِلَ الصَّفَّ وَظَنَّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ خَارِجٌ لِلصَّلٰوۃِ فَاَشَارَ اِلَیْهِمْ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ بِیَدِہٖ اَنْ اَتِمُّوْا صَلٰوتَکُمْ قَالَ: ثُمَّ دَخَلَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ فَاَرْخَی السِّتْرَ قَالَ: فَتُوُفِّیَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ مِنْ یَوْمِہٖ ذٰلِكَ.

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ کے زمانہ علالت میں جس میں آپ ﷺ نے رحلت فرمائی حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نماز پڑھاتے تھے۔ پیر کے دن جب کہ تمام لوگ صف باندھے نماز پڑھ رہے تھے، کہ رسول اکرم ﷺ نے اپنے کمرے کا پردہ اٹھا کر ہماری طرف دیکھا۔ آپ ﷺ کھڑے ہوئے تھے اور آپ ﷺ کا چہرہ مبارک مصحف کے ورق کی طرح درخشاں تھا۔ آپ ﷺ نے ہم لوگوں کو مذہب اسلام پر مستعد اور نماز میں مشغول دیکھ کر تبسم فرمایا اور ہنسے۔ اور ہم لوگوں کی حالت یہ تھی کہ ہم نماز پڑھنے کے دوران ہی بے انتہا مسرور ہو گئے کہ رسول اکرم ﷺ نماز پڑھانے تشریف لا رہے ہیں۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے آپ کی آہٹ محسوس کر کے کہ آپ ﷺ تشریف لا رہے ہیں پیچھے ہٹنا چاہا۔ کہ رسول اکرم ﷺ نے ہاتھ کے اشارہ سے فرمایا: کہ ''تم لوگ اپنی نماز مکمل کرو''۔ اس کے بعد رسالت مآب ﷺ پھر اپنے کمرہ میں واپس تشریف لے گئے اور دروازہ کا پردہ چھوڑ لیا اور اسی دن آپ ﷺ نے رحلت فرمائی۔

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

فائدہ: ممکن ہے کہ آپ نماز پڑھانے کے لیے تشریف لا رہے ہوں لیکن آپ ﷺ خود میں اتنی طاقت نہ پا کر واپس تشریف لے گئے۔ اور یہ بھی ممکن ہے کہ چونکہ آپ ﷺ نے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کو نماز پڑھانے کا حکم دیا تھا اور آپ ﷺ کو معلوم بھی ہو چکا تھا (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(گزشتہ سے پیوستہ) کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ امامت کر رہے ہیں تاہم بچشم خود معاینہ کرنے کے لیے تشریف لائے تھے کہ دوسرے لوگ ان کے پیچھے کس طرح نماز پڑھتے اور اقتدا کر رہے ہیں۔ الحاصل حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں ہی امامت کی اور آپ ہی خلیفہ اول ہیں۔ (از مترجم)

(٩٤٥) عَنْ اَنَسٍ قَالَ: اٰخِرُ نَظْرَةٍ نَظَرْتُهَا اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ كَشْفَ السِّتَارَةَ يَوْمَ الْاِثْنَيْنِ بِهٰذِهِ الْقِصَّةِ وَحَدِيْثُ صَالِحٍ اَتَمُّ وَاَشْبَعُ.

[نسائی: ١٨٣٠؛ ابن ماجه: ١٦٢٤]

انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ آخری مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو میں نے اس وقت دیکھا جب آپ نے سوموار کو پردہ اٹھایا۔ یہ بات اسی قصہ کے ساتھ بیان کی مگر مذکورہ حدیث زیادہ مکمل ہے۔

○ ○ ○ ○

(٩٤٦) عَنْ اَنَسٍ قَالَ لَمَّا كَانَ يَوْمُ الْاِثْنَيْنِ بِنَحْوِ حَدِيْثِهِمَا.

انس رضی اللہ عنہ سے مذکورہ حدیثوں کی مثل اس سند سے بھی حدیث آئی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٩٤٧) عَنْ اَنَسٍ قَالَ: لَمْ يَخْرُجْ اِلَيْنَا نَبِيُّ اللّٰهِ ﷺ ثَلَاثًا فَاُقِيْمَتِ الصَّلٰوةُ فَذَهَبَ اَبُوْبَكْرٍ يَتَقَدَّمُ فَقَالَ نَبِيُّ اللّٰهِ ﷺ بِالْحِجَابِ فَرَفَعَهُ فَلَمَّا وَضَحَ لَنَا وَجْهُ نَبِيِّ اللّٰهِ ﷺ مَانَظَرْنَا مَنْظَرًا قَطُّ كَانَ اَعْجَبَ اِلَيْنَا مِنْ وَجْهِ النَّبِيِّ ﷺ حِيْنَ وَضَحَ لَنَا فَاَوْمَاَ نَبِيُّ اللّٰهِ ﷺ بِيَدِهٖ اِلٰى اَبِيْ بَكْرٍ اَنْ يَّتَقَدَّمَ وَاَرْخٰى نَبِيُّ اللّٰهِ ﷺ الْحِجَابَ فَلَمْ يُقْدَرْ عَلَيْهِ حَتّٰى مَاتَ ﷺ.

[بخاری: ٦٨١]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی علالت کے زمانہ میں تین دن تک ہم کو نماز نہیں پڑھائی۔ اس زمانہ میں حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ امامت کر رہے تھے۔ ایک دن آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے حجرۂ مبارک کا پردہ اٹھایا، ہم نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرۂ مبارک کا دیدار کیا اور یہ انوکھا منظر ہم کو بے انتہا اچھا معلوم ہوا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کو نماز پڑھاتے رہنے کا دست مبارک سے اشارہ کیا اور پھر حجرہ کا پردہ چھوڑ لیا۔ اس کے بعد ہم لوگوں نے وفات تک رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کو نہیں دیکھا۔

○ ○ ○ ○

(٩٤٨) عَنْ اَبِيْ مُوْسٰى قَالَ: مَرِضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَاشْتَدَّ مَرَضُهُ فَقَالَ: ((مُرُوْا اَبَابَكْرٍ فَلْيُصَلِّ بِالنَّاسِ)) فَقَالَتْ عَائِشَةُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! اِنَّ اَبَا بَكْرٍ رَّجُلٌ رَّقِيْقٌ مَتٰى يَقُمْ مَقَامَكَ لَا يَسْتَطِعْ اَنْ يُّصَلِّيَ بِالنَّاسِ فَقَالَ: ((مُرِيْ اَبَابَكْرٍ فَلْيُصَلِّ بِالنَّاسِ فَاِنَّكُنَّ صَوَاحِبُ يُوْسُفَ)) قَالَ: فَصَلّٰى بِهِمْ اَبُوْبَكْرٍ حَيَاةَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ.

[بخاری: ٦٧٨، ٣٣٨٥]

ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم علیل ہوئے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی اس سخت علالت کے زمانہ میں حکم دیا کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نماز پڑھائیں۔ جس پر حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا: یا رسول اللہ! حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ بہت نرم دل ہیں، وہ جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے قائم مقام امامت کریں گے تو نماز نہ پڑھا سکیں گے۔ تو پھر دوبارہ ارشاد ہوا: ”جاؤ اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو حکم دو کہ وہ امامت کریں۔“ اور اے عائشہ! تم عورتیں حضرت یوسف علیہ السلام کی صاحبات ہو۔ اور پھر تادم آخر حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نماز پڑھاتے رہے۔

## بَابُ تَقْدِيْمِ الْجَمَاعَةِ مَنْ يُّصَلِّي بِهِمْ اِذَا تَاَخَّرَ الْاِمَامُ وَلَمْ يَخَافُوْ مَفْسَدَةً بِالتَّقْدِيْمِ.

## باب: جب امام کے آنے میں تاخیر ہو اور کسی فتنہ و فساد کا خوف نہ ہو تو اندریں حالت کسی اور کو وقتی امام بنا سکتے ہیں۔

(٩٤٩) عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدِ نِ السَّاعِدِيِّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ ذَهَبَ اِلٰى بَنِيْ عَمْرِوبْنِ عَوْفٍ لِيُصْلِحَ بَيْنَهُمْ فَحَانَتِ الصَّلٰوةُ فَجَآءَ الْمُؤَذِّنُ اِلٰى اَبِيْ بَكْرٍ فَقَالَ: اَتُصَلِّيْ بِالنَّاسِ فَاُقِيْمَ؟ قَالَ: نَعَمْ قَالَ: فَصَلّٰى اَبُوْبَكْرٍ فَجَاءَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَالنَّاسُ فِي الصَّلٰوةِ فَتَخَلَّصَ حَتّٰى وَقَفَ فِي الصَّفِّ فَصَفَّقَ النَّاسُ وَكَانَ اَبُوْبَكْرٍ لَايَلْتَفِتُ فِي الصَّلٰوةِ فَلَمَّا اَكْثَرَ النَّاسُ التَّصْفِيْقَ الْتَفَتَ فَرَاٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَاَشَارَ اِلَيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنِ امْكُثْ مَكَانَكَ فَرَفَعَ اَبُوْبَكْرٍ يَدَيْهِ فَحَمِدَ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ عَلٰى مَا اَمَرَهٗ بِهٖ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مِنْ ذٰلِكَ ثُمَّ اسْتَاْخَرَ اَبُوْبَكْرٍ حَتَّى اسْتَوٰى فِي الصَّفِّ وَتَقَدَّمَ النَّبِيُّ ﷺ فَصَلّٰى ثُمَّ انْصَرَفَ فَقَالَ: ((يَا اَبَابَكْرٍ! مَا مَنَعَكَ اَنْ تَثْبُتَ اِذْ اَمَرْتُكَ)) قَالَ اَبُوْبَكْرٍ: مَا كَانَ لِابْنِ اَبِيْ قُحَافَةَ اَنْ يُّصَلِّيَ بَيْنَ يَدَيْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَا لِيْ رَاَيْتُكُمْ اَكْثَرْتُمُ التَّصْفِيْقَ؟ مَنْ نَّابَهٗ شَيْءٌ فِيْ صَلٰوتِهٖ فَلْيُسَبِّحْ فَاِنَّهٗ اِذَا سَبَّحَ الْتُفِتَ اِلَيْهِ وَاِنَّمَا التَّصْفِيْحُ لِلنِّسَآءِ)).

سہل بن سعد ساعدی رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ بنی عمرو بن عوف والوں میں رسول اکرم ﷺ بغرض مصالحت تشریف لے گئے۔ چونکہ نماز کا وقت ہو چکا تھا، اس لیے مؤذن نے اذان دینے کے بعد حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے کہا: میں تکبیر کہتا ہوں آپ نماز پڑھائیے۔ چنانچہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نماز پڑھا رہے تھے کہ رسول اکرم ﷺ پیچھے سے آئے اور لوگوں میں سے نکلتے ہوئے صف میں شریک ہو گئے مقتدی دستک دینے لگے۔ لیکن حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نماز میں کسی دوسری طرف متوجہ نہ ہوتے تھے۔ مقتدی جب بکثرت دستک دینے لگے تو آپ متوجہ ہوئے اور رحمت دو عالم ﷺ کو دیکھ کر پیچھے ہٹنا چاہا۔ جس پر حضور ﷺ نے اشارہ سے فرمایا: "تم اپنی جگہ کھڑے رہو۔" حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ کے اس شرف امامت بخشنے پر اپنے دونوں ہاتھ بلند کر کے اللہ تعالیٰ کی حمد کی۔ اور پیچھے آ کر صف میں شریک ہو گئے۔ اور رسول اللہ ﷺ آگے بڑھ گئے اور نماز پڑھائی۔ نماز کے بعد آپ ﷺ نے پوچھا: اے ابوبکر! تم اپنی جگہ کھڑے کیوں نہیں رہے، میں نے تو تم کو کھڑے رہنے کا حکم دیا تھا؟" جس پر حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: ابوقحافہ کے بیٹے میں اتنی سکت نہیں کہ وہ رسول اکرم ﷺ کی امامت کرے۔ پھر حضور ﷺ نے مقتدیوں کی جانب متوجہ ہو کر فرمایا: "تم نے بہت زیادہ دستک دی۔ دستک تو عورتوں کے لیے ہے تمہیں جب نماز میں کوئی حادثہ پیش آ جائے تو تم لوگ سبحان اللہ کہو۔ جب تم سبحان اللہ کہو گے تو امام تمہاری طرف متوجہ ہو جائے گا۔"

**فائدہ:** اس حدیث شریف سے کئی فائدے ثابت ہوئے۔ پہلا یہ کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی امامت اور باقی دیگر صحابہ پر آپ کی فضیلت۔ دوسرے یہ کہ امام کا خود جا کر لوگوں میں مصالحت کرانا۔ تیسرے یہ کہ امام کی غیر موجودگی میں کسی اور کو خلیفہ بنا لینا بشرطیکہ اس خلافت کو خود امام پسند کرے اور کسی فساد کا اندیشہ نہ ہو۔ چوتھے یہ کہ وہ شخص خلیفہ بنایا جائے جو امامت کے لیے سب سے زیادہ موزوں ہو۔ پانچویں یہ کہ مؤذن اسی کو امامت کے لیے کہے جو سب سے زیادہ افضل ہو۔ اور ایسی حالت میں مؤذن کی بات کو ماننا چاہیے۔ چھٹے یہ کہ عمل قلیل مثلاً دستک دینے سے نماز فاسد نہیں ہوتی۔ ساتویں یہ کہ بشرط ضرورت نماز میں ایک دو قدم آگے پیچھے ہٹنا درست ہے۔ آٹھویں یہ کہ اللہ تعالیٰ کی مزید نعمت (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(گزشتہ سے پیوستہ) ملنے پر ہاتھ اٹھا کر اللہ کا شکر کرنا درست ہے۔ نویں یہ کہ بشرط ضرورت نماز میں دوسری طرف دیکھنا جائز ہے۔ دسویں یہ کہ نماز پوری کرنے کے لیے امام کسی کو اپنا خلیفہ مقرر کر سکتا ہے اور یہی مذہب تمام اہل حدیث کا ہے۔ گیارہویں یہ کہ امام نماز میں شریک ہونے کے بعد بحیثیت تابع و مقتدی امامت کرنے والے سے اس کی عزت و توقیر بڑھانے کے لیے کوئی بات کہے تو اس امامت کرنے والے کو بلحاظ ادب و عزت اپنے امام کی جو بحالت موجودہ مقتدی ہو بات نہ ماننا چاہیے کیوں کہ حقیقی عزت امام کی یہی ہے۔ بارہویں یہ کہ بزرگوں کا ادب کیا جائے۔ تیرہویں یہ کہ اگر نماز میں کوئی حادثہ پیش آجائے تو مرد بآواز سبحان اللہ کہے اور عورت اپنی داہنی ہتھیلی اپنے بائیں ہاتھ کی پشت پر مار کر دستک دے ورنہ اگر کھیل کود کی مانند تالی بجائے تو نماز فاسد ہو جائے گی۔ چودھویں یہ کہ اول وقت نماز پڑھنا پندرہویں یہ کہ تکبیر اس وقت کہی جائے جب کہ نماز پڑھانے کے لیے امام تیار ہو۔ سولہویں یہ کہ اذان دینے والا ہی تکبیر اقامت کہے۔ سترہواں یہ کہ بشرط ضرورت صف چیر کر آگے بڑھنا۔ یا پیچھے لوٹ جانا درست ہے۔ اٹھارہویں یہ کہ امام اس شخص کی اقتدا کر سکتا ہے جب کہ اس نائب یا خلیفہ کے ساتھ ہی اس امام نے تکبیر تحریمہ کہی ہو اور رسول اللہ ﷺ نے حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کی نماز پڑھاتے میں شرکت کی تھی۔ (امام نووی رحمہ اللہ)

(٩٥٠) عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ بِمِثْلِ حَدِيْثِ مَالِكٍ وَفِيْ حَدِيْثِهِمَا فَرَفَعَ اَبُوْبَكْرٍ يَدَيْهِ فَحَمِدَاللّٰهَ وَرَجَعَ الْقَهْقَرٰى وَرَآءَهٗ حَتّٰى قَامَ فِى الصَّفِّ. [بخاري: ١٢٣٤؛ نسائي: ٧٨٣]

سہل بن سعد رضی اللہ عنہ کی اس روایت میں یہی ہے کہ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے بحالت نماز اپنے دونوں ہاتھ اٹھا کر اللہ کی تعریف کی اور پھر الٹے پیچھے ہٹ کر صف میں شریک ہو گئے۔

○ ○ ○ ○

(٩٥١) عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ السَّاعِدِيِّ قَالَ: ذَهَبَ نَبِيُّ اللّٰهِ ﷺ يُصْلِحُ بَيْنَ بَنِيْ عَمْرِو بْنِ عَوْفٍ بِمِثْلِ حَدِيْثِهِمْ وَزَادَ فَجَآءَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَخَرَقَ الصُّفُوْفَ حَتّٰى قَامَ عِنْدَالصَّفِّ الْمُقَدَّمِ وَفِيْهِ: اَنَّ اَبَابَكْرٍ رَجَعَ الْقَهْقَرٰى. [نسائي:١١٨٢]

سہل بن سعد رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ حضور اکرم ﷺ بنی عمرو بن عوف میں مصالحت کے لیے تشریف لے گئے۔ وہاں سے واپسی پر آپ ﷺ پچھلی صفوں سے نکلتے ہوئے پہلی صف میں آکر کھڑے ہو گئے اور حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ الٹے پاؤں پیچھے ہٹ گئے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ امام بحالت نماز جب پیچھے ہٹے تو قبلہ کی طرف پیٹھ کر کے پیچھے نہ ہٹے۔ بلکہ اس کو الٹے پاؤں پیچھے ہٹنا چاہیے۔ (امام نووی رحمہ اللہ)

(٩٥٢) عَنِ الْمُغِيْرَةِ بْنِ شُعْبَةَ اَنَّهٗ غَزَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ تَبُوْكَ قَالَ الْمُغِيْرَةُ: فَتَبَرَّزَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قِبَلَ الْغَائِطِ فَحَمَلْتُ مَعَهٗ اِدَاوَةً قَبْلَ صَلٰوةِ الْفَجْرِ فَلَمَّا رَجَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِلَىَّ اَخَذْتُ اُهْرِيْقُ عَلٰى يَدَيْهِ مِنَ الْاِدَاوَةِ وَغَسَلَ يَدَيْهِ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ ثُمَّ غَسَلَ وَجْهَهٗ ثُمَّ ذَهَبَ يُخْرِجُ جُبَّتَهٗ عَنْ ذِرَاعَيْهِ فَضَاقَ كُمَّا جُبَّتِهٖ فَاَدْخَلَ يَدَيْهِ فِى الْجُبَّةِ حَتّٰى اَخْرَجَ ذِرَاعَيْهِ مِنْ اَسْفَلِ الْجُبَّةِ وَغَسَلَ ذِرَاعَيْهِ اِلَى الْمِرْفَقَيْنِ ثُمَّ تَوَضَّاَ عَلٰى خُفَّيْهِ ثُمَّ اَقْبَلَ

مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ میں نے رسول اکرم ﷺ کے ہمراہ جنگ تبوک میں شرکت کی۔ ایک صبح قبل نماز فجر اسی مقام تبوک میں آپ ﷺ رفع حاجت کے لیے روانہ ہوئے اور میں پانی کا لوٹا لئے ہوئے آپ ﷺ کے ساتھ تھا۔ رفع حاجت کے بعد جب آپ ﷺ تشریف لائے تو میں نے آپ ﷺ کے ہاتھوں پر پانی ڈالا۔ آپ ﷺ نے پہلے تین مرتبہ ہاتھ دھوئے پھر منہ دھویا پھر جبہ کو ہاتھوں پہ چڑھانا چاہا لیکن اس کی آستینیں چھوٹی تھیں اس لئے آپ ﷺ نے جبہ کے نیچے سے اپنے دونوں ہاتھ نکال کر کہنیوں تک دھوئے اور اس کے بعد مسح کیا اور اس کے بعد موزوں پر مسح کیا۔ پھر میں آپ ﷺ کے ساتھ ہی روانہ ہوا۔ جب ہم وہاں پہنچے تو دیکھا کہ عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نماز

قَالَ الْمُغِيرَةُ: فَاَقْبَلْتُ مَعَهُ حَتّٰى نَجِدُ النَّاسَ قَدْ قَدَّمُوْا عَبْدَالرَّحْمٰنِ بْنَ عَوْفٍ فَصَلّٰى لَهُمْ فَاَدْرَكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِحْدَى الرَّكْعَتَيْنِ فَصَلّٰى مَعَ النَّاسِ الرَّكْعَةَ الْاٰخِرَةَ فَلَمَّا سَلَّمَ عَبْدُالرَّحْمٰنِ ابْنُ عَوْفٍ قَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُتِمُّ صَلٰوتَهٗ فَاَفْزَعَ ذٰلِكَ الْمُسْلِمِيْنَ فَاَكْثَرُ التَّسْبِيْحَ فَلَمَّا قَضَى النَّبِيُّ ﷺ صَلٰوتَهٗ اَقْبَلَ عَلَيْهِمْ ثُمَّ قَالَ: ((اَحْسَنْتُمْ)) اَوْ قَالَ: ((قَدْ اَصَبْتُمْ)) يَغْبِطُهُمْ اَنْ صَلَّوُا الصَّلٰوةَ لِوَقْتِهَا. [راجع:٦٢٦]

پڑھا رہے ہیں۔ چنانچہ ان کے پیچھے حضور اکرم ﷺ نے ایک رکعت پڑھی۔ عبدالرحمٰن بن عوف نے دونوں رکعتیں پڑھنے کے بعد سلام پھیر کے دیکھا تو رسول اکرم ﷺ نماز پوری کرنے کی خاطر دوسری رکعت کے لیے کھڑے ہو گئے تھے۔ مسلمان یہ دیکھ کر گھبرا گئے اور انہوں نے بکثرت تسبیح پڑھی۔ پھر رحمت عالم ﷺ نے بعد فراغت نماز فرمایا: ''تم لوگوں نے اچھا کیا اور بحالت مسرت فرمایا: تم لوگ وقت مقررہ پر نماز پڑھا کرو۔''



(٩٥٣) عَنْ حَمْزَةَ بْنِ الْمُغِيرَةِ نَحْوَ حَدِيْثِ عَبَّادٍ قَالَ الْمُغِيرَةُ: فَاَرَدْتُ تَاْخِيْرَ عَبْدِالرَّحْمٰنِ ابْنِ عَوْفٍ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((دَعْهُ)).

[راجع: ٦٣٣]

حمزہ بن مغیرہ نے بھی عباد کی مانند حدیث بیان کی۔ مغیرہ رضی اللہ عنہ کا قول ہے کہ میں نے عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ کو پیچھے ہٹانا چاہا لیکن رسول اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''انہیں نماز پڑھانے دو۔''



فائدہ۔ اوپر والی حدیث کتاب الطہارت میں بیان ہو چکی ہے۔ ان ہر دو احادیث سے ثابت ہوا کہ اچھی طرح وضو کیا جائے اور دوسرا آدمی بھی وضو کرا سکتا ہے۔ نیز امام کو ہٹانے کی بجائے اس کے پیچھے امام وقت نماز پڑھ سکتا ہے۔ بہر حال نماز وقت مقررہ پر پڑھنا ضروری ہے اگر مقررہ امام کی آمد میں تاخیر ہو تو اس کا خلیفہ بنایا جا سکتا ہے۔

## بَابُ تَسْبِيْحِ الرَّجُلِ وَتَصْفِيْقِ الْمَرْاَةِ اِذَا نَابَهُمَا شَيْءٌ فِي الصَّلٰوةِ.

## باب: نماز میں اگر کوئی حادثہ پیش آجائے تو مرد تسبیح کہیں اور خواتین دستک دیں۔

(٩٥٤) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَلتَّسْبِيْحُ لِلرِّجَالِ وَالتَّصْفِيْحُ لِلنِّسَاءِ)) زَادَ حَرْمَلَةُ فِيْ رِوَايَتِهٖ: قَالَ ابْنُ شِهَابٍ وَقَدْ رَاَيْتُ رِجَالًا مِّنْ اَهْلِ الْعِلْمِ يُسَبِّحُوْنَ وَيُشِيْرُوْنَ. [بخاری: ١٢٠٣؛ ابوداود: ٩٣٩؛ ابن ماجه: ١٠٣٤]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رحمت عالم ﷺ نے فرمایا: ''نماز میں مردوں کو سبحان اللہ کہنا چاہئے اور خواتین کو دستک دینا چاہئے۔'' حرملہ نے ابن شہاب رحمۃ اللہ علیہ کا یہ قول بیان کیا: میں نے چند علما کو دیکھا جو بحالت نماز تسبیح پڑھتے اور اشارہ کرتے تھے۔



فائدہ۔ بشرط ضرورت دوران نماز مردوں کو تسبیح پڑھنا و اشارہ کرنا اور خواتین کو دستک دینا جائز ہے، اس سے نماز فاسد نہیں ہوتی۔ دستک دینے کی ترکیب یہ ہے کہ داہنے ہاتھ کی ہتھیلی کو بائیں ہاتھ کی پشت پر زور سے مارا جائے۔ (از مترجم اقبال الدین احمد)

(٩٥٥) عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اَبِيْ صَالِحٍ عَنْ

اس سند سے بھی مذکورہ حدیث مروی ہے۔

أَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهِ.

○ ○ ○ ○

(٩٥٦) عَنْ هَمَّامٍ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهِ وَ زَادَ: ((فِي الصَّلَاةِ)).

اس سند سے بھی وہی حدیث مروی ہے مگر اس میں اس لفظ کا اضافہ ہے کہ (نماز میں)۔

## بَابُ الْأَمْرِ بِتَحْسِيْنِ الصَّلٰوةِ وَإِتْمَامِهَا وَالْخُشُوْعِ فِيْهَا.

## باب: دل لگا کر اچھی طرح نماز پڑھنے کے احکام۔

(٩٥٧) عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ: صَلّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَوْمًا ثُمَّ انْصَرَفَ فَقَالَ: ((يَا فُلَانُ! أَلَا تُحْسِنُ صَلٰوتَكَ؟ أَلَا يَنْظُرُ الْمُصَلِّيْ إِذَا صَلّٰى كَيْفَ يُصَلِّيْ؟ فَإِنَّمَا يُصَلِّيْ لِنَفْسِهِ إِنِّيْ وَ اللّٰهِ! لَأُبْصِرُ مِنْ وَّرَآئِيْ كَمَا أُبْصِرُ مِنْ بَيْنِ يَدَيَّ)).

[نسائی: ٨٧١]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے ایک دن نماز پڑھانے کے بعد فرمایا: "اے فلاں! تم اپنی نماز اچھی طرح کیوں ادا نہیں کرتے؟ کیا نمازی کو یہ دکھائی نہیں دیتا کہ وہ کس طرح نماز پڑھ رہا ہے؟ حالانکہ نمازی اپنے فائدوں کے لیے نماز پڑھتا ہے اور اللہ کی قسم! میں جس طرح آگے سے دیکھتا ہوں اسی طرح پیچھے سے بھی دیکھتا ہوں۔"

○ ○ ○ ○

(٩٥٨) عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((هَلْ تَرَوْنَ قِبْلَتِيْ هٰهُنَا؟ فَوَاللّٰهِ! مَا يَخْفٰى عَلَيَّ رُكُوْعُكُمْ وَلَا سُجُوْدُكُمْ إِنِّيْ لَأَرَاكُمْ مِنْ وَّرَآءِ ظَهْرِيْ)). [بخاری: ٤١٨، ٧٤١]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے رسول اکرم ﷺ کا ارشاد بیان کیا: "تم سمجھتے ہو کہ میں صرف قبلہ کی طرف دیکھ رہا ہوں۔ حالانکہ واللہ! مجھ پر تمہارے رکوع وسجود پوشیدہ نہیں۔ میں تم کو پیٹھ پیچھے سے بھی دیکھتا ہوں۔"

○ ○ ○ ○

(٩٥٩) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((أَقِيْمُوا الرُّكُوْعَ وَالسُّجُوْدَ فَوَاللّٰهِ! إِنِّيْ لَأَرَاكُمْ مِنْ بَعْدِيْ. وَرُبَّمَا قَالَ: مِنْ بَعْدِ ظَهْرِيْ إِذَا رَكَعْتُمْ وَسَجَدْتُّمْ)).

حضرت انس رضی اللہ عنہ نے رسول اکرم ﷺ کا ارشاد بیان کیا: "رکوع وسجود اچھی طرح ادا کرو اور تم جب رکوع وسجود کرتے ہو تو واللہ! میں پیٹھ پیچھے سے یا اپنے پیچھے سے تم کو دیکھتا ہوں۔"

○ ○ ○ ○

(٩٦٠) عَنْ أَنَسٍ أَنَّ نَبِيَّ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((أَتِمُّوا الرُّكُوْعَ وَالسُّجُوْدَ فَوَاللّٰهِ! إِنِّيْ لَأَرَاكُمْ مِنْ بَعْدِ ظَهْرِيْ إِذَا مَا رَكَعْتُمْ وَإِذَا مَا سَجَدْتُّمْ)) وَفِيْ حَدِيْثِ سَعِيْدٍ: ((إِذَا رَكَعْتُمْ وَسَجَدْتُّمْ)).

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا: "لوگو! تم اپنے رکوع وسجود اچھی طرح ادا کرو اور جب تم رکوع وسجود کرتے ہو تو اللہ کی قسم! میں پیٹھ پیچھے سے تم کو رکوع وسجود کرتے دیکھتا ہوں۔"

○ ○ ○ ○

**فائدہ:** اللہ تعالیٰ نے رسول اکرم ﷺ کو پیٹھ پیچھے سے بھی دیکھنے کی اس طرح قوت عطا فرمائی تھی جس طرح ہم کو سامنے سے دیکھنے کی طاقت دی ہے۔ پیٹھ پیچھے یعنی پشت کی چیزوں کو دیکھنے کی قوت بطور خرق عادات انسانی آپ ﷺ کو عنایت کی گئی تھی۔ اور یہ امر خلاف شرع یا مخالف عقل نہیں۔ آج ہزار میل دور کی چیزیں معمولی لوگ بھی دیکھ رہے ہیں اور جب کہ رسالت مآب ﷺ نے پشت کی اشیاء کو خود ملاحظہ فرمایا تو یہ عین شریعت ہے، جس کا ماننا واجب ہے۔ امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ اور دیگر بڑے بڑے علما کا قول ہے کہ پیٹھ پیچھے سے دیکھنے کا (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(گزشتہ سے پیوستہ) مطلب حقیقۃً دیکھنا ہے۔ (اور یہ پشت کے پیچھے سے دیکھنا نماز ہی کے ساتھ مخصوص تھا جیسا کہ احادیث میں صراحت ہے) نیز اس حدیث سے ثابت ہوا کہ نماز باطمینان ادا کی جائے۔ اور بشرط ضرورت اللہ تعالیٰ کی قسم کھانا جائز ہے۔ علاوہ ازیں بغیر ضرورت قسم نہ کھائی جائے۔

## بَابُ تَحْرِيْمِ سَبْقِ الْإِمَامِ بِرُكُوْعٍ أَوْ سُجُوْدٍ وَنَحْوِهِمَا.

## باب: امام سے پہلے رکوع یا سجدہ کرنا حرام ہے۔

(٩٦١) عَنْ أَنَسٍ قَالَ: صَلَّى بِنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ذَاتَ يَوْمٍ فَلَمَّا قَضَى الصَّلٰوةَ أَقْبَلَ عَلَيْنَا بِوَجْهِهِ فَقَالَ: ((أَيُّهَا النَّاسُ! إِنِّيْ إِمَامُكُمْ فَلَا تَسْبِقُوْنِيْ بِالرُّكُوْعِ وَلَا بِالسُّجُوْدِ وَلَا بِالْقِيَامِ وَ لَا بِالْإِنْصِرَافِ فَإِنِّيْ أَرَاكُمْ أَمَامِيْ وَمِنْ خَلْفِيْ)) ثُمَّ قَالَ: ((وَالَّذِيْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهِ لَوْ رَأَيْتُمْ مَا رَأَيْتُ لَضَحِكْتُمْ قَلِيْلًا وَّلَبَكَيْتُمْ كَثِيْرًا)) قَالُوْا: وَ مَا رَأَيْتَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ؟ قَالَ: ((رَأَيْتُ الْجَنَّةَ وَالنَّارَ)). [نسائی: ١٣٦٢]

حضرت انس رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے ایک دن نماز پڑھانے کے فوراً ہی بعد ہماری طرف متوجہ ہو کر فرمایا: ''لوگو! میں تمہارا امام ہوں۔ اس لیے مجھ سے پہلے رکوع، سجدہ، قومہ اور سلام نہ پھیرو۔ میں آگے اور پیچھے سے تم کو دیکھتا ہوں۔ اور قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے جو چیزیں میں دیکھتا ہوں اگر تم انہیں دیکھ لو تو ہنسو کم اور روؤ زیادہ' لوگوں نے پوچھا: یا رسول اللہ! آپ ﷺ نے کیا دیکھا ہے؟ ارشاد ہوا میں نے جنت۔ اور دوزخ دیکھی ہے۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ مقتدی پر واجب اور فرض ہے کہ وہ نماز میں امام سے پہلے کوئی فعل نہ کرے۔ ورنہ اس کا وہ فعل حرام ہے۔

(٩٦٢) عَنْ أَنَسٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ وَلَيْسَ فِيْ حَدِيْثِ جَرِيْرٍ: ((وَلَا بِالْإِنْصِرَافِ)). [راجع: ٩٦١]

اس سند سے بھی مذکورہ حدیث مروی ہے مگر اس میں یہ لفظ نہیں کہ (اور سلام نہ پھیرو۔)

○ ○ ○ ○

(٩٦٣) عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ: قَالَ مُحَمَّدٌ ﷺ: ((أَمَا يَخْشَى الَّذِيْ يَرْفَعُ رَأْسَهُ قَبْلَ الْإِمَامِ أَنْ يُحَوِّلَ اللّٰهُ رَأْسَهُ رَأْسَ حِمَارٍ؟)). [ترمذی: ٥٨٢؛ نسائی: ٨٢٧؛ ابن ماجہ: ٩٦١]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے رحمت دو عالم ﷺ کا ارشاد بیان کیا کہ ''امام سے پہلے سجدہ سے جو کوئی سر اٹھاتا ہے تو اللہ تعالیٰ بلاشک اس کا سر گدھے کے سر کی طرح کر دے گا۔''

○ ○ ○ ○

(٩٦٤) عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَا يَأْمَنُ الَّذِيْ يَرْفَعُ رَأْسَهُ فِيْ صَلٰوتِهِ قَبْلَ الْإِمَامِ أَنْ يُحَوِّلَ اللّٰهُ صُوْرَتَهُ فِيْ صُوْرَةِ حِمَارٍ)).

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا: ''جو کوئی امام سے پہلے سجدہ سے اپنا سر اٹھاتا ہے اسے ڈرنا چاہیے کہ پروردگار عالم اس کی صورت پلٹ کر گدھے کی مانند کر دے گا۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ جنہوں نے انسانی پیدائش کارہائے فطرت سمجھنے کے لیے معمولی سا بھی غور و فکر کیا' وہ جانتے ہیں کہ انسان کو گدھا اور گدھے کو انسان بنا دینا اللہ تعالیٰ کے نزدیک دشوار نہیں ہے۔ البتہ عقل کے اندھے اور دل و دماغ کے کمزور، تقلید پہ مرنے والے اس تبدیلی کو (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(گزشتہ سے پیوستہ) خارج از امکان سمجھتے ہیں اور حقیقت بھی یہی ہے کہ جن میں غور و فکر کا مادہ ہے ہی نہیں اور عقل و شعور سے بے بہرہ ہیں ان کا سر پروردگار نے گدھے کی طرح کر دیا ہے جو بظاہر انسان نظر آتے ہیں لیکن دل و دماغ سر اور بھیجہ کے مد نظر وہ گدھے سے بھی بدتر ہیں۔ (العیاذ باللہ)

(٩٦٥) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِهٰذَا غَيْرَ أَنَّ فِي حَدِيثِ الرَّبِيعِ بْنِ مُسْلِمٍ: ((أَنْ يَجْعَلَ اللّٰهُ وَجْهَهُ وَجْهَ حِمَارٍ)). [بخاري: ٦٩١؛ ابو داود: ٦٢٣]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نبی ﷺ سے بیان کرتے ہیں مذکورہ حدیث کی طرح مگر اس سند سے یہ لفظ بھی آئے ہیں کہ ”اللہ اس کے چہرے کو گدھے کا چہرہ نہ بنا دے۔“

○ ○ ○ ○

## بَابُ النَّهْيِ عَنْ رَفْعِ الْبَصَرِ إِلَى السَّمَآءِ فِي الصَّلٰوةِ.

## باب: نماز میں آسمان کی طرف دیکھنے کی ممانعت۔

(٩٦٦) عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَيَنْتَهِيَنَّ أَقْوَامٌ يَرْفَعُونَ أَبْصَارَهُمْ إِلَى السَّمَآءِ فِي الصَّلٰوةِ أَوْ لَا تَرْجِعُ إِلَيْهِمْ)). [ابن ماجه: ١٠٤٥]

حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ نے رسول اکرم ﷺ کا ارشاد بیان کیا: ”جو لوگ نماز میں آسمان کی طرف دیکھتے ہیں، وہ اس حرکت سے باز آئیں وگرنہ ان کی آنکھیں جاتی رہیں گی۔“

○ ○ ○ ○

(٩٦٧) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((لَيَنْتَهِيَنَّ أَقْوَامٌ عَنْ رَفْعِهِمْ أَبْصَارَهُمْ عِنْدَ الدُّعَآءِ فِي الصَّلٰوةِ إِلَى السَّمَآءِ أَوْ لَتُخْطَفَنَّ أَبْصَارُهُمْ)). [نسائي: ١٢٧٥]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے رحمت دو عالم ﷺ کا ارشاد بیان کیا: ”لوگ نماز میں آسمان کی جانب نہ دیکھیں وگرنہ ان کی قوت بینائی زائل کر دی جائے گی۔“

○ ○ ○ ○

**فائدہ:** ذات مقدس پروردگار عالم ساتوں آسمانوں کے اوپر عرش پر مستوی ہے، اس بنا پر نمازی کے لیے ضروری ہے کہ وہ نماز میں اپنی نظریں نیچی رکھے۔ نماز میں آسمان کی جانب دیکھنا بالاجماع ممنوع ہے۔ البتہ دعا کی حالت میں آسمان کی جانب دیکھنے کی بابت قاضی عیاض رحمہ اللہ نے علما کا باہمی اختلاف بیان کیا ہے۔ قاضی شریح وغیرہ نے بحالت دعا بھی آسمان کی جانب نظریں جمائے رکھنے کو مکروہ کہا ہے۔ علاوہ ازیں جمہور علما کا بیان ہے کہ بحالت دعا آسمان کی طرف دیکھنا جائز ہے کیونکہ جس طرح نماز کے لیے کعبہ کو قبلہ گردانا گیا ہے۔ بالکل اسی طرح دعا کے لیے آسمان کو قبلہ کہا گیا ہے۔ اسی لیے آسمان کی طرف ہاتھ اٹھا کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگی جائے اور ہر دعا کو صرف اللہ تعالیٰ ہی قبول کرتا اور بامراد بناتا ہے۔

## بَابُ الْأَمْرِ بِالسُّكُونِ فِي الصَّلٰوةِ وَالنَّهْيِ عَنِ الْإِشَارَةِ بِالْيَدِ وَرَفْعِهَا عِنْدَ السَّلَامِ وَإِتْمَامِ الصُّفُوفِ الْأُوَلِ وَالتَّرَاصِّ فِيهَا وَالْأَمْرِ بِالْإِجْتِمَاعِ.

## باب: نماز میں بے جا حرکت، سلام کے لیے ہاتھ اٹھانے کی ممانعت نیز اگلی صف پوری کرنے اور باہم مل کر کھڑے ہونے کے احکام۔

(٩٦٨) عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ: خَرَجَ عَلَيْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: ((مَالِيْ اَرَاكُمْ رَافِعِيْ اَيْدِيكُمْ كَاَنَّهَا اَذْنَابُ خَيْلٍ شُمْسٍ؟ اُسْكُنُوْا فِي الصَّلٰوةِ)) قَالَ: ثُمَّ خَرَجَ عَلَيْنَا فَرَاٰنَا حلَقًا فَقَالَ: ((مَالِيْ اَرَاكُمْ عِزِيْنَ؟)) قَالَ: ثُمَّ خَرَجَ عَلَيْنَا فَقَالَ: ((اَلَا تَصُفُّوْنَ كَمَا تَصُفُّ الْمَلٰئِكَةُ عِنْدَ رَبِّهَا؟)) فَقُلْنَا: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! وَكَيْفَ تَصُفُّ الْمَلَائِكَةُ عِنْدَ رَبِّهَا؟ قَالَ: ((يُتِمُّوْنَ الصُّفُوْفَ الْاُوَلَ وَيَتَرَاصُّوْنَ فِي الصَّفِّ)).

[ابوداود:٦٦١؛ نسائی:٨١٥؛ ابن ماجه:٩٩٢]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ ہمارے پاس تشریف لائے اور فرمایا: ''میں تم کو اس طرح ہاتھ اٹھاتے دیکھ رہا ہوں گویا وہ شریر گھوڑوں کی دمیں ہیں۔ تم لوگ نماز میں کوئی حرکت نہ کیا کرو۔'' پھر ایک مرتبہ آپ ﷺ نے ہم کو حلقہ باندھے دیکھ کر فرمایا: ''تم لوگ الگ الگ کیوں ہو؟'' پھر ایک مرتبہ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تم لوگ اس طرح صف باندھا کرو جس طرح بارگاہ الٰہی میں فرشتے صف بستہ رہتے ہیں۔ تم لوگ سب سے پہلے اگلی صف پوری کیا کرو اور صف میں مل کر کھڑے ہوا کرو۔''

○ ○ ○ ○

**فائدہ:** صفیں پوری کرنے کا مطلب یہ ہے کہ سب سے پہلے اگلی صف پوری کی جائے اس کے بعد دوسری اور پھر تیسری وغیرہ۔ یعنی جب تک پہلی صف پوری نہ ہو جائے اس وقت تک دوسری شروع نہ کی جائے۔ نیز نماز کی صفوں میں اس طرح کھڑا ہونا چاہیے کہ دو آدمیوں کے درمیان کوئی جگہ خالی نہ رہے۔ ادب کے ساتھ ایک قطار میں برابر کھڑا ہوا کریں۔ اس حدیث شریف میں ہاتھ اٹھانے کی جو ممانعت ہے اس سے مراد یہ ہے کہ سلام پھیرتے وقت ہاتھ نہ اٹھائیں۔ جیسے کہ دوسری روایت میں اس کی تصریح موجود ہے۔ اس سے رکوع میں جاتے اور رکوع سے سر اٹھاتے وقت رفع الیدین کرنے کی ممانعت مقصود نہیں ہے کیونکہ وہ تو مستحب بلکہ رسول اللہ ﷺ کی سنت ہے۔ جو احناف اس حدیث کو رفع الیدین کی ممانعت کے ثبوت میں پیش کرتے ہیں وہ بے علم اور احادیث نبویہ سے ناواقف ہیں۔ (امام نووی رحمہ اللہ)

(٩٦٩) حَدَّثَنَا الْاَعْمَشُ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَهُ.

[راجع:٩٦٨]

اس سند سے بھی اعمش سے مذکورہ حدیث مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٩٧٠) عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ: كُنَّا اِذَا صَلَّيْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قُلْنَا: اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَاَشَارَ بِيَدِهِ اِلَى الْجَانِبَيْنِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((عَلَامَ تُوْمُوْنَ بِاَيْدِيكُمْ كَاَنَّهَا اَذْنَابُ خَيْلٍ شُمْسٍ؟ اِنَّمَا يَكْفِيْ اَحَدَكُمْ اَنْ يَّضَعَ يَدَهُ عَلٰى فَخِذِهِ ثُمَّ يُسَلِّمُ عَلٰى اَخِيْهِ مَنْ عَلٰى يَمِيْنِهِ وَشِمَالِهِ)). [ابوداود:٩٩٨، ٩٩٩؛ نسائی:١١٨٤، ١٣١٧، ١٣٢٥]

حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ کے ساتھ جب ہم لوگ نماز پڑھتے تو نماز کے اختتام پر دائیں بائیں السلام علیکم ورحمۃ اللہ کہتے ہوئے ہاتھ سے اشارہ بھی کرتے تھے۔ یہ ملاحظہ فرما کر حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''تم لوگ اپنے ہاتھ سے اس طرح اشارہ کرتے ہو جیسے شریر گھوڑوں کی دمیں ہلتی ہیں۔ تمہیں یہی کافی ہے کہ تم قعدہ میں اپنی رانوں پر ہاتھ رکھے ہوئے دائیں اور بائیں منہ موڑ کر السلام علیکم ورحمۃ اللہ کہا کرو۔''

○ ○ ○ ○

(٩٧١) عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ: صَلَّيْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَكُنَّا إِذَا سَلَّمْنَا قُلْنَا بِأَيْدِيْنَا: اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ فَنَظَرَ إِلَيْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: ((مَا شَأْنُكُمْ؟ تُشِيْرُوْنَ بِأَيْدِيكُمْ كَأَنَّهَا أَذْنَابُ خَيْلٍ شُمْسٍ؟ إِذَا سَلَّمَ أَحَدُكُمْ فَلْيَلْتَفِتْ إِلٰى صَاحِبِهِ وَلَا يُوْمِئْ بِيَدِهِ)). [راجع: ٩٧٠]

حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے ہم لوگ رسالت مآب ﷺ کے ساتھ نماز پڑھتے تو نماز کے اختتام پر السلام علیکم ورحمة الله کہتے ہوئے ہاتھ سے اشارہ بھی کرتے تھے۔ یہ دیکھ کر رحمت دو عالم ﷺ نے فرمایا: ”تمہیں یہ کیا ہو گیا ہے؟ تم اپنے ہاتھ سے اس طرح اشارہ کرتے ہو گویا وہ شریر گھوڑوں کی دمیں ہیں۔ تم میں سے جب کوئی نماز ختم کرے تو اپنے بھائی کی جانب منہ کر کے صرف زبان سے السلام علیکم ورحمة الله کہے اور ہاتھ سے اشارہ نہ کرے۔“

فائدہ۔ نماز کا سلام پھیرتے وقت صرف السلام علیکم ورحمة الله کہنا چاہیے اور ہاتھ سے کوئی اشارہ نہ کرنا چاہیے۔

## بَابُ تَسْوِيَةِ الصُّفُوْفِ وَإِقَامَتِهَا وَفَضْلِ الْأَوَّلِ فَالْأَوَّلِ مِنْهَا وَ الْإِزْدِحَامِ عَلَى الصَّفِّ الْأَوَّلِ وَالْمُسَابَقَةِ إِلَيْهَا وَتَقْدِيْمِ أُولِي الْفَضْلِ وَتَقْرِيْبِهِمْ مِنَ الْإِمَامِ.

## باب: صفوں کو برابر کرنے، پہلی صف کی فضیلت اور پہلی صف پر ازدحام اور سبقت کرنے اور اصحاب فضل کو مقدم کرنے اور امام کے قریب کرنے کے احکام۔

(٩٧٢) عَنْ أَبِي مَسْعُوْدٍ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَمْسَحُ مَنَاكِبَنَا فِي الصَّلٰوةِ وَيَقُوْلُ: ((اسْتَوُوْا وَلَا تَخْتَلِفُوْا فَتَخْتَلِفَ قُلُوْبُكُمْ وَلْيَلِنِيْ مِنْكُمْ أُولُوا الْأَحْلَامِ وَالنُّهٰى ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ)) قَالَ أَبُوْ مَسْعُوْدٍ: فَأَنْتُمُ الْيَوْمَ أَشَدُّ اخْتِلَافًا. [ابوداود: ٦٧٤؛ نسائي: ٨٠٦، ٨١١؛ ابن ماجه: ٩٧٦]

ابو مسعود رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ نماز کے لیے رسول اکرم ﷺ ہمارے کندھوں پر ہاتھ پھیرتے اور فرماتے: ”برابر کھڑے رہو اور آگے پیچھے نہ ہو ورنہ تمہارے دلوں میں پھوٹ پڑ جائے گی۔ نیز میرے قریب وہ کھڑے ہوں جو کہ بہت سمجھدار اور عقل مند ہیں اور پھر جو ان سے قریب ہوں۔“ اس کے بعد ابو مسعود رضی اللہ عنہ نے کہا: آج تم لوگوں میں بے انتہا اختلافات رونما ہو گئے ہیں۔

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ اس حدیث شریف سے یہ ثابت ہوا کہ امام کے پاس وہ لوگ کھڑے ہوں جو صاحبان عقل و شعور اور دوسروں سے افضل ہوں تا کہ امام بوقت ضرورت کسی کو خلیفہ مقرر کر سکے۔ امام بھول چوک جائے تو اس کی اصلاح کرنے کے اہل ہوں اور نماز کی ترکیب سیکھ کر دوسروں کو بھی سکھا سکیں۔ ان کے بعد وہ لوگ کھڑے ہوں جو اتنے زیادہ فضیلت کے حامل نہ ہوں اور پھر ان اوسط درجہ والوں کے بعد دوسرے لوگ کھڑے ہوں۔ واضح رہے کہ یہ حکم صرف نماز کے لیے ہی خاص نہیں بلکہ ہر مجلس میں صاحبان فضل و کمال اور اہل علم کی عزت کی جائے۔

(٩٧٣) حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي عُمَرَ: حَدَّثَنَا ابْنُ عُيَيْنَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ نَحْوَهُ. [راجع: ٩٧٢]

اس سند سے بھی مذکورہ حدیث مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٩٧٤) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ((لِيَلِنِيْ مِنْكُمْ اُولُوا الْاَحْلَامِ وَالنُّهٰى ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ ثَلَاثًا وَاِيَّاكُمْ وَهَيْشَاتِ الْاَسْوَاقِ)). [ابوداود: ٦٧٤؛ ترمذی: ٢٢٨]

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا: ''میرے نزدیک وہ لوگ کھڑے ہوں جو عقل وشعور کے مالک ہوں، ان کے بعد متوسط لوگ پھر ان کے بعد اور لوگ۔ نیز بازاری حرکات سے تم لوگ پرہیز کرو۔''

(٩٧٥) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ((سَوُّوْا صُفُوْفَكُمْ فَاِنَّ تَسْوِيَةَ الصَّفِّ مِنْ تَمَامِ الصَّلٰوةِ)). [بخاری: ٧٢٣؛ ابوداود: ٦٦٨؛ ابن ماجه: ٩٩٣]

حضرت انس رضی اللہ عنہ کا بیان ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''تم لوگ اپنی صفیں برابر رکھا کرو کیوں کہ صف بندی سے نماز کی تکمیل ہوتی ہے۔''



(٩٧٦) عَنْ اَنَسٍ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَتِمُّوا الصُّفُوْفَ فَاِنِّيْ اَرَاكُمْ خَلْفَ ظَهْرِيْ)). [بخاری: ٧١٨]

حضرت انس رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول کریم ﷺ نے فرمایا: ''تم لوگ صفیں پوری کیا کرو کیونکہ میں تم کو پیچھے سے بھی دیکھتا ہوں۔''



(٩٧٧) عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ: هٰذَا مَا حَدَّثَنَا اَبُوْهُرَيْرَةَ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَذَكَرَ اَحَادِيْثَ مِنْهَا وَقَالَ: ((اَقِيْمُوا الصَّفَّ فِي الصَّلٰوةِ فَاِنَّ اِقَامَةَ الصَّفِّ مِنْ حُسْنِ الصَّلٰوةِ)).

ہمام کا بیان ہے کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کئی حدیثیں بیان کرتے ہوئے ہم سے کہا کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا: ''نماز میں صفیں سیدھی رکھا کرو کیونکہ عمدہ صف بندی سے نماز اچھی معلوم ہوتی ہے۔''



(٩٧٨) عَنِ النُّعْمَانِ بْنِ بَشِيْرٍ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((لَتُسَوُّنَّ صُفُوْفَكُمْ اَوْلَيُخَالِفَنَّ اللّٰهُ بَيْنَ وُجُوْهِكُمْ)). [بخاری: ٧١٧]

حضرت نعمان رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں نے رسول اکرم ﷺ کو فرماتے سنا ہے۔ ''تم اپنی صفیں سیدھی رکھو ورنہ اللہ تعالیٰ تم میں مخالفت پیدا کر دے گا۔''



**فائدہ:** وجوہ کا ترجمہ بعض لوگوں نے یہ کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ تمہاری صورتیں بدل دے گا یعنی تمہیں مسخ کر دے گا، واللہ اعلم۔ (امام نووی رحمہ اللہ)

(٩٧٩) عَنِ النُّعْمَانِ بْنِ بَشِيْرٍ يَقُوْلُ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُسَوِّيْ صُفُوْفَنَا حَتّٰى كَاَنَّمَا يُسَوِّيْ بِهَا الْقِدَاحَ حَتّٰى رَاٰى اَنَّا قَدْ عَقَلْنَا عَنْهُ ثُمَّ خَرَجَ يَوْمًا فَقَامَ حَتّٰى كَادَ يُكَبِّرُ فَرَاٰى رَجُلًا بَادِيًا صَدْرُهُ مِنَ الصَّفِّ فَقَالَ: ((عِبَادَ اللّٰهِ! لَتُسَوُّنَّ صُفُوْفَكُمْ اَوْلَيُخَالِفَنَّ اللّٰهُ بَيْنَ وُجُوْهِكُمْ)). [ابوداود: ٦٦٣، ٦٦٥؛ ترمذی: ٢٢٧؛ نسائی: ٨٠٩؛ ابن ماجه: ٩٩٤]

نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ ﷺ ہماری صفیں برابر کیا کرتے تھے حتی کہ ایسا معلوم ہوتا کہ آپ ﷺ ان سے تیر کی لکڑی برابر فرما رہے ہوتے اور یہ سلسلہ جاری رہا، تاوقتیکہ آپ ﷺ نے سمجھا کہ ہم لوگ اس بات کو آپ ﷺ سے معلوم کر چکے ہیں پھر ایک روز آپ ﷺ نکلے تو کھڑے ہو گئے تھے کہ آپ ﷺ تکبیر کہتے۔ اتنے میں آپ ﷺ نے ایک آدمی دیکھا جس کا سینہ صف سے نکلا ہوا تھا تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''اے اللہ کے بندو! تم لوگ ضرور بالضرور اپنی صفیں برابر کر لو گے ورنہ اللہ تعالیٰ تمہارے چہروں میں مخالفت ڈال دے گا۔''

(۹۸۰) حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ: حَدَّثَنَا اَبُوْ عَوَانَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَهُ. [بخاري:۷۱۷]

اس سند سے بھی مذکورہ حدیث مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(۹۸۱) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((لَوْيَعْلَمُ النَّاسُ مَا فِي النِّدَآءِ وَالصَّفِّ الْاَوَّلِ ثُمَّ لَمْ يَجِدُوْا اِلَّا اَنْ يَّسْتَهِمُوْا عَلَيْهِ لَاسْتَهَمُوْا وَلَوْ يَعْلَمُوْنَ مَا فِي التَّهْجِيْرِ لَاسْتَبَقُوْا اِلَيْهِ وَلَوْ يَعْلَمُوْنَ مَا فِي الْعَتَمَةِ وَالصُّبْحِ لَاَتَوْهُمَا وَلَوْ حَبْوًا )). [بخاري: ٦١٥، ٦٥٤، ٧٢١، ٢٦٨٩؛ ترمذي: ٢٢٥؛ نسائي: ٥٣٩، ٦٧٠]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا: ''اذان اور پہلی صف کا ثواب اگر لوگوں کو معلوم ہوتا تو وہ قرعہ اندازی کرتے اور اگر اول وقت نماز پڑھنے کی فضیلت سے لوگ واقف ہوتے تو ایک دوسرے پر سبقت کرتے۔ اور اگر عشاء وفجر کی برتری جانتے تو ان دونوں کے لیے سرین کے بل رگڑتے ہوئے آتے۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: عشاء اور فجر کی جماعت کی فضیلت اس لیے زیادہ ہے کہ ان دونوں وقتوں میں نیند کا غلبہ ہوتا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔ (امام نووی رحمہ اللہ)

(۹۸۲) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ نِ الْخُدْرِيِّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ رَاٰى فِيْ اَصْحَابِهِ تَاَخُّرًا فَقَالَ لَهُمْ: ((تَقَدَّمُوْا فَاْتَمُّوْا بِيْ وَلْيَاْتَمَّ بِكُمْ مَنْ بَعْدَكُمْ لَا يَزَالُ قَوْمٌ يَتَاَخَّرُوْنَ حَتّٰى يُؤَخِّرَهُمُ اللّٰهُ)). [ابو داود: ٦٨٠؛ نسائي: ٧٩٤؛ ابن ماجه: ٩٧٨]

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے صحابہ کرام کو پچھلی صف میں دیکھ کر فرمایا: ''میرے قریب آؤ اور پہلی صف پوری کرو، پھر دوسری صف والے تمہاری پیروی کریں اور جو لوگ پیچھے رہیں گے تو اللہ تعالیٰ اپنی رحمت میں بھی ان کو پیچھے رکھے گا۔''

○ ○ ○ ○

(۹۸۳) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ قَالَ: رَاٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَوْمًا فِيْ مُؤَخَّرِ الْمَسْجِدِ فَذَكَرَ مِثْلَهُ. [نسائي: ٧٩٥]

ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے دیکھا کہ کچھ لوگوں کو کہ وہ مسجد کے کنارے میں بیٹھے ہوئے تھے پھر مذکورہ حدیث کے مثل بیان کی۔

(۹۸۴) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((لَوْ تَعْلَمُوْنَ اَوْ يَعْلَمُوْنَ مَا فِي الصَّفِّ الْمُقَدَّمِ لَكَانَتْ قُرْعَةً)) قَالَ ابْنُ حَرْبٍ: ((اَلصَّفِّ الْاَوَّلِ مَا كَانَتْ اِلَّا قُرْعَةً)). [ابن ماجه: ٩٩٨]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا: اگر تم لوگ پہلی صف کی فضیلت جانتے تو اس میں شرکت کے لیے قرعہ اندازی کرتے۔'' ابن حرب نے کچھ الفاظ کے اختلاف کے ساتھ یہی معنی بیان کیا ہے۔

(۹۸۵) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((خَيْرُ صُفُوْفِ الرِّجَالِ اَوَّلُهَا وَشَرُّهَا اٰخِرُهَا وَخَيْرُ صُفُوْفِ النِّسَآءِ اٰخِرُهَا وَشَرُّهَا اَوَّلُهَا)). [نسائي: ٨١٩]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رحمت عالم ﷺ نے فرمایا: ''مردوں کی صفوں میں سب سے بہتر پہلی صف ہے اور سب سے بری آخری صف ہے۔ اور خواتین کے لیے سب سے بری پہلی صف ہے (جب کہ مردوں کی صفیں ان کے قریب ہوں) اور اچھی صف پچھلی صف ہے۔'' (جو کہ مردوں سے دور ہو)



فائدہ۔ جماعت میں اگر صرف خواتین ہی ہوں تو مردوں کی طرح پہلی ہی صف ان کے لیے اچھی ہے۔ پہلی صف سے وہ صف مراد ہے جو امام کے پاس ہو۔ عام ازیں کہ یہ صف ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک برابر ہو یا درمیان میں کسی چیز کے حائل ہو جانے کی وجہ سے ناقص ہو۔ اور خواہ اس صف بندی سے پہلے کچھ مرد اس مقام پر موجود ہوں یا صف بندی کے بعد آئے ہوں۔ (امام نووی رحمہ اللہ)

(٩٨٦) حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ: حَدَّثَنَا عَبْدُالْعَزِيْزِ يَعْنِى الدَّرَاوَرْدِيَّ. عَنْ سُهَيْلٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ. [ترمذی:٢٢٤؛ ابن ماجه:١٠٠٠]

اس سند سے بھی مذکورہ حدیث مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ اَمْرِ النِّسَآءِ الْمُصَلِّيَاتِ وَرَآءَ الرِّجَالِ اَنْ لَّا يَرْفَعْنَ رُؤُوْسَهُنَّ مِنَ السُّجُوْدِ حَتّٰى يَرْفَعَ الرِّجَالُ.

## باب: خواتین اگر مردوں کے پیچھے نماز پڑھ رہی ہوں تو مردوں کے سر اٹھانے تک وہ اپنا سر نہ اٹھائیں۔

(٩٨٧) عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ قَالَ: لَقَدْ رَاَيْتُ الرِّجَالَ عَاقِدِىْ اُزُرِهِمْ فِىْ اَعْنَاقِهِمْ مِثْلَ الصِّبْيَانِ مِنْ ضِيْقِ الْاُزُرِ خَلْفَ النَّبِيِّ ﷺ فَقَالَ قَائِلٌ: يَا مَعْشَرَ النِّسَاءِ! لَاتَرْفَعْنَ رُؤُوْسَكُنَّ حَتّٰى يَرْفَعَ الرِّجَالُ. [بخارى: ٣٦٢، ٨١٤، ١٢١٥؛ ابوداود: ٦٣٠؛ نسائى: ٧٦٥]

سہل رضی اللہ عنہ کا بیان ہے میں نے دیکھا ہے کہ کپڑا کم ہونے کی وجہ سے لوگ اپنے تہبند اپنے گلے میں باندھے رسول اکرم ﷺ کے پیچھے نماز پڑھتے تھے، جس پر کسی نے رسول اکرم ﷺ کا یہ حکم بیان کیا: ''اے خواتین! جب تک مرد سجدہ سے سر نہ اٹھائیں اس وقت تک تم بھی سجدہ سے سر نہ اٹھانا۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ کپڑا چھوٹا ہونے کی وجہ سے بعض صحابۂ کرام ستر کھل جانے کے ڈر سے اپنے گلے میں باندھ لیا کرتے تھے اسی لیے عورتوں کو حکم ہوا تا کہ کسی مرد کے ستر پر کسی عورت کی نظر نہ پڑ جائے۔

## بَابُ خُرُوْجِ النِّسَآءِ اِلَى الْمَسَاجِدِ اِذَا لَمْ يَتَرَتَّبْ عَلَيْهِ فِتْنَةٌ وَّاَنَّهَا لَاتَخْرُجُ مُطَيَّبَةً.

## باب: بزمانۂ امن خواتین کو مساجد میں جانے کی اجازت اور خوشبو لگا کر باہر نکلنے کی ممانعت۔

(٩٨٨) عَنِ ابْنِ عُمَرَ يَبْلُغُ بِهِ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: ((اِذَااسْتَاْذَنَتْ اَحَدَكُمْ امْرَاَتُهُ اِلَى الْمَسْجِدِ فَلَايَمْنَعْهَا)). [بخارى: ٥٢٣٨؛ نسائى: ٧٠٥]

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا: ''تمہاری خواتین جب مسجد میں جانا چاہیں تو ان کو منع نہ کرو۔''

○ ○ ○ ○

(٩٨٩) عَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ اَنَّ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ عُمَرَ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((لَا تَمْنَعُوْا نِسَآءَ كُمُ الْمَسَاجِدَ اِذَا اسْتَاْذَنَّكُمْ

سالم نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کا بیان نقل کیا کہ میں نے رسول اکرم ﷺ کو فرماتے سنا ہے: ''تمہاری خواتین جب مسجد جانا چاہیں تو انہیں مسجد میں جانے سے نہ روکو۔'' بلال بن عبداللہ رضی اللہ عنہ نے حضرت ابن

اِلَيْهَا)) قَالَ بِلَالُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ: وَاللّٰهِ! لَنَمْنَعُهُنَّ قَالَ: فَاَقْبَلَ عَلَيْهِ عَبْدُ اللّٰهِ فَسَبَّهُ سَبًّا سَيِّئًا مَا سَمِعْتُهُ سَبَّهُ مِثْلَهُ قَطُّ وَقَالَ: اُخْبِرُكَ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَتَقُوْلُ وَاللّٰهِ! لَنَمْنَعُهُنَّ.

عمر رضی اللہ عنہ کی زبانی یہ حدیث سننے کے بعد کہا: واللہ! ہم ان خواتین کو باز رکھیں گے۔ جس پہ حضرت عبداللہ نے ان کو اتنی بری گالی دی جواب تک میں نے ان سے سنی نہیں تھی۔ پھر اس کے بعد فرمایا: میں تو رسول اکرم ﷺ کی حدیث تم کو بتلا رہا ہوں اور تم کہتے ہو کہ ہم خواتین کو باز رکھیں گے۔

فائدہ: حدیث شریف کا اپنی ذاتی رائے سے مقابلہ نہ کرنا چاہیے۔ بعض مقلد حدیث کے مقابلہ میں اپنے مجتہد کی رائے اور قیاس کو پیش کرتے ہیں (نعوذ باللہ) مسلمان کا کام یہ ہے کہ وہ حضور اکرم ﷺ کے حکم یا فعل کے مقابلہ میں کسی اور کے قول وفعل کی سند نہ لائے وگرنہ بے ادبی اور شیطانی کام ہے جس میں کفر کا خوف لگا ہوا ہے۔ ہمارا اعتقاد اور عمل یہ ہے کہ حضور ﷺ کے حکم وفعل کے مقابلہ میں پوری دنیا کے قول وفعل کی کوئی حقیقت نہیں۔ اللہ تعالیٰ سب مسلمانوں کا خاتمہ بالخیر کرے اور رحمت عالم ﷺ کی محبت واطاعت کی ہر وقت توفیق دے۔ اطاعت غیر محمد ﷺ نہیں مسلک میرا۔

(۹۹۰) عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((لَا تَمْنَعُوْا اِمَاءَ اللّٰهِ مَسَاجِدَ اللّٰهِ)).

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا: ”اللہ کی لونڈیوں کو اللہ کی مساجد میں جانے سے منع نہ کرو۔“

(۹۹۱) عَنِ ابْنِ عُمَرَ يَقُوْلُ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((اِذَا اسْتَاْذَنَكُمْ نِسَاءُ كُمْ اِلَى الْمَسَاجِدِ فَاْذَنُوْا لَهُنَّ)). [بخاري:۸۷۳]

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں نے رسول اکرم ﷺ کو فرماتے سنا ہے: ”جب تمہاری خواتین مسجد میں جانے کے لیے تم سے اجازت مانگیں تو انہیں مسجد میں جانے دو۔“

(۹۹۲) عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَا تَمْنَعُوا النِّسَاءَ مِنَ الْخُرُوْجِ اِلَى الْمَسَاجِدِ بِاللَّيْلِ)) فَقَالَ ابْنٌ لِعَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ: لَا نَدَعُهُنَّ يَخْرُجْنَ فَيَتَّخِذْنَهُ دَغَلًا قَالَ: فَزَبَرَهُ ابْنُ عُمَرَ قَالَ: اَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَتَقُوْلُ: لَا نَدَعُهُنَّ. [بخاري: ۸۹۹؛ ابوداود: ۵٦۸؛ ترمذي: ۵۷۰]

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے جب رسول اکرم ﷺ کی یہ حدیث بیان کی کہ ”تم لوگ رات کے وقت اپنی خواتین کو مسجد جانے سے نہ روکو۔“ تو ان کے لڑکے نے کہا: ہم تو انہیں منع کریں گے تا کہ وہ مکرو فریب نہ کریں۔ جس پر انہوں نے اپنے بیٹے کو برا بھلا کہنے کے بعد کہا: میں تو رسول اللہ ﷺ کا حکم سناتا ہوں اور تم اس کی مخالفت کرتے ہو۔

○ ○ ○ ○

(۹۹۳) حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ خَشْرَمٍ اَخْبَرَنَا عِيسَى عَنِ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهُ. [راجع:۹۹۲]

اس سند سے بھی مذکورہ حدیث مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(۹۹٤) عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((ائْذَنُوْا لِلنِّسَاءِ بِاللَّيْلِ اِلَى الْمَسَاجِدِ)) فَقَالَ ابْنٌ لَهُ: يُقَالُ لَهُ: وَاقِدٌ اِذَنْ يَتَّخِذْنَهُ دَغَلًا قَالَ: فَضَرَبَ فِيْ صَدْرِهِ وَقَالَ اُحَدِّثُكَ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَتَقُوْلُ: لَا. [راجع: ۹۹۲]

ابن عمر رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا ہے: ”تم اپنی خواتین کو رات کے وقت مسجد جانے کی اجازت دو۔“ جس پر ان کے ایک بیٹے نے جس کا نام واقد ہے، جواب دیا۔ وہ وہاں جا کر مکرو فریب کریں گی۔ یہ سن کر عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے اس کے سینہ پر ہاتھ مارا اور فرمایا کہ میں تم سے رحمت عالم ﷺ کا حکم بیان کرتا ہوں اور تو کہتا ہے کہ انہیں نہیں جانے دیں گے۔



(۹۹۵) عَنْ بِلَالِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ عَنْ أَبِيهِ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَا تَمْنَعُوا النِّسَاءَ حُظُوظَهُنَّ مِنَ الْمَسَاجِدِ إِذَا اسْتَأْذَنَّكُمْ)) فَقَالَ بِلَالٌ: وَاللّٰهِ! لَنَمْنَعُهُنَّ فَقَالَ لَهُ عَبْدُ اللّٰهِ: أَقُولُ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ وَتَقُولُ أَنْتَ: لَنَمْنَعُهُنَّ.

بلال بن عبداللہ رضی اللہ عنہ نے اپنے والد کی زبانی حضور اکرم ﷺ کا یہ حکم بیان کیا: ''بشرط حصول اجازت تم لوگ اپنی خواتین کو مسجد میں ثواب حاصل کرنے کے لیے جانے کی اجازت دو۔'' جس پر میں نے کہا: واللہ! ہم تو انہیں منع کریں گے۔ جس پر والد محترم نے فرمایا: ہم تو رسول اکرم ﷺ کا حکم بیان کرتے ہیں اور تم اس کی مخالفت کرتے ہو۔

(۹۹۶) عَنْ زَيْنَبَ الثَّقَفِيَّةِ كَانَتْ تُحَدِّثُ عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ أَنَّهُ قَالَ: ((إِذَا شَهِدَتْ إِحْدَاكُنَّ الْعِشَاءَ فَلَا تَطَيَّبْ تِلْكَ اللَّيْلَةَ)). [نسائی: ٥١٤٤، ٥١٤٥، ٥١٤٦، ٥١٤٧، ٥١٤٨، ٥١٤٩]

حضرت زینب رضی اللہ عنہا نے رسول اکرم ﷺ کی احادیث بیان کرتے ہوئے کہا کہ رحمت دو عالم ﷺ نے فرمایا ہے: ''کوئی خاتون جب عشاء کی نماز کیلئے مسجد آنا چاہے تو وہ اس رات کو خوشبو نہ لگائے۔''



(۹۹۷) عَنْ زَيْنَبَ امْرَأَةِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَتْ: قَالَ لَنَا رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((إِذَا شَهِدَتْ إِحْدَاكُنَّ الْمَسْجِدَ فَلَا تَمَسَّ طِيبًا)). [راجع: ۹۹۶]

حضرت زینب رضی اللہ عنہا زوجہ عبداللہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا: ''جو عورت مسجد میں آنا چاہے تو وہ خوشبو کو ہاتھ تک نہ لگائے۔''



(۹۹۸) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((أَيُّمَا امْرَأَةٍ أَصَابَتْ بَخُورًا فَلَا تَشْهَدْ مَعَنَا الْعِشَاءَ الْآخِرَةَ)). [ابو داود: ٤١٧٥؛ نسائی: ٥١٧٣]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا: ''جو عورت کسی خوشبو کی دھونی لے تو وہ ہمارے ساتھ نماز عشا میں شریک نہ ہو۔''



(۹۹۹) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ تَقُولُ: لَوْ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ رَأَى مَا أَحْدَثَ النِّسَاءُ لَمَنَعَهُنَّ الْمَسْجِدَ كَمَا مُنِعَتْ نِسَاءُ بَنِي إِسْرَائِيلَ قَالَ: فَقُلْتُ لِعَمْرَةَ: أَنِسَاءُ بَنِي إِسْرَائِيلَ مُنِعْنَ الْمَسْجِدَ؟ قَالَتْ: نَعَمْ. [بخاری: ۸۶۹؛ ابو داود: ٥٦٩]

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا بیان ہے کہ رسول اللہ ﷺ اگر زمانہ موجودہ کی بناؤ سنگھار کرنے والی خواتین کو دیکھتے تو انہیں بھی یہودیوں کی طرح مسجد میں داخل ہونے کی ممانعت کر دیتے۔ یحییٰ بن سعید نے پوچھا: اے عمرہ! کیا بنی اسرائیل کی عورتوں کو مسجد میں آنے سے روک دیا گیا تھا؟ انہوں نے کہا: ہاں۔



فائدہ۔ احادیث مندرجہ بالا سے صاف ظاہر ہے کہ خواتین کو مسجدوں میں نماز کیلئے جانے دینا چاہیے۔ لیکن بناؤ سنگھار کر کے، خوشبو لگا کر اور آواز دار زیور پہن کر مسجد نہ جائیں۔ جس سے فتنہ کا اندیشہ ہے اور فساد کی بو آتی ہے۔ نیز یہ بھی ثابت ہوا کہ عہد نبوی ﷺ میں خواتین بلا مزاحمت مسجدوں میں جایا کرتی تھیں اور حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا بیان اس امر کی دلیل ہے کہ بناؤ سنگھار وغیرہ کر کے عورتوں کو گھر سے باہر کسی مقام پر بھی قدم نہیں رکھنا چاہیے۔ یاد رہے کہ جب نیت بری ہو تو ہر مباح اور مستحب کام بھی ممنوع ہو جاتا ہے۔

(۱۰۰۰) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى: حَدَّثَنَا عَبْدُالْوَهَّابِ يَعْنِي الثَّقَفِيَّ ح: وَحَدَّثَنَا عَمْرٌو

اس سند سے بھی مذکورہ حدیث مروی ہے۔

النَّاقِدُ : حَدَّثَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ ح وَحَدَّثَنَا اَبُوبَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ: حَدَّثَنَا اَبُوْ خَالِدٍ الْاَحْمَرُ ح وَحَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ: اَخْبَرَنَا عِيْسَى بْنُ يُوْنُسَ كُلُّهُمْ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ. [راجع:٩٩٩]

○ ○ ○ ○

## بَابُ التَّوَسُّطِ فِي الْقِرَاءَةِ فِي الصَّلٰوةِ الْجَهْرِيَّةِ بَيْنَ الْجَهْرِ وَالْاِسْرَارِ اِذَا خَافَ مِنَ الْجَهْرِ مَفْسَدَةً.

**باب:** جب فساد کا اندیشہ ہو تو جہری نماز میں بھی قراءت درمیانی آواز سے پڑھی جائے۔

(١٠٠١) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ فِيْ قَوْلِهٖ عَزَّوَجَلَّ: ﴿وَلَا تَجْهَرْ بِصَلٰوتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا﴾ [١٧/ الاسراء:١١٠] قَالَ: نَزَلَتْ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مُتَوَارٍ بِمَكَّةَ وَكَانَ اِذَا صَلّٰى بِاَصْحَابِهٖ رَفَعَ صَوْتَهٗ بِالْقُرْاٰنِ فَاِذَا سَمِعَ ذٰلِكَ الْمُشْرِكُوْنَ سَبُّوا الْقُرْاٰنَ وَمَنْ اَنْزَلَهٗ وَمَنْ جَآءَ بِهٖ فَقَالَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ لِنَبِيِّهٖ ﷺ : ﴿ وَلَا تَجْهَرْ بِصَلٰوتِكَ﴾ فَيَسْمَعَ الْمُشْرِكُوْنَ قِرَاءَتَكَ ﴿وَلَا تُخَافِتْ بِهَا﴾ عَنْ اَصْحَابِكَ اَسْمِعْهُمُ الْقُرْاٰنَ وَلَا تَجْهَرْ ذٰلِكَ الْجَهْرَ ﴿ وَابْتَغِ بَيْنَ ذٰلِكَ سَبِيْلًا﴾ يَقُوْلُ بَيْنَ الْجَهْرِ وَالْمُخَافَتَةِ . [بخاری: ٤٧٢٢، ٧٤٩٠، ٧٥٢٥، ٧٥٤٧؛ ترمذی: ٣١٤٥، ٣١٤٦؛ نسائی: ١٠١٠، ٣٢٠، ١٠١١]

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا: درمیانی آواز سے نماز پڑھنے کی آیت مکہ مکرمہ میں اس وقت نازل ہوئی جب کہ رسول اللہ ﷺ خوف کی وجہ سے ایک گھر میں پوشیدہ تھے۔ واقعہ یہ ہے کہ مشرک جب قرآن کریم کی آواز سنتے تو قرآن کریم، اللہ تعالیٰ اور رسول اکرم ﷺ کو گالیاں دیتے۔ اس لئے اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی ﷺ سے فرمایا کہ آپ اتنے زور سے قرآن کریم نہ پڑھیے جسے مشرک سن سکیں اور اتنی آہستہ بھی نہ پڑھیے کہ اصحاب نہ سن سکیں بلکہ درمیانی آواز سے قرآن پڑھیے۔

○ ○ ○ ○

(١٠٠٢) عَنْ عَائِشَةَ فِيْ قَوْلِهٖ تَعَالٰى: ﴿ وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا ﴾ قَالَتْ: اُنْزِلَ هٰذَا فِي الدُّعَاءِ .

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا بیان ہے کہ یہ حکم الٰہی ﴿ وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا﴾ دعا کے بارے میں نازل ہوا ہے۔ (یعنی دعا نہ بہت زور سے مانگے نہ بہت آہستہ)

(١٠٠٣) حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ: حَدَّثَنَا حَمَّادٌ

اس سند سے بھی مذکورہ حدیث مروی ہے۔

يَعْنِى ابْنَ زَيْدٍ: وَحَدَّثَنَا اَبُوبَكْرِ بْنُ اَبِى شَيْبَةَ: حَدَّثَنَا اَبُوْ اُسَامَةَ وَ وَكِيْعٌ: وَحَدَّثَنَا اَبُوْ كُرَيْبٍ: حَدَّثَنَا اَبُوْ مُعَاوِيَةَ كُلُّهُمْ عَنْ هِشَامٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ.

O O O O

## بَابُ الْاِسْتِمَاعِ لِلْقِرَآءَةِ.

## باب: قراءت سننے کا حکم۔

(١٠٠٤) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ فِیْ قَوْلِهٖ تَعَالٰى: ﴿لَا تُحَرِّكْ بِهٖ لِسَانَكَ﴾ قَالَ: كَانَ النَّبِیُّ ﷺ اِذَا نَزَلَ عَلَيْهِ جِبْرِيْلُ بِالْوَحْيِ كَانَ مِمَّا يُحَرِّكُ بِهٖ لِسَانَهٗ وَشَفَتَيْهِ فَيَشْتَدُّ عَلَيْهِ فَكَانَ ذٰلِكَ يُعْرَفُ مِنْهُ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ تَعَالٰى: ﴿لَا تُحَرِّكْ بِهٖ لِسَانَكَ لِتَعْجَلَ بِهٖ﴾ اَخْذَهٗ ﴿اِنَّ عَلَيْنَا جَمْعَهٗ وَقُرْاٰنَهٗ﴾ اِنَّ عَلَيْنَا اَنْ نَّجْمَعَهٗ فِیْ صَدْرِكَ وَقُرْاٰنَهٗ فَتَقْرَاُهٗ ﴿فَاِذَا قَرَاْنٰهُ فَاتَّبِعْ قُرْاٰنَهٗ﴾ قَالَ: اَنْزَلْنَاهُ فَاسْتَمِعْ لَهٗ ﴿اِنَّ عَلَيْنَا بَيَانَهٗ﴾ [القيامه: ١٦-١٩] اَنْ نُبَيِّنَهٗ بِلِسَانِكَ فَكَانَ اِذَا اَتَاهُ جِبْرِيْلُ اَطْرَقَ فَاِذَاذَهَبَ قَرَاَهٗ كَمَا وَعَدَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى.

[بخاری:٥، ٤٩٢٧، ٤٩٢٨، ٤٩٢٩، ٥٠٤٤، ٧٥٢٤؛ ترمذی:٣٣٢٩]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے اللہ تعالیٰ کے فرمان کہ ''اپنی زبان کو مت ہلائیے'' کے بارے میں مروی ہے کہ جبرائیل علیہ السلام جب وحی لاتے تو رسول اللہ ﷺ اس خوف سے کہ کہیں آپ بھول نہ جائیں جبرائیل علیہ السلام کے الفاظ کے ساتھ ساتھ اپنی زبان اور ہونٹ ہلاتے ہوئے دھرایا کرتے تھے اور اس طرح ادائیگی میں آپ ﷺ کو دقت ہوتی تھی اس لئے اللہ تعالیٰ نے یہ حکم دیا کہ آپ مشقت برداشت نہ کریں۔ ہم پر لازم ہے کہ وحی کے الفاظ آپ ﷺ کے دل پر نقش کردیں گے اور آپ ﷺ کو یاد کرا دیں گے۔ جبرائیل علیہ السلام جو کچھ کہتے جائیں آپ ﷺ اسے سماعت کرتے رہا کیجئے' اور الفاظ کا یاد کرا دینا اور آپ ﷺ کی زبان سے ان کو دہرا دینا یہ ہمارا ذمہ ہے۔ اس کے بعد جبرائیل علیہ السلام آتے تو آپ ﷺ بخاموشی گردن جھکا کر سنتے اور ان کی روانگی کے بعد وہی الفاظ آپ ﷺ حسب وعدۂ الٰہی اپنے اصحاب کو سنا دیا کرتے تھے۔

O O O O

(١٠٠٥) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ فِیْ قَوْلِهٖ: ﴿لَا تُحَرِّكْ بِهٖ لِسَانَكَ لِتَعْجَلَ بِهٖ﴾ قَالَ: كَانَ النَّبِیُّ ﷺ يُعَالِجُ مِنَ التَّنْزِيْلِ شِدَّةً كَانَ يُحَرِّكُ شَفَتَيْهِ فَقَالَ لِی ابْنُ عَبَّاسٍ: اَنَا اُحَرِّكُهُمَا لَكَ كَمَا كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُحَرِّكُهُمَا فَحَرَّكَ شَفَتَيْهِ فَقَالَ سَعِيْدٌ: اَنَا اُحَرِّكُهُمَا كَمَا كَانَ ابْنُ عَبَّاسٍ يُحَرِّكُهُمَا فَحَرَّكَ شَفَتَيْهِ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ تَعَالٰى: ﴿لَا تُحَرِّكْ بِهٖ لِسَانَكَ لِتَعْجَلَ بِهٖ اِنَّ عَلَيْنَا جَمْعَهٗ وَقُرْاٰنَهٗ﴾

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کا بیان ہے ''حکم الٰہی کہ آپ اپنی زبان بسرعت یاد کرنے کیلئے نہ ہلائیے۔'' اس کا واقعہ یہ ہے کہ نزول قرآن کریم کے وقت رسول اکرم ﷺ بہ دقت اپنی زبان سے الفاظ وحی ادا کیا کرتے تھے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے رسول اللہ ﷺ کی طرح ہونٹ ہلاتے ہوئے سعید سے حدیث بیان کی۔ اور سعید نے کہا: جس طرح ابن عباس رضی اللہ عنہما اپنے ہونٹ ہلا رہے تھے، میں بھی اسی طرح اپنے ہونٹ ہلاتا ہوں۔ تب اللہ تعالیٰ نے یہ حکم نازل فرمایا کہ آپ بسرعت یاد کرنے کیلئے اپنی زبان نہ ہلائیے۔ آپ کے دل میں الفاظ وحی یاد کرا دینا اور پھر آپ ﷺ کی زبان سے ان کو کہلوا دینا یہ ہمارا کام ہے۔

قَالَ جَمْعَهُ فِي صَدْرِكَ ثُمَّ تَقْرَأُهُ ﴿فَإِذَا قَرَأْنَاهُ فَاتَّبِعْ قُرْآنَهُ﴾ قَالَ: فَاسْتَمِعْ وَأَنْصِتْ ثُمَّ إِنَّ عَلَيْنَا أَنْ تَقْرَأَهُ قَالَ: فَكَانَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ إِذَا أَتَاهُ جِبْرِيلُ اسْتَمَعَ فَإِذَا انْطَلَقَ جِبْرِيلُ قَرَأَهُ النَّبِيُّ ﷺ كَمَا أَقْرَأَهُ. [راجع:١٠٠٤]

جب ہم یعنی ہمارا فرشتہ جبرائیل علیہ السلام اسے پڑھے تو آپ ﷺ خاموش سنتے رہیے۔ اس حکم الٰہی کے بعد جب جبرائیل علیہ السلام وحی لاتے تو آپ ﷺ ان کے الفاظ بہ خاموشی سنتے رہتے۔ اور ان کی روانگی کے بعد آپ ﷺ وہی الفاظ دہرا دیتے جو حضرت جبرائیل علیہ السلام کہہ جاتے تھے۔

## بَابُ الْجَهْرِ بِالْقِرَاءَةِ فِي الصُّبْحِ وَالْقِرَاءَةِ عَلَى الْجِنِّ.

## باب: نماز فجر میں اور جنات کے روبرو بلند آواز سے قرآن پڑھنے کا حکم۔

(١٠٠٦) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: مَا قَرَأَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ عَلَى الْجِنِّ وَمَا رَآهُمْ انْطَلَقَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ فِي طَائِفَةٍ مِنْ أَصْحَابِهِ عَامِدِينَ إِلَى سُوقِ عُكَاظٍ وَقَدْ حِيلَ بَيْنَ الشَّيَاطِينِ وَبَيْنَ خَبَرِ السَّمَاءِ وَأُرْسِلَتْ عَلَيْهِمُ الشُّهُبُ فَرَجَعَتِ الشَّيَاطِينُ إِلَى قَوْمِهِمْ فَقَالُوا: مَا لَكُمْ؟ قَالُوا: حِيلَ بَيْنَنَا وَبَيْنَ خَبَرِ السَّمَاءِ وَأُرْسِلَتْ عَلَيْنَا الشُّهُبُ قَالُوا: مَا ذَاكَ إِلَّا مِنْ شَيْءٍ حَدَثَ فَاضْرِبُوا مَشَارِقَ الْأَرْضِ وَمَغَارِبَهَا فَانْظُرُوا مَا هٰذَا الَّذِي حَالَ بَيْنَنَا وَ بَيْنَ خَبَرِ السَّمَاءِ؟ فَانْطَلَقُوا يَضْرِبُونَ مَشَارِقَ الْأَرْضِ وَمَغَارِبَهَا فَمَرَّ النَّفَرُ الَّذِينَ أَخَذُوا نَحْوَ تِهَامَةَ . وَهُوَ بِنَخْلٍ عَامِدِينَ إِلَى سُوقِ عُكَاظٍ وَهُوَ يُصَلِّي بِأَصْحَابِهِ صَلٰوةَ الْفَجْرِ . فَلَمَّا سَمِعُوا الْقُرْآنَ اسْتَمَعُوا لَهُ وَقَالُوا: هٰذَا الَّذِي حَالَ بَيْنَنَا وَبَيْنَ خَبَرِ السَّمَاءِ فَرَجَعُوا إِلَى قَوْمِهِمْ فَقَالُوا: يَا قَوْمَنَا! ﴿إِنَّا سَمِعْنَا قُرْآنًا عَجَبًا o يَهْدِي إِلَى الرُّشْدِ فَآمَنَّا بِهِ وَلَنْ نُشْرِكَ بِرَبِّنَا أَحَدًا o﴾ فَأَنْزَلَ اللّٰهُ عَلَى نَبِيِّهِ مُحَمَّدٍ ﷺ: ﴿قُلْ أُوحِيَ إِلَيَّ أَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِنَ الْجِنِّ﴾. [٧٢/ الجن:١]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کا بیان ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے جنات کو قرآن نہیں سنایا اور ان کو دیکھا بھی نہیں، واقعہ یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ اپنے اصحاب رضی اللہ عنہم کے ساتھ اس زمانہ میں عکاظ کے بازار گئے، جب کہ شیطانوں پہ آسمانی دروازے بند ہو گئے تھے اور ان پر آگ کے شعلے برسائے جا رہے تھے۔ چنانچہ شیطانوں کے ایک گروہ نے اپنے لوگوں میں جا کر کہا کہ ہمارا آسمان پر جانا بند ہو گیا اور ہم پر آگ کے شعلے برسنے لگے۔ انہوں نے کہا کہ اس کا سبب ضرور کوئی نیا امر ہے تو پورب و پچھم یعنی مشرق و مغرب کی طرف پھر کر خبر لو اور دیکھو کیا وجہ ہے جو آسمان کی خبریں آنا بند ہو گئیں۔ وہ زمین میں مشرق و مغرب کی طرف پھرنے لگے۔ ان میں سے کچھ لوگ تہامہ (ملک حجاز) کی طرف عکاظ کے بازار کو جانے کیلئے آئے۔ آپ ﷺ اس وقت (مقام) نخل میں اپنے اصحاب رضی اللہ عنہم کے ساتھ فجر کی نماز پڑھ رہے تھے۔ جب انہوں نے قرآن سنا تو ادھر دل لگایا تو کہنے لگے کہ آسمان کی خبریں موقوف ہونے کا یہی سبب ہے پھر وہ اپنی قوم کے پاس لوٹ گئے اور کہنے لگے: اے ہماری قوم کے لوگو! ہم نے ایک عجب قرآن سنا جو سچی راہ کی طرف لے جاتا ہے پس ہم اس پر ایمان لائے اور ہم کبھی اللہ کے ساتھ شریک نہ کریں گے تب اللہ تعالیٰ نے سورہ جن اپنے پیغمبر پر اتاری: ﴿قُلْ أُوحِيَ إِلَيَّ أَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِنَ الْجِنِّ﴾ آخر تک۔

[بخاری:۷۷۳، ۴۹۲۱؛ ترمذی:۳۳۲۳]

O O O O

فائدہ۔ رسول اللہ ﷺ نے جنوں کو قرآن نہیں سنایا۔ نووی ؒ نے کہا: اس کے بعد ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث ہے جس میں یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ میرے پاس جنوں کا قاصد آیا۔ میں اس کے ساتھ گیا اور جنوں کو قرآن سنایا۔ علما نے کہا کہ یہ دونوں الگ الگ قصے ہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کی حدیث ابتدائے نبوت کی ہے جب جن خود آئے تھے اور قرآن سن کر گئے تھے لیکن رسول اللہ ﷺ کو اس کا علم وحی اترنے کے بعد ہوا اور عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث اس زمانہ کی ہے جب اسلام خوب پھیل گیا تھا۔

شیاطین کہنے لگے: ہمارا آسمان پر جانا بند ہو گیا اور ہم پر آگ کے شعلے (کوڑے) برسنے لگے۔ نووی ؒ نے کہا: اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ امر ہمارے پیغمبر کی نبوت کے بعد ہوا۔ اس سے پہلے کا نہ تھا۔ اسی واسطے شیطانوں کو اس کی فکر پیدا ہوئی اور چاروں طرف پھر کر کھوج لگانے لگے۔ اور اس زمانہ میں ملک عرب میں کاہن اور نجومی بہت تھے۔ ان کو یہ بات معلوم ہوئی کہ آسمان سے خبروں کا آنا بند ہو گیا اور آگ کے کوڑے برسنے لگے۔ جس کو عوام تارا ٹوٹنا کہتے ہیں اور عربی میں اس کو شہاب کہتے ہیں۔ تو شہاب ہمارے پیغمبر ﷺ کی نبوت کی دلیل ہے۔ علما کی ایک جماعت نے کہا ہے کہ شہاب ہمیشہ سے ہے جب سے دنیا قائم ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما اور زہری کا بھی یہی قول ہے۔ عرب کے پرانے اشعار سے بھی اس کا ثبوت ملتا ہے اور ابن عباس رضی اللہ عنہما سے ایک حدیث بھی اس باب میں مروی ہے۔ زہری سے اس آیت کے بارے میں پوچھا گیا کہ اب جو کوئی سنے گا وہ کوڑے کھائے گا؟ انہوں نے کہا کہ شہاب پہلے بھی تھا لیکن پیغمبر ﷺ کی نبوت کے بعد سے وہ نہایت سخت اور موٹا ہو گیا۔ اور بعض نے کہا کہ شہاب قدیم ہے لیکن شیاطین کا شہاب سے جلایا جانا ہمارے پیغمبر ﷺ کی نبوت کے بعد ہوا۔ (واللہ اعلم)

آپ ﷺ مقام نخل میں اپنے اصحاب رضی اللہ عنہم کے ساتھ فجر کی نماز پڑھ رہے تھے۔ جب انہوں (یعنی جنوں) نے قرآن سنا تو ادھر دل لگایا اور کہنے لگے کہ آسمان کی خبریں موقوف ہونے کا یہی سبب ہے۔ اس حدیث سے یہ نکلتا ہے کہ صبح کی نماز میں قراءت پکار کر کرنی چاہیے امام ابوعبداللہ مازری نے کہا: ظاہر حدیث سے یہ نکلتا ہے کہ وہ قرآن سنتے ہی ایمان لائے۔ اور علما کا اس پر اتفاق ہے کہ جنوں کو آخرت میں گناہوں پر عذاب ہو گا۔ اللہ تعالیٰ خود فرماتا ہے کہ جہنم کو جنوں اور آدمیوں سے بھروں گا۔ اسی طرح صحیح قول یہ ہے کہ ان کو مؤمنین کی طرح ثواب بھی ملے گا اور جنت کی نعمتیں بھی ملیں گی اور بعض کے نزدیک وہ جانوروں کی طرح خاک ہو جائیں گے۔

(۱۰۰۷) عَنْ عَامِرٍ قَالَ: سَأَلْتُ عَلْقَمَةَ: هَلْ كَانَ ابْنُ مَسْعُودٍ شَهِدَ مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ لَيْلَةَ الْجِنِّ؟ قَالَ: لَا وَلٰكِنَّا كُنَّا مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ ذَاتَ لَيْلَةٍ فَفَقَدْنَاهُ فَالْتَمَسْنَاهُ فِي الْأَوْدِيَةِ وَالشِّعَابِ فَقُلْنَا: اسْتُطِيرَ أَوِ اغْتِيلَ قَالَ: فَبِتْنَا بِشَرِّ لَيْلَةٍ بَاتَ بِهَا قَوْمٌ فَلَمَّا أَصْبَحْنَا إِذَا هُوَ جَاءٍ مِنْ قِبَلِ حِرَاءَ قَالَ: فَقُلْنَا: يَا رَسُولَ اللّٰهِ! فَقَدْنَاكَ فَطَلَبْنَاكَ فَلَمْ نَجِدْكَ فَبِتْنَا بِشَرِّ لَيْلَةٍ بَاتَ بِهَا قَوْمٌ فَقَالَ: ((أَتَانِي دَاعِي الْجِنِّ فَذَهَبْتُ مَعَهُ فَقَرَأْتُ عَلَيْهِمُ الْقُرْآنَ)) قَالَ: فَانْطَلَقَ بِنَا فَأَرَانَا آثَارَهُمْ وَآثَارَ نِيرَانِهِمْ وَسَأَلُوهُ الزَّادَ فَقَالَ: ((لَكُمْ كُلُّ عَظْمٍ ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ يَقَعُ

عامر سے روایت ہے کہ میں نے علقمہ سے پوچھا: کیا لیلۃ الجن کو ابن مسعود رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھے۔ (یعنی جس رات آپ نے جنوں سے ملاقات فرمائی) انہوں نے کہا: نہیں۔ لیکن ایک روز ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھے۔ آپ ﷺ گم ہو گئے۔ ہم نے آپ ﷺ کو پہاڑ کی وادیوں اور گھاٹیوں میں تلاش کیا مگر آپ ﷺ نہ ملے۔ ہم سمجھے کہ آپ ﷺ کو جن اڑا لے گئے یا کسی نے چپکے سے مار ڈالا اور رات ہم نے نہایت برے طور سے بسر کی۔ جب صبح ہوئی تو دیکھا کہ آپ ﷺ حرا (جبل نور پہاڑ ہے جو مکہ اور منیٰ کے بیچ میں ہے) کی طرف سے آ رہے ہیں۔ ہم نے عرض کیا: یا رسول اللہ! رات کو آپ ﷺ ہم کو نہ ملے۔ ہم نے تلاش کیا جب بھی نہ پایا۔ آخر ہم نے برے طور سے رات کاٹی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''مجھے جنوں کی طرف سے ایک بلانے والا آیا۔ میں اس کے ساتھ گیا اور جنوں کو قرآن سنایا۔'' پھر ہم کو اپنے

فِي أَيْدِيكُمْ أَوْفَرَ مَا يَكُونُ لَحْمًا وَكُلُّ بَعْرَةٍ عَلَفٌ لِدَوَابِّكُمْ)) فَقَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ: ((فَلَا تَسْتَنْجُوا بِهِمَا فَإِنَّهُمَا طَعَامُ إِخْوَانِكُمْ)).

[ابو داود:85؛ ترمذی:3258]

ساتھ لے گئے اور ان کے نشان اور ان کے انگاروں کے نشان بتلائے، جنوں نے آپ ﷺ سے توشہ چاہا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”اس جانور کی ہر ہڈی جو اللہ کے نام پر کاٹا جائے تمہاری خوراک ہے۔ تمہارے ہاتھ میں پڑتے ہی وہ گوشت سے پر ہو جائے گی اور ہر ایک اونٹ کی مینگنی تمہارے جانوروں کی خوراک ہے۔“ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”ہڈی اور مینگنی سے استنجامت کرو کیونکہ وہ تمہارے بھائی جنوں اور ان کے جانوروں کی خوراک ہے۔“



فائدہ: نووی ؒ نے کہا: اس حدیث سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ عبداللہ بن مسعود ؓ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ لیلۃ الجن کو نہ تھے اور وہ روایت باطل ہوتی ہے جو سنن داؤد میں ہے جس میں نبیذ سے وضو کرنے کا ذکر ہے، اس لئے کہ امام مسلم کی روایت صحیح ہے۔ اور ابو داؤد کی روایت میں زید ہے مولیٰ عمرو بن حریث کا اور وہ مجہول ہے۔

(1008) عَنْ دَاوُدَ بِهَذَا الْإِسْنَادِ إِلَى قَوْلِهِ وَآثَارَ نِيرَانِهِمْ. قَالَ الشَّعْبِيُّ: وَسَأَلُوهُ الزَّادَ وَكَانُوا مِنْ جِنِّ الْجَزِيرَةِ إِلَى آخِرِ الْحَدِيثِ مِنْ قَوْلِ الشَّعْبِيِّ مُفَصَّلًا مِنْ حَدِيثِ عَبْدِ اللهِ.

[راجع:1007]

مطلب دوسری روایت کا وہی ہے جو اوپر گزرا۔ یہ جو اوپر کی روایت میں مذکور ہے کہ جنوں نے آپ ﷺ سے توشہ چاہا اور وہ جزیرہ کے جن تھے۔ شعبی کا قول ہے اور حدیث ختم ہو گئی یہاں تک کہ ان کے انگلیوں کے نشان بتلائے۔

○ ○ ○ ○

(1009) عَنْ عَبْدِ اللهِ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ إِلَى قَوْلِهِ: وَآثَارَ نِيرَانِهِمْ وَلَمْ يَذْكُرْ مَا بَعْدَهُ.

[راجع:1007]

اس سند سے عبداللہ سے روایت ہے نبی ﷺ سے بیان کرتے ہیں اس جملہ تک ان کے انگاروں کے نشان اور اس کے بعد والے الفاظ ذکر نہیں کیے۔

○ ○ ○ ○

(1010) عَنْ عَبْدِ اللهِ قَالَ: لَمْ أَكُنْ لَيْلَةَ الْجِنِّ مَعَ النَّبِيِّ ﷺ وَدِدْتُ أَنِّي كُنْتُ مَعَهُ.

عبداللہ بن مسعود ؓ سے روایت ہے انہوں نے فرمایا کہ میں لیلۃ الجن کو رسول اللہ ﷺ کے ساتھ نہ تھا لیکن مجھ کو آرزو رہی کاش! میں آپ ﷺ کے ساتھ ہوتا۔



(1011) عَنْ مَعْنٍ قَالَ: سَمِعْتُ أَبِي قَالَ: سَأَلْتُ مَسْرُوقًا مَنْ آذَنَ النَّبِيَّ ﷺ بِالْجِنِّ لَيْلَةَ اسْتَمَعُوا الْقُرْآنَ؟ فَقَالَ: حَدَّثَنِي أَبُوكَ يَعْنِي ابْنَ مَسْعُودٍ أَنَّهُ آذَنَتْهُ بِهِمْ شَجَرَةٌ.

[بخاری:3859]

معن سے روایت ہے کہ میں نے اپنے باپ سے سنا انہوں نے کہا کہ میں نے مسروق سے پوچھا جس رات جنوں نے قرآن آ کر سنا تو رسول اللہ ﷺ کو اس بات کی خبر کس نے دی؟ انہوں نے کہا: مجھ سے تمہارے باپ (یعنی عبداللہ بن مسعود ؓ) نے بیان کیا کہ آپ ﷺ کو جنوں کے آنے کی خبر درخت نے دی۔

فائدہ: نووی ؒ نے کہا: یہ حدیث دلیل ہے اس امر کی کہ اللہ تعالیٰ کبھی جماد کو قوت تمیز عطا کرتا ہے اور قرآن کی آیتوں میں اس کا ثبوت موجود ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ بعض پتھر اللہ کے خوف سے گر پڑتے ہیں۔ اور فرمایا کہ ہر چیز اس کی پاکی بولتی ہے لیکن تم نہیں سمجھتے۔ اور رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: میں مکہ میں اس پتھر کو پہچانتا ہوں جو مجھے سلام کیا کرتا تھا۔ اور ایک حدیث میں ہے کہ دو درخت آپ ﷺ کے پاس آئے (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(❀❀ گذشتہ سے پیوستہ) اور ستون حنانہ نے آپ ﷺ کے ہی فراق میں رونا شروع کر دیا اور کھانے نے تسبیح کہی اور موسیٰ علیہ السلام کے کپڑے ایک پتھر لے کر بھاگا اور اُحد اور حرا نے جنبش کی۔انتھی۔

میں کہتا ہوں کہ ان باتوں میں عقل سلیم کی رو سے ذرا بھی شبہ نہیں ہو سکتا اس لئے کہ قوت تکلم اور تمیز جو انسان کے دماغ اور زبان میں ہے یہ بھی اللہ کی دی ہوئی ہے ورنہ دماغ اور زبان فی نفسہ دونوں پہاڑ اور پتھر کی طرح جمادات ہیں۔البتہ ان امور میں وہی لوگ شبہ کرتے ہیں جو رب کریم کی قدرت کاملہ میں غور نہیں کرتے اور بے وقوفوں کی تقلید پر مرتے ہیں اور ہر بات کو بے سوچ سمجھے اختیار کر لیتے ہیں۔

## بَابُ الْقِرَاءَةِ فِي الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ.

## باب: ظہر اور عصر میں قراءت کا بیان۔

(۱۰۱۲) عَنْ اَبِيْ قَتَادَةَ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُصَلِّيْ بِنَا فَيَقْرَأُ فِي الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ فِي الرَّكْعَتَيْنِ الْاُوْلَيَيْنِ بِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ وَ سُوْرَتَيْنِ وَ يُسْمِعُنَا الْاٰيَةَ اَحْيَانًا وَكَانَ يُطَوِّلُ الرَّكْعَةَ الْاُوْلٰى مِنَ الظُّهْرِ وَيُقَصِّرُ الثَّانِيَةَ وَكَذٰلِكَ فِي الصُّبْحِ. [بخاري: ۷۵۹، ۷۶۲، ۷۷۶، ۷۷۸، ۷۷۹؛ ابوداود: ۷۹۸، ۷۹۹، ۸۰۰؛ نسائي: ۹۷۳، ۹۷٤، ۹۷۵، ۹۷۷؛ ابن ماجه: ۸۲۹]

ابوقتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ ہم کو نماز پڑھاتے تھے تو ظہر اور عصر کی پہلی دو ۲ رکعتوں میں سورۂ فاتحہ اور دو سورتیں پڑھتے تھے اور کبھی ایک آدھ آیت ہم کو سنا دیتے تھے اور ظہر کی پہلی رکعت دوسری رکعت سے لمبی ہوتی۔اسی طرح صبح کی نماز میں۔



فائدہ: پہلی رکعت دوسری سے لمبی ہوتی یعنی پہلی رکعت بنسبت دوسری کے لمبی ہوتی۔نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ہر رکعت میں پوری ایک سورت پڑھنا اگرچہ چھوٹی ہو۔افضل ہے اس سے کہ لمبی سورت میں سے ایک یا دو رکوع پڑھے۔اور یہ بھی ثابت ہوا کہ ظہر کی پہلی رکعت دوسری کی نسبت لمبی کرنا بہتر ہے اور یہی ٹھیک اور صحیح ہے۔

(۱۰۱۳) عَنْ اَبِيْ قَتَادَةَ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ يَقْرَأُ فِي الرَّكْعَتَيْنِ الْاُوْلَيَيْنِ مِنَ الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ بِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ وَسُوْرَةٍ وَيُسْمِعُنَا الْاٰيَةَ اَحْيَانًا وَيَقْرَأُ فِي الرَّكْعَتَيْنِ الْاُخْرَيَيْنِ بِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ. [راجع: ۱۰۱۲]

ابوقتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ ظہر اور عصر کی پہلی دو رکعتوں میں سورۂ فاتحہ اور ایک ایک سورت پڑھتے تھے اور کبھی ایک آدھ آیت ہم کو سنا دیتے اور پچھلی دو رکعتوں میں صرف سورۂ فاتحہ پڑھتے تھے۔



فائدہ: پچھلی دو رکعتوں میں سورۂ فاتحہ پڑھنا واجب ہے اور دوسری سورت کا پڑھنا افضل ہے اور ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک پچھلی دو رکعتوں میں قراءت واجب نہیں ہے بلکہ خاموشی یا تسبیح کافی ہے۔

(۱۰۱٤) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ قَالَ: كُنَّا نَحْزُرُ قِيَامَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِي الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ فَحَزَرْنَا قِيَامَهُ فِي الرَّكْعَتَيْنِ الْاُوْلَيَيْنِ مِنَ الظُّهْرِ قَدْرَ قِرَاءَةِ ﴿الٓمٓ تَنْزِيْلُ﴾ السَّجْدَةِ وَحَزَرْنَا قِيَامَهُ

ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم ظہر اور عصر (کی نماز) میں رسول اللہ ﷺ کے قیام کا اندازہ کرتے تھے تو معلوم ہوا کہ آپ ﷺ ظہر کی پہلی دو رکعتوں میں اتنی دیر قیام کرتے تھے جتنی دیر میں ﴿الٓمٓ تنزیل﴾ السجدہ پڑھی جائے اور پچھلی دو رکعتوں میں اس کا آدھا اور

فِی الْاُخْرَیَیْنِ قَدْرَ النِّصْفِ مِنْ ذٰلِكَ وَ حَزَرْ نَاقِیَامَهُ فِی الرَّكْعَتَیْنِ الْاُوْلَیَیْنِ مِنَ الْعَصْرِ عَلٰی قَدْرِ قِیَامِهِ فِی الْاُخْرَیَیْنِ مِنَ الظُّهْرِ وَفِی الْاُخْرَیَیْنِ مِنَ الْعَصْرِ عَلَی النِّصْفِ مِنْ ذٰلِكَ وَلَمْ یَذْكُرْ اَبُوْ بَكْرٍ فِی رِوَایَتِهٖ: ﴿الٓمّٓ تَنْزِیْلُ﴾ وَقَالَ قَدْرَثَلَاثِیْنَ اٰیَةً. [ابوداود: ۸۰۴؛ نسائی: ۴۷۴]

کی پہلی دورکعتوں میں ظہر کی پچھلی دورکعتوں کے برابر اور عصر کی پچھلی دو رکعتوں میں اس کا آدھا۔ اور ابوبکر ایک راوی نے اپنی روایت میں سورہ ﴿الٓمّٓ تنزیل﴾ سجدہ کا ذکر نہیں کیا بلکہ تیس آیتوں کے برابر کہا۔

○ ○ ○ ○

(۱۰۱۵) عَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ كَانَ یَقْرَأُ فِیْ صَلٰوةِ الظُّهْرِ فِی الرَّكْعَتَیْنِ الْاُوْلَیَیْنِ فِیْ كُلِّ رَكْعَةٍ قَدْرَثَلَاثِیْنَ اٰیَةً وَفِی الْاُخْرَیَیْنِ قَدْرَخَمْسَ عَشْرَةَ اٰیَةً اَوْقَالَ: نِصْفَ ذٰلِكَ وَفِی الْعَصْرِ فِی الرَّكْعَتَیْنِ الْاُوْلَیَیْنِ فِیْ كُلِّ رَكْعَةٍ قَدْرَ قِرَاءَ ةِ خَمْسَ عَشْرَةَ اٰیَةً وَفِی الْاُخْرَیَیْنِ قَدْرَ نِصْفِ ذٰلِكَ. [راجع: ۱۰۱۱]

ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ ظہر کی پہلی دو رکعتوں میں ہر رکعت میں تیس آیتوں کے برابر قراءت کرتے تھے اور پچھلی دورکعتوں میں پندرہ آیتوں کے برابر یا یوں کہا اس کا آدھا۔ اور عصر کی پہلی دورکعتوں میں ہر رکعت میں پندرہ آیتوں کے برابر اور پچھلی دورکعتوں میں اس کا آدھا۔

○ ○ ○ ○

(۱۰۱۶) عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ اَنَّ اَهْلَ الْكُوْفَةِ شَكَوْاسَعْدًا اِلٰی عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ فَذَكَرُوْا مِنْ صَلٰوتِهٖ فَاَرْسَلَ اِلَیْهِ عُمَرُ فَقَدِمَ عَلَیْهِ فَذَكَرَ لَهٗ مَاعَابُوْهُ بِهٖ مِنْ اَمْرِ الصَّلٰوةِ فَقَالَ: اِنِّیْ لَاُصَلِّیْ بِهِمْ صَلٰوةَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ مَا اَخْرِمُ عَنْهَا اِنِّیْ لَاَرْكُدُ بِهِمْ فِی الْاُوْلَیَیْنِ وَاَحْذِفُ فِی الْاُخْرَیَیْنِ فَقَالَ: ذَاكَ الظَّنُّ بِكَ اَبَا اِسْحٰقَ. [بخاری: ۷۵۵، ۷۵۸، ۷۷۰؛ ابوداود: ۸۰۳؛ نسائی: ۱۰۰۱، ۱۰۰۲]

جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' کوفہ والوں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے حضرت سعد رضی اللہ عنہ کی شکایت کی یعنی ان کی نماز کی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے سعد رضی اللہ عنہ کو بلا بھیجا' وہ آئے۔ انہوں نے بیان کیا جو کوفہ والوں نے نماز کی شکایت کی تھی۔ سعد رضی اللہ عنہ نے کہا: میں تو رسول اللہ ﷺ کی طرح نماز پڑھاتا ہوں اس میں کمی نہیں کرتا۔ پہلی دورکعتوں کو لمبا کرتا ہوں اور پچھلی دورکعتوں کو مختصر کرتا ہوں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: اے ابو اسحاق! تم سے یہی امید ہے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: ابواسحاق، سعد رضی اللہ عنہ کی کنیت ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ منہ پر تعریف کرنا درست ہے اگر کسی ضرر کا ڈر نہ ہو۔ اسی طرح امام کا دریافت کرنا اپنے عاملوں کی شکایت کو ضروری ہے۔

(۱۰۱۷) حَدَّثَنَا قُتَیْبَةُ بْنُ سَعِیْدٍ وَ اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِیْمَ عَنْ جَرِیْرٍ عَنْ عَبْدِ الْمَلِكِ بْنِ عُمَیْرٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ. [راجع: ۱۰۱۶]

اس سند سے بھی مذکورہ حدیث مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(۱۰۱۸) عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ: قَالَ عُمَرُ لِسَعْدٍ: قَدْ شَكَوْكَ فِي كُلِّ شَيْءٍ حَتّٰى فِي الصَّلٰوةِ قَالَ: اَمَّا اَنَا فَاَمُدُّ فِي الْاُوْلَيَيْنِ وَاَحْذِفُ فِي الْاُخْرَيَيْنِ وَمَا اٰلُوْمَا اقْتَدَيْتُ بِهٖ مِنْ صَلٰوةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ ذَاكَ الظَّنُّ بِكَ اَوْ ذَاكَ ظَنِّيْ بِكَ. [راجع:۱۰۱٦]

جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے سعد رضی اللہ عنہ سے کہا: لوگ تمہاری شکایت کرتے ہیں ہر بات کی یہاں تک کہ نماز کی بھی۔ سعد رضی اللہ عنہ نے کہا: میں تو پہلی دو رکعتوں کو لمبا کرتا ہوں اور پچھلی دو رکعتوں کو مختصر پڑھتا ہوں اور رسول اللہ ﷺ کی پیروی میں میں کوتاہی نہیں کرتا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: تم سے ایسا ہی گمان ہے یا میرا گمان تمہارے ساتھ ایسا ہی ہے۔

(۱۰۱۹) عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ بِمَعْنٰى حَدِيْثِهِمْ وَزَادَ فَقَالَ: تُعَلِّمُنِي الْاَعْرَابُ بِالصَّلَاةِ؟ [راجع:۱۰۱٦]

اس سند سے جابر بن سمرۃ کے حوالے سے مذکورہ حدیثوں کی مانند آئی ہے مگر اس میں یہ الفاظ زیادہ ہیں کہ دیہاتی مجھے نماز سکھاتے ہیں؟



(۱۰۲۰) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِنِ الْخُدْرِيِّ قَالَ: لَقَدْ كَانَتْ صَلٰوةُ الظُّهْرِ تُقَامُ فَيَذْهَبُ الذَّاهِبُ اِلَى الْبَقِيْعِ فَيَقْضِيْ حَاجَتَهٗ ثُمَّ يَتَوَضَّاُ ثُمَّ يَاْتِيْ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِي الرَّكْعَةِ الْاُوْلٰى مِمَّا يُطَوِّلُهَا. [نسائی:۹۷۲؛ ابن ماجه: ۸۲۵]

ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ظہر کی نماز کھڑی ہو جاتی تھی۔ پھر جانے والا بقیع کو جاتا اور حاجت سے فارغ ہو کر وضو کر کے آتا اور رسول اللہ ﷺ پہلی رکعت میں ہوتے، اس قدر اس کو لمبا کرتے۔



(۱۰۲۱) عَنْ قَزَعَةَ قَالَ: اَتَيْتُ اَبَا سَعِيْدِ الْخُدْرِيَّ رضی اللہ عنہ وَهُوَ مَكْثُوْرٌ عَلَيْهِ فَلَمَّا تَفَرَّقَ النَّاسُ عَنْهُ قُلْتُ: اِنِّيْ لَا اَسْاَلُكَ عَمَّا يَسْاَلُكَ هٰؤُلَاءِ عَنْهُ قُلْتُ: اَسْاَلُكَ عَنْ صَلٰوةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: مَالَكَ فِيْ ذٰلِكَ مِنْ خَيْرٍ فَاَعَادَهَا عَلَيْهِ فَقَالَ: كَانَتْ صَلٰوةُ الظُّهْرِ تُقَامُ فَيَنْطَلِقُ اَحَدُنَا اِلَى الْبَقِيْعِ فَيَقْضِيْ حَاجَتَهٗ ثُمَّ يَاْتِيْ اَهْلَهٗ فَيَتَوَضَّاُ ثُمَّ يَرْجِعُ اِلَى الْمَسْجِدِ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِي الرَّكْعَةِ الْاُوْلٰى. [راجع: ۱۰۲۰]

قزعہ سے روایت ہے کہ میں ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ کے پاس آیا تو ان کے پاس بہت سے لوگ جمع تھے۔ جب سب چلے گئے تو میں نے کہا: میں تم سے وہ باتیں نہیں پوچھتا جو یہ لوگ پوچھتے تھے بلکہ میں تم سے رسول اللہ ﷺ کی نماز کے بارے میں پوچھتا ہوں۔ انہوں نے کہا: اس کے پوچھنے میں تیری بھلائی نہ ہوگی (کیونکہ تو ویسی نماز نہ پڑھ سکے گا پھر کیا فائدہ) قزعہ نے دوبارہ یہی پوچھا۔ جب ابو سعید رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ظہر کی نماز کھڑی ہوتی اور ہم میں سے کوئی بقیع کو جاتا، اور حاجت سے فارغ ہو کر اپنے گھر آ کر وضو کرتا، پھر مسجد میں آتا، دیکھتا تو رسول اللہ ﷺ پہلی رکعت میں ہوتے۔

## بَابُ الْقِرَاءَةِ فِي الصُّبْحِ.

## باب: فجر کی نماز میں قراءت کا بیان۔

(۱۰۲۲) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ السَّائِبِ قَالَ: صَلّٰى لَنَا النَّبِيُّ ﷺ الصُّبْحَ بِمَكَّةَ فَاسْتَفْتَحَ سُوْرَةَ الْمُؤْمِنِيْنَ حَتّٰى جَاءَ ذِكْرُ مُوْسٰى

عبداللہ بن سائب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فجر کی نماز مکہ میں پڑھائی اور سورۂ مومنون شروع کی یہاں تک کہ موسیٰ اور ہارون علیہما السلام کا ذکر آیا۔ یا عیسیٰ علیہ السلام کا۔ شک ہے محمد بن عباد کو (جو اس

وَهٰرُوْنَ عَلَيْهِمَا السَّلَامُ اَوْذِكْرُ عِيْسٰى۔ مُحَمَّدُ بْنُ عَبَّادٍ يَشُكُّ اَوِاخْتَلَفُوْا عَلَيْهِ. اَخَذَتِ النَّبِيَّ ﷺ سَعْلَةٌ فَرَكَعَ وَ عَبْدُ اللّٰهِ ابْنُ السَّائِبِ حَاضِرٌ ذٰلِكَ وَفِيْ حَدِيْثِ عَبْدِ الرَّزَّاقِ فَحَذَفَ فَرَكَعَ . [بخاري: ٧٧٤؛ ابوداود: ٦٤٩؛ نسائي: ١٠٠٦؛ ابن ماجه: ٨٢٠]

حدیث کا راوی ہے) یا راویوں کا اختلاف ہے۔ آپ ﷺ کو کھانسی لگی تو رکوع کر دیا۔ عبداللہ بن سائب رضی اللہ عنہ اس وقت موجود تھے۔ عبدالرزاق کی روایت میں ہے آپ ﷺ نے قراءت موقوف کر دی اور رکوع کر دیا۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا اس حدیث سے یہ نکلا کہ سورت کا پڑھنا ضروری نہیں اور قراءت موقوف کرنا جائز ہے اگر عذر سے ہو باتفاق علما اور جو عذر نہ ہو تب بھی جائز ہے۔ اور مکروہ نہیں مگر ہمارے نزدیک اولیٰ کے خلاف ہے اور مالک رحمہ اللہ کے نزدیک مشہور روایت میں مکروہ ہے۔

(١٠٢٣) عَنْ عَمْرِو بْنِ حُرَيْثٍ اَنَّهٗ سَمِعَ النَّبِيَّ ﷺ يَقْرَءُ فِي الْفَجْرِ: ﴿وَالَّيْلِ اِذَا عَسْعَسَ﴾. [٨١/ التكوير:١٧]

عمرو بن حریث سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فجر کی نماز میں ﴿واللیل اذا عسعس﴾ پڑھی۔

○ ○ ○ ○

(١٠٢٤) عَنْ قُطْبَةَ بْنِ مَالِكٍ قَالَ: صَلَّيْتُ وَصَلّٰى بِنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَرَأَ: ﴿قٓ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِيْدِ﴾ [٥٠/ ق:١] حَتّٰى قَرَأَ: ﴿وَالنَّخْلَ بٰسِقٰتٍ﴾ [ق:١٠] قَالَ فَجَعَلْتُ اُرَدِّدُهَا وَلَا اَدْرِيْ مَاقَالَ . [ترمذي: ٣٠٦؛ نسائي: ٩٤٩؛ ابن ماجه: ٨١٦]

قطبہ بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے نماز پڑھی اور رسول اللہ ﷺ نے نماز پڑھائی تو سورۂ ق پڑھی۔ جب آپ ﷺ نے یہ آیت پڑھی ﴿والنخل باسقات﴾ میں بھی اس کو پڑھنے لگا لیکن مطلب نہ سمجھا۔ (مطلب اس کا یہ ہے اور کھجور کے لمبے لمبے درخت جن میں گھنے خوشے لگے ہیں)

○ ○ ○ ○

(١٠٢٥) عَنْ قُطْبَةَ بْنِ مَالِكٍ رضي الله عنه اَنَّهٗ سَمِعَ النَّبِيَّ ﷺ يَقْرَأُ فِي الْفَجْرِ ﴿وَالنَّخْلَ بٰسِقٰتٍ لَّهَا طَلْعٌ نَّضِيْدٌ﴾. [راجع: ١٠٢٤]

قطبہ بن مالک نے رسول اللہ ﷺ کو فجر میں پڑھتے سنا: ﴿وَالنَّخْلَ بٰسِقٰتٍ لَّهَا طَلْعٌ نَّضِيْدٌ﴾ (یہ آیت سورہ ق میں ہے)۔

○ ○ ○ ○

(١٠٢٦) عَنْ زِيَادِ بْنِ عِلَاقَةَ عَنْ عَمِّهٖ اَنَّهٗ صَلّٰى مَعَ النَّبِيِّ ﷺ الصُّبْحَ فَقَرَأَ فِيْ اَوَّلِ رَكْعَةٍ: ﴿وَالنَّخْلَ بٰسِقٰتٍ لَّهَا طَلْعٌ نَّضِيْدٌ﴾ وَرُبَّمَا قَالَ ﴿قٓ﴾. [راجع: ١٠٢٤]

زیاد بن علاقہ نے اپنے چچا (قطبہ بن مالک رضی اللہ عنہ) سے سنا۔ انہوں نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ فجر کی نماز پڑھی۔ آپ ﷺ نے پہلی رکعت میں یہ پڑھا ﴿وَالنَّخْلَ بٰسِقٰتٍ لَّهَا طَلْعٌ نَّضِيْدٌ﴾ اور کبھی کہا کہ سورہ ق پڑھی۔

(١٠٢٧) عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ يَقْرَأُ فِي الْفَجْرِ بِـ ﴿قٓ وَ الْقُرْاٰنِ الْمَجِيْدِ ۝﴾ وَكَانَ صَلٰوتُهٗ بَعْدُ تَخْفِيْفًا.

جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ فجر کی نماز میں سورہ ﴿قٓ وَ الْقُرْاٰنِ الْمَجِيْدِ﴾ پڑھتے تھے اور باقی نمازیں ہلکی پڑھتے تھے۔

○ ○ ○ ○

(١٠٢٨) عَنْ سِمَاكٍ قَالَ: سَاَلْتُ جَابِرَ بْنَ

سماک سے روایت ہے، میں نے جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے پوچھا رسول

سَمُرَةَ عَنْ صَلٰوةِ النَّبِيِّ ﷺ ؟ فَقَالَ: كَانَ يُخَفِّفُ الصَّلٰوةَ وَلَا يُصَلِّيْ صَلٰوةَ هٰؤُلَاءِ. قَالَ وَاَنْبَأَنِيْ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يَقْرَأُ فِي الْفَجْرِ بِـ﴿قٓ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِيْدِ﴾ وَنَحْوِهَا.

اللہ ﷺ کی نماز کے بارے میں۔ انہوں نے کہا: آپ ﷺ ہلکی نماز پڑھتے تھے۔ ان لوگوں کی طرح (بڑی بڑی سورتیں) نہیں پڑھتے تھے اور فجر کی نماز میں ﴿قٓ وَالْقُرْآنِ الْمَجِيْدِ﴾ یا اس کے برابر سورتیں پڑھتے تھے۔

(۱۰۲۹) عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ: كَانَ النَّبِيُّ ﷺ يَقْرَأُ فِي الظُّهْرِ ﴿ وَاللَّيْلِ اِذَا يَغْشٰى ۝﴾ [۹۲/ الليل:۱] وَفِي الْعَصْرِ نَحْوَ ذٰلِكَ وَفِي الصُّبْحِ اَطْوَلَ مِنْ ذٰلِكَ.

جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ ظہر کی نماز میں ﴿والليل اذا يغشٰى﴾ پڑھتے اور عصر میں بھی اتنی بڑی سورتیں اور فجر کی نماز میں اس سے لمبی سورتیں پڑھتے تھے۔

○ ○ ○ ○

(۱۰۳۰) عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ يَقْرَأُ فِي الظُّهْرِ بِـ ﴿ سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلٰى ۝﴾ [۸۷/ الاعلىٰ :۱] وَفِي الصُّبْحِ بِاَطْوَلَ مِنْ ذٰلِكَ. [راجع:۱۰۲۹]

جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ ظہر کی نماز میں ﴿سبح اسم ربك الاعلى﴾ پڑھتے تھے اور فجر کی نماز میں اس سے لمبی سورتیں پڑھتے تھے۔

○ ○ ○ ○

(۱۰۳۱) عَنْ اَبِيْ بَرْزَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يَقْرَأُ فِيْ صَلٰوةِ الْغَدَاةِ مِنَ السِّتِّيْنَ اِلَى الْمِائَةِ. [نسائی:۹٤۷؛ ابن ماجہ:۸۱۸]

ابوبرزہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ صبح کی نماز میں ساٹھ (۶۰) آیتوں سے لے کر سو (۱۰۰) آیتوں تک پڑھتے تھے۔

○ ○ ○ ○

(۱۰۳۲) عَنْ اَبِيْ بَرْزَةَ الْاَسْلَمِيِّ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَقْرَأُ فِي الْفَجْرِ مَا بَيْنَ السِّتِّيْنَ اِلَى الْمِائَةِ [آيَةً]. [راجع:۱۰۳۱]

ابوبرزہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ فجر میں ساٹھ سے سو آیات تک تلاوت فرماتے تھے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ الْقِرَاءَةِ فِي الْمَغْرِبِ.

## باب: نماز مغرب میں قراءت کا بیان۔

(۱۰۳۳) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: اِنَّ اُمَّ الْفَضْلِ بِنْتَ الْحَارِثِ سَمِعَتْهُ وَهُوَ يَقْرَأُ: ﴿وَالْمُرْسَلٰتِ عُرْفًا﴾ فَقَالَتْ : يَا بُنَيَّ لَقَدْ ذَكَّرْتَنِيْ بِقِرَاءَةِ تِلْكَ هٰذِهِ السُّوْرَةَ اِنَّهَا لَآخِرُ مَا سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقْرَأُ بِهَا فِي الْمَغْرِبِ . [بخاری: ۷۶۳، ٤٤٢٩؛ ابوداود: ۸۱۰؛ ترمذی: ۳۰۸؛ نسائی: ۹۸۵؛ ابن ماجہ: ۸۳۱]

ام فضل بنت حارث رضی اللہ عنہا نے عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کو سورۂ ﴿والمرسلات عُرْفًا﴾ پڑھتے سنا تو کہا بیٹا تو نے یہ سورت پڑھ کر مجھ کو یاد دلایا۔ سب سے آخر میں میں نے رسول اللہ ﷺ سے یہ سورت سنی تھی۔ آپ ﷺ نے مغرب کی نماز میں اسے پڑھا تھا۔

○ ○ ○ ○

(۱۰۳٤) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَ زَادَ

اس سند سے زہری بیان کرتے ہیں اور جو روایت صالح کی آئی ہے اس

فِي حَدِيثِ صَالِحٍ: ثُمَّ مَا صَلَّى بَعْدُ حَتَّى قَبَضَهُ اللَّهُ عَزَّوَجَلَّ. [راجع:١٠٣٣]

میں یہ الفاظ زیادہ ہیں کہ پھر آپ ﷺ نے اپنی وفات تک دوبارہ نماز نہیں پڑھائی۔

(١٠٣٥) عَنْ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللَّهِ ﷺ يَقْرَأُ بِالطُّوْرِ فِي الْمَغْرِبِ. [بخاري: ٧٦٥، ٣٠٥٠، ٤٠٢٣، ٤٨٥٤؛ ابوداود: ٨١١؛ نسائي: ٩٨٦؛ ابن ماجه: ٨٣٢]

جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سورۂ طور کو مغرب کی نماز میں سنا۔

○ ○ ○ ○

(١٠٣٦) اَخْبَرَنَا عَبْدُالرَّزَّاقِ: اَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ كُلُّهُمْ عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهُ. [راجع:١٠٣٥]

اس سند سے بھی مذکورہ حدیث آئی ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ الْقِرَاءَةِ فِي الْعِشَاءِ.

## باب: عشاء کی نماز میں قراءت کا بیان۔

(١٠٣٧) عَنْ بَرَاءٍ يُحَدِّثُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ اَنَّهُ كَانَ فِي سَفَرٍ فَصَلَّى الْعِشَاءَ الْاٰخِرَةَ فَقَرَأَ فِي اِحْدَى الرَّكْعَتَيْنِ ﴿وَالتِّيْنِ وَالزَّيْتُوْنِ﴾ [٩٤/ التين:١] [بخاري: ٧٦٧، ٧٦٩، ٤٩٥٢، ٧٥٤٦؛ ابوداود: ١٢٢١؛ ترمذي: ٣١٠؛ نسائي: ٩٩٩، ١٠٠٠؛ ابن ماجه: ٨٣٤، ٨٣٥]

براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ سفر میں تھے۔ آپ ﷺ نے عشاء کی نماز پڑھائی تو سورۂ ﴿والتين والزيتون﴾ ایک رکعت میں پڑھی۔

○ ○ ○ ○

(١٠٣٨) عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ اَنَّهُ قَالَ: صَلَّيْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللَّهِ ﷺ الْعِشَاءَ فَقَرَأَ بِ ﴿وَالتِّيْنِ وَالزَّيْتُوْنِ﴾ [٩٤/ التين:١] [راجع:١٠٣٧]

براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ عشاء کی نماز پڑھی۔ آپ ﷺ نے (اس میں) سورۂ ﴿والتين و الزيتون﴾ پڑھی۔

(١٠٣٩) عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ قَالَ: سَمِعْتُ النَّبِيَّ ﷺ قَرَأَ فِي الْعِشَاءِ بِ ﴿وَالتِّيْنِ وَالزَّيْتُوْنِ﴾ فَمَا سَمِعْتُ اَحَدًا اَحْسَنَ صَوْتًا مِنْهُ. [راجع:١٠٣٨]

براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے سنا' رسول اللہ ﷺ نے عشاء کی نماز میں سورۂ ﴿والتين﴾ پڑھی۔ میں نے ایسا خوش الحان کسی کو نہیں پایا۔

(١٠٤٠) عَنْ جَابِرٍ قَالَ: كَانَ مُعَاذٌ يُصَلِّي مَعَ النَّبِيِّ ﷺ ثُمَّ يَأْتِي فَيَؤُمُّ قَوْمَهُ فَصَلَّى لَيْلَةً مَعَ النَّبِيِّ ﷺ الْعِشَاءَ ثُمَّ اَتَى قَوْمَهُ فَاَمَّهُمْ فَافْتَتَحَ بِسُوْرَةِ الْبَقَرَةِ فَانْحَرَفَ رَجُلٌ فَسَلَّمَ ثُمَّ صَلَّى وَحْدَهُ وَانْصَرَفَ فَقَالُوْا لَهُ: اَنَافَقْتَ؟ يَا فُلَانُ! قَالَ: لَا وَاللَّهِ! وَلَاٰتِيَنَّ رَسُوْلَ

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ نماز پڑھتے، پھر گھر آ کر اپنے لوگوں کی امامت کرتے۔ وہ ایک رات رسول اللہ ﷺ کے ساتھ عشاء کی نماز پڑھ کر آئے پھر اپنی قوم کی امامت کی اور سورۂ بقرہ شروع کر دی۔ ایک شخص نے منہ موڑ کر سلام پھیر دیا اور اکیلے نماز پڑھ کر چلا گیا۔ لوگوں نے کہا: شاید تو منافق ہے۔ وہ بولا: نہیں۔ میں منافق نہیں ہوں اللہ کی قسم۔ میں رسول اللہ ﷺ کے پاس

اللّٰهِ ﷺ فَلَاُخْبِرَنَّهُ فَاَتٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: يَارَسُوْلَ اللّٰهِ! اِنَّا اَصْحَابُ نَوَاضِحَ نَعْمَلُ بِالنَّهَارِ وَاِنَّ مُعَاذًا صَلّٰى مَعَكَ الْعِشَآءَ ثُمَّ اَتٰى فَافْتَتَحَ بِسُوْرَةِ الْبَقَرَةِ فَاَقْبَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلٰى مُعَاذٍ فَقَالَ: ﴿يَا مُعَاذُ! اَفَتَّانٌ اَنْتَ اقْرَاْ بِكَذَا وَاقْرَاْ بِكَذَا﴾ قَالَ سُفْيَانُ: فَقُلْتُ لِعَمْرٍو اِنَّ اَبَا الزُّبَيْرِ حَدَّثَنَا عَنْ جَابِرٍ اَنَّهُ قَالَ: ((اقْرَاْ ﴿وَالشَّمْسِ وَضُحٰهَا﴾ ﴿وَالضُّحٰى﴾ ﴿وَالَّيْلِ اِذَا يَغْشٰى﴾ وَ﴿سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلٰى﴾)) فَقَالَ عَمْرٌو: نَحْوَ هٰذَا.

[ابو داود: ٦٠٠، ٧٩٠؛ نسائی: ٨٣٤]

جاؤں گا اور آپ ﷺ سے کہوں گا۔ پھر وہ آپ ﷺ کے پاس آیا اور عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ! ہم اونٹوں والے ہیں (دن بھر اونٹوں سے پانی نکالتے ہیں) اور معاذ رضی اللہ عنہ آپ ﷺ کے ساتھ عشاء کی نماز پڑھ کر آئے اور سورۂ بقرہ شروع کی۔ یہ سن کر رسول اللہ ﷺ معاذ رضی اللہ عنہ کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا: ''اے معاذ! کیا تو فسادی ہے (جو لوگوں کو نفرت دلانا چاہتا ہے اور فتنہ کھڑا کرتا ہے) یہ یہ سورت پڑھا کر۔'' سفیان نے کہا کہ میں نے عمرو سے کہا کہ ابوزبیر نے جابر رضی اللہ عنہ سے بیان کیا کہ آپ ﷺ نے فرمایا: ''﴿والشمس وضحها والليل اذا يغشى﴾ اور ﴿سبح اسم ربك الاعلى﴾ پڑھا کر۔'' عمرو نے کہا: ان جیسی سورتیں پڑھا کر۔

○ ○ ○ ○

**فائدہ:** نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: اس حدیث سے کئی باتیں معلوم ہوتی ہیں۔ ایک یہ کہ فرض پڑھنے والے کی اقتدا نفل پڑھنے والے کے پیچھے جائز ہے کیونکہ معاذ رضی اللہ عنہ فرض رسول اللہ ﷺ کے ساتھ ادا کر چکے تھے پھر ان کی نماز دوبارہ نفل ہوئی اور ان کی قوم کی فرض۔ اور مسلم کے سوا اور کتابوں میں یہ امر تصریح کے ساتھ منقول ہے اور شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا یہی مذہب ہے۔ لیکن ربیعہ رحمۃ اللہ علیہ اور مالک رحمۃ اللہ علیہ اور ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور اہل کوفہ نے اس کو جائز نہیں رکھا اور معاذ کی حدیث کی تاویل کی ہے کہ وہ منسوخ ہے یا وہ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ نفل کی نیت کرتے ہوں گے یا حضرت کو اس کی خبر نہ ہوگی۔ اور یہ سب تاویلیں بلا دلیل ہیں اور ظاہر حدیث کو چھوڑنے کی کوئی وجہ نہیں ہے۔ دوسرے یہ کہ عذر کی وجہ سے نماز کا توڑنا اور اقتدا کا ترک کرنا درست ہے۔ تیسرے یہ کہ جو شخص بری بات کرے اس کو سخت لفظ کہنا درست ہے۔ چوتھے یہ کہ مقتدیوں کی رعایت سے نماز کو ہلکا کرنا چاہیے۔ واللہ اعلم۔

(١٠٤١) عَنْ جَابِرٍ اَنَّهُ قَالَ: صَلّٰى مُعَاذُ بْنُ جَبَلٍ الْاَنْصَارِيُّ بِاَصْحَابِهِ الْعِشَآءَ فَطَوَّلَ عَلَيْهِمْ فَانْصَرَفَ رَجُلٌ مِّنَّا فَصَلّٰى فَاُخْبِرَ مُعَاذٌ عَنْهُ فَقَالَ: اِنَّهُ مُنَافِقٌ فَلَمَّا بَلَغَ ذٰلِكَ الرَّجُلَ دَخَلَ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَاَخْبَرَهُ مَاقَالَ مُعَاذٌ فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ ﷺ: ((اَتُرِيْدُ اَنْ تَكُوْنَ فَتَّانًا يَامُعَاذُ؟ اِذَا اَمَمْتَ النَّاسَ فَاقْرَاْ بِ﴿وَالشَّمْسِ وَضُحٰهَا﴾ وَ﴿سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلٰى﴾ وَ﴿اقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ﴾ ﴿وَالَّيْلِ اِذَا يَغْشٰى﴾)). [نسائی: ٩٩٧؛ ابن ماجہ: ٩٨٦]

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ نے اپنے لوگوں کو عشاء کی نماز پڑھائی تو قراءت لمبی کی۔ ایک شخص نے ہم میں سے نماز توڑ دی اور اکیلے پڑھ لی۔ معاذ رضی اللہ عنہ کو جب یہ خبر پہنچی تو انہوں نے کہا: وہ منافق ہے۔ یہ خبر اس شخص کو پہنچی۔ وہ رسول اللہ ﷺ کے پاس گیا اور معاذ رضی اللہ عنہ نے جو کہا تھا وہ بیان کیا۔ آپ ﷺ نے معاذ رضی اللہ عنہ سے کہا: ''اے معاذ! تو فسادی ہونا چاہتا ہے۔ جب تو امامت کرے تو ﴿وَالشَّمْسِ وَضُحٰهَا﴾ اور ﴿سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلٰى﴾ اور ﴿اقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ﴾ اور ﴿وَالَّيْلِ اِذَا يَغْشٰى﴾ پڑھ۔''

○ ○ ○ ○

(١٠٤٢) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ اَنَّ مُعَاذَ

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ عشاء کی نماز رسول

ابنَ جَبَلٍ كَانَ يُصَلِّي مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ الْعِشَاءَ الْاٰخِرَةَ ثُمَّ يَرْجِعُ إِلٰى قَوْمِهٖ فَيُصَلِّيْ بِهِمْ تِلْكَ الصَّلٰوةَ.

اللہ ﷺ کے ساتھ پڑھتے پھر اپنے لوگوں میں آ کر وہی نماز پڑھاتے۔

○ ○ ○ ○

(١٠٤٣) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ: كَانَ مُعَاذٌ يُصَلِّي مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ الْعِشَاءَ ثُمَّ يَأْتِي مَسْجِدَ قَوْمِهٖ فَيُصَلِّيْ بِهِمْ. [بخاری: ٧١١]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ معاذ رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ عشاء کی نماز پڑھتے۔ پھر اپنے لوگوں کی مسجد میں آ کر امامت کرتے۔

## بَابُ أَمْرِ الْأَئِمَّةِ بِتَخْفِيْفِ الصَّلٰوةِ فِيْ تَمَامٍ.

## باب: اماموں کیلئے نماز کو پورا اور ہلکا پڑھنے کا حکم۔

(١٠٤٤) عَنْ أَبِيْ مَسْعُوْدٍ الْأَنْصَارِيِّ قَالَ: جَآءَ رَجُلٌ إِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: إِنِّيْ لَأَتَأَخَّرُ عَنْ صَلٰوةِ الصُّبْحِ مِنْ أَجْلِ فُلَانٍ مِمَّا يُطِيْلُ بِنَا فَمَا رَأَيْتُ النَّبِيَّ ﷺ غَضِبَ فِيْ مَوْعِظَةٍ قَطُّ أَشَدَّ مِمَّا غَضِبَ يَوْمَئِذٍ فَقَالَ: ((يَآ أَيُّهَا النَّاسُ إِنَّ مِنْكُمْ مُنَفِّرِيْنَ فَأَيُّكُمْ أَمَّ النَّاسَ فَلْيُوْجِزْ فَإِنَّ مِنْ وَّرَآئِهِ الْكَبِيْرَ وَالضَّعِيْفَ وَذَا الْحَاجَةِ)). [بخاری: ٩٠، ٧٠٢، ٧٠٤، ٦١١٠، ٧١٥٩؛ ابن ماجہ: ٩٨٤]

ابو مسعود انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا اور عرض کیا کہ میں فلاں شخص کی وجہ سے صبح کی جماعت میں نہیں آتا کیونکہ وہ قراءت لمبی کرتا ہے۔ تو میں نے آپ ﷺ کو نصیحت کرنے میں کبھی اتنے غصہ میں نہیں دیکھا جتنا اس دن دیکھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اے لوگو! تم میں سے بعض لوگ ایسے ہیں جو دین سے نفرت کراتے ہیں۔ جو کوئی تم میں امامت کرے تو مختصر نماز پڑھے اس لئے کہ اس کے پیچھے بوڑھا اور ناتواں اور کام والا ہوتا ہے۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: یعنی مقتدیوں میں سب قسم کے لوگ ہوتے ہیں بوڑھے، بیمار، ضعیف ناتواں، تو فرض نماز کو بہت لمبا نہ کرنا چاہیے۔ البتہ یہ ضروری ہے کہ ارکان کو اچھی طرح سنت کے موافق ادا کرے اور اس میں کوتاہی نہ کرے اور وہ سورتیں پڑھے جو متوسط ہیں جیسے والشمس، والضحیٰ، اقرأ وغیرہ۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عذر کی وجہ سے جماعت میں اگر شریک نہ ہو تو جائز ہے۔

(١٠٤٥) حَدَّثَنَا سُفْيَانُ كُلُّهُمْ عَنْ إِسْمَاعِيْلَ فِيْ هٰذَا الْإِسْنَادِ بِمِثْلِ حَدِيْثِ هُشَيْمٍ. [راجع: ١٠٤٨]

اس سند سے بھی مذکورہ حدیث آئی ہے۔

○ ○ ○ ○

(١٠٤٦) عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: ((إِذَا أَمَّ أَحَدُكُمُ النَّاسَ فَلْيُخَفِّفْ فَإِنَّ فِيْهِمُ الصَّغِيْرَ وَالْكَبِيْرَ وَالضَّعِيْفَ وَالْمَرِيْضَ فَإِذَا صَلّٰى وَحْدَهٗ فَلْيُصَلِّ كَيْفَ شَآءَ)) [ترمذی: ٢٣٦]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب کوئی تم میں سے نماز پڑھائے تو ہلکی نماز پڑھے اس لئے کہ جماعت میں بچے، بوڑھے، ناتواں اور بیمار ہوتے ہیں۔ اور جب اکیلے نماز پڑھے تو جس طرح جی چاہے پڑھے۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: یعنی جتنی چاہے قراءت لمبی کرے۔

(۱۰۴۷) عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ: هٰذَا مَا حَدَّثَنَا اَبُوْهُرَيْرَةَ عَنْ مُحَمَّدٍ ﷺ فَذَكَرَ اَحَادِيْثَ مِنْهَا وَقَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِذَا مَا قَامَ اَحَدُكُمْ لِلنَّاسِ فَلْيُخَفِّفِ الصَّلٰوةَ فَاِنَّ فِيهِمُ الْكَبِيْرَ وَفِيْهِمُ الضَّعِيْفَ وَاِذَا قَامَ وَحْدَهُ فَلْيُطِلْ صَلٰوتَهُ مَاشَآءَ)).

ہمام بن منبہ سے روایت ہے کہ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے حضرت محمد ﷺ سے سن کر کئی حدیثیں بیان کیں۔ ان میں سے ایک یہ بھی تھی کہ آپ ﷺ نے فرمایا: ''جب کوئی تم میں سے نماز پڑھائے تو ہلکی نماز پڑھے اس لئے کہ جماعت میں بوڑھے اور ناتواں ہوتے ہیں البتہ جب اکیلے پڑھے تو جس طرح اپنا جی چاہے اپنی نماز لمبی کرے۔''

○ ○ ○ ○

(۱۰۴۸) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِذَا صَلّٰى اَحَدُكُمْ لِلنَّاسِ فَلْيُخَفِّفْ فَاِنَّ فِي النَّاسِ الضَّعِيْفَ والسَّقِيْمَ وَذَا الْحَاجَةِ)).

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب کوئی تم میں سے نماز پڑھائے تو ہلکی نماز پڑھے اس لئے کہ لوگوں میں ناتواں اور بیمار اور کام والے ہوتے ہیں۔''

(۱۰۴۹) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِمِثْلِهِ غَيْرَ اَنَّهُ قَالَ- بَدَلَ السَّقِيْمِ: الْكَبِيْرَ.

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے وہی فرمایا جو اوپر گزرا اس روایت میں بیمار کی بجائے بوڑھا ہے۔

(۱۰۵۰) عَنْ عُثْمَانَ بْنِ اَبِي الْعَاصِ الثَّقَفِيِّ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ لَهُ: ((اُمَّ قَوْمَكَ)) قَالَ: قُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! اِنِّيْ اَجِدُ فِيْ نَفْسِيْ شَيْئًا قَالَ: ((اُدْنُهْ)) فَجَلَّسَنِيْ بَيْنَ يَدَيْهِ ثُمَّ وَضَعَ كَفَّهُ فِيْ صَدْرِيْ بَيْنَ ثَدْيَيَّ ثُمَّ قَالَ: ((تَحَوَّلْ)) فَوَضَعَهَا فِيْ ظَهْرِيْ بَيْنَ كَتِفَيَّ ثُمَّ قَالَ: ((اُمَّ قَوْمَكَ فَمَنْ اَمَّ قَوْمًا فَلْيُخَفِّفْ فَاِنَّ فِيْهِمُ الْكَبِيْرَ وَاِنَّ فِيْهِمُ الْمَرِيْضَ وَاِنَّ فِيْهِمُ الضَّعِيْفَ وَاِنَّ فِيْهِمْ ذَا الْحَاجَةِ فَاِذَا صَلّٰى اَحَدُكُمْ وَحْدَهُ فَلْيُصَلِّ كَيْفَ شَآءَ)).

عثمان بن ابی العاص ثقفی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے ان سے فرمایا: ''تم اپنی قوم کی امامت کرو۔'' انہوں نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ! میں اپنے دل میں کچھ پاتا ہوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''میرے نزدیک آ۔'' اور مجھے اپنے سامنے بٹھایا پھر اپنی ہتھیلی میرے سینہ پر رکھی۔ اس کے بعد فرمایا: ''پھر جا۔'' اور اپنی ہتھیلی میری پیٹھ پر مونڈھوں کے درمیان میں رکھی۔ اس کے بعد فرمایا: ''جا اپنی قوم کی امامت کر۔ اور جو کوئی کسی قوم کی امامت کرے وہ ہلکی نماز پڑھے اس لئے کہ لوگوں میں کوئی بوڑھا ہے، کوئی بیمار ہے، کوئی ناتواں ہے۔ کوئی کام والا ہے، البتہ جب اکیلے پڑھے تو جس طرح جی چاہے پڑھے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: یہ جو عثمان رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں اپنے دل میں کچھ پاتا ہوں، اس سے مراد یہ ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو ڈر ہو گا کہ کہیں امام بننے سے غرور اور تکبر نہ ہو جائے تو اللہ تعالیٰ نے اس کو دور کر دیا، رسول اللہ ﷺ کی ہتھیلی کی برکت سے۔ یا یہ مراد ہے کہ عثمان رضی اللہ عنہ کے دل میں وسوسے بہت آتے ہوں گے اور ایسا شخص امامت کے لائق نہیں۔ خود مسلم نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ! شیطان نے میری نماز میں حرج ڈال دیا ہے مجھے قرآن پڑھتے پڑھتے بھلا دیتا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''یہ ایک شیطان ہے جس کا نام خنزب ہے۔ جب تو اس قسم کا وسوسہ پائے تو اللہ کی پناہ مانگ یعنی (اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم) پڑھ اور بائیں طرف تین بار تھوک''۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے کہا میں نے ایسا ہی کیا تو وہ کیفیت جاتی رہی۔

(١٠٥١) عَنْ عُثْمَانَ بْنِ اَبِي الْعَاصِ قَالَ: اٰخِرُ مَاعَهِدَ اِلَيَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِذَا اَمَمْتَ قَوْمًا فَاَخِفَّ بِهِمُ الصَّلٰوةَ)). [ابن ماجه: ٩٨٧]

عثمان بن ابی العاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے آخر بات جو مجھ سے بیان کی وہ یہ تھی کہ ”جب تو لوگوں کی امامت کرے تو نماز کو ہلکا کر۔“

(١٠٥٢) عَنْ اَنَسٍ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ يُوْجِزُ فِي الصَّلٰوةِ وَيُتِمُّ. [ابن ماجه:٩٨٥]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ مختصر نماز پڑھتے تھے لیکن پوری (یعنی رکوع، سجود اور سب ارکان اچھی طرح ادا کرتے تھے)۔

(١٠٥٣) عَنْ اَنَسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ مِنْ اَخَفِّ النَّاسِ صَلٰوةً فِيْ تَمَامٍ.
[ترمذی: ٢٣٧؛ نسائی: ٨٢٣]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ سب لوگوں سے زیادہ ہلکی اور پوری نماز پڑھتے تھے۔



(١٠٥٤) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّهُ قَالَ: مَاصَلَّيْتُ وَرَاءَ اِمَامٍ قَطُّ اَخَفَّ صَلٰوةً وَّلَا اَتَمَّ صَلٰوةً مِنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ. [بخاری:٧٠٨]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے کہا: میں نے کسی امام کے پیچھے رسول اللہ ﷺ سے زیادہ ہلکی اور پوری نماز نہیں پڑھی۔



(١٠٥٥) عَنْ اَنَسٍ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَسْمَعُ بُكَاءَ الصَّبِيِّ مَعَ اُمِّهِ وَهُوَ فِي الصَّلٰوةِ فَيَقْرَاُ بِالسُّوْرَةِ الْخَفِيْفَةِ اَوْ بِالسُّوْرَةِ الْقَصِيْرَةِ.

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نماز میں بچہ کا رونا سنتے جو اپنی ماں کے ساتھ ہوتا تو آپ ﷺ چھوٹی سورت پڑھتے۔



فائدہ: اور نماز کو جلد ختم کر دیتے تا کہ عورت کو تکلیف نہ ہو اور بچہ زیادہ نہ روئے۔ سبحان اللہ! رسول اللہ ﷺ کو خاص و عام سب پر شفقت تھی اور آپ ﷺ رحمۃ للعالمین تھے۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ امام کو مقتدیوں کی رعایت ضروری ہے۔ اور عورتوں کا مردوں کے ساتھ نماز پڑھنا اور بچوں کو مسجد میں لے جانا درست ہے اگرچہ بہتر یہ ہے کہ بہت چھوٹے بچے جو پائخانہ یا پیشاب ہر جگہ کر دیتے ہیں مسجد میں نہ لائے جائیں۔ (نووی رحمہ اللہ)

(١٠٥٦) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنِّيْ لَاَدْخُلُ فِي الصَّلٰوةِ اُرِيْدُ اِطَالَتَهَا فَاَسْمَعُ بُكَاءَ الصَّبِيِّ فَاُخَفِّفُ مِنْ شِدَّةِ وَجْدِ اُمِّهِ بِهٖ)).
[بخاری: ٧٠٩، ٧١٠؛ ابن ماجه: ٩٨٩]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ ”میں نماز شروع کرتا ہوں اور چاہتا ہوں کہ اس کو لمبا کروں۔ میں بچہ کا رونا سن کر نماز کو اس خیال سے ہلکا کر دیتا ہوں کہ ماں کو اپنے بچہ کے رونے پر بہت رنج ہوگا۔“



## بَابُ اِعْتِدَالِ اَرْكَانِ الصَّلٰوةِ وَتَخْفِيْفِهَا فِيْ تَمَامٍ

## باب: نماز میں سب ارکان اعتدال سے پورے کرنے اور نماز کو ہلکا پڑھنے کا بیان۔

(١٠٥٧) عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ قَالَ: رَمَقْتُ الصَّلٰوةَ مَعَ مُحَمَّدٍ ﷺ فَوَجَدْتُ قِيَامَهٗ فَرَكْعَتَهٗ فَاعْتِدَالَهٗ بَعْدَ رُكُوْعِهٖ فَسَجْدَتَهٗ وَجَلْسَتَهٗ بَيْنَ السَّجْدَتَيْنِ فَسَجْدَتَهٗ فَجَلْسَتَهٗ

براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کی نماز کو جانچا تو معلوم ہوا کہ آپ کا قیام پھر رکوع پھر رکوع سے کھڑا ہونا پھر سجدہ اور دونوں سجدوں کے درمیان کا جلسہ پھر دوسرا سجدہ اور سجدے اور سلام کے بیچ کا جلسہ یہ سب برابر سرابر تھے۔

مَابَيْنَ التَّسْلِيمِ وَالْاِنْصِرَافِ قَرِيْبًا مِنَ السَّوَآءِ. [بخاری: ۷۹۲، ۸۰۱، ۸۰۲؛ ابو داود: ۸۵۲، ۸۵٤؛ ترمذی: ۲۷۹، ۲۸۰؛ نسائی: ۱۰٦٤، ۱۱٤۷، ۱۳۳۱]

○ ○ ○ ○

فائدہ: یعنی قریب قریب تھوڑا بہت فرق ہوگا۔ شاید قیام اور تشہد کا جلسہ کچھ زیادہ ہو۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: یہ حدیث بعض احوال پر محمول ہے۔ ورنہ دوسری احادیث سے یہ امر ثابت ہے کہ آپ کا قیام طویل ہوتا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم فجر کی نماز میں ساٹھ آیتوں سے لے کر سو آیتوں تک پڑھتے اور ظہر میں الم تنزیل السجدہ پڑھتے اور نماز کھڑی ہوتی۔ پھر جانے والا حاجت کیلئے بقیع کو جاتا اور حاجت سے فارغ ہو کر آ کر وضو کرتا اور مسجد میں آتا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم پہلی رکعت میں ہوتے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے سورۂ مومنون پڑھی اور مغرب میں والطور اور والمرسلات اور بخاری کی روایت میں سورۂ اعراف۔
بہر حال ان حدیثوں سے یہ امر نکلتا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم قیام کو طویل کرتے اور کبھی ایسا بھی کرتے ہوں گے۔ جیسے اس حدیث میں ہے۔

(۱۰۵۸) عَنِ الْحَكَمِ قَالَ: غَلَبَ عَلَى الْكُوفَةِ رَجُلٌ- قَدْ سَمَّاهُ زَمَنَ ابْنِ الْاَشْعَثِ فَاَمَرَ اَبَا عُبَيْدَةَ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ اَنْ يُصَلِّيَ بِالنَّاسِ فَكَانَ يُصَلِّيْ فَاِذَا رَفَعَ رَاْسَهٗ مِنَ الرُّكُوعِ قَامَ قَدْرَمَا اَقُوْلُ: اَللّٰهُمَّ! رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مِلْاَ السَّمٰوَاتِ وَمِلْاَ الْاَرْضِ وَمِلْاَ مَاشِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ اَهْلَ الثَّنَاءِ وَالْمَجْدِ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ قَالَ الْحَكَمُ: فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لِعَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِي لَيْلٰى فَقَالَ: سَمِعْتُ الْبَرَاءَ بْنَ عَازِبٍ يَقُوْلُ: كَانَتْ صَلٰوةُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم وَرُكُوْعُهٗ وَاِذَا رَفَعَ رَاْسَهٗ مِنَ الرُّكُوْعِ وَسُجُوْدُهٗ وَمَا بَيْنَ السَّجْدَتَيْنِ قَرِيْبًا مِنَ السَّوَاءِ. قَالَ شُعْبَةُ: فَذَكَرْتُهٗ لِعَمْرِوبْنِ مُرَّةَ فَقَالَ: قَدْ رَاَيْتُ ابْنَ اَبِيْ لَيْلٰى فَلَمْ تَكُنْ صَلٰوتُهٗ هٰكَذَا. [راجع: ۱۰۵۷]

حکم سے روایت ہے کہ ابن اشعث کے زمانہ میں ایک شخص کوفہ پر غالب ہوا۔ اس کا نام حکم نے بیان کیا (وہ شخص مطر بن ناجیہ تھا جیسے دوسری روایت میں اس کی تصریح ہے) اس نے ابو عبیدہ بن عبداللہ بن مسعود کو نماز پڑھانے کا حکم کیا۔ وہ نماز پڑھاتے تھے تو جب رکوع سے سر اٹھاتے اتنی دیر کھڑے ہوتے کہ میں یہ دعا پڑھ لیتا۔ اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مِلْاَ السَّمٰوَاتِ وَمِلْاَ الْاَرْضِ وَمِلْاَ مَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ اَهْلَ الثَّنَاءِ وَالْمَجْدِ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَيْتَ وَ لَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَالْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ میں نے یہ عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ سے بیان کیا۔ انہوں نے کہا: میں نے براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے سنا وہ کہتے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا قیام اور رکوع اور رکوع کے بعد قیام اور سجدہ اور سجدوں کے بیچ کا جلسہ یہ سب برابر ہوتے۔ شعبہ نے کہا: میں نے یہ حدیث عمرو بن مرہ سے بیان کی تو انہوں نے کہا: میں نے عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ کو دیکھا تھا ان کی نماز تو ایسی نہ تھی۔ (اس سے معلوم ہوا کہ حکم کی روایت ابن ابی لیلیٰ سے اعتبار کے قابل نہیں ہے)

○ ○ ○ ○

(۱۰۵۹) عَنِ الْحَكَمِ اَنَّ مَطَرَبْنَ نَاجِيَةَ لَمَّا ظَهَرَ عَلَى الْكُوْفَةِ اَمَرَ اَبَا عُبَيْدَةَ اَنْ يُصَلِّيَ بِالنَّاسِ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ. [راجع: ۱۰۵۷]

حکم سے روایت ہے مطر بن ناجیہ جب کوفہ پر غالب ہوا تو ابو عبیدہ کو نماز پڑھانے کا حکم کیا پھر حدیث کو آخر تک اسی طرح بیان کیا جیسے اوپر گزرا۔

(١٠٦٠) عَنْ اَنَسٍ قَالَ: اِنِّیْ لَا اٰلُوْ اَنْ اُصَلِّیَ بِكُمْ كَمَا رَاَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ یُصَلِّیْ بِنَا. قَالَ: فَكَانَ اَنَسٌ یَصْنَعُ شَیْئًا لَا اَرَاكُمْ تَصْنَعُوْنَهٗ كَانَ اِذَا رَفَعَ رَاْسَهٗ مِنَ الرُّكُوْعِ انْتَصَبَ قَائِمًا حَتّٰی یَقُوْلَ الْقَائِلُ: قَدْ نَسِیَ وَ اِذَا رَفَعَ رَاْسَهٗ مِنَ السَّجْدَةِ مَكَثَ حَتّٰی یَقُوْلَ الْقَائِلُ: قَدْ نَسِیَ.

[بخاری: ٨٢١]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے کہا: میں کوتاہی نہیں کرتا تمہارے ساتھ نماز پڑھنے میں جس طرح رسول اکرم ﷺ ہمارے ساتھ پڑھتے تھے۔ ثابت نے کہا: انس رضی اللہ عنہ ایک کام کرتے تھے میں تم کو وہ کام کرتے ہوئے نہیں دیکھتا۔ وہ جب رکوع سے سر اٹھاتے تو سیدھے کھڑے ہوتے یہاں تک کہ کہنے والا کہتا کہ وہ بھول گئے اور جب سجدہ سے سر اٹھاتے تو اتنا ٹھہرتے کہ کہنے والا کہتا کہ وہ بھول گئے۔

○ ○ ○ ○

(١٠٦١) عَنْ اَنَسٍ قَالَ: مَا صَلَّیْتُ خَلْفَ اَحَدٍ اَوْ جَزَ صَلٰوةً مِنْ صَلٰوةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِیْ تَمَامٍ كَانَتْ صَلٰوةُ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ مُتَقَارِبَةً وَّكَانَتْ صَلٰوةُ اَبِیْ بَكْرٍ مُتَقَارِبَةً فَلَمَّا كَانَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ مَدَّفِیْ صَلٰوةِ الْفَجْرِ وَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا قَالَ: ((سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ)) قَامَ حَتّٰی نَقُوْلَ قَدْ اَوْهَمَ ثُمَّ یَسْجُدُ وَیَقْعُدُ بَیْنَ السَّجْدَتَیْنِ حَتّٰی نَقُوْلَ: قَدْ اَوْهَمَ.

[ابوداود: ٨٥٣]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے کسی کے پیچھے اتنی مختصر نماز نہیں پڑھی جتنی مختصر اور پھر پوری رسول اللہ ﷺ کے پیچھے پڑھی۔ آپ ﷺ کی نماز قریب قریب ہوتی (یعنی ہر ایک رکن جیسے قیام اور رکوع اور سجود یہ سب ایک دوسرے کے برابر برابر ہوتے) ابوبکر رضی اللہ عنہ کی نماز بھی ایسی تھی۔ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا زمانہ ہوا تو انہوں نے فجر کی نماز کو لمبا کر دیا اور رسول اللہ ﷺ جب سمع اللہ لمن حمدہ کہتے تو اتنی دیر تک کھڑے رہتے کہ ہم لوگ کہنے لگتے کہ شاید آپ ﷺ بھول گئے۔ پھر سجدہ میں جاتے اور دونوں سجدوں کے بیچ میں اتنی دیر تک بیٹھتے کہ ہم کہتے آپ ﷺ بھول گئے۔

## بَابُ مُتَابَعَةِ الْاِمَامِ وَالْعَمَلِ بَعْدَهٗ.

## باب: امام کی پیروی کرنے اور ہر ایک کام امام کے بعد کرنے کا بیان۔

(١٠٦٢) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ یَزِیْدَ قَالَ: حَدَّثَنِی الْبَرَاءُ وَهُوَ غَیْرُ كَذُوْبٍ اَنَّهُمْ كَانُوْا یُصَلُّوْنَ خَلْفَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَاِذَا رَفَعَ رَاْسَهٗ مِنَ الرُّكُوْعِ لَمْ اَرَاَحَدًا یَعْنِیْ ظَهْرَهٗ حَتّٰی یَضَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ جَبْهَتَهٗ عَلَی الْاَرْضِ ثُمَّ یَخِرُّ مَنْ وَّرَاءَهٗ سُجَّدًا. [بخاری: ٦٩٠، ٧٤٧، ٨١١؛ ابوداود: ٦٢٠؛ ترمذی: ٢٨١؛ نسائی: ٨٢٨]

عبداللہ بن یزید سے روایت ہے، مجھ سے براء بن عازب رضی اللہ عنہ نے حدیث بیان کی وہ جھوٹے نہ تھے۔ صحابہ رضی اللہ عنہم رسول اللہ ﷺ کے پیچھے نماز پڑھتے۔ پھر جب آپ ﷺ رکوع سے سر اٹھاتے تو میں کسی کو اپنی پیٹھ جھکاتے نہ دیکھتا یہاں تک کہ رسول اللہ ﷺ اپنا ماتھا زمین پر رکھتے، اس کے بعد سب لوگ آپ ﷺ کے پیچھے سجدے میں جاتے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: یہ جو اس روایت میں ہے وہ جھوٹے نہ تھے۔ عبداللہ بن یزید کا قول ہے اور اس سے مقصود یہ ہے کہ براء تو صحابی تھے اور صحابی سب ثقہ ہیں ان کے ساتھ جھوٹ بولنے کا گمان نہیں ہو سکتا تو حدیث کی صحت میں کوئی شبہ نہیں اور ابن معین نے جو کہا ہے کہ یہ قول ابو اسحاق کا ہے۔ اور مطلب یہ ہے کہ عبداللہ بن یزید جھوٹے نہ تھے، تو یہ خطا ہے سوائے اس کے عبداللہ بن یزید بھی صحابی ہیں۔ (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(گذشتہ سے پیوستہ ۞۞) اس حدیث سے یہ نکلتا ہے کہ مقتدی سجدہ کے لیے نہ جھکے جب تک امام اپنی پیشانی زمین پر نہ لگائے البتہ اگر امام کے جلدی سر اٹھانے کا ڈر ہو تو مضائقہ نہیں کہ امام کے ساتھ ہی سجدہ میں جائے۔ مگر سنت یہی ہے کہ ہر ایک رکن کو امام کے شروع کرنے کے بعد شروع کرے۔ (نووی رحمہ اللہ مختصراً)

(١٠٦٣) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ يَزِيْدَ قَالَ: حَدَّثَنِي الْبَرَاءُ وَ هُوَ غَيْرُ كَذُوْبٍ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا قَالَ: ((سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ)) لَمْ يَحْنِ اَحَدٌ مِّنَّا ظَهْرَهُ حَتّٰى يَقَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ سَاجِدًا ثُمَّ نَقَعُ سُجُوْدًا بَعْدَهُ. [راجع: ١٠٦٢]

عبداللہ بن یزید سے روایت ہے کہ مجھ سے براء رضی اللہ عنہ نے بیان کیا اور وہ جھوٹے نہ تھے کہا کہ رسول اکرم ﷺ جب (( سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ)) کہتے تو ہم میں سے کوئی نہ جھکتا (سجدہ کے لیے) جب تک رسول اکرم ﷺ سجدہ میں نہ جاتے۔ پھر ہم آپ ﷺ کے بعد سجدہ میں جاتے۔



(١٠٦٤) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ يَزِيْدَ يَقُوْلُ عَلَى الْمِنْبَرِ: حَدَّثَنَا الْبَرَاءُ اَنَّهُمْ كَانُوْا يُصَلُّوْنَ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَاِذَا رَكَعَ رَكَعُوْا فَاِذَا رَفَعَ رَأْسَهُ مِنَ الرُّكُوْعِ فَقَالَ: ((سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ)) لَمْ نَزَلْ قِيَامًا حَتّٰى نَرَاهُ قَدْ وَضَعَ وَجْهَهُ فِي الْاَرْضِ ثُمَّ نَتَّبِعُهُ. [ابوداود: ٦٢٢]

عبداللہ بن یزید کہتے تھے منبر پر کہ حدیث بیان کی ہم سے براء بن عازب رضی اللہ عنہ نے وہ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ نماز پڑھتے تھے۔ جب آپ ﷺ رکوع کرتے تھے ہم بھی رکوع کرتے تھے اور جب رکوع سے سر اٹھاتے اور ((سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ)) کہتے تو ہم کھڑے رہتے یہاں تک کہ آپ ﷺ کو زمین پر پیشانی رکھتے دیکھتے اس وقت ہم بھی سجدہ میں جاتے۔

(١٠٦٥) عَنِ الْبَرَاءِ رضی اللہ عنہ قَالَ: كُنَّا مَعَ النَّبِيِّ ﷺ لَا يَحْنُوْا اَحَدٌ مِّنَّا ظَهْرَهُ حَتّٰى نَرَاهُ قَدْ سَجَدَ. [ابوداود: ٦٢١]

براء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ (نماز پڑھتے) تھے تو ہم میں سے کوئی اپنی پیٹھ نہ جھکاتا یہاں تک کہ رسول اللہ ﷺ کو سجدہ میں نہ دیکھتا۔

(١٠٦٦) عَنْ عَمْرِوبْنِ حُرَيْثٍ قَالَ: صَلَّيْتُ خَلْفَ النَّبِيِّ ﷺ الْفَجْرَ فَسَمِعْتُهُ يَقْرَأُ: ﴿فَلَا اُقْسِمُ بِالْخُنَّسِ٥ الْجَوَارِ الْكُنَّسِ﴾ [٨١/ التكوير: ١٥-١٦] وَكَانَ لَا يَحْنِيْ رَجُلٌ مِّنَّا ظَهْرَهُ حَتّٰى يَسْتَتِمَّ سَاجِدًا.

عمرو بن حریث سے روایت ہے میں نے رسول اللہ ﷺ کے پیچھے فجر کی نماز پڑھی تو میں نے سنا آپ کو ﴿فلا اقسم بالخنس٥ الجوار الکنس﴾ (یعنی سورۂ اذا الشمس کورت) پڑھتے ہوئے۔ اور ہم میں سے کوئی اپنی پیٹھ نہ جھکاتا جب تک آپ ﷺ پوری طرح سجدہ میں جاتے۔

## بَابُ مَا يَقُوْلُ اِذَا رَفَعَ رَأْسَهُ مِنَ الرُّكُوْعِ.

## باب: جب رکوع سے سر اٹھائے تو کیا کہے۔

(١٠٦٧) عَنِ ابْنِ اَبِيْ اَوْفٰى قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا رَفَعَ ظَهْرَهُ مِنَ الرُّكُوْعِ قَالَ: ((سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ اللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ

عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ جب رکوع سے اپنی پیٹھ اٹھاتے تو فرماتے: ((سمع اللہ لمن حمدہ اللھم ربنا لک الحمد)) آخر تک یعنی سنا اللہ نے جو کوئی اس کی تعریف کرے۔ یا

مِلْأَ السَّمٰوٰتِ وَ مِلْأَ الْاَرْضِ وَمِلْأَ مَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ)). [ابو داود: ٨٤٦؛ ابن ماجه: ٨٧٨]

اللہ! تیری تعریف کرتا ہوں آسمانوں بھر اور زمین بھر اور جو چیز تو چاہے اس کے بعد اس بھر۔

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس کا مطلب یہ ہے کہ اگر تعریف اللہ تعالیٰ کی جسم ہوتی تو آسمان زمین بھر جاتے۔ اس حدیث سے یہ معلوم ہوا کہ مقتدی اور امام سب کے لیے یہ دعا پڑھنا مسنون ہے۔

(١٠٦٨) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِي اَوْفٰى قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَدْعُوْ بِهٰذَا الدُّعَاءِ: ((اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مِلْأَ السَّمٰوٰاتِ وَمِلْأَ الْاَرْضِ وَمِلْأَمَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ)). [راجع: ١٠٧١]

عبداللہ بن ابی اوفیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ یہ دعا کیا کرتے: (( اللهم ربنا لك الحمد ملأ السمٰوٰت و ملا الارض وملأ ما شئت من شی بعد))۔

O O O O

(١٠٦٩) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِي اَوْفٰى يُحَدِّثُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ اَنَّهُ كَانَ يَقُوْلُ: ((اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ مِلْأَ السَّمَآءِ وَمِلْأَ الْاَرْضِ وَمِلْأَمَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ اَللّٰهُمَّ طَهِّرْنِيْ بِالثَّلْجِ وَالْبَرَدِ وَالْمَآءِ الْبَارِدِ اَللّٰهُمَّ طَهِّرْنِيْ مِنَ الذُّنُوْبِ وَالْخَطَايَا كَمَا يُنَقَّى الثَّوْبُ الْاَبْيَضُ مِنَ الْوَسَخِ)). [نسائی: ٤٠٠، ٤٠١]

عبداللہ بن ابی اوفیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ یوں فرمایا کرتے تھے: ''یااللہ! تیری تعریف ہے آسمان بھر کر اور زمین بھر کر اور پھر جو چیز تو چاہے اس کو بھر کر۔ یا اللہ پاک کر مجھ کو برف اور اولے اور ٹھنڈے پانی سے۔ یااللہ! پاک کر مجھ کو گناہوں سے اور خطاؤں سے جیسے سفید کپڑا صاف ہوتا ہے میل سے۔

O O O O

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: یہ مبالغہ ہے مجازاً گناہوں سے پاک ہونے کے لیے۔ اور گناہ اور خطا ایک ہیں یا گناہ سے حقوق العباد مراد ہے اور خطا سے حقوق اللہ۔

(١٠٧٠) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ فِيْ رِوَايَةِ مُعَاذٍ: ((كَمَا يُنَقَّى الثَّوْبُ الْاَبْيَضُ مِنَ الدَّرَنِ)) وَ فِيْ رِوَايَةِ يَزِيْدَ: ((مِنَ الدَّنَسِ)). [راجع: ١٠٦٩]

شعبہ اس سند سے بیان کرتے ہیں، معاذ کی روایت میں ہے جس طرح سفید کپڑا صاف کیا جاتا ہے میل سے اور یزید کی روایت میں ہے کہ گندگی سے۔

O O O O

(١٠٧١) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا رَفَعَ رَاْسَهُ مِنَ الرُّكُوْعِ قَالَ: ((رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مِلْأَ السَّمٰوٰتِ وَ مِلْأَ الْاَرْضِ وَ مِلْأَ مَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ اَهْلَ الثَّنَاءِ وَالْمَجْدِ اَحَقُّ مَا قَالَ الْعَبْدُ وَ كُلُّنَا لَكَ عَبْدٌ اَللّٰهُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَيْتَ وَ لَا مُعْطِيَ لِمَا

ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ جب رکوع سے سر اٹھاتے تو فرماتے: ((رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ))۔ اخیر تک۔ اے ہمارے پروردگار تجھ کو سراہتا ہوں آسمانوں بھر اور زمین بھر اور پھر جو چیز تو چاہے اس کے بعد اس بھر تو لائق ہے تعریف اور بزرگی کے بہت سچی بات جو بندے نے کہی (اور ہم سب تیرے بندے ہیں) یہ ہے۔ اے ہمارے اللہ! جو تو دے اس کا کوئی روکنے والا نہیں اور جو تو روکے اس کا کوئی دینے

مَنَعْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ)). والا نہیں، کوشش کرنے والے کی کوشش تیرے سامنے فائدہ نہیں دیتی۔ (بلکہ جو تو چاہے وہ ہوتا ہے)

[ابو داود:٨٤٧؛ نسائی:١٠٦٧]

**فائدہ:** اس دعا کی بڑی فضیلت ثابت ہوئی کہ بندہ کی سب باتوں میں یہ بڑھ چڑھ کر ہے۔ کیوں کر نہ ہوگی۔ اس میں تفویض ہے ہر امر کی رب کریم کو اور بیان ہے بندوں کی عاجزی کا شہنشاہ مالک کی قدرت کاملہ کا' سبحان اللہ!۔

دنیا کے کاموں اور مقصدوں کے لیے لوگ کوشش کرتے ہیں اور بہت لوگ کوشش سے فائدہ ہونے کے بھی قائل ہیں، مگر بہت بڑے غور اور خوض کے بعد یہ بات نکلتی ہے کہ ہر ایک مقصد کے لیے صدہا، ہزار ہا اسباب ہوتے ہیں اور ان اسباب میں سے بہت سے اتفاقی اور غیر اختیاری اسباب کا جمع کرنا بندہ کی قدرت سے باہر ہے۔ پس ہر ایک مقصد کا حاصل کرنا قدرت سے باہر ہے اور جب باہر ہوا تو تقدیر الٰہی پر شاکر رہنا اور ظاہر میں جھوٹ موٹھ دنیا داروں کی ملامت سے بچنے کے لیے ہاتھ پاؤں کو ہلانا لیکن بھروسا اور اعتقاد اللہ پر رکھنا ٹھیک ہے۔ علما' فضلا اور عرفا کا یہی طریقہ ہے اور اسی میں راحت ہے اور رنج وغم سے خلاصی ہے۔ اس کے خلاف میں تباہی، بربادی اور مصیبت ہے۔ میں تو تدبیر کے بہت خلاف ہوں اور پہلے پہل کچھ تدبیر کا قائل تھا مگر اب نہیں اور اللہ پر اعتماد کرنے کو بہتر سمجھتا ہوں۔ يَفْعَلُ اللّٰهُ مَا يَشَاءُ وَيَحْكُمُ مَا يُرِيْدُ۔

(١٠٧٢) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ اِذَا رَفَعَ رَأْسَهُ مِنَ الرُّكُوْعِ قَالَ: ((اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مِلْءَ السَّمٰوَاتِ وَمِلْءَ الْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَمِلْءَ مَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ اَهْلَ الثَّنَاءِ وَالْمَجْدِ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ)).

[نسائی:١٠٦٥]

ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ نبی ﷺ جب رکوع سے سر اٹھاتے تو "یہ پڑھتے: اے اللہ! تیری ہی تعریف ہے آسمان زمین اور ان دونوں کے درمیان جو خلا ہے ان کے بھرنے کے برابر اور جو چیز اس کے بعد تو چاہے اس کے بھرنے کے برابر تو ہی تعریف اور بزرگی کے لائق ہے اور نہیں ہے کوئی روکنے والا جو تو دے اور نہیں کوئی دینے والا جسے تو روک دے اور تیرے مقابلہ میں کسی کی کوشش اسے کوئی فائدہ نہیں دے سکتی۔"

○ ○ ○ ○

(١٠٧٣) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ اِلٰى قَوْلِهِ: ((وَمِلْءَ مَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ)) وَلَمْ يَذْكُرْ مَا بَعْدَهُ. [راجع:١٠٧٢]

اس سند سے بھی ابن عباس رضی اللہ عنہما نبی ﷺ سے بیان کرتے ہیں مگر اس جملہ تک ((وَمَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ)) اور اس کے بعد والے الفاظ ذکر نہیں کیے۔

## بَابُ النَّهْيِ عَنْ قِرَاءَةِ الْقُرْآنِ فِي الرُّكُوْعِ وَالسُّجُوْدِ.

## باب: رکوع اور سجدہ میں قرآن پڑھنے کی ممانعت۔

(١٠٧٤) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: كَشَفَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ السِّتَارَةَ وَالنَّاسُ صُفُوْفٌ خَلْفَ اَبِيْ بَكْرٍ فَقَالَ: ((اَيُّهَا النَّاسُ اِنَّهُ لَمْ يَبْقَ مِنْ مُبَشِّرَاتِ النُّبُوَّةِ اِلَّا الرُّؤْيَا الصَّالِحَةُ يَرَاهَا الْمُسْلِمُ اَوْ تُرٰى لَهُ اَلَا وَاِنِّيْ نُهِيْتُ اَنْ اَقْرَاَ الْقُرْآنَ رَاكِعًا اَوْ سَاجِدًا وَاَمَّا الرُّكُوْعُ فَعَظِّمُوْا

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے (مرض الموت میں) پردہ اٹھایا اور لوگ ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کے پیچھے صف باندھے کھڑے ہوئے تھے آپ ﷺ نے فرمایا: "لوگو! اب نبوت کی خوش خبری دینے والوں میں کچھ نہیں رہا (کیوں کہ مجھ پر نبوت کا خاتمہ ہو گیا) مگر نیک خواب جس کو مسلمان دیکھے یا اسے دکھایا جائے اور تم کو معلوم رہے کہ مجھے رکوع اور سجدہ میں قرآن پڑھنے سے منع کیا گیا ہے۔ رکوع

فِيْهِ الرَّبَّ عَزَّوَجَلَّ وَاَمَّا السُّجُوْدُ فَاجْتَهِدُوْا فِي الدُّعَاءِ فَقَمِنٌ اَنْ يُّسْتَجَابَ لَكُمْ)) قَالَ اَبُوْبَكْرٍ: حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ سُلَيْمٰنَ. [ابوداود: ٨٧٦؛ نسائی: ١٠٤٤، ١١١٩؛ ابن ماجه: ٣٨٩٩]

میں تو اپنے رب کی بڑائی بیان کرو (یعنی سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ..... کہو) اور سجدہ کے اندر دعا میں کوشش کرو تو تمہاری دعا قبول ہو۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث سے رکوع اور سجود میں قرآن پڑھنے کی ممانعت نکلی بلکہ رکوع میں صرف تسبیح کرے اور سجدہ میں تسبیح اور دعا کرے۔ اگر کسی نے رکوع یا سجدہ میں سورۂ فاتحہ کی قراءت کے سوا اور کوئی سورت پڑھی تو مکروہ ہے لیکن نماز باطل نہ ہوگی۔ اور سورۂ فاتحہ کے پڑھنے میں دو قول ہیں: ایک یہ کہ اور سورتوں کی طرح مکروہ ہے اور نماز باطل نہ ہوگی۔ اور دوسرا یہ ہے کہ حرام ہے اور نماز باطل ہو جائے گی۔ یہ جب ہے کہ قصداً پڑھے اور جو بھولے سے پڑھے تو نماز مکروہ نہ ہوگی۔ لیکن امام شافعی رحمہ اللہ کے نزدیک دونوں صورتوں میں سجدہ سہو کرے۔ اور علما نے رکوع میں سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ اور سجدہ میں سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى تین تین بار کہنا مستحب جانا ہے۔ اگر ایک بار کہے گا تو بھی کافی ہے اور یہ تسبیح رکوع اور سجود میں سنت ہے واجب نہیں۔ مالک، ابوحنیفہ اور شافعی رحمہم اللہ کا یہی قول ہے اور امام احمد رحمہ اللہ اور اہل حدیث کے ایک طائفہ کے نزدیک ظاہر حدیث کی دلیل کی رو سے واجب ہے۔

(١٠٧٥) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: كَشَفَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ السِّتْرَ وَرَأْسُهُ مَعْصُوْبٌ فِيْ مَرَضِهِ الَّذِيْ مَاتَ فِيْهِ فَقَالَ: ((اَللّٰهُمَّ هَلْ بَلَّغْتُ؟)) ثَلٰثَ مَرَّاتٍ: ((اِنَّهُ لَمْ يَبْقَ مِنْ مُبَشِّرَاتِ النُّبُوَّةِ اِلَّا الرُّؤْيَا الصَّالِحَةُ يَرَاهَا الْعَبْدُ الصَّالِحُ اَوْتُرٰى لَهُ)) ثُمَّ ذَكَرَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ سُفْيَانَ. [راجع: ١٠٧٤]

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے پردہ اٹھایا اور مرض الموت میں آپ ﷺ کے سر پر پٹی بندھی ہوئی تھی تو فرمایا: ”اے اللہ! میں نے (تیرا پیغام) پہنچا دیا۔“ تین بار ایسا ہی فرمایا۔ پھر فرمایا: ”اب نبوت کی خبر دینے والوں میں سے کوئی چیز نہیں رہی مگر نیک خواب جو نیک بندہ دیکھے یا اس کے لیے دکھایا جائے۔“ اس کے بعد ایسا ہی بیان کیا جیسے اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(١٠٧٦) عَنْ عَلِيِّ بْنِ اَبِيْ طَالِبٍ قَالَ: نَهَانِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ اَقْرَاَ رَاكِعًا اَوْ سَاجِدًا. [ابوداود: ٤٠٤٤، ٤٠٤٥، ٤٠٤٦؛ ترمذی: ٢٦٤، ١٧٢٥، ١٧٣٧؛ نسائی: ١٠٤٣، ١١١٨، ٥١٨٩، ٥١٩٠، ٥١٩٣، ٥١٩٤، ٥١٩٥، ٥١٩٦، ٥١٩٧، ٥٢٨٣، ٥٢٨٤، ٥٢٨٥، ٥٢٨٦، ٥٢٨٧، ٥٣٣٣، ٥١٩٢؛ ابن ماجه: ٣٦٠٢، ٣٦٤٢؛ وانظر في مسلم: ٥٤٣٧، ٥٤٣٨، ٥٤٣٩]

علی رضی اللہ عنہ بن ابی طالب بیان کرتے ہیں، منع کیا مجھے رسول اللہ ﷺ نے کہ میں قراءت کروں رکوع اور سجدہ میں۔

○ ○ ○ ○

(١٠٧٧) عَنْ عَلِيِّ بْنِ اَبِيْ طَالِبٍ يَقُوْلُ: نَهَانِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنْ قِرَاءَةِ الْقُرْآنِ وَ اَنَا

علی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ منع کیا مجھے رسول اللہ ﷺ نے قرآن پڑھنے سے اس حال میں کہ میں رکوع یا سجدے میں ہوں۔

رَاكِعٌ أَوْ سَاجِدٌ. [راجع: ١٠٧٦]

○ ○ ○ ○

(١٠٧٨) عَنْ عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ أَنَّهُ قَالَ: نَهَانِي رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الْقِرَاءَةِ فِي الرُّكُوْعِ وَالسُّجُوْدِ وَلَا أَقُوْلُ نَهَاكُمْ. [راجع: ١٠٧٦]

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے رکوع اور سجدہ میں قرآن پڑھنے سے مجھ کو منع کیا تھا اور میں یہ نہیں کہتا کہ تم کو منع کیا۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس سے یہ غرض نہیں کہ تم کو رکوع یا سجدہ میں قرآن پڑھنے کی اجازت ہے بلکہ سب کے لیے ممانعت عام ہے مگر احتیاطاً حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حدیث کے نقل کرنے میں اتنا تصرف بھی جائز نہ رکھا۔

(١٠٧٩) عَنْ عَلِيٍّ قَالَ: نَهَانِي حِبِّي أَنْ أَقْرَأَ رَاكِعًا أَوْسَاجِدًا. [نسائي: ١٠٤٠، ١١١٧، ٥١٨٧، ٥١٨٨، ٥٢٨٢]

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کہا: مجھ کو میرے محبوب یعنی رسول اللہ ﷺ نے رکوع اور سجدہ میں قرآن پڑھنے سے منع کیا۔

○ ○ ○ ○

(١٠٨٠) عَنْ عَلِيٍّ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ كُلُّهُمْ قَالُوْا: نَهَانِي عَنْ قِرَاءَةِ الْقُرْآنِ وَأَنَا رَاكِعٌ وَلَمْ يَذْكُرُوْا فِي رِوَايَتِهِمُ النَّهْيَ عَنْهَا فِي السُّجُوْدِ. [راجع: ١٠٧٩]

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کہا: مجھ کو رسول اللہ ﷺ نے رکوع میں قرآن پڑھنے سے منع کیا۔ اس روایت میں سجدہ کا ذکر نہیں ہے۔

○ ○ ○ ○

(١٠٨١) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ حُنَيْنٍ عَنْ عَلِيٍّ وَلَمْ يَذْكُرْ فِي السُّجُوْدِ. [راجع: ١٠٧٥]

اس سند سے بھی مذکورہ روایت آئی ہے مگر اس میں سجدہ کا تذکرہ نہیں۔

○ ○ ○ ○

(١٠٨٢) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّهُ قَالَ: نُهِيْتُ أَنْ أَقْرَأَ وَأَنَا رَاكِعٌ لَا يَذْكُرُ فِي الْإِسْنَادِ عَلِيًّا. [نسائي: ٥٢٨١]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ مجھے رکوع میں قرآن پڑھنے کی ممانعت ہوئی۔ اس اسناد میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ذکر نہیں ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ مَا يُقَالُ فِي الرُّكُوْعِ وَالسُّجُوْدِ؟

## باب: رکوع اور سجدہ میں کیا کہنا چاہیے؟

(١٠٨٣) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((أَقْرَبُ مَا يَكُوْنُ الْعَبْدُ مِنْ رَبِّهِ وَهُوَ سَاجِدٌ فَأَكْثِرُوا الدُّعَاءَ)). [نسائي: ١١٣٦]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''بندہ سجدہ میں اپنے پروردگار سے بہت نزدیک ہوتا ہے تو سجدہ میں بہت دعا کرو۔''

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: مراد یہ ہے کہ نزدیک ہوتا ہے اس کی رحمت اور فضل سے اور اس حدیث میں رغبت ہے سجدہ میں دعا کے لیے اور دلیل ہے اس شخص کی جو سجدہ کو قیام سے افضل بتاتا ہے۔ اور اس باب میں تین قول ہیں۔ ایک یہ کہ سجدہ میں بہت دیر کرنا اور سجدہ اور رکوع زیادہ کرنا طول قیام سے افضل ہے۔ اس کو ترمذی رحمہ اللہ اور بغوی رحمہ اللہ نے علما کی ایک جماعت سے نقل کیا اور ابن عمر رضی اللہ عنہ بھی سجدہ کے طول کو افضل جانتے ہیں۔ دوسرا یہ کہ طول قیام افضل ہے۔ امام شافعی رحمہ اللہ کا یہی مذہب ہے کیونکہ جابر رضی اللہ عنہ کی روایت صحیح مسلم میں موجود ہے کہ افضل نماز وہ ہے جس میں قنوت یعنی قیام طویل ہو۔ اور قیام کا ذکر قراءت ہے اور سجدہ کا ذکر تسبیح ہے اور قراءت افضل ہے اور رسول اللہ ﷺ سے منقول ہے (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(گزشتہ سے پیوستہ) کہ آپ ﷺ قیام میں سجدہ سے زیادہ طول کرتے۔ تیسرا یہ کہ فضیلت میں دونوں امر برابر ہیں اور امام احمد رحمہ اللہ نے اس مسئلہ میں توقف کیا ہے اور کوئی حکم نہیں دیا۔ اسحاق بن راہویہ رحمہ اللہ نے کہا کہ دن میں رکوع اور سجود زیادہ کرنا افضل ہے اور رات کو قیام طویل۔ انتہٰی۔

(١٠٨٤) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يَقُوْلُ فِیْ سُجُوْدِهٖ: ((اَللّٰهُمَّ! اغْفِرْلِیْ ذَنْبِیْ كُلَّهٗ دِقَّهٗ وَجِلَّهٗ وَ اَوَّلَهٗ وَ اٰخِرَهٗ وَ عَلَانِيَتَهٗ وَسِرَّهٗ)). [ابو داود: ٨٧٨]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ سجدہ میں یہ دعا کرتے: ((اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ)) آخر تک یعنی: ”اے اللہ! بخش دے میرے سب گناہوں کو تھوڑے ہوں یا بہت اول ہوں یا آخر چھپے ہوں یا کھلے۔“

(١٠٨٥) عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُكْثِرُ اَنْ يَقُوْلَ فِیْ رُكُوْعِهٖ وَ سُجُوْدِهٖ: ((سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ رَبَّنَا وَبِحَمْدِكَ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ)) يَتَاَوَّلُ الْقُرْاٰنَ. [بخاری: ٧٩٤، ٨١٧، ٤٢٩٣، ٤٩٦٧، ٤٩٦٨؛ ابو داود: ٨٧٧؛ نسائی: ١٠٤٦، ١١٢١، ١١٢٢؛ ابن ماجه: ٨٨٩]

ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ اپنے رکوع اور سجدہ میں اکثر یہ فرماتے تھے: ((سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ رَبَّنَا وَبِحَمْدِكَ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ)) قرآن پر عمل کرتے ہوئے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: قرآن میں یہ وارد ہے: ﴿فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ﴾ اس کے موافق آپ تسبیح اور استغفار بہت کرتے تھے۔

(١٠٨٦) عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُكْثِرُ اَنْ يَقُوْلَ قَبْلَ اَنْ يَمُوْتَ: ((سُبْحَانَكَ وَ بِحَمْدِكَ اَسْتَغْفِرُكَ وَ اَتُوْبُ اِلَيْكَ)) قَالَتْ: قُلْتُ: يَارَسُوْلَ اللّٰهِ! مَا هٰذِهِ الْكَلِمٰتُ الَّتِیْ اَرَاكَ اَحْدَثْتَهَا تَقُوْلُهَا؟ قَالَ: ((جُعِلَتْ لِیْ عَلَامَةٌ فِیْ اُمَّتِیْ اِذَا رَاَيْتُهَا قُلْتُهَا: ﴿اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ﴾)) اِلٰى اٰخِرِ السُّوْرَةِ. [راجع: ١٠٨٥]

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ وفات سے پہلے اکثر فرماتے تھے: ((سُبْحَانَكَ وَبِحَمْدِكَ اَسْتَغْفِرُكَ وَ اَتُوْبُ اِلَيْكَ)) میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! یہ کیا کلمے ہیں جن کو آپ ﷺ نے نکالا ہے؟ آپ ﷺ انہی کو کہا کرتے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”اللہ نے میرے لیے ایک نشانی مقرر کر دی ہے میری امت میں جب میں اس کو دیکھتا ہوں تو ان کلموں کو کہتا ہوں: ﴿اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ﴾ آخر سورت تک۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: سورۂ ﴿اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ﴾ مکہ کے فتح ہونے کے بعد اتری۔ جب اسلام پھیل گیا اور لوگ جوق در جوق مسلمان ہونے لگے تو اللہ تعالیٰ نے اس سورت میں اپنے پیغمبر علیہ السلام کو خوشخبری دی اور فرمایا: اب اللہ کی پاکی بیان کرو اور استغفار کرو اور ضمناً اس سورت میں آپ ﷺ کی وفات کے قرب کی طرف اشارہ ہے کیونکہ نبوت کا کام پورا ہو گیا۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ استغفار بصیغہ متکلم درست ہے اور بعض نے اس کو مکروہ جانا ہے اس خیال سے کہ کہیں پھر گناہ نہ کرے اور جھوٹ میں مبتلا ہو مگر بہتر یہ ہے کہ یوں کہے اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ۔

(١٠٨٧) عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ: مَا رَاَيْتُ النَّبِیَّ ﷺ

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ

مُنْذُ نَزَلَ اِلَيْهِ ﴿اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ﴾ يُصَلِّيْ صَلٰوةً اِلَّا دَعَا اَوْقَالَ فِيْهَا: ((سُبْحَانَكَ رَبِّيْ وَ بِحَمْدِكَ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِيْ)).

[راجع: ١٠٨٥]

کو دیکھا جب سے سورۂ ﴿اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ﴾ اتری، آپ ﷺ جب نماز پڑھتے تو دعا کرتے اور فرماتے: ((سُبْحَانَكَ رَبِّيْ وَبِحَمْدِكَ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِيْ)) یعنی پاک ہے تو اے میرے رب، اور شکر ہے تیرا، یا اللہ! بخش دے مجھ کو۔''

(١٠٨٨) عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُكْثِرُ مِنْ قَوْلِ: ((سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهِ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ وَ اَتُوْبُ اِلَيْهِ)) قَالَتْ: فَقُلْتُ: يَارَسُوْلَ اللّٰهِ! اَرَاكَ تُكْثِرُ مِنْ قَوْلِ: ((سُبْحَانَ اللّٰهِ وَ بِحَمْدِهِ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ وَ اَتُوْبُ اِلَيْهِ)) قَالَتْ: فَقَالَ: ((خَبَّرَنِيْ رَبِّيْ اَنِّيْ سَاَرٰى عَلَامَةً فِيْ اُمَّتِيْ فَاِذَا رَاَيْتُهَا اَكْثَرْتُ مِنْ قَوْلِ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَ بِحَمْدِهِ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ وَ اَتُوْبُ اِلَيْهِ فَقَدْ رَاَيْتُهَا ﴿اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ﴾ فَتْحُ مَكَّةَ ﴿وَرَاَيْتَ النَّاسَ يَدْخُلُوْنَ فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ اَفْوَاجًا ۝ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا﴾)).

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ اکثر یہ فرماتے تھے: ((سُبْحَانَ اللّٰهِ وَ بِحَمْدِهِ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ وَ اَتُوْبُ اِلَيْهِ)) کہتی ہیں کہ پھر میں نے عرض کیا: یارسول اللہ! میں دیکھتی ہوں کہ آپ ﷺ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَ بِحَمْدِهِ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ وَ اَتُوْبُ اِلَيْهِ زیادہ کہتے ہیں تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''مجھ سے میرے رب نے بیان کیا کہ تو اپنی امت میں ایک نشانی دیکھے گا۔ پھر جب میں اس نشانی کو دیکھتا ہوں تو تسبیح کہتا ہوں یعنی یہی سُبْحَانَ اللّٰهِ وَ بِحَمْدِهِ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ کہتا ہوں۔ وہ نشانی یہ ہے ﴿اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ﴾ آخر تک یعنی اللہ کی مدد آ گئی اور مکہ فتح ہو گیا اور لوگ اللہ کے دین میں جوق درجوق شریک ہونے لگے تو اللہ کی تعریف کر، پاکی بول اور بخشش مانگ اس سے، وہ بخشنے والا ہے۔

(١٠٨٩) عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ قَالَ: قُلْتُ لِعَطَاءٍ: كَيْفَ تَقُوْلُ اَنْتَ فِي الرُّكُوْعِ؟ قَالَ: اَمَّا سُبْحَانَكَ وَ بِحَمْدِكَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ فَاَخْبَرَنِيْ ابْنُ اَبِيْ مُلَيْكَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتِ: افْتَقَدْتُ النَّبِيَّ ﷺ ذَاتَ لَيْلَةٍ فَظَنَنْتُ اَنَّهٗ ذَهَبَ اِلٰى بَعْضِ نِسَآءِهٖ فَتَحَسَّسْتُ ثُمَّ رَجَعْتُ فَاِذَا هُوَ رَاكِعٌ اَوْ سَاجِدٌ يَقُوْلُ: ((سُبْحَانَكَ وَبِحَمْدِكَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ)) فَقُلْتُ: بِاَبِيْ اَنْتَ وَاُمِّيْ اِنِّيْ لَفِيْ شَاْنٍ وَاِنَّكَ لَفِيْ اٰخَرَ.

[نسائی: ١١٣٠، ٣٩٧١، ٣٩٧٢]

ابن جریج سے روایت ہے کہ میں نے عطاء سے کہا: تم رکوع میں کیا کہتے ہو؟ انہوں نے کہا: سُبْحَانَكَ وَ بِحَمْدِكَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ تو مجھ سے ابن ابی ملیکہ نے روایت کیا: انہوں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے سنا، انہوں نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو ایک رات اپنے پاس نہ پایا تو میں سمجھی شاید آپ ﷺ کسی اور بی بی کے پاس گئے ہیں اور میں نے ڈھونڈا، پھر لوٹی تو آپ ﷺ رکوع یا سجدہ میں تھے اور فرما رہے تھے: ((سُبْحَانَكَ وَ بِحَمْدِكَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ)) میں نے کہا: میرے ماں باپ آپ پر صدقے ہوں میں کس خیال میں تھی اور آپ ﷺ کس کام میں مصروف ہیں۔

○ ○ ○ ○

(١٠٩٠) عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ: فَقَدْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ لَيْلَةً مِّنَ الْفِرَاشِ فَالْتَمَسْتُهٗ فَوَقَعَتْ يَدِيْ عَلٰى بَطْنِ قَدَمِهٖ وَ هُوَ فِي الْمَسْجِدِ وَ

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ میں نے ایک رات بچھونے پر رسول اللہ ﷺ کو نہ پایا۔ میں نے ڈھونڈا تو میرا ہاتھ آپ ﷺ کے تلوے پر پڑا، آپ ﷺ سجدہ میں تھے اور دونوں پاؤں کھڑے تھے اور

هُمَا مَنْصُوبَتَانِ وَهُوَ يَقُولُ: ((اللّٰهُمَّ اِنِّي اَعُوذُ بِرِضَاكَ مِنْ سَخَطِكَ وَ بِمُعَافَاتِكَ مِنْ عُقُوبَتِكَ وَ اَعُوذُبِكَ مِنْكَ لَا اُحْصِي ثَنَاءً عَلَيْكَ اَنْتَ كَمَا اَثْنَيْتَ عَلٰى نَفْسِكَ)).

[ابوداود:۸۷۹؛ نسائی:۱۶۹، ۱۰۹۹]

فرماتے تھے: ((اَللّٰهُمَّ اِنِّي اَعُوْذُ بِرِضَاكَ)) آخر تک یعنی اے میرے اللہ! میں پناہ مانگتا ہوں تیری رضامندی کی تیرے غصہ سے اور تیری پناہ مانگتا ہوں مجھے تیری تعریف کرنے کی طاقت نہیں تو ایسا ہی ہے جیسی تو نے خود اپنی تعریف کی۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس حدیث میں ان لوگوں کی دلیل ہے جو کہتے ہیں عورت کے چھونے سے وضو نہیں ٹوٹتا۔ ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا یہی قول ہے۔ مگر مالک، شافعی، احمد رحمہم اللہ اور اکثر علما کا یہ مذہب ہے کہ عورت کے چھونے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے۔ اس حدیث میں تاویل کرتے ہیں کہ شاید یہ لمس حائل کے اوپر سے ہو گا اور وہ ضرر نہیں کرتا۔

(۱۰۹۱) عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يَقُوْلُ فِي رُكُوْعِهِ وَسُجُوْدِهِ: ((سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّ الْمَلَائِكَةِ وَالرُّوْحِ)).

[ابوداود:۸۷۲؛ نسائی:۱۰۴۷، ۱۱۳۳]

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ اپنے رکوع اور سجدہ میں کہتے تھے: ((سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّ الْمَلَائِكَةِ وَ الرُّوْحِ)) یعنی پاک ہے وہ اللہ برکت والا پروردگار فرشتوں کا اور روح کا۔

فائدہ: روح ایک بڑا فرشتہ ہے یا حضرت جبرئیل علیہ السلام کو کہتے ہیں یا روح ایک مخلوق ہے۔ جس کو فرشتے نہیں دیکھتے جیسے ہم فرشتوں کو نہیں دیکھتے۔ (نووی رحمہ اللہ)

(۱۰۹۲) عَنْ قَتَادَةَ عَنْ مُطَرِّفٍ عَنْ عَائِشَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ. [راجع:۱۰۹۱]

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث آئی ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ فَضْلِ السُّجُوْدِ وَالْحَثِّ عَلَيْهِ.

## باب: سجدہ کی فضیلت وترغیب۔

(۱۰۹۳) عَنْ مَعْدَانَ بْنِ اَبِي طَلْحَةَ الْيَعْمَرِيِّ قَالَ: لَقِيْتُ ثَوْبَانَ مَوْلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقُلْتُ: اَخْبِرْنِيْ بِعَمَلٍ اَعْمَلُهُ يُدْخِلُنِي اللّٰهُ بِهِ الْجَنَّةَ اَوْ قَالَ: قُلْتُ: بِاَحَبِّ الْاَعْمَالِ اِلَى اللّٰهِ فَسَكَتَ ثُمَّ سَاَلْتُهُ فَسَكَتَ ثُمَّ سَاَلْتُهُ الثَّالِثَةَ فَقَالَ: سَاَلْتُ عَنْ ذٰلِكَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: ((عَلَيْكَ بِكَثْرَةِ السُّجُوْدِ لِلّٰهِ فَاِنَّكَ لَا تَسْجُدُ لِلّٰهِ سَجْدَةً اِلَّا رَفَعَكَ اللّٰهُ بِهَا دَرَجَةً وَّحَطَّ عَنْكَ بِهَا خَطِيْئَةً)) قَالَ مَعْدَانُ: ثُمَّ لَقِيْتُ اَبَا الدَّرْدَاءِ فَسَاَلْتُهُ فَقَالَ لِيْ مِثْلَ مَا قَالَ لِيْ ثَوْبَانُ. [ترمذی: ۳۸۸، ۳۸۹؛ نسائی: ۱۱۳۸؛

معدان بن ابی طلحہ یعمری سے روایت ہے کہ میں ثوبان رضی اللہ عنہ سے ملا جو مولیٰ (غلام آزاد) تھے، رسول اللہ ﷺ کے اور کہا کہ مجھ کو ایسا کام بتلاؤ جس کی وجہ سے اللہ تعالیٰ مجھ کو جنت میں لے جائے یا یوں کہا کہ مجھ کو وہ کام بتاؤ جو سب کاموں سے زیادہ اللہ کو پسند ہے۔ یہ سن کر ثوبان رضی اللہ عنہ چپ ہو رہے۔ پھر میں نے ان سے پوچھا تو چپ رہے، پھر تیسری بار پوچھا تو کہا: میں نے بھی یہ رسول اللہ ﷺ سے پوچھا تھا تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''تو سجدہ بہت کیا کر، اس واسطے کہ ہر ایک سجدہ سے اللہ تعالیٰ تیرا ایک درجہ بلند کرے گا۔ اور تیرا ایک گناہ معاف کرے گا۔'' معدان نے کہا: پھر میں ابوالدرداء رضی اللہ عنہ سے ملا ان سے پوچھا تو انہوں نے بھی ایسا ہی کہا جیسا ثوبان رضی اللہ عنہ نے کہا تھا۔

ابن ماجه: ۱٤۲۳]

(۱۰۹٤) عَنْ رَبِيْعَةَ بْنِ كَعْبٍ الْاَسْلَمِيِّ قَالَ: كُنْتُ اَبِيْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَاٰتِيْهِ بِوَضُوْءِهٖ وَ حَاجَتِهٖ فَقَالَ لِيْ: ((سَلْ)) فَقُلْتُ: اَسْاَلُكَ مُرَافَقَتَكَ فِي الْجَنَّةِ فَقَالَ: ((اَوْ غَيْرَ ذٰلِكَ؟)) فَقُلْتُ: هُوَ ذَاكَ قَالَ: ((فَاَعِنِّيْ عَلٰى نَفْسِكَ بِكَثْرَةِ السُّجُوْدِ)).

[ابوداود: ۱۳۲۰؛ ترمذی: ۳٤۱٦؛ نسائی: ۱۱۳۷، ۱٦۱۷؛ ابن ماجه: ۳۸۷۹]

ربیعہ بن کعب اسلمی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں رات کو رسول اللہ ﷺ کے پاس رہا کرتا اور آپ ﷺ کے پاس وضو اور حاجت کا پانی لایا کرتا۔ ایک بار آپ ﷺ نے فرمایا: "مانگ کیا مانگتا ہے۔" میں نے عرض کیا کہ میں جنت میں آپ ﷺ کی رفاقت چاہتا ہوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "کچھ اور۔" میں نے عرض کیا: بس یہی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "اچھا کثرت سجود سے تو میری مدد کر۔"

○ ○ ○ ○

فائدہ: یعنی سجدہ اکثر کیا کر تو امید ہے میرا ساتھ تجھ کو جنت میں مل جائے کیوں کہ سجدہ وہ عبادت ہے جس میں بندہ کو رب سے نہایت قرب حاصل ہوتا ہے۔

## بَابُ اَعْضَاءِ السُّجُوْدِ وَالنَّهْيِ عَنْ كَفِّ الشَّعْرِ وَالثَّوْبِ وَعَقْصِ الرَّاْسِ فِي الصَّلٰوةِ

## باب: سجدہ کے اعضاء، بالوں اور کپڑے کے سمیٹنے کی ممانعت اور جوڑا باندھ کر نماز پڑھنے کا بیان۔

(۱۰۹۵) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: اُمِرَ النَّبِيُّ ﷺ اَنْ يَّسْجُدَ عَلٰى سَبْعَةِ اَعْظُمٍ وَ نُهِيَ اَنْ يَّكُفَّ شَعْرَهٗ اَوْثِيَابَهٗ هٰذَا حَدِيْثُ يَحْيٰى وَ قَالَ اَبُو الرَّبِيْعِ: عَلٰى سَبْعَةِ اَعْظُمٍ وَنُهِيَ اَنْ يَّكُفَّ شَعْرَهٗ وَثِيَابَهٗ الْكَفَّيْنِ وَالرُّكْبَتَيْنِ وَالْقَدَمَيْنِ وَالْجَبْهَةِ. [بخاری: ۸۰۹، ۸۱۰، ۸۱۵، ۸۱٦؛ ابوداود: ۸۸۹، ۸۹۰؛ ترمذی: ۲۷۳؛ نسائی: ۱۰۹۲، ۱۱۱۲، ۱۱۱٤؛ ابن ماجه: ۸۸۳، ۱۰٤۰]

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ کو سات ہڈیوں پر سجدہ کرنے کا حکم دیا گیا اور بال و کپڑے کے سمیٹنے سے منع کیا گیا۔ یہ یحییٰ کی روایت ہے۔ اور ابو الربیع نے کہا: سات ہڈیوں پر سجدہ کرنے کا (حکم کیا گیا) اور بال اور کپڑے کے سمیٹنے کی ممانعت کی گئی۔ سات ہڈیاں یہ ہیں: دونوں ہتھیلیاں، دونوں گھٹنے، دونوں پاؤں اور پیشانی۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس سے معلوم ہوا کہ سجدہ کے سات اعضاء ہیں اور سجدہ کرنے والے کو وہ سب اعضاء زمین سے لگانا چاہیے اور سجدہ پیشانی اور ناک دونوں پر کرنا چاہیے لیکن پیشانی کا تو زمین پر رکھنا واجب ہے اور ناک لگانا مستحب ہے۔ اگر ناک لگائی اور پیشانی نہ لگائی تو سجدہ درست نہ ہوگا۔ امام مالک رحمہ اللہ، امام شافعی رحمہ اللہ اور اکثر علما کا یہی قول ہے اور امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک دونوں میں سے ایک لگانا کافی ہے۔ امام احمد اور ابن حبیب کے نزدیک ظاہر حدیث کے بموجب دونوں کے اعضاء آٹھ ہو جائیں گے۔ دونوں ہاتھ، دونوں گھٹنوں، دونوں پاؤں، ناک اور پیشانی۔
بال اور کپڑے کے سمیٹنے سے منع کیا گیا۔ بال کا سمیٹنا یہ ہے کہ سر پر جوڑے کی طرح باندھے۔ اس طرح باتفاق علما نماز پڑھنا مکروہ ہے۔

(١٠٩٦) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((اُمِرْتُ اَنْ اَسْجُدَ عَلٰى سَبْعَةِ اَعْظُمٍ وَّلَا اَكُفَّ ثَوْبًا وَّلَا شَعْرًا)). [راجع: ١٠٩٥]

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول ﷺ نے فرمایا ہے: ”مجھے سات ہڈیوں پر سجدہ کرنے کا، کپڑے اور بال نہ سمیٹنے کا حکم ہوا ہے۔“

O O O O

(١٠٩٧) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اُمِرَ النَّبِيُّ ﷺ اَنْ يَّسْجُدَ عَلٰى سَبْعٍ وَنُهِيَ اَنْ يَّكُفَّ الشَّعْرَ وَالثِّيَابَ. [بخاري: ٨١٢؛ نسائي: ١٠٩٥، ١٠٩٦، ١٠٩٧؛ ابن ماجه: ٨٨٤]

ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ نبی ﷺ کو حکم دیا گیا کہ وہ سات اعضاء پر سجدہ کریں اور منع کیا گیا کہ بال اور کپڑوں کو لپیٹنے سے۔

O O O O

(١٠٩٨) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اُمِرْتُ اَنْ اَسْجُدَ عَلٰى سَبْعَةِ اَعْظُمٍ الْجَبْهَةِ. وَاَشَارَ بِيَدِهٖ عَلٰى اَنْفِهٖ. وَالْيَدَيْنِ وَالرِّجْلَيْنِ وَاَطْرَافِ الْقَدَمَيْنِ وَلَا نَكْفِتَ الثِّيَابَ وَلَا الشَّعْرَ)). [راجع: ١٠٩٧]

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”مجھے حکم ہوا سات ہڈیوں پر سجدہ کرنے کا پیشانی پر اور اشارہ کیا آپ ﷺ نے اپنے ہاتھ سے ناک پر اور دونوں ہاتھوں پر اور دونوں گھٹنوں پر اور دونوں قدموں کی انگلیوں پر اور حکم ہوا کپڑے اور بال نہ سمیٹنے کا۔

(١٠٩٩) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اُمِرْتُ اَنْ اَسْجُدَ عَلٰى سَبْعٍ وَّلَا اَكْفِتَ الشَّعْرَ وَلَا الثِّيَابَ الْجَبْهَةِ وَالْاَنْفِ وَالْيَدَيْنِ وَالرُّكْبَتَيْنِ وَالْقَدَمَيْنِ)). [راجع: ١٠٩٧]

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”مجھے حکم ہوا ہے سات اعضاء پر سجدہ کرنے کا، بالوں اور کپڑوں کو نہ سمیٹنے کا وہ سات اعضاء یہ ہیں: پیشانی اور ناک (یہ دونوں ایک عضو کے حکم میں ہیں) دونوں ہاتھ، دونوں گھٹنے، دونوں قدم۔

O O O O

(١١٠٠) عَنِ الْعَبَّاسِ بْنِ عَبْدِالْمُطَّلِبِ اَنَّهٗ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((اِذَا سَجَدَ الْعَبْدُ سَجَدَ مَعَهٗ سَبْعَةُ اَطْرَافٍ: وَجْهُهٗ وَ كَفَّاهُ وَرُكْبَتَاهُ وَقَدَمَاهُ)). [ابوداود: ٨٩١؛ ترمذي: ٢٧٢؛ نسائي: ١٠٩٣، ١٠٩٨؛ ابن ماجه: ٨٨٥]

عباس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انہوں نے سنا رسول اللہ ﷺ سے آپ فرماتے تھے: ”جب بندہ سجدہ کرتا ہے تو اس کے ساتھ سات کنارے سجدہ کرتے ہیں اس کا چہرہ اس کے دونوں ہاتھ اس کے دونوں گھٹنے اس کے دونوں پاؤں۔

O O O O

(١١٠١) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ اَنَّهٗ رَاٰى عَبْدَاللّٰهِ بْنَ الْحَارِثِ يُصَلِّيْ وَرَاْسُهٗ مَعْقُوْصٌ مِنْ وَّرَائِهٖ فَقَامَ فَجَعَلَ يَحُلُّهٗ فَلَمَّا انْصَرَفَ اَقْبَلَ اِلَى ابْنِ عَبَّاسٍ فَقَالَ مَالَكَ وَرَاْسِيْ؟ فَقَالَ اِنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((مَثَلُ هٰذَا اِنَّمَا مَثَلُ الَّذِيْ يُصَلِّيْ وَهُوَ مَكْتُوْفٌ)).

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے عبداللہ بن حارث کو دیکھا کہ وہ جوڑا باندھے ہوئے نماز پڑھ رہے تھے تو عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما ان کے جوڑے کو کھولنے لگے۔ جب وہ نماز سے فارغ ہوئے تو پوچھا: تم نے میرا سر کیوں چھوا؟ عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا، آپ ﷺ فرماتے تھے: ”جو شخص بالوں کا جوڑا باندھ کر نماز پڑھے اس کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی ستر کھول کر نماز پڑھے۔“

[ابو داود: ٦٤٧؛ نسائی: ١١١٣]

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس سے معلوم ہوتا ہے کہ نماز کا اعادہ ضروری ہے اگر جوڑا باندھ کر نماز پڑھے لیکن جمہور علما کے نزدیک اعادہ ضروری نہیں بلکہ نماز مکروہ ہوگی۔

## بَابُ الْاِعْتِدَالِ فِی السُّجُوْدِ وَوَضْعِ الْكَفَّيْنِ عَلَى الْاَرْضِ وَرَفْعِ الْمِرْفَقَيْنِ عَنِ الْجَنْبَيْنِ وَرَفْعِ الْبَطْنِ عَنِ الْفَخِذَيْنِ فِی السُّجُوْدِ.

## باب: سجدہ میں دونوں ہتھیلیاں زمین سے لگائے اور دونوں کہنیاں پہلوؤں سے اور پیٹ کو رانوں سے جدا رکھنے کا بیان۔

(١١٠٢) عَنْ اَنَسٍ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اعْتَدِلُوْا فِی السُّجُوْدِ وَلَا يَبْسُطْ اَحَدُكُمْ ذِرَاعَيْهِ انْبِسَاطَ الْكَلْبِ)). [بخاری: ٨٢٢؛ ابو داود: ٨٩٧؛ ترمذی: ٢٧٦؛ نسائی: ١١٠٩]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "سجدہ میں اعضاء کو برابر رکھو اور کوئی تم میں سے اپنی باہوں کو کتے کی طرح نہ بچھائے۔"

○ ○ ○ ○

فائدہ: یعنی کہنیاں زمین سے نہ لگائے اور نہ پسلیوں سے ملائے جیسے کتا بیٹھتا ہے لیکن کہنیاں زمین سے اٹھی رہیں اور دونوں باہیں کشادہ رکھے اتنی کہ اگر بدن ننگا ہو تو بغلیں نظر آئیں۔

(١١٠٣) حَدَّثَنَا شُعْبَةُ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَ فِیْ حَدِيْثِ ابْنِ جَعْفَرٍ ((وَلَا يَتَبَسَّطْ اَحَدُكُمْ ذِرَاعَيْهِ انْبِسَاطَ الْكَلْبِ)). [راجع: ١١٠٢]

شعبہ اس سند سے بھی بیان کرتے ہیں اور ابن جعفر کی روایت میں صرف یہ لفظ ہیں: "اور نہ پھیلائے اپنی کلائیوں کو کتے کے پھیلانے کی طرح۔"

○ ○ ○ ○

(١١٠٤) عَنِ الْبَرَاءِ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِذَا سَجَدْتَ فَضَعْ كَفَّيْكَ وَارْفَعْ مِرْفَقَيْكَ)).

براء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "جب تو سجدہ کرے تو اپنی ہتھیلیاں زمین پر رکھ اور کہنیاں زمین سے اٹھا لے۔"

(١١٠٥) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَالِكٍ ابْنِ بُحَيْنَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ اِذَا صَلّٰى فَرَّجَ بَيْنَ يَدَيْهِ حَتّٰى يَبْدُوَ بَيَاضُ اِبْطَيْهِ. [بخاری: ٣٩٠، ٨٠٧؛ نسائی: ١١٠٥]

عبداللہ بن مالک ابن بحینہ سے روایت ہے (بحینہ عبداللہ کی ماں کا نام ہے، مالک کی بی بی کا) رسول اللہ ﷺ جب نماز پڑھتے تو دونوں ہاتھوں کو (پہلوؤں سے) جدا رکھتے اتنا کہ آپ ﷺ کے بغلوں کی سفیدی دکھائی دیتی۔

(١١٠٦) عَنْ جَعْفَرِ بْنِ رَبِيْعَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَفِیْ رِوَايَةِ عَمْرِو بْنِ الْحَارِثِ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا سَجَدَ يُجَنِّحُ فِیْ سُجُوْدِهٖ حَتّٰى يُرٰى وَضَحُ اِبْطَيْهِ. وَفِیْ رِوَايَةِ اللَّيْثِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ اِذَا سَجَدَ فَرَّجَ يَدَيْهِ عَنْ اِبْطَيْهِ

جعفر بن ربیعہ سے دوسری روایت ایسی ہی ہے۔ جیسے اوپر گزری۔ عمرو بن الحارث رضی اللہ عنہ کی روایت میں یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ جب سجدہ کرتے تو دونوں ہاتھوں کو کشادہ رکھتے (یعنی پہلوؤں سے جدا رکھتے) یہاں تک کہ آپ ﷺ کے بغلوں کی سفیدی دکھائی دیتی۔ اور لیث رضی اللہ عنہ کی روایت میں یوں ہے کہ رسول اللہ ﷺ جب سجدہ کرتے تو دونوں

حَتّٰى اِنِّي لَاَرٰى بَيَاضَ اِبْطَيْهِ. [راجع:١١٠٥]

ہاتھ بغلوں سے جدا رکھتے یہاں تک کہ میں آپ ﷺ کے بغلوں کی سفیدی دیکھتا۔

(١١٠٧) عَنْ مَيْمُوْنَةَ قَالَتْ: كَانَ النَّبِيُّ ﷺ اِذَا سَجَدَ لَوْ شَاءَتْ بَهْمَةٌ اَنْ تَمُرَّ بَيْنَ يَدَيْهِ لَمَرَّتْ .[ابوداود: ٨٩٨؛ نسائی: ١١٠٨؛ ابن ماجه: ٨٨٠]

ام المؤمنین میمونہ ؓ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ جب سجدہ میں ہوتے اس وقت اگر بکری کا بچہ نکلنا چاہتا تو نکل جاتا۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: یعنی ہاتھوں کو اتنا کشادہ رکھتے کہ ان کے تلے سے بکری کا بچہ نکل سکتا۔

(١١٠٨) عَنْ مَيْمُوْنَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا سَجَدَ خَوّٰى بِيَدَيْهِ تَعْنِيْ جَنَّحَ حَتّٰى يُرٰى وَضَحُ اِبْطَيْهِ مِنْ وَرَآئِهِ وَاِذَا قَعَدَ اطْمَاَنَّ عَلٰى فَخِذِهِ الْيُسْرٰى . [راجع:١١٠٧]

ام المؤمنین حضرت میمونہ ؓ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ جب سجدہ کرتے تو دونوں ہاتھوں کو (پہلوؤں سے) اتنا جدا رکھتے کہ آپ ﷺ کے بغلوں کی سفیدی پیچھے سے دکھائی دیتی اور جب بیٹھتے تو اپنی بائیں ران پر ٹیکا دیتے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: نووی ؒ نے کہا کہ یہ پہلے قعدے میں ہے لیکن اخیر قعدے میں تورک سنت ہے جیسے بخاری ؒ نے اپنی صحیح میں ابوحمید ساعدی کی روایت کی ہے۔ تورک یہ ہے کہ دونوں پاؤں کو ایک طرف نکال دے اور سرین پر زور دے کر بیٹھے۔

(١١٠٩) عَنْ مَيْمُوْنَةَ بِنْتِ الْحَارِثِ زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا سَجَدَ جَافٰى حَتّٰى يَرٰى مَنْ خَلْفَهٗ وَضَحَ اِبْطَيْهِ قَالَ وَكِيْعٌ: تَعْنِيْ بَيَاضَهُمَا. [راجع:١١٠٧]

ام المؤمنین حضرت میمونہ ؓ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ جب سجدہ کرتے تو دونوں ہاتھوں کو جدا رکھتے یہاں تک کہ پیچھے سے آپ ﷺ کے بغلوں کی سفیدی نظر آتی۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ مَا يَجْمَعُ صِفَةَ الصَّلٰوةِ وَمَا يُفْتَتَحُ بِهٖ وَيُخْتَمُ بِهٖ وَصِفَةُ الرُّكُوْعِ وَالْاِعْتِدَالِ مِنْهُ وَالسُّجُوْدِ وَالْاِعْتِدَالِ مِنْهُ وَالتَّشَهُّدِ بَعْدَ كُلِّ رَكْعَتَيْنِ مِنَ الرُّبَاعِيَّةِ وَصِفَةِ الْجُلُوْسِ بَيْنَ السَّجْدَتَيْنِ وَفِي التَّشَهُّدِ الْاَوَّلِ.

**باب:** نماز کی صفت کی جامعیت اور جس سے نماز شروع اور ختم کی جاتی ہے اس کا بیان، رکوع، سجدہ میں اعتدال کی ترتیب، چار رکعت نماز میں ہر دو رکعت کے بعد تشہد کا بیان، دونوں سجدوں کے درمیان اور پہلے تشہد میں بیٹھنے کا بیان۔

(١١١٠) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم يَسْتَفْتِحُ الصَّلٰوةَ بِالتَّكْبِيْرِ وَالْقِرَاءَةَ بِ ﴿الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ﴾ وَكَانَ إِذَا رَكَعَ لَمْ يُشْخِصْ رَأْسَهُ وَلَمْ يُصَوِّبْهُ وَلٰكِنْ بَيْنَ ذٰلِكَ وَكَانَ إِذَا رَفَعَ رَأْسَهُ مِنَ الرُّكُوْعِ لَمْ يَسْجُدْ حَتّٰى يَسْتَوِيَ قَائِمًا وَكَانَ إِذَا رَفَعَ رَأْسَهُ مِنَ السَّجْدَةِ لَمْ يَسْجُدْ حَتّٰى يَسْتَوِيَ جَالِسًا وَكَانَ يَقُوْلُ فِيْ كُلِّ رَكْعَتَيْنِ التَّحِيَّةَ وَكَانَ يَفْرِشُ رِجْلَهُ الْيُسْرٰى وَيَنْصِبُ رِجْلَهُ الْيُمْنٰى وَكَانَ يَنْهٰى عَنْ عُقْبَةِ الشَّيْطَانِ وَيَنْهٰى اَنْ يَفْتَرِشَ الرَّجُلُ ذِرَاعَيْهِ افْتِرَاشَ السَّبُعِ وَكَانَ يَخْتِمُ الصَّلَاةَ بِالتَّسْلِيْمِ وَفِيْ رِوَايَةِ ابْنِ نُمَيْرٍ عَنْ اَبِيْ خَالِدٍ وَكَانَ يَنْهٰى عَنْ عَقِبِ الشَّيْطٰنِ.

[ابو داود: ۷۸۳؛ ابن ماجه: ۸۱۲، ۸۶۹، ۸۹۳]

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم شروع کرتے نماز کو اللہ اکبر کہہ کر اور قراءت کو ﴿الحمد للہ رب العالمین﴾ سے (تو بسم اللہ الرحمن الرحیم آہستہ سے کہتے) اور جب رکوع کرتے تو سر کو نہ اونچا رکھتے نہ نیچا بلکہ (پیٹھ کے برابر رکھتے) بیچ میں اور جب رکوع سے سر اٹھاتے تو سجدہ نہ کرتے یہاں تک کہ سیدھے کھڑے ہو جاتے اور جب سجدہ سے سر اٹھاتے تو دوسرا سجدہ نہ کرتے یہاں تک کہ سیدھا بیٹھ جاتے اور ہر رکعت کے بعد (قعدے میں) التحیات پڑھتے اور بایاں پاؤں بچھا کر داہنا پاؤں کھڑا کرتے اور منع کرتے شیطان کی بیٹھک سے اور منع کرتے تھے اس بات سے کہ آدمی اپنے دونوں ہاتھ زمین پر درندے (جانور) کی طرح بچھائے اور نماز کو سلام سے ختم کرتے تھے۔



فائدہ: منع کرتے تھے شیطان کی بیٹھک سے جس کو اقعاء کہتے ہیں۔ وہ یہ ہے کہ دونوں سرین کو زمین سے لگائے اور پنڈلیوں کو کھڑا کرے اور دونوں ہاتھ زمین پر رکھے جیسے کتا بیٹھتا ہے" اور منع کرتے تھے اس بات سے کہ آدمی اپنے دونوں ہاتھ زمین پر درندے (جانور) کی طرح بچھائے اور نماز کو سلام سے ختم کرتے تھے" اس حدیث سے بہت سے مسئلے معلوم ہوئے پہلے یہ کہ قرأت ﴿الحمدللہ رب العالمین﴾ سے شروع کرے۔ یہ دلیل ہے امام مالک رحمہ اللہ اور ان لوگوں کی جو بسم اللہ کو سورۂ فاتحہ میں داخل نہیں سمجھتے۔ اور شافعی رحمہ اللہ اور اکثر علما نے اس کا یہ جواب دیا ہے کہ مقصود اس عبارت کا یہ ہے کہ قرآن کی سورتوں میں سے پہلے یہ سورت پڑھتے تھے یعنی الحمد کی سورت۔ اور یہ مطلب نہیں کہ ﴿الحمدللہ رب العالمین﴾ کو بغیر بسم اللہ کے پڑھتے تھے۔ اور بہت سی دلیلیں اس امر پر قائم ہوئی ہیں کہ بسم اللہ سورۂ فاتحہ کا جزو ہے۔ دوسرے یہ کہ رکوع میں پیٹھ کو آگے پیچھے سے برابر رکھنا چاہیے۔ تیسرے یہ کہ جب رکوع سے سر اٹھائے تو سیدھا کھڑا ہو۔ اسی طرح دونوں سجدوں کے درمیان میں سیدھا بیٹھے۔ چوتھے یہ کہ ہر دو رکعت کے بعد تشہد پڑھے۔ اور امام احمد بن حنبل اور اہل حدیث کے نزدیک اس حدیث کی رو سے دونوں تشہد واجب ہیں۔ مالک رحمہ اللہ اور ابوحنیفہ رحمہ اللہ اور اکثر علما کے نزدیک دونوں تشہد سنت ہیں اور امام شافعی رحمہ اللہ کے نزدیک جس جلسہ کے بعد سلام ہو اس میں تورک سنت ہے اور تورک کا بیان اوپر گزر چکا ہے۔ شافعی رحمہ اللہ کے نزدیک نماز میں چار جلسے ہیں اور ایک دونوں سجدوں کے بیچ میں، دوسرے ہر رکعت کے بعد۔ دوسرے سجدہ سے فراغت پا کر قیام سے پہلے اسے جلسہ استراحت کہتے ہیں۔ تیسرے تشہد اولیٰ کا جلسہ۔ چوتھے تشہد اخیر کا جلسہ۔ پانچواں یہ کہ نماز کو سلام پر ختم کرے۔ مالک، شافعی، اور احمد رحمہم اللہ اور جمہور سلف کا یہی قول ہے کہ سلام فرض ہے اور بغیر اس کے نماز صحیح نہیں ہوتی لیکن امام ابوحنیفہ، ثوری اور اوزاعی رحمہم اللہ کے نزدیک سلام سنت ہے۔ اگر نہ کرے تب بھی نماز صحیح ہو جائے گی بلکہ ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک اگر سلام کے بدلے کوئی فعل نماز کے منافی جیسے حدث وغیرہ کرے تب بھی نماز تمام ہو جائے گی۔ (نووی رحمہ اللہ مختصراً)

ابْنُ هِشَامٍ قَالَا: حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ أَيُّوبَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ. [راجع: ١٥٣٥]

(١٥٣٧) عَنْ مَالِكِ بْنِ الْحُوَيْرِثِ أَبُو سُلَيْمَانَ قَالَ: أَتَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فِیْ نَاسٍ وَنَحْنُ شَبَبَةٌ مُتَقَارِبُوْنَ وَاقْتَصَّا جَمِيْعًا الْحَدِيْثَ بِنَحْوِ حَدِيْثِ ابْنِ عُلَيَّةَ. [راجع: ١٥٣٧]

مالک بن حویرث ابو سلیمان رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں اور کچھ لوگ رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے اور ہم جوان تھے اور ہم عمر تھے اور باقی سارا واقعہ وہی بیان کیا جو مذکورہ حدیث میں ہے۔

(١٥٣٨) عَنْ مَالِكِ بْنِ الْحُوَيْرِثِ قَالَ: أَتَيْتُ النَّبِیَّ ﷺ أَنَا وَصَاحِبٌ لِّیْ فَلَمَّا أَرَدْنَا الْإِقْفَالَ مِنْ عِنْدِهٖ قَالَ لَنَا: ((إِذَا حَضَرَتِ الصَّلٰوةُ فَأَذِّنَا ثُمَّ أَقِيْمَا وَلْيَؤُمَّكُمَا أَكْبَرُكُمَا)). [راجع: ١٥٣٥]

مالک بن حویرث رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں اور میرا ایک رفیق نبی ﷺ کے پاس آیا پھر جب ہم نے آپ ﷺ کے پاس سے لوٹنا چاہا تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''جب نماز کا وقت آئے تو اذان دینا اور اقامت کہنا اور تم میں سے جو بڑا ہو وہ امامت کرے۔''

(١٥٣٩) عَنْ خَالِدٍ الْحَذَّاءِ بِهٰذَا وَزَادَ قَالَ الْحَذَّاءُ: وَكَانَا مُتَقَارِبَيْنِ فِی الْقِرَاءَةِ. [راجع: ١٥٣٥]

اس سند سے بھی مذکورہ روایت کی مانند حدیث آئی ہے۔

## بَابُ اسْتِحْبَابِ الْقُنُوْتِ فِیْ جَمِيْعِ الصَّلَوَاتِ إِذَا نَزَلَتْ بِالْمُسْلِمِيْنَ نَازِلَةٌ وَالْعِيَاذُ بِاللّٰهِ وَاسْتِحْبَابِهٖ فِی الصُّبْحِ دَائِمًا وَبَيَانِ أَنَّ مَحَلَّهٗ بَعْدَ رَفْعِ الرَّأْسِ مِنَ الرُّكُوْعِ فِی الرَّكْعَةِ الْأَخِيْرَةِ وَاسْتِحْبَابِ الْجَهْرِ بِهٖ.

## باب: جب مسلمانوں پر کوئی بلا نازل ہو تو نمازوں میں بلند آواز سے قنوت پڑھنا اور اللہ کے ساتھ پناہ مانگنا مستحب ہے اور اس کا محل و مقام آخری رکعت کے رکوع سے سر اٹھانے کے بعد ہے اور صبح کی نماز میں قنوت پر دوام مستحب ہے۔

(١٥٤٠) عَنْ أَبِیْ هُرَيْرَةَ يَقُوْلُ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ حِيْنَ يَفْرُغُ مِنْ صَلٰوةِ الْفَجْرِ مِنَ الْقِرَاءَةِ وَيُكَبِّرُ وَيَرْفَعُ رَأْسَهٗ: ((سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ)) ثُمَّ يَقُوْلُ وَهُوَ قَائِمٌ: ((اللّٰهُمَّ أَنْجِ الْوَلِيْدَ بْنَ الْوَلِيْدِ وَسَلَمَةَ بْنَ هِشَامٍ وَعَيَّاشَ بْنَ أَبِیْ رَبِيْعَةَ وَالْمُسْتَضْعَفِيْنَ

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ جب نماز فجر کی قراءت سے فارغ ہو جاتے تو سر مبارک رکوع سے اٹھاتے (یعنی دوسری رکعت میں) کہتے سمع اللہ سے آخر تک یعنی ''سنا اللہ نے جس نے اس کی حمد کی اے ہمارے رب! سب تعریف تجھ ہی کو ہے'' پھر کھڑے ہی کھڑے کہتے: ''یا اللہ نجات دے ولید بن ولید رضی اللہ عنہ کو اور سلمہ بن ہشام رضی اللہ عنہ اور عیاش بن ابی ربیعہ رضی اللہ عنہ کو (یہ سب مسلمان کفار کے ہاتھ میں تھے) اور

مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اَللّٰهُمَّ ! اشْدُدْ وَطْاَتَكَ عَلٰى مُضَرَ وَاجْعَلْهَا عَلَيْهِمْ كَسِنِيْ يُوْسُفَ اَللّٰهُمَّ ! الْعَنْ لِحْيَانَ وَرِعْلًا وَّ ذَكْوَانَ وَعُصَيَّةَ عَصَتِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهُ)) ثُمَّ بَلَغَنَا اَنَّهُ تَرَكَ ذٰلِكَ لَمَّا اُنْزِلَ: ﴿لَيْسَ لَكَ مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ اَوْيَتُوْبَ عَلَيْهِمْ اَوْيُعَذِّبَهُمْ فَاِنَّهُمْ ظٰلِمُوْنَ﴾.

[۳/ آل عمران:۱۲۸]

نجات دے مؤمنوں میں سے ضعیف لوگوں کو، (یعنی جو مکہ والوں کے ہاتھ میں دبے پڑے ہیں) یا اللہ (قبیلہ) مضر کو اپنی سختی سے روندھ دے اور ان پر یوسف علیہ السلام کے زمانہ کی طرح قحط ڈال دے (جیسے مصر میں سات برس واقع ہوا تھا) یا اللہ لعنت کر لحیان اور رعل اور ذکوان اور عصیہ پر جنہوں نے اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی نافرمانی کی) پھر ہم کو خبر پہنچی کہ آپ نے یہ بددعا موقوف کی جب یہ آیت اتری ﴿لَيْسَ لَكَ ...﴾ الآیۃ یعنی اے نبی! تم کو اس کام میں کچھ اختیار نہیں اللہ چاہے تو ان کی توبہ قبول کرے چاہے انہیں عذاب کرے کیونکہ وہ ظالم ہیں۔



**فائدہ:** نووی رحمہ اللہ نے کہا کہ اس حدیث سے قنوت کا دائماً استحباب ثابت ہوا اور اس کا محل آخر رکعت کے رکوع کے بعد معلوم ہوا اور جہر کا استحباب بھی ثابت ہوا جیسا کہ شافعی کا مذہب ہے۔ امام شافعی رحمہ اللہ کا مذہب یہی ہے کہ نماز صبح میں قنوت پر دوام مسنون ہے، باقی رہیں اور نمازیں اس میں تین قول، صحیح اور مشہور یہ ہے کہ جب بلائے عام نازل ہو جیسے اعدائے دین کا غلبہ یا قحط وبا تو تمام نمازوں میں امام قنوت پڑھے اور نہیں تو نہیں، اور دوسرا قول یہ ہے کہ دونوں حالتوں میں قنوت پڑھے یعنی وبا وغیرہ ہو یا نہ ہو۔ تیسرا قول یہ ہے کہ کسی حالت میں نہ پڑھے مگر صحیح وہی پہلا قول ہے اور رفع الیدین اس میں مستحب ہے اور قنوت ختم کرنے کے بعد منہ پر ہاتھ نہ پھیرے اور بعض نے ہاتھ پھیرنا بھی مستحب کہا ہے اور صدر پر ہاتھ پھیرنے کو سب نے مکروہ کہا ہے اور ادعیہ ماثورہ میں سے جو دعا جی چاہے پڑھے۔

(۱۵۴۱) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ اِلٰى قَوْلِهِ ((وَاجْعَلْهَا عَلَيْهِمْ كَسِنِيْ يُوْسُفَ)) وَلَمْ يَذْكُرْ مَا بَعْدَهُ. [بخاری: ۶۲۰۰؛ ابن ماجہ: ۱۲۴۴]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نبی ﷺ سے یہاں تک بیان کرتے ہیں ”کہ اے اللہ! قحط ڈال ان پر یوسف علیہ السلام کے سالوں کی طرح۔“ اور اس کے بعد والے الفاظ ذکر نہیں کیے۔

(۱۵۴۲) عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ اَنَّ اَبَا هُرَيْرَةَ حَدَّثَهُمْ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَنَتَ بَعْدَ الرَّكْعَةِ فِيْ صَلٰوةٍ شَهْرًا اِذَا قَالَ: ((سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ)) يَقُوْلُ فِيْ قُنُوْتِهِ: ((اَللّٰهُمَّ ! نَجِّ الْوَلِيْدَ بْنَ الْوَلِيْدِ اَللّٰهُمَّ ! نَجِّ سَلَمَةَ بْنَ هِشَامٍ اَللّٰهُمَّ ! نَجِّ عَيَّاشَ بْنَ اَبِيْ رَبِيْعَةَ اَللّٰهُمَّ ! نَجِّ الْمُسْتَضْعَفِيْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اَللّٰهُمَّ ! اشْدُدْ وَطْاَتَكَ عَلٰى مُضَرَ اَللّٰهُمَّ ! اجْعَلْهَا عَلَيْهِمْ سِنِيْنَ كَسِنِيْ يُوْسُفَ)) قَالَ اَبُوْهُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ: ثُمَّ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ تَرَكَ الدُّعَآءَ بَعْدُ فَقُلْتُ: اَرٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَدْ تَرَكَ الدُّعَآءَ لَهُمْ قَالَ: فَقِيْلَ: وَمَا تَرَاهُمْ قَدْ قَدِمُوْا؟ [ابوداود: ۱۴۴۲]

ابو سلمہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے ان سے بیان کیا کہ نبی ﷺ نے رکوع کے بعد ایک مہینہ تک قنوت پڑھا۔ جب سمع اللہ لمن حمدہ کہتے تو اپنی قنوت میں کہتے: یا اللہ! چھوڑ دے ولید بن ولید رضی اللہ عنہ کو۔ یا اللہ! چھوڑ دے سلمہ بن ہشام رضی اللہ عنہ کو یا اللہ! چھوڑ دے عیاش بن ابی ربیعہ رضی اللہ عنہ کو یا اللہ! چھوڑ دے ضعیف مؤمنوں کو یا اللہ! (قبیلہ) مضر کو سختی سے روندھ ڈال۔ یا اللہ! ان پر یوسف علیہ السلام کے زمانہ جیسا قحط ڈال۔ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ پھر میں نے دیکھا رسول اللہ ﷺ کو کہ اس کے بعد آپ ﷺ نے دعا چھوڑ دی۔ تو میں نے کہا کہ میں رسول اللہ ﷺ کو دیکھتا ہوں کہ آپ ﷺ نے دعا چھوڑ دی تو لوگوں نے کہا کہ دیکھتے نہیں ہو کہ جن کے لیے رسول اللہ ﷺ دعا کرتے تھے وہ تو آ گئے (یعنی کافروں کے پاس سے چھوٹ آئے)

○ ○ ○ ○

(١٥٤٣) وَحَدَّثَنِي زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ: نَا حُسَيْنُ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَ: نَا شَيْبَانُ عَنْ يَحْيَى عَنْ أَبِي سَلَمَةَ أَنَّ أَبَاهُرَيْرَةَ أَخْبَرَهُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ بَيْنَمَا هُوَ يُصَلِّي الْعِشَاءَ إِذْ قَالَ: ((سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ)) ثُمَّ قَالَ قَبْلَ أَنْ يَسْجُدَ: ((اَللّٰهُمَّ انْجِ عَيَّاشَ بْنَ أَبِي رَبِيعَةَ)) ثُمَّ ذَكَرَ بِمِثْلِ حَدِيثِ الْأَوْزَاعِيِّ إِلَى قَوْلِهِ: ((كَسِنِي يُوسُفَ)) وَلَمْ يَذْكُرْ مَا بَعْدَهُ.

[بخاري: ٤٥٩٨]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ عشاء کی نماز پڑھا رہے تھے جب آپ ﷺ نے ((سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ)) کہا۔ پھر آپ ﷺ نے سجدہ کرنے سے پہلے یہ دعا فرمائی: ''اے اللہ! عیاش بن ابی ربیعہ کو نجات عطا فرما۔'' پھر اس طرح ذکر فرمائی: ((كَسِنِي يُوسُفَ)) تک اور اس کے بعد کچھ ذکر نہیں فرمایا۔

○ ○ ○ ○

(١٥٤٤) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ يَقُولُ: وَاللّٰهِ لَأُقَرِّبَنَّ بِكُمْ صَلٰوةَ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ فَكَانَ أَبُوهُرَيْرَةَ ﷺ يَقْنُتُ فِي الظُّهْرِ وَالْعِشَاءِ الْآخِرَةِ وَصَلٰوةِ الصُّبْحِ وَيَدْعُو لِلْمُؤْمِنِينَ وَيَلْعَنُ الْكُفَّارَ. [بخاري: ٧٩٧، ٢٣٩٣؛ ابوداود: ١٤٤٠؛ نسائي: ١٠٧٤]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے تھے کہ واللہ! میں تمہارے ساتھ ادا کروں نماز جو رسول اللہ ﷺ کی نماز کے قریب قریب ہو۔ پھر ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ ظہر اور عشاء اور صبح میں قنوت پڑھتے تھے اور مؤمنوں کے لیے یہ دعا کرتے تھے اور کافروں پر لعنت کرتے تھے۔

○ ○ ○ ○

(١٥٤٥) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ قَالَ: دَعَا رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ عَلَى الَّذِينَ قَتَلُوا أَصْحَابَ بِئْرِ مَعُونَةَ ثَلَاثِينَ صَبَاحًا يَدْعُو عَلَى رِعْلٍ وَذَكْوَانَ وَلِحْيَانَ وَعُصَيَّةَ عَصَتِ اللّٰهَ وَرَسُولَهُ قَالَ أَنَسٌ: أَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ فِي الَّذِينَ قُتِلُوا بِبِئْرِ مَعُونَةَ قُرْآنًا قَرَأْنَاهُ حَتّٰى نُسِخَ بَعْدُ: أَنْ بَلِّغُوا قَوْمَنَا أَنْ قَدْ لَقِينَا رَبَّنَا فَرَضِيَ عَنَّا وَرَضِينَا عَنْهُ. [بخاري: ٤٠٩٥، ٢٨١٤]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے ان لوگوں پر بددعا کی جنہوں نے بئر معونہ کے لوگوں کو قتل کیا تھا تیس دن تک (یعنی تیس دن تک بددعا کی) بددعا کرتے تھے آپ ﷺ رعل اور ذکوان اور لحیان اور عصیہ پر کہ انہوں نے اللہ کی اور اس کے رسول کی نافرمانی کی۔ انس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ اللہ تعالیٰ نے ان مقتولوں شہیدوں کے حال میں قرآن اتارا جو بئر معونہ پر قتل ہوئے تھے ہم نے اس آیت کو اسی قرآن کی طرح پڑھا پھر منسوخ ہو گئی۔ اسے آخر تک یعنی ہماری طرف سے ہماری قوم کو بشارت پہنچا دو کہ ہم اپنے پروردگار سے ملے اور وہ بھی راضی ہوا ہم سے اور ہم اس سے راضی ہوئے۔

❖ ❖ ❖ ❖

فائدہ: بئر معونہ بنی عامر اور بنی سلیم کے درمیان ایک زمین کا نام ہے وہاں آپ ﷺ نے قرآن کے ستر قاری بھیجے تھے، کافروں نے ان کو قتل کر دیا۔ ان کا مفصل قصہ ان شاء اللہ کتاب القراءت میں آئیگا۔

(١٥٤٦) عَنْ مُحَمَّدٍ قَالَ: قُلْتُ لِأَنَسٍ ﷺ: هَلْ قَنَتَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ فِي صَلٰوةِ الصُّبْحِ؟

محمد نے کہا کہ میں نے انس رضی اللہ عنہ سے کہا کہ رسول اللہ ﷺ صبح کی نماز میں قنوت پڑھا کرتے تھے؟ انہوں نے کہا: ہاں بعد رکوع کے

قَالَ: نَعَمْ بَعْدَ الرُّكُوعِ يَسِيْرًا. [بخاری: ۱۰۰۱؛ ابوداود: ۱٤٤٤؛ نسائی: ۱۰۷۰؛ ابن ماجه: ۱۱۸٤]

تھوڑی دیر۔

○ ○ ○ ○

(۱٥٤۷) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَنَتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم شَهْرًا بَعْدَ الرُّكُوْعِ فِي صَلٰوةِ الصُّبْحِ يَدْعُوْ عَلٰى رِعْلٍ وَ ذَكْوَانَ وَ يَقُوْلُ: ((عُصَيَّةُ عَصَتِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ)). [بخاری: ۱۰۰۳، ٤۰۹٤؛ نسائی: ۱۰٦۹]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صبح کی نماز میں رکوع کے بعد ایک مہینہ تک قنوت پڑھا رعل اور ذکوان کے لیے بددعا کرتے تھے اور فرماتے تھے کہ عصیہ نے اللہ کی اور اس کے رسول کی نافرمانی کی۔

○ ○ ○ ○

(۱٥٤۸) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم قَنَتَ شَهْرًا بَعْدَ الرُّكُوْعِ فِيْ صَلٰوةِ الْفَجْرِ يَدْعُوْ عَلٰى بَنِيْ عُصَيَّةَ. [ابوداود: ۱٤٤٥]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز فجر میں بعد رکوع کے ایک مہینہ تک قنوت پڑھا۔ بددعا کرتے تھے آپ صلی اللہ علیہ وسلم بنی عصیہ کے قبیلہ پر۔

(۱٥٤۹) عَنْ عَاصِمٍ عَنْ اَنَسٍ قَالَ: سَاَلْتُهٗ عَنِ الْقُنُوْتِ قَبْلَ الرُّكُوْعِ اَوْ بَعْدَ الرُّكُوْعِ؟ فَقَالَ: قَبْلَ الرُّكُوْعِ قَالَ: قُلْتُ: فَاِنَّ نَاسًا يَزْعُمُوْنَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم قَنَتَ بَعْدَ الرُّكُوْعِ فَقَالَ: اِنَّمَا قَنَتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم شَهْرًا يَدْعُوْ عَلٰى اُنَاسٍ قَتَلُوْا اُنَاسًا مِنْ اَصْحَابِهٖ يُقَالُ لَهُمْ: الْقُرَّآءُ. [بخاری: ۱۰۰۲، ۱۳۰۰، ۳۱۷۰، ٤۰۹٦، ۲۳۹٤]

عاصم رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ قنوت رکوع سے پہلے ہے یا بعد؟ انہوں نے کہا کہ پہلے۔ میں نے کہا کہ بعض لوگ دعوے کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے رکوع کے بعد قنوت پڑھا ہے تو انہوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مہینہ تک قنوت پڑھا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان لوگوں پر بددعا کرتے تھے جنہوں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے چند اصحاب کو قتل کر دیا تھا۔ جنہیں قاری کہا جاتا تھا۔

○ ○ ○ ○

(۱٥٥۰) عَنْ اَنَسٍ يَقُوْلُ: مَا رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم وَجَدَ عَلٰى سَرِيَّةٍ مَا وَجَدَ عَلَى السَّبْعِيْنَ الَّذِيْنَ اُصِيْبُوْا يَوْمَ بِئْرِ مَعُوْنَةَ كَانُوْا يُدْعَوْنَ الْقُرَّآءَ فَمَكَثَ شَهْرًا يَدْعُوْ عَلٰى قَتَلَتِهِمْ. [راجع: ۱٥٤۹]

انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کسی چھوٹے لشکر کے لیے اس قدر غصہ ہوتے کبھی نہیں دیکھا جس قدر ان ستر صحابیوں رضی اللہ عنہم کے لیے غصہ ہوئے جو بیر معونہ میں شہید ہوئے کہ ان کو قاری کہتے تھے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم ایک ماہ تک برابر ان کے قاتلوں پر بددعا کرتے رہے۔

○ ○ ○ ○

(۱٥٥۱) عَنْ اَنَسٍ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم بِهٰذَا الْحَدِيْثِ يَزِيْدُ بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ. [راجع: ۱٥٤۹]

انس رضی اللہ عنہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے بیان کرتے ہیں یہی حدیث مگر بعض راوی ایک دوسرے سے کچھ کمی بیشی کے ساتھ بیان کرتے ہیں۔

(۱٥٥۲) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وسلم قَنَتَ شَهْرًا يَلْعَنُ رِعْلًا وَذَكْوَانَ وَعُصَيَّةَ عَصَوُا اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ. [نسائی: ۱۰۷٦]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے قنوت کی ایک ماہ آپ لعنت کرتے تھے رعل، ذکوان اور عصیہ قبائل پر انہوں نے نافرمانی کی اللہ اور اس کے رسول کی۔

(١٥٥٣) عَنْ مُوسٰی بْنِ اَنَسٍ عَنْ اَنَسٍ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ بِنَحْوِهٖ.

انس رضی اللہ عنہ نبی اکرم ﷺ سے اس سند کے ساتھ مذکورہ حدیث کی طرح بیان کرتے ہیں۔

(١٥٥٤) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَنَتَ شَهْرًا يَدْعُوْ عَلٰى اَحْيَآءٍ مِنْ اَحْيَاءِ الْعَرَبِ ثُمَّ تَرَكَهٗ. [بخاری: ٤٠٨٩؛ نسائی: ١٠٧٦، ١٠٧٨؛ ابن ماجه: ١٢٤٣]

انس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک مہینہ تک قنوت پڑھا اور عرب کے کئی گھرانوں پر بددعا کی پھر چھوڑ دیا۔

○ ○ ○ ○

(١٥٥٥) عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يَقْنُتُ فِي الصُّبْحِ وَالْمَغْرِبِ.

براء بن عازب رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ صبح اور مغرب میں قنوت پڑھتے تھے۔

(١٥٥٦) عَنِ الْبَرَاءِ قَالَ: قَنَتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِي الْفَجْرِ وَالْمَغْرِبِ. [راجع: ١٥٥٥]

براء کہتے ہیں: قنوت کی آپ ﷺ نے فجر اور مغرب میں۔

○ ○ ○ ○

(١٥٥٧) عَنْ خُفَافِ بْنِ اِيْمَاءِ الْغِفَارِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِيْ صَلٰوةٍ: ((اَللّٰهُمَّ الْعَنْ بَنِيْ لِحْيَانَ وَرِعْلًا وَذَكْوَانَ وَعُصَيَّةَ عَصَوُا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ غِفَارُ غَفَرَ اللّٰهُ لَهَا وَاَسْلَمُ سَالَمَهَا اللّٰهُ)). [وانظر فی مسلم: ٢٤٣٤]

خفاف بن ایماء غفاری رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے کسی نماز میں فرمایا: ''یا اللہ! لعنت کر بنی لحیان اور ذکوان اور عصیہ پر کیوں کہ انہوں نے اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی نافرمانی کی۔ غفار کی اللہ مغفرت کرے اور سالم کو آفتوں سے بچائے۔''

○ ○ ○ ○

(١٥٥٨) عَنِ الْحَارِثِ بْنِ خُفَافٍ اَنَّهٗ قَالَ: قَالَ خُفَافُ بْنُ اِيْمَاءٍ رضی اللہ عنہ: رَكَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ثُمَّ رَفَعَ رَاْسَهٗ فَقَالَ: ((غِفَارُ غَفَرَ اللّٰهُ لَهَا وَاَسْلَمُ سَالَمَهَا اللّٰهُ وَعُصَيَّةُ عَصَتِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ اَللّٰهُمَّ الْعَنْ بَنِيْ لِحْيَانَ وَالْعَنْ رِعْلًا وَذَكْوَانَ)) ثُمَّ وَقَعَ سَاجِدًا قَالَ خُفَافٌ: فَجُعِلَتْ لَعْنَةُ الْكَفَرَةِ مِنْ اَجْلِ ذٰلِكَ. [راجع: ١٥٥٧]

حارث نے کہا کہ خفاف نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے رکوع کیا پھر سر مبارک اٹھایا اور کہا: ''غفار کو اللہ بخشے اور اسلم کو بچائے اور عصیہ نے اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی نافرمانی کی یا اللہ! لعنت کر بنی لحیان پر اور رعل اور ذکوان پر'' پھر سجدہ میں گئے۔ خفاف نے کہا کہ اسی وجہ سے کفار پر قنوت میں لعنت کی جاتی ہے۔

○ ○ ○ ○

(١٥٥٩) عَنْ خُفَافِ بْنِ اِيْمَاءٍ بِمِثْلِهٖ اِلَّا اَنَّهٗ لَمْ يَقُلْ: فَجُعِلَتْ لَعْنَةُ الْكَفَرَةِ مِنْ اَجْلِ ذٰلِكَ. [راجع: ١٥٥٧]

خفاف بن ایماء مذکورہ حدیث کی طرح بیان کرتے ہیں مگر انہوں نے یہ لفظ بیان نہیں کیے کہ کافروں پر لعنت اسی وجہ سے کی جاتی ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ قَضَاءِ الصَّلَاةِ الْفَائِتَةِ وَاسْتِحْبَابِ تَعْجِيلِ قَضَائِهَا.

## باب: قضا نماز کا بیان اور ان کو جلد پڑھنے کا استحباب۔

(١٥٦٠) عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ حِيْنَ قَفَلَ مِنْ غَزْوَةِ خَيْبَرَ سَارَ لَيْلَةً حَتّٰى إِذَا اَدْرَكَهُ الْكَرٰى عَرَّسَ وَقَالَ لِبِلَالٍ: ((إِكْلَأْ لَنَا اللَّيْلَ)) فَصَلّٰى بِلَالٌ مَا قُدِّرَ لَهُ وَنَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَاَصْحَابُهُ فَلَمَّا تَقَارَبَ الْفَجْرُ اِسْتَنَدَ بِلَالٌ اِلٰى رَاحِلَتِهِ مُوَاجِهَ الْفَجْرِ فَغَلَبَتْ بِلَالًا عَيْنَاهُ وَهُوَ مُسْتَنِدٌ اِلٰى رَاحِلَتِهِ فَلَمْ يَسْتَيْقِظْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَلَا بِلَالٌ وَلَا اَحَدٌ مِّنْ اَصْحَابِهِ حَتّٰى ضَرَبَتْهُمُ الشَّمْسُ فَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَوَّلَهُمْ اسْتِيْقَاظًا فَفَزِعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: ((اَىْ بِلَالُ!)) فَقَالَ بِلَالٌ : اَخَذَ بِنَفْسِي الَّذِىْ اَخَذَ بِاَبِىْ اَنْتَ وَاُمِّىْ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ ! بِنَفْسِكَ قَالَ: ((اقْتَادُوْا)) فَاقْتَادُوْا رَوَاحِلَهُمْ شَيْئًا ثُمَّ تَوَضَّأَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَاَمَرَ بِلَالًا فَاَقَامَ الصَّلٰوةَ فَصَلّٰى بِهِمُ الصُّبْحَ فَلَمَّا قَضَى الصَّلٰوةَ قَالَ: ((مَنْ نَسِىَ الصَّلَاةَ فَلْيُصَلِّهَا اِذَا ذَكَرَهَا فَاِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى قَالَ: ﴿وَاَقِمِ الصَّلٰوةَ لِذِكْرِىْ﴾)) [٢٠/ طٰه:١٤] قَالَ يُوْنُسُ: وَكَانَ ابْنُ شِهَابٍ يَقْرَاُهَا لِلذِّكْرٰى.

[ابوداود: ٤٣٥، ٤٣٦؛ ابن ماجه: ٦٩٦]

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا: کہ رسول اللہ ﷺ جب غزوۂ خیبر سے لوٹے ایک رات کو چلے یہاں تک کہ جب آپ ﷺ اونگھنے لگے آخر شب میں اتر پڑے اور بلال رضی اللہ عنہ سے کہا: ''کہ تم ہمارا پہرہ دو آج کی رات۔'' تو بلال رضی اللہ عنہ نماز پڑھتے رہے جتنی کہ ان کی تقدیر میں تھی اور رسول اللہ ﷺ سو گئے اور آپ ﷺ کے اصحاب رضی اللہ عنہم بھی۔ پھر جب صبح قریب ہوئی تو بلال رضی اللہ عنہ نے مشرق کی طرف منہ کر کے اپنی اونٹنی پر ٹیکہ لگایا اور ان کی آنکھ لگ گئی۔ پھر نہ تو رسول اللہ ﷺ ہی جاگے اور نہ اور کوئی شخص آپ ﷺ کے اصحاب میں سے یہاں تک کہ ان پر دھوپ پڑی۔ پھر رسول اللہ ﷺ سب سے پہلے جاگے اور گھبرائے اور فرمایا: ''اے بلال!'' تو بلال رضی اللہ عنہ نے عرض کی کہ میری جان کو بھی اسی نے پکڑ لیا جس نے آپ ﷺ کی جان کو پکڑا، میرے ماں باپ آپ ﷺ پر فدا ہوں یارسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے فرمایا: ''اونٹوں کو ہانکو۔'' پھر تھوڑی دور اونٹوں کو ہانکا، پھر رسول اللہ ﷺ نے وضو کیا اور بلال رضی اللہ عنہ کو حکم کیا اور بلال رضی اللہ عنہ نے نماز کی تکبیر کہی اور نبی ﷺ نے صبح کی نماز پڑھائی پھر جب نماز پڑھ چکے تو فرمایا: ''جو بھول جائے نماز کو تو پڑھ لے جب یاد آئے اس لیے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ میری یاد کے لیے نماز قائم کرو۔'' یونس نے کہا کہ ابن شہاب اس آیت کو یوں پڑھتے: ﴿اَقِمِ الصَّلٰوةَ لِلذِّكْرٰى﴾ یعنی قائم کرو نماز یادداشت کے لیے۔

○ ○ ○ ○

(١٥٦١) عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ قَالَ: عَرَّسْنَا مَعَ نَبِىِّ اللّٰهِ ﷺ فَلَمْ نَسْتَيْقِظْ حَتّٰى طَلَعَتِ الشَّمْسُ فَقَالَ النَّبِىُّ ﷺ: ((لِيَاْخُذْ كُلُّ رَجُلٍ بِرَاْسِ رَاحِلَتِهِ فَاِنَّ هٰذَا مَنْزِلٌ حَضَرَنَا فِيْهِ الشَّيْطَانُ)) قَالَ: فَفَعَلْنَا ثُمَّ دَعَا بِالْمَاءِ فَتَوَضَّأَ ثُمَّ سَجَدَ سَجْدَتَيْنِ وَقَالَ يَعْقُوْبُ: ثُمَّ صَلّٰى سَجْدَتَيْنِ ثُمَّ اُقِيْمَتِ الصَّلٰوةُ فَصَلَّى الْغَدَاةَ. [نسائی: ٦٢٢]

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ایک شب ہم آخر رات میں نبی ﷺ کے ساتھ اترے اور نہ جاگے یہاں تک کہ سورج نکل آیا تب نبی ﷺ نے فرمایا: ''کہ ہر شخص اونٹ کی نکیل پکڑے کہ یہ مکان ہے شیطان کا۔'' پھر ہم نے ایسا ہی کیا (یعنی اس میدان سے باہر ہو گئے) پھر پانی منگایا اور وضو کیا اور دو رکعت نماز پڑھی اور یعقوب نے سجدہ کی بجائے صلّی کہا۔ پھر نماز کی تکبیر ہوئی اور صبح کی فرض نماز ادا کی۔

○ ○ ○ ○

(١٥٧٢) عَنْ اَبِىْ قَتَادَةَ ﷺ قَالَ: خَطَبَنَا

ابوقتادہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے ہم پر خطبہ پڑھا اور فرمایا:

رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: ((اِنَّكُمْ تَسِيْرُوْنَ عَشِيَّتَكُمْ وَلَيْلَتَكُمْ وَتَاْتُوْنَ الْمَآءَ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ غَدًا)) فَانْطَلَقَ النَّاسُ لَا يَلْوِيْ اَحَدٌ عَلٰى اَحَدٍ قَالَ اَبُوْقَتَادَةَ: فَبَيْنَمَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَسِيْرُ حَتَّى ابْهَارَّ اللَّيْلُ وَاَنَا اِلٰى جَنْبِهٖ قَالَ: فَنَعَسَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَمَالَ عَنْ رَاحِلَتِهٖ فَاَتَيْتُهٗ فَدَعَمْتُهٗ مِنْ غَيْرِ اَنْ اُوْقِظَهٗ حَتَّى اعْتَدَلَ عَلٰى رَاحِلَتِهٖ قَالَ: ثُمَّ سَارَ حَتّٰى تَهَوَّرَ اللَّيْلُ مَالَ عَنْ رَاحِلَتِهٖ قَالَ: فَدَعَمْتُهٗ مِنْ غَيْرِ اَنْ اُوْقِظَهٗ حَتَّى اعْتَدَلَ عَلٰى رَاحِلَتِهٖ قَالَ: ثُمَّ سَارَ حَتّٰى اِذَا كَانَ مِنْ اٰخِرِ السَّحَرِ مَالَ مَيْلَةً هِيَ اَشَدُّ مِنَ الْمَيْلَتَيْنِ الْاُوْلَيَيْنِ حَتّٰى كَادَ يَنْجَفِلُ فَاَتَيْتُهٗ فَدَعَمْتُهٗ فَرَفَعَ رَاْسَهٗ فَقَالَ: ((مَنْ هٰذَا؟)) قُلْتُ: اَبُوْقَتَادَةَ قَالَ: ((مَتٰى كَانَ هٰذَا مَسِيْرُكَ مِنِّيْ؟)) قُلْتُ: مَا زَالَ هٰذَا مَسِيْرِيْ مُنْذُ اللَّيْلَةِ قَالَ: ((حَفِظَكَ اللّٰهُ بِمَا حَفِظْتَ بِهٖ نَبِيَّهٗ)) ثُمَّ قَالَ: ((هَلْ تَرَانَا نَخْفٰى عَلَى النَّاسِ؟)) ثُمَّ قَالَ: ((هَلْ تَرٰى مِنْ اَحَدٍ؟)) قُلْتُ: هٰذَا رَاكِبٌ ثُمَّ قُلْتُ: هٰذَا رَاكِبٌ اٰخَرُ حَتَّى اجْتَمَعْنَا فَكُنَّا سَبْعَةَ رَكْبٍ قَالَ: فَمَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الطَّرِيْقِ فَوَضَعَ رَاْسَهٗ ثُمَّ قَالَ: ((احْفَظُوْا عَلَيْنَا صَلٰوتَنَا)) فَكَانَ اَوَّلَ مَنِ اسْتَيْقَظَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَالشَّمْسُ فِيْ ظَهْرِهٖ قَالَ: فَقُمْنَا فَزِعِيْنَ ثُمَّ قَالَ: ((ارْكَبُوْا)) فَرَكِبْنَا فَسِرْنَا حَتّٰى اِذَا ارْتَفَعَتِ الشَّمْسُ نَزَلَ ثُمَّ دَعَا بِمِيْضَاَةٍ كَانَتْ مَعِيْ فِيْهَا شَيْءٌ مِنْ مَآءٍ قَالَ: فَتَوَضَّاَ مِنْهَا وُضُوْءًا دُوْنَ وُضُوْءٍ

”تم آج زوال کے بعد اور اپنی ساری رات چلو گے اگر اللہ نے چاہا تو کل صبح پانی پر پہنچو گے۔“ پس لوگ اس طرح چلے کہ کوئی کسی کی طرف متوجہ نہ ہوتا تھا۔ ابو قتادہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ چلے جاتے تھے یہاں تک کہ آدھی رات ہو گئی اور میں آپ ﷺ کے بازو کی طرف تھا۔ اور آپ ﷺ اونگھنے لگے اور اپنی سواری پر سے جھکے (یعنی غلبہ خواب سے) اور میں نے آ کر آپ ﷺ کو ٹیکہ دیا۔ (تاکہ گر نہ پڑیں) بغیر اس کے کہ میں آپ ﷺ کو جگاؤں یہاں تک کہ آپ ﷺ پھر سیدھے ہو کر بیٹھ گئے، پھر چلے یہاں تک کہ جب بہت رات گزر گئی پھر آپ ﷺ جھکے اور میں نے پھر ٹیکہ دیا بغیر اس کے کہ آپ کو جگاؤں یہاں تک کہ آپ ﷺ پھر سیدھے ہو کر بیٹھ گئے۔ پھر چلے یہاں تک کہ آخر سحر کا وقت ہو گیا پھر ایک بار بہت جھکے کہ اگلے دو بار سے بھی زیادہ قریب تھا کہ گر پڑیں۔ پھر میں آیا اور آپ ﷺ کو روک دیا۔ پھر آپ ﷺ نے سر اٹھایا اور فرمایا: ”کہ یہ کون ہے؟“ میں نے عرض کی کہ ابو قتادہ۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”کہ تم کب سے میرے ساتھ اس طرح چل رہے ہو؟“ میں نے عرض کیا کہ میں رات سے آپ ﷺ کے ساتھ اسی طرح چل رہا ہوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”اللہ تعالیٰ تمہاری حفاظت کرے جیسے تم نے اس کے نبی ﷺ کی حفاظت کی ہے۔“ پھر آپ ﷺ نے فرمایا: ”تم ہم کو دیکھتے ہو کہ ہم لوگوں کی نظروں سے پوشیدہ ہیں۔ پھر آپ ﷺ نے فرمایا تم کسی کو دیکھتے ہو۔“ میں نے کہا یہ ایک سوار ہے پھر کہا یہ ایک اور سوار ہے یہاں تک کہ ہم سات سوار جمع ہو گئے تب رسول اللہ ﷺ راہ سے ایک طرف الگ ہوئے اور اپنا سر زمین پر رکھا (یعنی سونے کو) اور فرمایا کہ تم لوگ ہماری نماز کا خیال رکھنا (یعنی نماز کے وقت جگا دینا) پھر پہلے جو جاگے وہ رسول اللہ ﷺ ہی تھے اور دھوپ آپ ﷺ کی پیٹھ پر آ گئی۔ پھر ہم لوگ گھبرا کر اٹھے اور آپ ﷺ نے فرمایا: ”سوار ہو۔“ پھر چلے یہاں تک کہ جب دھوپ چڑھ گئی اور آپ ﷺ اترے، اپنا وضو کا لوٹا منگوایا۔ جو میرے پاس تھا اور اس میں تھوڑا سا پانی تھا۔ پھر آپ ﷺ نے اس سے وضو کیا (جو اور

قَالَ وَبَقِيَ فِيهَا شَيْءٌ مِنْ مَاءٍ ثُمَّ قَالَ لِأَبِي قَتَادَةَ: ((احْفَظْ عَلَيْنَا مِيضَأَتَكَ فَسَيَكُونُ لَهَا نَبَأٌ)) ثُمَّ أَذَّنَ بِلَالٌ بِالصَّلٰوةِ فَصَلّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ صَلَّى الْغَدَاةَ فَصَنَعَ كَمَا يَصْنَعُ كُلَّ يَوْمٍ قَالَ: وَرَكِبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَرَكِبْنَا مَعَهُ قَالَ: فَجَعَلَ بَعْضُنَا يَهْمِسُ إِلَى بَعْضٍ مَاكَفَّارَةُ مَا صَنَعْنَا بِتَفْرِيطِنَا فِي صَلٰوتِنَا؟ ثُمَّ قَالَ: ((أَمَا لَكُمْ فِيَّ أُسْوَةٌ؟)) ثُمَّ قَالَ: ((أَمَا إِنَّهُ لَيْسَ فِي النَّوْمِ تَفْرِيطٌ إِنَّمَا التَّفْرِيطُ عَلٰى مَنْ لَمْ يُصَلِّ الصَّلٰوةَ حَتّٰى يَجِيءَ وَقْتُ الصَّلٰوةِ الْأُخْرٰى فَمَنْ فَعَلَ ذٰلِكَ فَلْيُصَلِّهَا حِينَ يَنْتَبِهُ لَهَا فَإِذَا كَانَ الْغَدُ فَلْيُصَلِّهَا عِنْدَ وَقْتِهَا؟)) ثُمَّ قَالَ: ((مَا تَرَوْنَ النَّاسَ صَنَعُوا؟)) قَالَ: ثُمَّ قَالَ: ((أَصْبَحَ النَّاسُ فَقَدُوا نَبِيَّهُمْ فَقَالَ أَبُوبَكْرٍ وَعُمَرُ: رضی اللہ عنہما رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بَعْدَكُمْ لَمْ يَكُنْ لِيُخَلِّفَكُمْ وَقَالَ النَّاسُ: إِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ بَيْنَ أَيْدِيكُمْ فَإِنْ يُطِيعُوا أَبَابَكْرٍ وَعُمَرَ رضی اللہ عنہما يَرْشُدُوا)) قَالَ: فَانْتَهَيْنَا إِلَى النَّاسِ حِينَ امْتَدَّ النَّهَارُ وَحَمِيَ كُلُّ شَيْءٍ وَهُمْ يَقُولُونَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ هَلَكْنَا عَطِشْنَا فَقَالَ: ((لَا هُلْكَ عَلَيْكُمْ)) ثُمَّ قَالَ: ((أَطْلِقُوا لِي غُمَرِي)) قَالَ: وَدَعَا بِالْمِيضَأَةِ فَجَعَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَصُبُّ وَأَبُو قَتَادَةَ يَسْقِيهِمْ فَلَمْ يَعْدُ أَنْ رَأَى النَّاسُ مَا فِي الْمِيضَأَةِ تَكَابُّوا عَلَيْهَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ((أَحْسِنُوا الْمَلَأَ كُلُّكُمْ سَيَرْوٰى)) قَالَ:

وضوؤں سے کم تھا (یعنی بہت قلیل پانی سے بہت جلد) اور اس میں تھوڑا سا پانی باقی رہ گیا۔ پھر ابوقتادہ رضی اللہ عنہ سے فرمایا: ''کہ وہ ہمارے لوٹے کو رکھ چھوڑو کہ اس کی ایک عجیب کیفیت ہوگی۔'' پھر بلال رضی اللہ عنہ نے نماز کی اذان کہی اور نبی ﷺ نے دو رکعت نماز پڑھی۔ پھر صبح کی فرض کی نماز ادا کی اور ویسے ہی ادا کی جیسے ہر روز ادا کرتے ہیں۔ اور آپ ﷺ بھی اور ہم بھی آپ ﷺ کے ساتھ سوار ہوئے۔ پھر ہم میں سے ہر ایک چپکے چپکے کہتا تھا کہ آج ہمارے اس قصور کا کیا کفارہ ہوگا جو ہم نے نماز میں قصور کیا۔ تب آپ ﷺ نے فرمایا کہ ''کیا میں تم لوگوں کا پیشوا نہیں ہوں۔'' پھر فرمایا کہ ''سونے میں کیا قصور ہے۔ قصور تو یہ ہے کہ ایک آدمی نماز نہ پڑھے یہاں تک کہ نماز کا دوسرا وقت آ جائے (یعنی جاگنے میں قضا کر دے) پھر جو ایسا کرے۔'' (یعنی اس کی نماز قضا ہو جائے) تو لازم ہے کہ جب ہوشیار ہو ادا کرے پھر جب دوسرا دن آئے تو اپنی نماز اوقات متعینہ پر ادا کرے (یعنی یہ نہیں کہ ایک بار قضا ہو جانے سے نماز کا وقت ہی بدل جائے) پھر فرمایا: کہ تم کیا خیال کرتے ہو کہ لوگوں نے کیا کیا ہوگا۔ پھر فرمایا: کہ لوگوں نے جب صبح کی تو اپنے نبی ﷺ کو نہ پایا تب ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ تمہارے پیچھے ہوں گے۔ آپ ﷺ ایسے نہیں کہ تمہیں پیچھے چھوڑ جائیں۔ اور بعض لوگوں نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ تم سے آگے ہیں۔ پھر وہ لوگ اگر ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما کی بات مانتے تو سیدھی راہ پاتے (یہ خبر آپ ﷺ نے معجزہ کے طور پر دے دی) راوی نے کہا کہ پھر ہم لوگوں تک پہنچے یہاں تک کہ دن چڑھ گیا اور ہر چیز گرم ہوگئی اور لوگ کہنے لگے: اے اللہ کے رسول ﷺ! ہم تو مر گئے اور پیاسے ہو گئے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''نہیں تم نہیں مرے۔'' پھر فرمایا کہ ''ہمارا چھوٹا پیالہ لاؤ'' اور وہ لوٹا منگوایا اور رسول اللہ ﷺ پانی ڈالنے لگے اور ابوقتادہ رضی اللہ عنہ لوگوں کو پانی پلانے لگے۔ پھر جب لوگوں نے دیکھا کہ پانی ایک لوٹا بھر ہی ہے تو لوگ گرے اس پر (یعنی ہر شخص ڈرنے لگا کہ پانی تھوڑا ہے کہیں محروم نہ رہ جاؤں) تب آپ ﷺ نے فرمایا: ''اچھی طرح آہستگی سے لیتے رہو

فَفَعَلُوْا فَجَعَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَصُبُّ وَاَسْقِيْهِمْ حَتّٰى مَا بَقِيَ غَيْرِيْ وَ غَيْرُ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ثُمَّ صَبَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ لِيْ: ((اِشْرَبْ)) فَقُلْتُ: لَا اَشْرَبُ حَتّٰى تَشْرَبَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ! قَالَ: ((اِنَّ سَاقِيَ الْقَوْمِ اٰخِرُهُمْ شُرْبًا)) قَالَ: فَشَرِبْتُ وَشَرِبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: فَاَتَى النَّاسُ الْمَآءَ جَامِّيْنَ رِوَآءً. قَالَ: فَقَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ رَبَاحٍ: اِنِّيْ لَاُحَدِّثُ النَّاسَ هٰذَا الْحَدِيْثَ فِيْ مَسْجِدِ الْجَامِعِ اِذْقَالَ عِمْرَانُ بْنُ حُصَيْنٍ: اُنْظُرْ اَيُّهَا الْفَتٰى كَيْفَ تُحَدِّثُ فَاِنِّيْ اَحَدُ الرَّكْبِ تِلْكَ اللَّيْلَةَ قَالَ: قُلْتُ: فَاَنْتَ اَعْلَمُ بِالْحَدِيْثِ فَقَالَ: مِمَّنْ اَنْتَ؟ قُلْتُ: مِنَ الْاَنْصَارِ قَالَ: حَدِّثْ فَاَنْتُمْ اَعْلَمُ بِحَدِيْثِكُمْ قَالَ: فَحَدَّثْتُ الْقَوْمَ فَقَالَ عِمْرَانُ: لَقَدْ شَهِدْتُ تِلْكَ اللَّيْلَةَ وَمَا شَعَرْتُ اَنَّ اَحَدًا حَفِظَهُ كَمَا حَفِظْتُهُ.

تم سب سیراب ہو جاؤ گے۔" غرض کہ پھر لوگ اطمینان سے لینے لگے۔ اور رسول اللہ ﷺ پانی ڈالتے تھے اور میں پلاتا تھا یہاں تک کوئی باقی نہ رہا میرے اور رسول اللہ ﷺ کے سوا (راوی نے کہا) کہ پھر ڈالا اور مجھ سے فرمایا: "کہ پیو۔" میں نے عرض کیا کہ میں نہ پیوں گا جب تک آپ ﷺ نہ پئیں اے اللہ کے رسول ﷺ۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "قوم کا پلانے والا سب کے آخر میں پیتا ہے پھر میں نے پیا (راوی نے) کہا پھر لوگ پانی پر خوش خوش اور آسودہ پہنچے (راوی نے) کہا کہ عبداللہ بن رباح نے کہا کہ میں لوگوں سے یہی حدیث روایت کرتا تھا جامع مسجد میں کہ عمران بن حصین رضی اللہ عنہ نے کہا کہ غور کرو اے جوان پٹھے کہ تم کیا کہتے ہو اس لیے کہ میں بھی اس رات کا ایک سوار تھا تو میں نے کہا تم اس بات سے خوب واقف ہو گے۔ انہوں نے کہا کہ تم کس قوم سے ہو؟ میں نے کہا کہ میں انصار میں سے ہوں۔ انہوں نے کہا: تو تم اپنی حدیثوں کو خوب جانتے ہو۔ پھر میں نے لوگوں سے پوری روایت بیان کی۔ تب عمران رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں بھی اس رات حاضر تھا مگر میں نہیں جانتا کہ جیسا تم نے یاد رکھا ایسا اور کسی نے یاد رکھا ہو۔

**فائدہ:** نووی رحمہ اللہ نے کہا کہ اس حدیث میں رسول اللہ ﷺ کے کئی معجزے مذکور ہوئے۔ ایک یہ کہ آپ ﷺ کا خبر دینا کہ اس لوٹے سے عجیب کیفیت ظاہر ہوگی اور ویسا ہوا کہ سینکڑوں آدمی اس سے سیراب ہو گئے، دوسرا یہ کہ تھوڑے پانی کا بہت ہو جانا۔ تیسرا آپ ﷺ کا یہ فرمانا کہ تم سب سیراب اور آسودہ ہو جاؤ گے اور ایسا ہی ہوا، چوتھا آپ ﷺ کا یہ خبر دینا کہ ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما نے یوں کہا اور لوگوں نے یہ کہا اور ایسا ہی ہوا تھا۔ پانچواں یہ کہ آپ ﷺ نے خبر دی کہ آج کی رات رات بھر چلو گے، اور صبح کو پانی پر پہنچو گے اور ایسا ہی ہوا۔

(١٥٦٣) عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كُنْتُ مَعَ نَبِيِّ اللّٰهِ ﷺ فِيْ مَسِيْرٍ لَّهُ فَاَدْلَجْنَا لَيْلَتَنَا حَتّٰى اِذَا كَانَ فِيْ وَجْهِ الصُّبْحِ عَرَّسْنَا فَغَلَبَتْنَا اَعْيُنُنَا حَتّٰى بَزَغَتِ الشَّمْسُ قَالَ: فَكَانَ اَوَّلَ مَنِ اسْتَيْقَظَ مِنَّا اَبُوْبَكْرٍ وَكُنَّا لَا نُوْقِظُ نَبِيَّ اللّٰهِ ﷺ مِنْ مَنَامِهِ اِذَا نَامَ حَتّٰى يَسْتَيْقِظَ ثُمَّ اسْتَيْقَظَ عُمَرُ رضی اللہ عنہ فَقَامَ عِنْدَ نَبِيِّ اللّٰهِ ﷺ فَجَعَلَ يُكَبِّرُ وَيَرْفَعُ صَوْتَهُ بِالتَّكْبِيْرِ حَتّٰى اسْتَيْقَظَ رَسُوْلُ

عمران بن حصین رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں نبی ﷺ کے ساتھ کسی سفر میں تھا۔ سو ایک رات شب کو ہم چلے، یہاں تک کہ جب آخری رات ہوئی اترے اور ہماری آنکھ لگ گئی یہاں تک کہ دھوپ نکل آئی۔ سب سے پہلے ابوبکر رضی اللہ عنہ جاگے اور ہماری عادت تھی کہ ہم نبی ﷺ کو نیند سے نہیں جگاتے تھے (کہ شاید وحی نہ اتری ہو) جب تک کہ آپ ﷺ خود نہ جاگیں۔ پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ جاگے اور نبی ﷺ کے پاس کھڑے ہو کر بلند آواز سے اللہ اکبر کہنے لگے یہاں تک کہ رسول اللہ ﷺ جاگے پھر جب آپ ﷺ نے سر اٹھایا اور سورج کو دیکھا کہ نکل آیا تب فرمایا: "کہ چلو۔" اور ہمارے ساتھ آپ ﷺ بھی چلے، یہاں تک کہ جب دھوپ

اللّٰهِ ﷺ فَلَمَّا رَفَعَ رَأْسَهُ وَرَاَى الشَّمْسَ قَدْ بَزَغَتْ فَقَالَ: ((ارْتَحِلُوْا)) فَسَارَ بِنَا حَتّٰى اِذَا ابْيَضَّتِ الشَّمْسُ نَزَلَ فَصَلّٰى بِنَا الْغَدَاةَ فَاعْتَزَلَ رَجُلٌ مِنَ الْقَوْمِ لَمْ يُصَلِّ مَعَنَا فَلَمَّا انْصَرَفَ قَالَ لَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((يَا فُلَانُ! مَا مَنَعَكَ اَنْ تُصَلِّيَ مَعَنَا؟)) قَالَ: يَا نَبِيَّ اللّٰهِ اَصَابَتْنِيْ جَنَابَةٌ فَاَمَرَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَتَيَمَّمَ بِالصَّعِيْدِ فَصَلّٰى ثُمَّ عَجَّلَنِيْ فِيْ رَكْبٍ بَيْنَ يَدَيْهِ نَطْلُبُ الْمَآءَ وَ قَدْ عَطِشْنَا عَطَشًا شَدِيْدًا فَبَيْنَا نَحْنُ نَسِيْرُ إِذَا نَحْنُ بِامْرَاَةٍ سَادِلَةٍ رِجْلَيْهَا بَيْنَ مَزَادَتَيْنِ فَقُلْنَا لَهَا: اَيْنَ الْمَآءُ؟ قَالَتْ: اَيْهَاهْ! اَيْهَاهْ! لَا مَآءَ لَكُمْ قُلْنَا فَكَمْ بَيْنَ اَهْلِكِ وَبَيْنَ الْمَآءِ؟ قَالَتْ: مَسِيْرَةُ يَوْمٍ وَلَيْلَةٍ قُلْنَا: انْطَلِقِيْ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَتْ: وَ مَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ؟ فَلَمْ نُمَلِّكْهَا مِنْ اَمْرِهَا شَيْئًا حَتّٰى انْطَلَقْنَا بِهَا فَاسْتَقْبَلْنَا بِهَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَسَاَلَهَا فَاَخْبَرَتْهُ مِثْلَ الَّذِيْ اَخْبَرَتْنَا وَاَخْبَرَتْهُ اَنَّهَا مُؤْتِمَةٌ لَهَا صِبْيَانٌ اَيْتَامٌ فَاَمَرَ بِرَاوِيَتِهَا فَاُنِيْخَتْ فَمَجَّ فِي الْعَزْلَاوَيْنِ الْعُلْيَاوَيْنِ ثُمَّ بَعَثَ بِرَاوِيَتِهَا فَشَرِبْنَا وَنَحْنُ اَرْبَعُوْنَ رَجُلًا عِطَاشًا حَتّٰى رَوِيْنَا وَمَلَاْنَا كُلَّ قِرْبَةٍ مَعَنَا وَاِدَاوَةٍ وَغَسَّلْنَا صَاحِبَنَا غَيْرَ اَنَّا لَمْ نَسْقِ بَعِيْرًا وَهِيَ تَكَادُ تَنْضَرِجُ مِنَ الْمَآءِ يَعْنِي الْمَزَادَتَيْنِ ثُمَّ قَالَ: ((هَاتُوْا مَا كَانَ عِنْدَكُمْ)) فَجَمَعْنَا لَهَا مِنْ كِسَرٍ وَتَمْرٍ وَصَرَّلَهَا صُرَّةً فَقَالَ لَهَا: ((اذْهَبِيْ فَاَطْعِمِيْ هٰذَا عِيَالَكِ وَاعْلَمِيْ اَنَّا لَمْ نَرْزَاْ مِنْ مَّآئِكِ)) فَلَمَّا اَتَتْ اَهْلَهَا قَالَتْ: لَقَدْ لَقِيْتُ اَسْحَرَ الْبَشَرِ اَوْ

صاف ہوگئی ہمارے ساتھ صبح کی نماز پڑھی۔ اور ایک شخص جماعت سے الگ رہا کہ اس نے ہمارے ساتھ نماز نہیں پڑھی۔ جب آپ ﷺ نماز سے فارغ ہوئے اس سے فرمایا: ''کہ تم کیوں ہمارے ساتھ نماز کے ادا کرنے سے باز رہے۔'' اس نے عرض کی کہ اے اللہ کے نبی ﷺ! مجھے جنابت ہوگئی ہے۔ سو اس کو نبی ﷺ نے حکم دیا تو اس نے خاک پر تیمم کیا اور نماز پڑھی۔ پھر آپ ﷺ نے چند سواروں کے ساتھ مجھے آگے دوڑایا کہ ہم پانی ڈھونڈیں اور ہم بہت پیاسے ہو گئے تھے۔ پھر ہم چلے جاتے تھے کہ ایک عورت کو دیکھا کہ اپنے دونوں پیر لٹکائے دو پکھالوں پر بیٹھی چلی جاتی ہے (یعنی اونٹ پر) تو ہم نے اس سے کہا کہ پانی کہاں ہے؟ اس نے کہا کہ بہت دور ہے تم کو پانی نہیں مل سکتا ہم نے کہا کہ تیرے گھر والوں سے پانی کتنی دور ہے؟ اس نے کہا ایک دن رات کا راستہ ہے۔ پھر ہم نے کہا چل تو رسول اللہ ﷺ کے پاس۔ اس نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ کیا ہیں؟ غرض کہ ہم اسے مجبور کر کے رسول اللہ ﷺ کے سامنے لے آئے اور آپ ﷺ نے اس کا حال پوچھا، سو اس نے آپ ﷺ کو اس کے حال سے خبر دی جیسی اس نے خبر دی تھی ہم کو اور کہا کہ وہ یتیموں والی ہے اور اس کے پاس کئی بچے بن باپ کے ہیں۔ غرض آپ ﷺ نے فرمایا کہ اس کے اونٹ کو بٹھایا جائے سو وہ بٹھایا گیا اور آپ ﷺ نے اس کے پکھالوں کے اوپر کے دہانوں میں کلی کی اور اونٹ کو پھر کھڑا کر دیا۔ پھر سب نے پانی پیا اور ہم سب چالیس آدمی تھے بہت پیاسے یہاں تک کہ ہم سب آسودہ ہو گئے اور اپنے ساتھ کی سب مشکیں اور چھاگلیں بھر لیں اور جس رفیق کو جنابت تھی ان کو بھی نہلوایا مگر کسی اونٹ کو پانی نہیں پلایا اور اس کی پکھالیں ویسی ہی پانی سے پھٹی پڑتی تھیں۔ پھر فرمایا: ''تم میں سے جس کے پاس کچھ ہو لاؤ۔'' سو ہم نے بہت ٹکڑوں اور کھجوروں کو جمع کیا اور آپ ﷺ نے اس کی پوٹلی باندھی اور اس نیک بخت سے فرمایا: ''کہ یہ لے جا اور اپنے کمسن بچوں کو کھلا دے اور جان لے کہ ہم نے تیرا پانی کچھ نہیں گھٹایا۔'' پھر جب وہ اپنے گھر پہنچی تو کہنے لگی کہ آج میں اس بڑے جادوگر آدمی سے ملی یا بیشک وہ نبی ہے جیسا دعویٰ کرتا ہے اور آپ ﷺ کا سارا معجزہ بیان کیا

اِنَّهٗ لَنَبِيٌّ كَمَا زَعَمَ كَانَ مِنْ اَمْرِهٖ ذَيْتَ وَذَيْتَ فَهَدَى اللّٰهُ ذٰلِكَ الصِّرْمَ بِتِلْكَ الْمَرْاَةِ فَاَسْلَمَتْ وَاَسْلَمُوْا۔ [بخاری: ٣٤٤، ٣٥٧١]

کہ یہ یہ گزرا سو اللہ تعالیٰ نے اس گاؤں بھر کو اس عورت کی وجہ سے ہدایت کی اور وہ بھی اسلام لائی اور گاؤں والے بھی اسلام لائے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس حدیث میں بڑا معجزہ ہے رسول اللہ ﷺ کا اور بیان ہے آپ ﷺ کی نرم دلی اور آپ ﷺ کی سخاوت کا اور پانی نہ ملنے کے وقت تیمم کے جواز کا اور یہ بھی کہ جنبی کو جب پانی ملے غسل کرے خواہ نماز کا وقت ہو یا نہ ہو۔

(١٥٦٤) عَنْ عِمْرَانَ بْنِ الْحُصَيْنِ رضی اللہ عنہ قَالَ: كُنَّا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِيْ سَفَرٍ فَسَرَيْنَا لَيْلَةً حَتّٰى اِذَا كَانَ مِنْ اٰخِرِ اللَّيْلِ قُبَيْلَ الصُّبْحِ وَقَعْنَا تِلْكَ الْوَقْعَةَ الَّتِيْ لَا وَقْعَةَ عِنْدَ الْمُسَافِرِ اَحْلٰى مِنْهَا فَمَا اَيْقَظَنَا اِلَّا حَرُّ الشَّمْسِ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ بِنَحْوِ حَدِيْثِ سَلْمِ ابْنِ زَرِيْرٍ وَزَادَ وَنَقَصَ وَقَالَ فِي الْحَدِيْثِ فَلَمَّا اسْتَيْقَظَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ وَرَاٰى مَا اَصَابَ النَّاسَ وَكَانَ اَجْوَفَ جَلِيْدًا فَكَبَّرَ وَرَفَعَ صَوْتَهٗ بِالتَّكْبِيْرِ حَتّٰى اسْتَيْقَظَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لِشِدَّةِ صَوْتِهٖ بِالتَّكْبِيْرِ فَلَمَّا اسْتَيْقَظَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ شَكَوْا اِلَيْهِ الَّذِيْ اَصَابَهُمْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَا ضَيْرَ ارْتَحِلُوْا)) وَاقْتَصَّ الْحَدِيْثَ۔ [راجع: ١٥٦٣]

عمران بن حصین رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ہم ایک رات رسول اللہ ﷺ کے ساتھ چلے یہاں تک کہ جب آخر رات ہوئی اور صبح قریب ہوئی تو پڑ گئے ایسا پڑنا کہ جس پڑنے سے مسافر کو کوئی لیٹنا مزیدار نہیں۔ پھر نہ جگایا ہم کو مگر دھوپ کی گرمی نے اور بیان کی روایت مثل روایت سلم بن زریر کے (یعنی جو ابھی اوپر گزری) اور اس میں یہ بھی ہے کہ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ جاگے اور لوگوں کا حال دیکھا اور وہ بڑی آواز والے قوی تھے غرض انہوں نے اللہ اکبر کہنا شروع کیا اور آواز بلند کی یہاں تک کہ رسول اللہ ﷺ ان کی بلند آواز سے جاگ اٹھے۔ پھر جب رسول اللہ ﷺ جاگے تو لوگوں نے اپنا حال عرض کیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''کچھ حرج نہیں چلو۔'' اور آخر تک روایت بیان کی۔

○ ○ ○ ○

(١٥٦٥) عَنْ اَبِيْ قَتَادَةَ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا كَانَ فِيْ سَفَرٍ فَعَرَّسَ بِلَيْلٍ اِضْطَجَعَ عَلٰى يَمِيْنِهٖ وَاِذَا عَرَّسَ قُبَيْلَ الصُّبْحِ نَصَبَ ذِرَاعَهٗ وَوَضَعَ رَاْسَهٗ عَلٰى كَفِّهٖ۔

ابوقتادہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ جب سفر میں رات کے وقت پڑاؤ ڈالتے تو آپ ﷺ اپنی دائیں کروٹ لیٹتے اور اگر صبح سے پہلے پڑاؤ ڈالتے تو اپنے بازو کھڑے کرتے اور ہتھیلی پر اپنا چہرہ رکھتے۔

○ ○ ○ ○

(١٥٦٦) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((مَنْ نَسِيَ صَلٰوةً فَلْيُصَلِّهَا اِذَا ذَكَرَهَا لَا كَفَّارَةَ لَهَا اِلَّا ذٰلِكَ)) قَالَ قَتَادَةُ: ﴿وَاَقِمِ الصَّلٰوةَ لِذِكْرِيْ﴾ [بخاری: ٥٩٧]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے کہا: کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''کہ جو نماز کو بھول جائے تو جب یاد آئے ادا کر لے یہی اس کا کفارہ ہے۔'' قتادہ رضی اللہ عنہ نے کہا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ''اور قائم کر تو نماز میرے یاد کرنے کو۔''

○ ○ ○ ○

(١٥٦٧) عَنْ اَنَسٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ وَلَمْ يَذْكُرْ:

انس رضی اللہ عنہ نبی ﷺ سے بیان کرتے ہیں وہی حدیث مگر اس میں یہ لفظ

((لَا كَفَّارَةَ لَهَا إِلَّا ذٰلِكَ)). [ترمذی: ۱۷۸؛ نسائی: ۶۱۲؛ ابن ماجہ: ۶۹۶]

نہیں کہ "اس کا سوائے اس کے کوئی اور کفارہ نہیں۔"

○ ○ ○ ○

(۱۵۶۸) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ: قَالَ نَبِيُّ اللّٰهِ ﷺ: ((مَنْ نَسِيَ صَلَاةً اَوْنَامَ عَنْهَا فَكَفَّارَتُهَا اَنْ يُّصَلِّيَهَا اِذَا ذَكَرَهَا)).

انس بن مالک رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ اللہ کے نبی ﷺ نے فرمایا: "جو بھول جائے یا سو جائے نماز سے تو اس کا کفارہ یہ ہے کہ جب یاد آئے تو ادا کرے۔"

(۱۵۶۹) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اِذَا رَقَدَ اَحَدُكُمْ عَنِ الصَّلٰوةِ اَوْ غَفَلَ عَنْهَا فَلْيُصَلِّهَا اِذَا ذَكَرَهَا فَاِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى يَقُوْلُ: ﴿ اَقِمِ الصَّلٰوةَ لِذِكْرِيْ ﴾.

انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "جب کوئی سو جائے یا نماز سے غافل ہو جائے تو چاہیے کہ جب یاد کرے پڑھ لے اس لیے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: قائم کرو نماز کو میری یاد کے لیے۔"

○ ○ ○ ○



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

# كِتَابُ صَلَاةِ الْمُسَافِرِيْنَ وَقَصْرِهَا

# مسافر کی نماز کا بیان

## بَابُ صَلَاةِ الْمُسَافِرِيْنَ وَقَصْرِهَا.

## باب: مسافر کی نماز کا بیان۔

(۱۵۷۰) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ أَنَّهَا قَالَتْ: فُرِضَتِ الصَّلٰوةُ رَكْعَتَيْنِ رَكْعَتَيْنِ الْحَضَرِ وَالسَّفَرِ فَأُقِرَّتْ صَلٰوةُ السَّفَرِ وَزِيْدَ فِيْ صَلٰوةِ الْحَضَرِ. [بخاری: ۳۵۰؛ ابو داود: ۱۱۹۸؛ نسائی: ٤٥٤]

ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ انہوں نے فرمایا: فرض ہوئی نماز دو دو رکعت حضر میں بھی اور سفر میں بھی۔ پھر سفر کی نماز ویسی ہی رہی اور حضر کی بڑھا دی گئی۔

**فائدہ:** نووی رحمہ اللہ نے کہا کہ امام شافعی رحمہ اللہ اور مالک بن انس رحمہ اللہ اور اکثر علما کا مذہب یہ ہے کہ قصر اور پورا پڑھنا نماز کا سفر میں دونوں جائز ہیں مگر قصر افضل ہے۔ اور بعضوں کا قول ہے کہ پورا پڑھنا افضل ہے اور مذہب صحیح اور مشہور یہی ہے کہ قصر افضل ہے اور امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ اور اکثر کا مذہب یہ ہے کہ قصر واجب ہے اور پورا پڑھنا جائز ہی نہیں اور ان کی دلیل یہی حدیث ہے۔ اور یہ بھی دلیل ہے کہ آنحضرت ﷺ کا اور آپ ﷺ کے صحابہ رضی اللہ عنہم کا فعل یہی تھا کہ وہ سفر میں قصر کیا کرتے تھے۔ اور شافعیہ کے نزدیک وہ روایتیں دلیل ہیں جن میں مذکور ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ سفر میں جو اصحاب ہوتے تھے ان میں کوئی پوری پڑھتا، کوئی قصر کرتا، کوئی روزہ رکھتا، کوئی افطار کرتا اور ایک دوسرے پر طعن نہ کرتا اور یہ روایتیں صحیح مسلم وغیرہ میں وارد ہو چکی ہیں اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ ہمیشہ پوری نماز پڑھا کرتے اور ایسے ہی حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا جو سب مجتہدوں کی ماں ہیں اور اللہ کے اس قول کے ظاہری معنی بھی یہی ہیں: ﴿فَلَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ اَنْ تَقْصُرُوْا مِنَ الصَّلٰوةِ﴾ اور جو لوگ پوری نماز کے جواز کے سفر میں قائل ہوئے ہیں انہوں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی اس روایت کا جواب یہ دیا ہے کہ فرض ہوئیں دو رکعتیں یعنی جو ارادہ کرے کہ انہی دو رکعت پر اقتصار کرے اور ہم جواز اتمام کے اگر قائل ہوں تو سب روایتوں میں تطبیق ہو جاتی ہے۔

(۱۵۷۱) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَتْ: فَرَضَ اللّٰهُ الصَّلٰوةَ حِيْنَ فَرَضَهَا رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ اَتَمَّهَا فِي الْحَضَرِ فَأُقِرَّتْ صَلٰوةُ السَّفَرِ عَلَى الْفَرِيْضَةِ الْاُوْلٰى.

ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ انہوں نے فرمایا: اللہ نے فرض کی نماز دو رکعت پھر بڑھا دی حضر میں اور اتنی ہی رکھی سفر میں جتنی کہ پہلے فرض ہوئی تھی۔

○ ○ ○ ○

(۱۵۷۲) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا اَنَّ الصَّلٰوةَ اَوَّلَ مَا فُرِضَتْ رَكْعَتَيْنِ فَأُقِرَّتْ صَلٰوةُ السَّفَرِ وَاُتِمَّتْ صَلٰوةُ الْحَضَرِ قَالَ الزُّهْرِيُّ:

اس کا ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔ زہری نے کہا کہ میں نے عروہ سے پوچھا کہ پھر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سفر میں پوری نماز کیوں پڑھتی تھیں؟ (یعنی ان کے نزدیک تو دو ہی رکعت فرض تھی) تب انہوں نے کہا کہ

فَقُلْتُ لِعُرْوَةَ: مَابَالُ عَائِشَةَ تُتِمُّ فِي السَّفَرِ؟ قَالَ: إِنَّهَا تَأَوَّلَتْ كَمَا تَأَوَّلَ عُثْمَانُ.

[بخاري: ۳۵۰؛ نسائي: ٤٥٢]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے وہی تاویل کی جو تاویل کی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے۔ (یعنی وہ بھی پوری پڑھتے تھے جیسا کہ ہم اوپر کہہ آئے ہیں)۔



(۱۵۷۳) عَنْ يَعْلَى بْنِ أُمَيَّةَ قَالَ: قُلْتُ لِعُمَرَ ابْنِ الْخَطَّابِ: ﴿فَلَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ أَنْ تَقْصُرُوا مِنَ الصَّلٰوةِ إِنْ خِفْتُمْ أَنْ يَفْتِنَكُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا﴾ [٤/ النساء:۱۰۱] فَقَدْ أَمِنَ النَّاسُ فَقَالَ: عَجِبْتُ مِمَّا عَجِبْتَ مِنْهُ فَسَأَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ عَنْ ذٰلِكَ فَقَالَ: ((صَدَقَةٌ تَصَدَّقَ اللّٰهُ بِهَا عَلَيْكُمْ فَاقْبَلُوْا صَدَقَتَهُ)).

یعلی بن امیہ نے کہا کہ میں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ اللہ تو فرماتا ہے: ''کہ کچھ مضائقہ نہیں اگر قصر کرو تم نماز میں اگر خوف ہو تم کو کہ کافر لوگ ستائیں گے'' اور اب تو لوگ امن میں ہو گئے (یعنی اب قصر کیا ضروری ہے؟) تو انہوں نے کہا کہ مجھے بھی یہی تعجب ہوا جیسے تم کو تعجب ہوا تو میں نے رسول اللہ ﷺ سے اس بات کو پوچھا تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''یہ اللہ نے تم کو صدقہ دیا تو اس کا صدقہ قبول کرو۔'' (یعنی بغیر خوف کے بھی سفر میں قصر کرو)۔

[ابوداود: ۱۱۹۹، ۱۲۰۰؛ ترمذي: ۳۰۳٤؛ نسائي: ۱٤۳۲؛ ابن ماجه: ۱۰٦٥]



فائدہ: یہ ان لوگوں کی دلیل ہے جو قصر کو افضل یا واجب کہتے ہیں۔

(۱۵۷٤) عَنْ يَعْلَى بْنِ أُمَيَّةَ قَالَ: قُلْتُ لِعُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ بِمِثْلِ حَدِيْثِ ابْنِ إِدْرِيْسَ.

[راجع: ۱۵۷۳]

یعلی بن امیہ نے عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے مذکورہ بالا حدیث روایت کی۔



(۱۵۷۵) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: فَرَضَ اللّٰهُ الصَّلٰوةَ عَلَى لِسَانِ نَبِيِّكُمْ فِي الْحَضَرِ أَرْبَعًا وَفِي السَّفَرِ رَكْعَتَيْنِ وَفِي الْخَوْفِ رَكْعَةً.

[ابوداود: ۱۲٤۷؛ نسائي: ٤٥٥، ۱٤٤۰، ۱٤٤۱، ۱۵۳۱؛ ابن ماجه: ۱۰٦۸]

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا: اللہ تعالیٰ نے تمہارے نبی ﷺ کی زبان پر حضر میں چار رکعت مقرر کر دی اور سفر میں دو اور خوف میں ایک۔



فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا کہ سلف کے ایک گروہ نے اسی قول پر عمل کیا ہے کہ خوف کے وقت ایک رکعت ادا کی ہے چنانچہ حسن اور ضحاک اور اسحاق بن راہویہ رحمہ اللہ کا یہی مذہب ہے اور امام شافعی رحمہ اللہ اور مالک رحمہ اللہ اور جمہور کا مذہب یہ ہے کہ صلوٰۃ خوف، صلوٰۃ امن کے برابر ہے یعنی حضر میں چار اور سفر میں دو رکعتیں اور ایک رکعت ان لوگوں کے نزدیک کسی حال میں روا نہیں اور انہوں نے اس قول کا جواب یہ دیا ہے کہ ایک رکعت سے مراد وہ رکعت ہے جو امام کے ساتھ ادا ہوتی ہے اور دوسری الگ پڑھ لی جاتی ہے جیسا کہ روایت صحیحہ میں نماز خوف کا انداز رسول اللہ ﷺ سے مروی ہے اور اس تاویل سے ان حدیثوں میں اور اس قول میں تطبیق ہو جاتی ہے۔

(۱۵۷٦) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: إِنَّ اللّٰهَ فَرَضَ الصَّلَاةَ عَلَى لِسَانِ نَبِيِّكُمْ ﷺ عَلَى الْمُسَافِرِ رَكْعَتَيْنِ وَعَلَى الْمُقِيْمِ أَرْبَعًا وَفِي الْخَوْفِ

ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں: اللہ نے فرض کیا تمہارے نبی کی زبان پر نماز کو مسافر پر دو رکعتیں مقیم پر چار اور حالت خوف میں ایک رکعت۔

رَكْعَةً. [راجع: ١٥٧٥]

(١٥٧٧) عَنْ مُوسَى بْنِ سَلَمَةَ الْهُذَلِيِّ قَالَ: سَأَلْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ: كَيْفَ أُصَلِّي إِذَا كُنْتُ بِمَكَّةَ إِذَا لَمْ أُصَلِّ مَعَ الْإِمَامِ؟ فَقَالَ: رَكْعَتَيْنِ سُنَّةَ أَبِي الْقَاسِمِ ﷺ. [نسائی: ١٤٤٢، ١٤٤٣]

موسیٰ بن سلمہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے پوچھا کہ جب میں مکہ میں ہوں (یعنی سفر میں) اور امام کے ساتھ نماز نہ ہو تو کیسے نماز پڑھوں؟ انہوں نے فرمایا: دو رکعت ادا کرنی سنت ہے ابوالقاسم ﷺ کی۔ (ابوالقاسم آنحضرت ﷺ کی کنیت ہے)

(١٥٧٨) عَنْ هِشَامٍ عَنْ قَتَادَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ نَحْوَهُ. [راجع: ١٥٧٩]

اس سند سے قتادہ نے بھی ایسی ہی روایت بیان کی ہے۔

(١٥٧٩) عَنْ حَفْصِ بْنِ عَاصِمٍ قَالَ: صَحِبْتُ ابْنَ عُمَرَ فِي طَرِيقِ مَكَّةَ قَالَ: فَصَلّٰى لَنَا الظُّهْرَ رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ أَقْبَلَ وَأَقْبَلْنَا مَعَهُ حَتّٰى جَاءَ رَحْلَهُ وَجَلَسَ وَجَلَسْنَا مَعَهُ فَحَانَتْ مِنْهُ الْتِفَاتَةٌ نَحْوَ حَيْثُ صَلّٰى فَرَأَى نَاسًا قِيَامًا فَقَالَ: مَا يَصْنَعُ هٰؤُلَاءِ؟ قُلْتُ: يُسَبِّحُونَ قَالَ: لَوْ كُنْتُ مُسَبِّحًا أَتْمَمْتُ صَلٰوتِي يَا ابْنَ أَخِي! إِنِّي صَحِبْتُ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ فِي السَّفَرِ فَلَمْ يَزِدْ عَلٰى رَكْعَتَيْنِ حَتّٰى قَبَضَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى وَصَحِبْتُ أَبَابَكْرٍ فَلَمْ يَزِدْ عَلٰى رَكْعَتَيْنِ حَتّٰى قَبَضَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى وَصَحِبْتُ عُمَرَ فَلَمْ يَزِدْ عَلٰى رَكْعَتَيْنِ حَتّٰى قَبَضَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى ثُمَّ صَحِبْتُ عُثْمَانَ فَلَمْ يَزِدْ عَلٰى رَكْعَتَيْنِ حَتّٰى قَبَضَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى وَقَدْ قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى: ﴿لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِي رَسُولِ اللّٰهِ أُسْوَةٌ حَسَنَةٌ﴾

[٣٣/ الاحزاب: ٢١] [بخاری: ١١٠١، ١١٠٢؛ ابوداود: ١٢٢٣؛ نسائی: ١٤٥٧؛ ابن ماجه: ١٠٧١]

حفص بن عاصم نے کہا کہ میں مکہ کی راہ میں عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کے ساتھ تھا تو انہوں نے ہم کو ظہر کی دو رکعت پڑھائیں پھر آئے اور ہم بھی ان کے ساتھ آئے یہاں تک کہ اپنے اترنے کی جگہ پہنچے اور بیٹھ گئے اور ہم بھی ان کے ساتھ بیٹھ گئے تو ان کی نگاہ اس طرف پڑی جہاں نماز پڑھی تھی تو کچھ لوگوں کو کھڑے دیکھا پوچھا: یہ کیا کرتے ہیں؟ میں نے کہا: سنتیں پڑھتے ہیں۔ انہوں نے کہا: مجھے سنت پڑھنی ہوتی تو میں نماز ہی پوری پڑھتا (یعنی فرض پورا کرتا) پھر کہا: اے میرے بھتیجے! میں سفر میں رسول اللہ ﷺ کی صحبت میں رہا تو آپ ﷺ نے دو رکعت سے زیادہ نہیں پڑھیں یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو وفات دی اور ابوبکر رضی اللہ عنہ کے ساتھ رہا تو انہوں نے دو رکعت سے زیادہ نہ پڑھیں یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے ان کو بھی وفات دی۔ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ رہا تو انہوں نے بھی دو رکعت سے زیادہ نہ پڑھیں یہاں تک کہ اللہ نے ان کو بھی وفات دی اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے ساتھ رہا تو انہوں نے بھی دو سے زیادہ نہ پڑھیں یہاں تک کہ اللہ نے ان کو بھی وفات دی۔ اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے: "کہ تمہارے لئے رسول اللہ ﷺ کی چال اچھی ہے۔"

فائدہ: اس روایت سے معلوم ہوا کہ سنتوں کا پڑھنا سفر میں سنت نہیں ہے بلکہ علما نے اسے مکروہ کہا ہے چنانچہ ابن عمر رضی اللہ عنہما کا اور دیگر علما کا مذہب یہی ہے اور امام شافعی رحمہ اللہ اور جمہور نے کہا ہے کہ سفر میں سنت کا حکم نفل کا ہو جاتا ہے اور عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے یہ جو کہا کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے آخر عمر تک دو رکعتوں سے زیادہ نہیں پڑھیں حالانکہ دوسری روایت میں وارد ہوا ہے کہ وہ سفر میں پوری نماز پڑھتے تھے۔ سو تفصیل اس کی یہ ہے کہ ایک روایت میں آیا ہے کہ وہ اپنی خلافت کے چھ برس بعد نماز کو پورا پڑھنے لگے اور ایک روایت میں آٹھ برس مروی ہوئے ہیں اور یہ پورا پڑھنا ان کا منیٰ میں تھا باقی غیر منیٰ میں وہ بھی دو پڑھتے رہے۔ پس عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے شاید یہ مراد لی کہ غیر منیٰ میں دو ہی پڑھتے تھے۔

(١٥٨٠) عَنْ حَفْصِ بْنِ عَاصِمٍ قَالَ: مَرِضْتُ مَرَضًا فَجَاءَ ابْنُ عُمَرَ ﷺ يَعُوْدُنِيْ قَالَ: وَسَأَلْتُهُ عَنِ السُّبْحَةِ فِي السَّفَرِ؟ فَقَالَ: صَحِبْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فِي السَّفَرِ فَمَا رَأَيْتُهُ يُسَبِّحُ وَلَوْ كُنْتُ مُسَبِّحًا لَا تْمَمْتُ وَقَدْ قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى: ﴿لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِيْ رَسُوْلِ اللّٰهِ اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ﴾ [٣٣/ الاحزاب:٢١] [راجع: ١٥٧٩]

حفص نے کہا کہ میں ایک بار بیمار ہوا اور ابن عمر رضی اللہ عنہما میری بیمار پرسی کو آئے تو میں نے ان سے سفر میں سنتوں کے پڑھنے کے بارے میں پوچھا۔ انہوں نے کہا کہ میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ سفر میں رہا اور کبھی آپ ﷺ کو سنت پڑھتے نہیں دیکھا۔ اگر مجھے سنت پڑھنی ہوتی تو میں فرض ہی پورے کرتا اور اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ”تمہارے لئے رسول اللہ ﷺ کی چال اچھی ہے۔“



(١٥٨١) عَنْ اَنَسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ صَلَّى الظُّهْرَ بِالْمَدِيْنَةِ اَرْبَعًا وَصَلَّى الْعَصْرَ بِذِي الْحُلَيْفَةِ رَكْعَتَيْنِ. [بخاري: ١٠٤٧، ١٥٤٨، ١٥٥١، ١٧١٢، ١٧١٤، ١٧١٥، ٢٩٥١، ٢٩٨٦؛ ابوداود: ١٧٩٦، ٢٧٩٣؛ نسائي: ٤٧٦]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے مدینہ میں ظہر کی چار رکعتیں پڑھیں اور ذوالحلیفہ میں عصر کی دو رکعت۔



فائدہ۔ ذوالحلیفہ مدینہ سے چھ میل ہے اور بعض نے کہا: سات میل ہے اور اہل ظاہر کا یہی مذہب ہے کہ سفر خواہ چھوٹا ہو خواہ بڑا قصر جائز ہے۔ اور جمہور کا مذہب یہ ہے کہ جب تک دو منزل کا سفر نہ ہو قصر روا نہیں، اور امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا اور ایک گروہ کا مذہب یہ ہے کہ تین منزل کا سفر ضروری ہے اور انہوں نے آثار صحابہ رضی اللہ عنہم پر اعتماد کیا ہے اور جمہور وغیرہ نے اس حدیث کا جواب اہل ظاہر کو یوں دیا ہے کہ ذوالحلیفہ میں جب آپ ﷺ تشریف لائے تو حج کا ارادہ تھا۔ غرض کہ وہ منتہائے سفر نہ تھا بلکہ آپ ﷺ کا ارادہ مکہ کا تھا۔ اور شروع ہوتا ہے قصر جب کہ مسافر اپنے شہر کے مکانوں سے باہر ہو جائے اور آبادی کی حد سے نکل جائے یا اہل خیمہ اپنے خیموں سے باہر ہو جائیں مگر ایک ضعیف روایت میں امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے مروی ہے کہ جب تک تین میل نہ جائے قصر روا نہیں ہے اور عطاء رحمۃ اللہ علیہ سے اور ایک جماعت اصحاب ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب ارادہ سفر کا ہو شہر سے نکلنے سے پیشتر بھی قصر روا ہے۔ اور مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کا مذہب یہ ہے کہ جس دن نکلے اس دن کی رات جب تک نہ آئے تب تک قصر روا نہیں ہے مگر یہ سب روایتیں سلف وخلف۔ کے اتفاق کے خلاف ہیں۔ صحیح یہی ہے کہ بعد خروج قصر روا ہے اور سفر کی کوئی حد بروایت صحیح، شارع سے مروی نہیں ہے۔ اور ظاہر یہ کے مذہب کی مؤید بہت روایات معلوم ہوتی ہیں۔

(١٥٨٢) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ يَقُوْلُ: صَلَّيْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ الظُّهْرَ بِالْمَدِيْنَةِ اَرْبَعًا وَصَلَّيْتُ مَعَهُ الْعَصْرَ بِذِي الْحُلَيْفَةِ رَكْعَتَيْنِ. [بخاري: ١٠٨٩، ١٥٤٦؛ ابوداود: ١٢٠٢، ١٧٧٣؛ ترمذي: ٥٤٦؛ نسائي: ٤٦٨]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے مدینہ منورہ میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ ظہر کی چار رکعت اور میں نے نماز پڑھی آپ ﷺ کے ساتھ عصر کی ذی الحلیفہ میں دو رکعتیں۔



(١٥٨٣) عَنْ يَحْيَى بْنِ يَزِيْدَ الْهُنَائِيِّ قَالَ: سَأَلْتُ اَنَسَ بْنَ مَالِكٍ عَنْ قَصْرِ الصَّلٰوةِ؟ فَقَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا خَرَجَ مَسِيْرَةَ ثَلَاثَةِ اَمْيَالٍ اَوْثَلَاثَةِ فَرَاسِخَ- شُعْبَةُ الشَّاكُّ-

یحییٰ بن یزید نے کہا میں نے انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے نماز قصر کا حال پوچھا تو انہوں نے کہا کہ جب رسول اللہ ﷺ تین میل یا تین فرسخ نکلتے۔ شعبہ کو اس میں شک ہے۔ تو دو رکعت پڑھتے۔

صَلّٰی رَکْعَتَیْنِ. [ابوداود: ۱۲۰۱]

○ ○ ○ ○

## تحقیق مقدار میل وفرسخ وگز

فائدہ: میل اونٹ کے چار ہزار قدم ہیں اور صاحب برہان نے لکھا ہے کہ میل چار ہزار گز ہے اور ہر گز چومٹھی کا ہے۔ اور صاحب سراج نے لکھا ہے کہ میل چار ہزار گز ہے اور ہر گز چوبیس انگل کا۔ اور فرسخ تین میل کو کہتے ہیں۔ اور مراد انس رضی اللہ عنہ کی یہ ہے کہ جب بستی سے تین میل دور ہو جاتے تب قصر کرتے مگر یہ روایات قرآن کے خلاف ہیں اس لئے کہ منطوق قرآن یہ ہے کہ جو مسافر ہو قصر کرے اور جب آدمی بستی سے باہر ہوا مسافر کہلایا خواہ ایک میل بھی نہ گیا ہو پس اس کو قصر روا ہو گیا ہے۔

(۱۵۸٤) عَنْ جُبَیْرِ بْنِ نُفَیْرٍ قَالَ: خَرَجْتُ مَعَ شُرَحْبِیلَ بْنِ السِّمْطِ اِلٰی قَرْیَةٍ عَلٰی رَأْسِ سَبْعَةَ عَشَرَ اَوْثَمَانِیَةَ عَشَرَ مِیْلًا فَصَلّٰی رَکْعَتَیْنِ فَقُلْتُ لَهٗ فَقَالَ: رَاَیْتُ عُمَرَ رضی اللہ عنہ صَلّٰی بِذِی الْحُلَیْفَةِ رَکْعَتَیْنِ فَقُلْتُ لَهٗ فَقَالَ: اِنَّمَا اَفْعَلُ کَمَا رَاَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صلی اللہ علیہ وسلم یَفْعَلُ. [نسائی: ۱٤۳۶]

جبیر نے کہا میں شرحبیل بن سمط کے ساتھ ایک گاؤں گیا کہ وہ سترہ یا اٹھارہ میل تھا تو انہوں نے دو رکعت پڑھیں۔ میں نے انہیں ٹوکا تو انہوں نے کہا کہ میں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو دیکھا کہ انہوں نے ذوالحلیفہ میں دو رکعت پڑھیں اور میں نے ان کو ٹوکا تو انہوں نے کہا میں ویسا ہی کرتا ہوں جیسا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کرتے دیکھا ہے۔

○ ○ ○ ○

(۱۵۸۵) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَقَالَ: عَنِ ابْنِ السِّمْطِ وَلَمْ یُسَمِّ شُرَحْبِیلَ وَقَالَ: اِنَّهٗ اَتٰی اَرْضًا یُقَالُ لَهَا: دُوْمِیْنُ مِنْ حِمْصَ عَلٰی رَأْسِ ثَمَانِیَةَ عَشَرَ مِیْلًا. [راجع: ۱۵۸٤]

شعبہ نے اسی اسناد سے روایت کی اور کہا کہ روایت ہے ابن سمط سے اور شرحبیل کا نام نہیں لیا اور کہا کہ وہ ایک زمین میں گئے جسے دومین کہتے ہیں اور وہ حمص سے اٹھارہ میل ہے۔ (مراد یہ ہے کہ وہاں قصر کیا)

○ ○ ○ ○

(۱۵۸٦) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِکٍ قَالَ: خَرَجْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰہِ صلی اللہ علیہ وسلم مِنَ الْمَدِیْنَةِ اِلٰی مَکَّةَ فَصَلّٰی رَکْعَتَیْنِ رَکْعَتَیْنِ حَتّٰی رَجَعَ قُلْتُ: کَمْ اَقَامَ بِمَکَّةَ؟ قَالَ: عَشْرًا. [بخاری: ۱۰۸۱، ٤۲۹۷؛ ابوداود: ۱۲۳۳؛ ترمذی: ٥٤۸؛ نسائی: ۱٤۳۷؛ ابن ماجہ: ۱۰۷۷]

انس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مدینہ سے مکہ کو نکلے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم دو دو رکعت پڑھتے رہے یہاں تک کہ لوٹے میں نے کہا: مکہ میں کب تک رہے؟ کہا: دس روز۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس حدیث میں حجۃ الوداع کا ذکر ہے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم چوتھی تاریخ مکہ میں داخل ہوئے اور پانچویں چھٹی ساتویں کو وہاں رہے اور آٹھویں کو منیٰ روانہ ہوئے اور نویں کو عرفات پہنچے اور دسویں کو پھر منیٰ میں لوٹ کر آئے اور گیارہویں بارہویں وہاں رہے اور تیرہویں کو مکہ گئے اور چودھویں کو مدینہ روانہ ہوئے۔ غرض کہ مکہ اور اس کے گرداگرد سب دس روز قیام ہوا اور خاص مکہ میں تین روز۔ اس سے ثابت ہوا کہ جب چار دن سے کم مسافر کہیں قیام کرے تو قصر ہی پڑھتا رہے، اس لئے کہ جب نکلنے اور داخل ہونے کا دن نہ گنو تو مدت اقامت مکہ تین ہی دن ہوتی ہے اور امام شافعی رحمہ اللہ اور جمہور کا یہی مذہب ہے۔

(۱۵۸۷) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِکٍ عَنِ النَّبِیِّ صلی اللہ علیہ وسلم بِمِثْلِ حَدِیْثِ هُشَیْمٍ. [راجع: ۱۵۸٦]

انس رضی اللہ عنہ نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے ایسی ہی روایت بیان کی ہے۔

○ ○ ○ ○

(١٥٨٨) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ يَقُولُ: خَرَجْنَا مِنَ الْمَدِينَةِ إِلَى الْحَجِّ ثُمَّ ذَكَرَ مِثْلَهُ. [راجع: ١٥٨٦]

انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں ہم مدینہ سے حج کے لیے روانہ ہوئے پھر مذکورہ حدیث کے مثل بیان کیا۔

(١٥٨٩) عَنْ أَنَسٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهِ وَلَمْ يَذْكُرِ الْحَجَّ. [راجع: ١٥٨٦]

انس رضی اللہ عنہ نبی اکرم ﷺ سے ایسی ہی روایت بیان کرتے ہیں مگر اس میں حج کا تذکرہ نہیں۔

## بَابُ قَصْرِ الصَّلَاةِ بِمِنًى.

## باب: منیٰ میں نماز قصر پڑھنے کا بیان۔

(١٥٩٠) عَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِ اللهِ عَنْ أَبِيهِ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ أَنَّهُ صَلَّى صَلٰوةَ الْمُسَافِرِ بِمِنًى وَغَيْرِهِ رَكْعَتَيْنِ وَأَبُوبَكْرٍ وَعُمَرُ وَعُثْمَانُ رضی اللہ عنہم رَكْعَتَيْنِ صَدْرًا مِنْ خِلَافَتِهِ ثُمَّ أَتَمَّهَا أَرْبَعًا.

سالم بن عبداللہ اپنے باپ عبداللہ رضی اللہ عنہ سے راوی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے منیٰ وغیرہ میں مسافر کی نماز دو رکعتیں پڑھیں اور ابوبکر رضی اللہ عنہ، عمر رضی اللہ عنہ اور عثمان رضی اللہ عنہ سب نے دو رکعتیں ادا کیں اور عثمان رضی اللہ عنہ نے اپنی ابتدائی خلافت میں دو ہی رکعتیں پڑھیں پھر پوری چار رکعت پڑھنے لگے۔

(١٥٩١) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ قَالَ: بِمِنًى وَلَمْ يَقُلْ: وَغَيْرِهِ.

زہری رحمۃ اللہ علیہ سے یہی حدیث روایت ہے۔ انھوں نے "بِمِنًى" کا لفظ بولا ہے مگر "وغیرہ" نہیں بولا۔

(١٥٩٢) عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما قَالَ: صَلَّى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِمِنًى رَكْعَتَيْنِ وَأَبُوبَكْرٍ بَعْدَهُ وَعُمَرُ بَعْدَ أَبِي بَكْرٍ وَعُثْمَانُ صَدْرًا مِنْ خِلَافَتِهِ ثُمَّ إِنَّ عُثْمَانَ صَلَّى بَعْدُ أَرْبَعًا. فَكَانَ ابْنُ عُمَرَ رضی اللہ عنہما إِذَا صَلَّى مَعَ الْإِمَامِ صَلَّى أَرْبَعًا وَإِذَا صَلَّاهَا وَحْدَهُ صَلَّى رَكْعَتَيْنِ.

نافع نے عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کی کہ انہوں نے کہا رسول اللہ ﷺ نے منیٰ میں دو رکعتیں پڑھیں اور ابوبکر رضی اللہ عنہ نے آپ ﷺ کے بعد، اور عمر رضی اللہ عنہ نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کے بعد اور عثمان رضی اللہ عنہ نے اپنی ابتدائی خلاف میں۔ پھر عثمان رضی اللہ عنہ چار رکعت پڑھنے لگے تو ابن عمر رضی اللہ عنہما جب امام کے ساتھ پڑھتے تو چار پڑھتے اور جب اکیلے پڑھتے تو دو رکعت پڑھتے۔

(١٥٩٣) عَنْ عُقْبَةَ بْنِ خَالِدٍ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ نَحْوَهُ.

اس سند سے بھی مذکورہ حدیث مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(١٥٩٤) عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ: صَلَّى النَّبِيُّ ﷺ بِمِنًى صَلٰوةَ الْمُسَافِرِ وَأَبُو بَكْرٍ وَعُمَرُ وَعُثْمَانُ رضی اللہ عنہم ثَمَانَ سِنِينَ أَوْ قَالَ: سِتَّ سِنِينَ قَالَ: حَفْصٌ وَكَانَ ابْنُ عُمَرَ رضی اللہ عنہما يُصَلِّي بِمِنًى رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ يَأْتِي فِرَاشَهُ فَقُلْتُ: أَيْ عَمِّ! لَوْ صَلَّيْتَ بَعْدَهَا رَكْعَتَيْنِ قَالَ: لَوْ فَعَلْتُ لَأَتْمَمْتُ الصَّلٰوةَ.

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے منیٰ میں نماز مسافر کی پڑھی اور ابوبکر رضی اللہ عنہ اور عمر رضی اللہ عنہ اور عثمان رضی اللہ عنہ نے بھی آٹھ برس تک یا کہا کہ چھ برس تک۔ حفص نے کہا کہ ابن عمر رضی اللہ عنہما منیٰ میں دو رکعتیں پڑھتے اور اپنے بچھونے پر آ جاتے تو میں نے کہا کہ اے میرے چچا! کاش کہ آپ بعد فرض کے دو رکعت اور پڑھتے (یعنی سنت کی) انہوں نے فرمایا: اگر مجھے ایسا کرنا ہوتا تو میں اپنے فرض پورے کرتا۔

○ ○ ○ ○

(١٥٩٥) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَلَمْ يَقُولَا:

اس سند کے ساتھ بھی مذکورہ بالا روایت منقول ہے مگر اس میں منیٰ کا تذکرہ

فِی الْحَدِیْثِ بِمِنًی وَلٰکِنْ قَالَا: صَلّٰی فِی السَّفَرِ.

نہیں ہے لیکن انھوں نے کہا کہ سفر سے نماز پڑھی۔

O O O O

(۱۵۹۶) عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ یَزِیْدَ یَقُوْلُ: صَلّٰی بِنَا عُثْمَانُ رضی اللہ عنہ بِمِنًی اَرْبَعَ رَکَعَاتٍ فَقِیْلَ ذٰلِکَ لِعَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رضی اللہ عنہ فَاسْتَرْجَعَ ثُمَّ قَالَ: صَلَّیْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ بِمِنًی رَکْعَتَیْنِ وَصَلَّیْتُ مَعَ اَبِیْ بَکْرٍ الصِّدِّیْقِ رضی اللہ عنہ بِمِنًی رَکْعَتَیْنِ وَصَلَّیْتُ مَعَ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ بِمِنًی رَکْعَتَیْنِ فَلَیْتَ حَظِّیْ مِنْ اَرْبَعِ رَکَعَاتٍ رَکْعَتَانِ مُتَقَبَّلَتَانِ. [بخاری: ۱۰۸۴؛ ابوداود: ۱۹۶۰؛ نسائی: ۱۴۴۷، ۱۴۴۸]

عبدالرحمٰن نے کہا: ہمارے ساتھ عثمان رضی اللہ عنہ نے منیٰ میں نماز چار رکعت پڑھی اور اس کا ذکر کسی نے عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے کیا تو انہوں نے کہا: اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَیْهِ رَاجِعُوْنَ۔ پھر کہا: میں نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ منیٰ میں دو رکعت پڑھی اور ابوبکر رضی اللہ عنہ کے ساتھ دو رکعت منیٰ میں اور پڑھی میں نے عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے ساتھ منیٰ میں دو رکعت۔ تو میں آرزو کرتا ہوں کہ چار سے دو رکعتیں مقبول پڑھی ہوتیں تو بہتر تھا۔

O O O O

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا کہ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کو یہ مخالفت حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی رسول اللہ ﷺ سے بری معلوم ہوئی باوجود اس کے عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے نزدیک پوری پڑھنا روا ہے مگر مخالفت آنحضرت ﷺ کی اور ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما کی ان کو پسند نہیں آئی۔

مترجم- اس روایت سے معلوم ہوا کہ صحابہ کرام، خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم کے فعل کو سنت نہیں سمجھتے تھے ورنہ خلفا کے فعل پر معترض نہ ہوتے حالانکہ بکثرت صحابہ رضی اللہ عنہم سے ایسے امور مذکور ہیں اور یہی امر صحیح ہے اس لئے کہ افعال کا مسنون ہونا یہ خاصہ ہے رسول اللہ ﷺ کا۔ اور وہ جو حدیث میں مذکور ہے ((عَلَیْکُمْ بِسُنَّتِیْ وَسُنَّةِ الْخُلَفَاءِ الرَّاشِدِیْنَ)) یہاں سنت خلفا سے وہی سنت رسول اللہ ﷺ کی مراد ہے جس طرح خلفا اس کے پابند رہے ہیں اور رہیں گے اسی طرح تم بھی پابند رہو، نہ یہ کہ ان کا فعل ہم پر سنت ہو جائے ورنہ صحابہ رضی اللہ عنہم کا انکار ایسے امور پر جو خلفائے راشدین سے ہوئے ہیں کچھ معنی نہیں رکھتا تھا۔

(۱۵۹۷) عَنْ عِیْسٰی عَنِ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَهٗ. [راجع: ۱۵۹۶]

اعمش سے بھی مذکورہ روایت آئی ہے۔

O O O O

(۱۵۹۸) عَنْ حَارِثَةَ بْنِ وَهْبٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: صَلَّیْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ بِمِنًی اٰمَنَ مَا کَانَ النَّاسُ وَاَکْثَرَهٗ رَکْعَتَیْنِ. [بخاری: ۱۰۸۳، ۱۶۵۶؛ ابوداود: ۱۹۶۵؛ ترمذی: ۸۸۲؛ نسائی: ۱۴۴۴، ۱۴۴۵]

حارثہ بن وہب نے کہا پڑھیں میں نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ منیٰ میں دو رکعتیں حالانکہ لوگ اطمینان سے تھے اور زیادہ۔ (یعنی کچھ خوف نہ تھا)

O O O O

(۱۵۹۹) عَنْ حَارِثَةَ بْنِ وَهْبِ نِ الْخُزَاعِیِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: صَلَّیْتُ خَلْفَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ بِمِنًی وَالنَّاسُ اَکْثَرُ مَا کَانُوْا فَصَلّٰی رَکْعَتَیْنِ فِیْ حَجَّةِ الْوَدَاعِ. [راجع: ۱۵۹۸]

حارثہ بن وہب خزاعی نے کہا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کے پیچھے منیٰ میں دو رکعتیں پڑھیں اور آپ ﷺ کے ساتھ لوگ بہت تھے پھر آپ ﷺ نے حجۃ الوداع میں دو ہی رکعتیں پڑھیں۔

O O O O

قَالَ مُسْلِمٌ: حَارِثَةُ بْنُ وَهْبٍ الْخُزَاعِیُّ هُوَ

مسلم نے کہا: حارثہ بن وہب خزاعی، عبیداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ بن خطاب کے

اَخُو عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رضي الله عنه لِأُمِّهِ.

بھائی ہیں اور عبیداللہ اور حارثہ دونوں کی ماں ایک ہیں۔

## بَابُ الصَّلٰوةِ فِي الرِّحَالِ فِي الْمَطَرِ.

## باب: بارش میں گھروں میں نماز پڑھنے کا بیان۔

(١٦٠٠) عَنْ نَافِعٍ اَنَّ ابْنَ عُمَرَ رضي الله عنه اَذَّنَ بِالصَّلٰوةِ فِيْ لَيْلَةٍ ذَاتِ بَرْدٍ وَرِيْحٍ فَقَالَ: اَلَا صَلُّوْا فِي الرِّحَالِ ثُمَّ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَأْمُرُ الْمُؤَذِّنَ اِذَا كَانَتْ لَيْلَةٌ بَارِدَةٌ ذَاتُ مَطَرٍ يَقُوْلُ: اَلَا صَلُّوْا فِي الرِّحَالِ.

[بخاري: ٦٦٦؛ ابوداود: ١٠٦٣؛ نسائي: ٦٥٣]

نافع نے کہا کہ ابن عمر رضی اللہ عنہما نے نماز کی اذان دی ایک رات میں کہ سردی اور آندھی کی رات تھی تو کہا کہ اپنے گھروں میں نماز پڑھ لو۔ پھر کہا کہ رسول اللہ ﷺ مؤذن کو حکم دیا کرتے تھے کہ جب رات سردی کی اور بارش کی ہو تو اذان کے بعد کہہ دیا کرو پکار کر گھروں میں نماز پڑھو۔

○ ○ ○ ○

**فائدہ:** اس روایت سے معلوم ہوا کہ عذر کے سبب سے ترک جماعت روا ہے اور جب عذر نہ ہو تو ترک جماعت جائز نہیں۔

(١٦٠١) عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّهُ نَادٰى بِالصَّلٰوةِ فِيْ لَيْلَةٍ ذَاتِ بَرْدٍ وَّرِيْحٍ وَّمَطَرٍ فَقَالَ فِيْ اٰخِرِ نِدَائِهِ اَلَا صَلُّوْا فِيْ رِحَالِكُمْ اَلَا صَلُّوْا فِي الرِّحَالِ ثُمَّ قَالَ: اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يَأْمُرُ الْمُؤَذِّنَ اِذَا كَانَتْ لَيْلَةٌ بَارِدَةٌ اَوْ ذَاتُ مَطَرٍ فِي السَّفَرِ اَنْ يَقُوْلَ: اَلَا صَلُّوْا فِيْ رِحَالِكُمْ.

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے اذان دی نماز کی ایسی رات میں کہ اس میں سردی اور ٹھنڈی ہوا تھی اور بارش تھی۔ پھر اذان کے آخر میں کہہ دیا کہ اپنے گھروں میں نماز پڑھ لو۔ اپنے گھروں میں نماز پڑھ لو۔ پھر کہا کہ رسول اللہ ﷺ ہمیشہ مؤذن کو حکم دیتے تھے کہ جب سردی کی اور مینہ کی رات ہو سفر میں تو لوگوں کو پکار دے کہ اپنے خیموں میں نماز پڑھ لو۔

○ ○ ○ ○

(١٦٠٢) عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّهُ نَادٰى بِالصَّلَاةِ بِضَجْنَانَ ثُمَّ ذَكَرَ بِمِثْلِهِ وَقَالَ: اَلَا صَلُّوْا فِيْ رِحَالِكُمْ وَلَمْ يُعِدْ ثَانِيَةً اَلَا صَلُّوْا فِي الرِّحَالِ مِنْ قَوْلِ ابْنِ عُمَرَ. [ابوداود: ١٠٦٢]

ابن عمر رضی اللہ عنہما نے ضجنان جگہ پر اذان دی پھر مذکورہ حدیث کی طرح بیان کیا اور اس میں کہا کہ تم لوگ اپنے اپنے گھروں میں نماز پڑھو اور یہ جملہ دوبارہ نہیں کہا "الاصلوا فی الرحال" یہ ابن عمر رضی اللہ عنہما کا جملہ ہے۔

○ ○ ○ ○

(١٦٠٣) عَنْ جَابِرٍ قَالَ: خَرَجْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِيْ سَفَرٍ فَمُطِرْنَا فَقَالَ: ((لِيُصَلِّ مَنْ شَاءَ مِنْكُمْ فِيْ رَحْلِهِ.)) [ابوداود: ١٠٦٥؛ ترمذي: ٤٠٩]

جابر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ سفر میں تھے اور مینہ برسا تو آپ ﷺ نے فرمایا: "جس کا جی چاہے وہ اپنے بستر پر نماز پڑھ لے۔"

○ ○ ○ ○

(١٦٠٤) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ اَنَّهُ قَالَ: لِمُؤَذِّنِهِ فِيْ يَوْمٍ مَطِيْرٍ: اِذَا قُلْتَ: اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ فَلَا تَقُلْ: حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ قُلْ: صَلُّوْا فِيْ بُيُوْتِكُمْ فَقَالَ: فَكَاَنَّ النَّاسَ اسْتَنْكَرُوْا ذٰلِكَ فَقَالَ: اَتَعْجَبُوْنَ مِنْ ذَا؟ قَدْ فَعَلَ ذَا مَنْ هُوَ

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے اپنے مؤذن سے کہا جس دن مینہ تھا کہ جب تم شہادتین، کہہ چکو حی علی الصلوة نہ کہو بلکہ کہو اپنے گھروں میں نماز پڑھ لو تو لوگوں کو یہ بات نئی معلوم ہوئی۔ انہوں نے کہا کہ تم کو اس سے تعجب ہوا۔ یہ تو اس نے کیا ہے جو مجھ سے بہتر تھے (یعنی رسول اللہ ﷺ نے) جمعہ اگرچہ واجب ہے مگر مجھے برا معلوم ہوا کہ میں تمہیں تکلیف دوں اور تم کیچڑ اور پھسلن میں چلو۔

خَيْرٌ مِنِّي إِنَّ الْجُمُعَةَ عَزْمَةٌ وَإِنِّي كَرِهْتُ أَنْ أُخْرِجَكُمْ فَتَمْشُوا فِي الطِّينِ وَالدَّحْضِ [بخاري: ٦١٦؛ ابوداود: ١٠٦٦؛ ابن ماجه: ٩٣٩]

○ ○ ○ ○

(١٦٠٥) عَنْ عَبْدِاللهِ بْنِ الْحَارِثِ قَالَ: خَطَبَنَا عَبْدُاللهِ بْنُ عَبَّاسٍ فِي يَوْمٍ ذِي رَدْغٍ وَسَاقَ الْحَدِيثَ مَعْنَى حَدِيثِ ابْنِ عُلَيَّةَ وَلَمْ يَذْكُرِ الْجُمُعَةَ وَقَالَ: قَدْ فَعَلَهُ مَنْ هُوَ خَيْرٌ مِنِّي يَعْنِي النَّبِيَّ ﷺ وَقَالَ أَبُو كَامِلٍ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ عَاصِمٍ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ الْحَارِثِ بِنَحْوِهِ. [راجع: ١٦٠٤]

عبداللہ بن حارث کہتے ہیں ابن عباس رضی اللہ عنہما نے ہمیں خطبہ دیا بارش والے دن اور باقی ابن علیہ کے ہم معنی حدیث بیان کی اور اس میں جمعہ کا ذکر نہیں کیا اور کہا کہ یہ کام مجھ سے بہتر شخصیت نے کیا ہے یعنی نبی ﷺ نے۔

(١٦٠٦) عَنْ عَاصِمٍ الْأَحْوَلِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَلَمْ يَذْكُرْ فِي حَدِيثِهِ يَعْنِي النَّبِيَّ ﷺ. [راجع: ١٦٠٤]

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث منقول ہے مگر اس میں ''یعنی النبی ﷺ'' کے الفاظ نہیں ہیں۔

○ ○ ○ ○

(١٦٠٧) عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ الْحَارِثِ قَالَ: أَذَّنَ مُؤَذِّنُ ابْنِ عَبَّاسٍ يَوْمَ الْجُمُعَةِ فِي يَوْمٍ مَطِيرٍ فَذَكَرَ نَحْوَ حَدِيثِ ابْنِ عُلَيَّةَ وَقَالَ: وَكَرِهْتُ أَنْ تَمْشُوا فِي الدَّحْضِ وَالزَّلَلِ. [راجع: ١٦٠٤]

عبداللہ بن حارث نے کہا جمعہ کے دن جس دن کہ مینہ تھا۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کے مؤذن نے اذان دی، پھر ابن علیہ کے مانند حدیث ذکر کی اور ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا کہ مجھے پسند نہ آیا کہ تم کیچڑ اور پھسلن میں چلو۔

○ ○ ○ ○

(١٦٠٨) عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ الْحَارِثِ أَنَّ ابْنَ عَبَّاسٍ رضي الله عنه أَمَرَ مُؤَذِّنَهُ فِي حَدِيثِ مَعْمَرٍ فِي يَوْمِ جُمُعَةٍ فِي يَوْمٍ مَطِيرٍ بِنَحْوِ حَدِيثِهِمْ وَذَكَرَ فِي حَدِيثِ مَعْمَرٍ فَعَلَهُ مَنْ هُوَ خَيْرٌ مِنِّي يَعْنِي النَّبِيَّ ﷺ. [راجع: ١٦٠٤]

عبداللہ بن حارث نے کہا کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے اپنے مؤذن کو حکم دیا جیسا حدیث معمر میں آیا ہے جمعہ کے دن مینہ کے روز مانند حدیث اور راویوں کے اور معمر کی روایت میں ذکر کیا کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا کہ کیا ہے یہ انہوں نے جو مجھ سے بہتر تھے یعنی نبی ﷺ نے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: ان حدیثوں سے معلوم ہوا کہ جمعہ بسبب مینہ کے عذر سے معاف ہو جاتا ہے اور شافعیہ کا اور فقہا کا یہی مذہب ہے۔

(١٦٠٩) عَنْ عَبْدِاللهِ بْنِ الْحَارِثِ قَالَ وُهَيْبٌ: لَمْ يَسْمَعْهُ مِنْهُ قَالَ: أَمَرَ ابْنُ عَبَّاسٍ مُؤَذِّنَهُ فِي يَوْمِ جُمُعَةٍ فِي يَوْمٍ مَطِيرٍ بِنَحْوِ حَدِيثِهِمْ. [راجع: ١٦٠٤]

عبداللہ بن حارث کہتے ہیں کہ وہیب کہتے ہیں کہ میں نے یہ حدیث نہیں سنی کہ حکم دیا ابن عباس رضی اللہ عنہما نے اپنے مؤذن کو جمعہ کے دن بارش کے موسم میں باقی مذکورہ احادیث کی مانند بیان کی۔

## بَابُ جَوَازِ صَلٰوةِ النَّافِلَةِ عَلَى الدَّابَّةِ فِي السَّفَرِ حَيْثُ تَوَجَّهَتْ.

## باب: سفر میں سواری پر نفل پڑھنے کا بیان۔

(۱۶۱۰) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يُصَلِّيْ سُبْحَتَهُ حَيْثُ مَا تَوَجَّهَتْ بِهِ نَاقَتُهُ.

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ اونٹنی پر نماز پڑھتے تھے وہ جدھر منہ کرے۔

فائدہ: اس روایت اور روایات باب سے ثابت ہوا کہ نوافل سواری پر خواہ اونٹ ہو خواہ گھوڑا، ٹٹو، گدھا سفر میں سب پر روا ہے اور اس پر تمام مسلمانوں کا اجماع ہے۔ اور صحیح یہ ہے کہ خواہ سفر طویل ہو یا تھوڑا سب جگہ نفل سواری پر روا ہے جمہور کا اور شافعیہ کا یہی مذہب ہے اور امام شافعی رحمہ اللہ کا ایک قول غریب یہ بھی ہے کہ جس سفر میں قصر روا ہے وہاں یہ بھی روا ہے ورنہ نہیں۔ اور ابوسعید اصطخری کا کہنا ہے کہ شہر میں بھی سواری پر نفل روا ہے اور یہی انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے اور ابو یوسف شاگرد ابو حنیفہ رحمہ اللہ سے مروی ہے۔ غرض ان سب اقوال کا حاصل یہ ہے کہ فرض سواری پر روا نہیں ہیں، جب تک کہ سواری سے نہ اترے اور قبلہ کی طرف نہ ادا کرے۔ یہ ایک اجماعی بات ہے مگر شدت خوف کے وقت اگر قبلہ کی طرف منہ نہ کر سکے۔ اور قیام اور رکوع اور سجود ایسی سواری پر ہو کہ جس پر یہ کھڑا نہ ہو سکے تو فریضہ بھی روا ہے مثلاً ایسی سواری ہو کہ اس پر ہودج ہو، اور یہ صحیح مذہب ہے شافعیہ کا پھر اگر وہ سواری رواں ہو تو صحیح روایت شافعی رحمہ اللہ کی یہ ہے کہ فرض اس پر روا نہیں۔ اور ایک قول یہ بھی ہے کہ روا ہے جیسے کشتی میں نماز روا ہے بالاتفاق کہ اس پر ایکا کیا ہے تمام فقہا نے اور نووی رحمہ اللہ نے کہا کہ اگر ایسے سواروں کے ساتھ ہے کہ اترے تو ان کے ساتھ سے چھوٹ جائے اور اس کو ضرر پہنچے تو ہمارے اصحاب نے کہا ہے کہ فرض سواری پر پڑھ لے بحسب امکان یعنی جس طرح ممکن ہو اور اعادہ اس کا لازم ہے اس لیے کہ یہ عذر نادر ہے۔

مترجم کہتا ہے کہ ریل بھی ظاہر میں کشتی کے مانند ہے۔ اور چونکہ اب ہمارے زمانہ میں بہت رائج ہو گئی ہے اور اتر کر نماز ادا کرنے میں بہت بڑے بڑے ضرر واقع ہوتے ہیں۔ پس اگر اسی پر فرض ادا کریں تو یقین ہے کہ روا ہو اور استقبال قبلہ بھی اگر ممکن ہو تو نماز کی ابتدا کے وقت ادھر منہ کر لیں۔ اور اب چونکہ یہ عذر نادر نہیں رہا بلکہ اکثر مسافروں کو اس کو ضرورت ہوتی ہے لہٰذا اس کا اعادہ بھی ضروری نہیں، اس لیے کہ ہمارے دین میں حرج نہیں اور جہاں پانی میسر نہ ہو وہاں تیمم سے ادا کریں اور ہرگز قضا نہ کریں۔

(۱۶۱۱) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ يُصَلِّيْ عَلٰى رَاحِلَتِهِ حَيْثُ تَوَجَّهَتْ بِهِ.

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ اپنی سواری پر نماز پڑھتے تھے جدھر وہ منہ کرے۔

(۱۶۱۲) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُصَلِّيْ وَهُوَ مُقْبِلٌ مِّنْ مَّكَّةَ اِلَى الْمَدِيْنَةِ عَلٰى رَاحِلَتِهِ حَيْثُ كَانَ وَجْهُهُ قَالَ وَفِيْهِ نَزَلَتْ: ﴿فَاَيْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ﴾.

[۲/ البقرۃ:۱۱۵] [ترمذی:۲۹۵۸]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ سواری پر نماز پڑھتے تھے اور آپ ﷺ مکہ سے مدینہ کو آتے تھے جدھر اس کا منہ ہوتا۔ ابن عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ اسی مقدمہ میں اتری یہ آیت کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ''کہ تم جدھر منہ کرو ادھر ہی منہ ہے اللہ کا۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: یعنی اس آیت سے بھی ایسی نماز کا جائز ہونا ثابت ہوتا ہے۔ اور اس آیت سے بعض جاہلان جہمیہ استدلال کرتے ہیں اس امر پر کہ ہر جگہ اللہ تعالیٰ ذات سے موجود ہے حالانکہ یہ ان کی سفاہت ہے اس لیے کہ پوری آیت یوں ہے: ﴿وَلِلّٰهِ الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ فَاَيْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ﴾ یعنی مشرق اور مغرب اللہ ہی کا ہے، جدھر تم منہ کرو ادھر اس کا منہ ہے۔ پس اس آیت میں مشرق و مغرب دو جہتیں جو مذکور ہوئیں وہ آسمان پر ہیں نہ زمین پر۔ اس سے یہ سمجھنا کہ اللہ زمین پر ذات سے موجود ہے ایسی ہی بات ہے جیسے زمین کو آسمان یا آسمان کو زمین جاننا۔

(۱۶۱۳) عَنِ ابْنِ اَبِيْ زَائِدَةَ ثُمَّ تَلَا ابْنُ عُمَرَ: ﴿فَاَيْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ﴾ وَقَالَ فِيْ هٰذَا نَزَلَتْ.

[راجع:۱۶۱۲]

اس سند سے بھی مذکورہ روایت مروی ہے اس میں یہ ہے کہ پھر ابن عمر رضی اللہ عنہ نے یہ آیت تلاوت کی ''جہاں بھی تم پھرو وہاں اللہ کا چہرہ ہے'' اور کہا: اس مسئلہ کے بارے میں یہ نازل ہوئی۔

(۱۶۱۴) عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ: رَاَيْتُ رَسُوْلَ

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا کہ

اللّٰهِ ﷺ يُصَلِّيْ عَلَى حِمَارٍ وَّهُوَ مُوَجِّهٌ إِلَى خَيْبَرَ. [ابوداود: ١٢٢٦؛ نسائی: ٧٣٩]

آپ ﷺ گدھے پر نماز پڑھتے تھے اور آپ ﷺ کا منہ خیبر کی طرف تھا۔

○ ○ ○ ○

(١٦١٥) عَنْ سَعِيْدِ بْنِ يَسَارٍ أَنَّهُ قَالَ: كُنْتُ أَسِيْرُ مَعَ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ بِطَرِيْقِ مَكَّةَ قَالَ: سَعِيْدٌ: فَلَمَّا خَشِيْتُ الصُّبْحَ نَزَلْتُ فَأَوْتَرْتُ ثُمَّ أَدْرَكْتُهُ فَقَالَ لِي ابْنُ عُمَرَ: أَيْنَ كُنْتَ؟ فَقُلْتُ لَهُ: خَشِيْتُ الْفَجْرَ فَنَزَلْتُ فَأَوْتَرْتُ فَقَالَ عَبْدُ اللّٰهِ: أَلَيْسَ لَكَ فِيْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ أُسْوَةٌ؟ فَقُلْتُ: بَلَى وَاللّٰهِ ! قَالَ: إِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يُوْتِرُ عَلَى الْبَعِيْرِ. [بخاری: ٩٩٩؛ ترمذی: ٤٧٢؛ نسائی: ١٦٨٧؛ ابن ماجه: ١٢٠٠]

سعید بن یسار نے کہا کہ میں عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ مکہ کی راہ میں جاتا تھا پھر جب صبح ہو جانے کا خیال ہوا تو میں نے اتر کر وتر پڑھے اور ان سے جا ملا تب ابن عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ تم کہاں گئے تھے؟ میں نے کہا کہ صبح کے خیال سے اتر کر وتر پڑھے۔ مجھ سے عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ تمہارے لیے رسول اللہ ﷺ کی چال کیا اچھی نہیں؟ میں نے کہا: کیوں نہیں قسم اللہ کی۔ تب انہوں نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ اونٹ پر وتر پڑھا کرتے تھے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس روایت سے معلوم ہوا کہ جیسے اور نوافل کا حکم ہے ویسے ہی وتر کا بھی حکم ہے۔

(١٦١٦) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ أَنَّهُ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُصَلِّيْ عَلَى رَاحِلَتِهِ حَيْثُمَا تَوَجَّهَتْ بِهِ قَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ دِيْنَارٍ: كَانَ ابْنُ عُمَرَ يَفْعَلُ ذٰلِكَ. [نسائی: ٤٩١، ٧٤٢]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: کہ رسول اللہ ﷺ اپنی سواری پر نماز پڑھتے تھے جدھر اس کا منہ ہو۔ عبداللہ بن دینار نے کہا کہ ابن عمر رضی اللہ عنہ بھی ایسا ہی کیا کرتے تھے۔

○ ○ ○ ○

(١٦١٧) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ أَنَّهُ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُوْتِرُ عَلَى رَاحِلَتِهِ.

عمر رضی اللہ عنہ کے بیٹے عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ اپنی سواری پر وتر پڑھا کرتے تھے۔

(١٦١٨) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُسَبِّحُ عَلَى الرَّاحِلَةِ قِبَلَ أَيِّ وَجْهٍ تَوَجَّهَ وَيُوْتِرُ عَلَيْهَا غَيْرَ أَنَّهُ لَا يُصَلِّيْ عَلَيْهَا الْمَكْتُوْبَةَ. [بخاری: ١٠٩٨؛ ابوداود: ١٢٢٤؛ نسائی: ٤٨٩، ٧٤٣]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: کہ رسول اللہ ﷺ سواری پر نفل پڑھا کرتے تھے جدھر وہ منہ کرے اور اسی پر وتر پڑھتے مگر فرض ان پر نہ پڑھتے تھے۔

○ ○ ○ ○

(١٦١٩) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَامِرِ بْنِ رَبِيْعَةَ أَخْبَرَهُ أَنَّ أَبَاهُ أَخْبَرَهُ أَنَّهُ رَأَى رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يُصَلِّي السُّبْحَةَ بِاللَّيْلِ فِي السَّفَرِ عَلَى ظَهْرِ رَاحِلَتِهِ حَيْثُ تَوَجَّهَتْ. [بخاری: ١٠٩٣]

عبداللہ کو ان کے باپ نے خبر دی کہ انہوں نے دیکھا رسول اللہ ﷺ کو رات کو اپنی سواری پر نفل پڑھتے تھے جدھر اس کا منہ ہو۔

○ ○ ○ ○

(١٦٢٠) عَنْ أَنَسِ بْنِ سِيْرِيْنَ قَالَ: تَلَقَّيْنَا

سیرین کے بیٹے انس نے کہا کہ ہم انس رضی اللہ عنہ، مالک کے بیٹے سے ملے

أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ ﷺ حِيْنَ قَدِمَ مِنَ الشَّامِ فَتَلَقَّيْنَاهُ بِعَيْنِ التَّمْرِ فَرَأَيْتُهُ يُصَلِّيْ عَلٰى حِمَارٍ وَوَجْهُهُ ذَاكَ الْجَانِبَ وَاَوْمٰى هَمَّامٌ عَنْ يَّسَارِ الْقِبْلَةِ فَقُلْتُ لَهٗ: رَاَيْتُكَ تُصَلِّيْ لِغَيْرِ الْقِبْلَةِ قَالَ: لَوْ لَا اَنِّيْ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَفْعَلُهٗ لَمْ اَفْعَلْهُ.
[بخاری: ۱۱۰۰]

جب وہ شام سے آئے تو ہم نے عین التمر میں ملاقات کی (عین التمر ایک مقام کا نام ہے) اور ان کو دیکھا کہ اپنے گدھے پر نماز پڑھتے تھے اور منہ اس کا اس طرف تھا اور ہمام نے قبلہ کی بائیں طرف اشارہ کیا تب میں نے ان سے کہا کہ تم قبلہ کے سوا اور طرف نماز پڑھتے ہو۔ انہوں نے کہا: میں اگر رسول اللہ ﷺ کو ایسا کرتے نہ دیکھتا تو کبھی ایسا نہ کرتا۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ جَوَازِ الْجَمْعِ بَيْنَ الصَّلٰوتَيْنِ فِي السَّفَرِ.

## باب: سفر میں نمازوں کے جمع کرنے کا بیان۔

(۱۶۲۱) عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا عَجِلَ بِهِ السَّيْرُ جَمَعَ بَيْنَ الْمَغْرِبِ وَالْعِشَاءِ. [نسائی: ۵۹۷]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ کو جب جلدی چلنا ہوتا تو مغرب اور عشاء کو ملا کر پڑھتے۔

○ ○ ○ ○

**فائدہ:** نووی رحمہ اللہ نے کہا کہ امام شافعی رحمہ اللہ اور اکثر کا قول ہے کہ سفر میں ظہر اور عصر کا جمع کرنا روا ہے چاہے ظہر کے وقت جمع کرے چاہے عصر کے وقت میں۔ اور اسی طرح مغرب اور عشاء کا جمع کرنا روا ہے۔ اور چھوٹے سفر میں شافعی رحمہ اللہ کے دو قول ہیں اور جو ابھی اپنی فرودگاہ میں ہے اس کو افضل ہے کہ جمع تقدیم کرے یعنی ظہر اور عصر کو ظہر کے وقت ادا کر کے چلے۔ اور جو راہ میں ہو اور ایک وقت آجائے تو دوسرے وقت تک چلا جائے اور دوسرے وقت میں دونوں نمازوں کو جمع کرے مثلاً مغرب کو عشاء کے ساتھ پڑھے اور یہ جمع تاخیر ہے۔ اور بارش میں جمع تقدیم روا ہے برخلاف جمع تاخیر کے اور یہی مذہب ہے جمہور کا ظہر اور عصر اور مغرب اور عشاء میں۔ اور امام مالک رحمہ اللہ کے نزدیک بارش کے سبب سے مغرب اور عشاء میں جمع روا ہے۔ اور مریض کے لیے امام احمد رحمہ اللہ کے نزدیک اور ایک جماعت شافعیہ کے آگے درست ہے اور یہی مذہب قوی ہے۔ اور حنفیہ کے نزدیک عرفات کے سوا کہیں جمع درست نہیں اور ان کا مذہب خلاف احادیث صحیحہ ہے اور صحیحین اور ابوداؤد وغیرہ کی روایتیں ان پر حجت ہیں۔ اور جوبات خلاف حدیث ہو وہ قابل عمل اور لائق التفات نہیں۔

(۱۶۲۲) عَنْ نَافِعٍ اَنَّ ابْنَ عُمَرَ ﷺ كَانَ اِذَا جَدَّ بِهِ السَّيْرُ جَمَعَ بَيْنَ الْمَغْرِبِ وَالْعِشَاءِ بَعْدَ اَنْ يَّغِيْبَ الشَّفَقُ وَيَقُوْلُ: اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ اِذَا جَدَّ بِهِ السَّيْرُ جَمَعَ بَيْنَ الْمَغْرِبِ وَالْعِشَاءِ.

نافع نے کہا کہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کو جب جلدی چلنا ہوتا تو مغرب اور عشاء ملا کر پڑھتے بعد غروب شفق کے اور کہتے کہ رسول اللہ ﷺ کو جب جلدی چلنا ہوتا تو مغرب اور عشاء ملا کر پڑھتے۔

○ ○ ○ ○

(۱۶۲۳) عَنْ سَالِمٍ عَنْ اَبِيْهِ ﷺ قَالَ: رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَجْمَعُ بَيْنَ الْمَغْرِبِ وَالْعِشَاءِ اِذَا جَدَّ بِهِ السَّيْرُ [بخاری: ۱۱۰۶؛ نسائی: ۵۹۹]

سالم نے اپنے باپ رضی اللہ عنہ سے روایت کی انہوں نے دیکھا رسول اللہ ﷺ کو جب جلدی چلنا ہوتا تو مغرب اور عشاء ملا کر پڑھتے۔

○ ○ ○ ○

(۱۶۲۴) عَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ اَنَّ اَبَاهُ ﷺ قَالَ: رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اِذَا اَعْجَلَهُ السَّيْرُ

سالم نے اپنے باپ رضی اللہ عنہ سے سنا کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا کہ جب آپ ﷺ کو جلدی چلنا ہوتا سفر میں تو آپ (ﷺ) مغرب

فِی السَّفَرِ یُؤَخِّرُ صَلٰوةَ الْمَغْرِبِ حَتّٰی یَجْمَعَ بَیْنَهَا وَبَیْنَ صَلٰوةِ الْعِشَاءِ. [بخاری: ۱۰۹۱]

میں دیر کر کے عشاء کے ساتھ پڑھتے۔

فائدہ: یہ جمع تاخیر ہوئی۔

○ ○ ○ ○

(١٦٢٥) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا ارْتَحَلَ قَبْلَ اَنْ تَزِيْغَ الشَّمْسُ اَخَّرَ الظُّهْرَ اِلٰى اَنْ يَّدْخُلَ وَقْتُ الْعَصْرِ ثُمَّ نَزَلَ فَجَمَعَ بَيْنَهُمَا فَاِنْ زَاغَتِ الشَّمْسُ قَبْلَ اَنْ يَّرْتَحِلَ صَلَّى الظُّهْرَ ثُمَّ رَكِبَ. [بخاری: ۱۱۱۱، ۱۱۱۲؛ ابوداود: ۱۲۱۸، ۱۲۱۹؛ نسائی: ۵۸۵، ۵۹۳]

انس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ کی عادت تھی کہ جب آفتاب ڈھلنے سے پہلے کوچ کرتے تو ظہر میں دیر کرتے عصر کے وقت تک پھر اتر کر دونوں کو ملا کر پڑھتے اور اگر کوچ سے پہلے آفتاب ڈھل جاتا تو ظہر پڑھ کر سوار ہوتے۔

○ ○ ○ ○

(١٦٢٦) عَنْ اَنَسٍ قَالَ: كَانَ النَّبِيُّ ﷺ اِذَا اَرَادَ اَنْ يَّجْمَعَ بَيْنَ الصَّلٰوتَيْنِ فِى السَّفَرِ اَخَّرَ الظُّهْرَ حَتّٰى يَدْخُلَ اَوَّلُ وَقْتِ الْعَصْرِ ثُمَّ يَجْمَعُ بَيْنَهُمَا. [راجع: ١٦٢٥]

انس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ نبی ﷺ کی عادت تھی کہ جب سفر میں دو نمازوں کے اکٹھا کرنے کا ارادہ کرتے تو ظہر میں اتنی دیر کرتے کہ عصر کا وقت آ جاتا پھر دونوں ملا لیتے۔

○ ○ ○ ○

(١٦٢٧) عَنْ اَنَسٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ اِذَا عَجِلَ عَلَيْهِ السَّفَرُ يُؤَخِّرُ الظُّهْرَ اِلٰى اَوَّلِ وَقْتِ الْعَصْرِ فَيَجْمَعُ بَيْنَهُمَا وَيُؤَخِّرُ الْمَغْرِبَ حَتّٰى يَجْمَعَ بَيْنَهَا وَبَيْنَ الْعِشَاءِ حِيْنَ يَغِيْبُ الشَّفَقُ. [راجع: ١٦٢٥]

انس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ نبی ﷺ کو جب سفر میں جلدی ہوتی تو ظہر میں اتنی دیر کرتے کہ عصر کا اول وقت آ جاتا پھر دونوں کو جمع کرتے اور مغرب میں دیر کرتے جب شفق ڈوب جاتی تو اس کو عشاء کے ساتھ جمع کرتے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: شفق وہ سرخی ہے جو آفتاب ڈوبنے کے بعد آسمان پر ظاہر ہوتی ہے۔ اس کے ڈوب جانے کے بعد عشاء کا وقت آ جاتا ہے اور مغرب کا وقت ختم ہو جاتا ہے۔

## بَابُ الْجَمْعِ بَيْنَ الصَّلٰوتَيْنِ فِى الْحَضَرِ.

## باب: اقامت میں دو نمازوں کو جمع کرنا۔

(١٦٢٨) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: صَلّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ الظُّهْرَ وَالْعَصْرَ جَمِيْعًا وَالْمَغْرِبَ وَالْعِشَاءَ جَمِيْعًا فِىْ غَيْرِ خَوْفٍ وَّلَا سَفَرٍ. [ابوداود: ۱۲۱۰؛ نسائی: ٦٠٠]

ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے ظہر اور عصر ملا کر پڑھی اور مغرب اور عشاء ملا کر پڑھی بغیر خوف اور بغیر سفر کے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس کا مفصل بیان باب کے آخر میں آئے گا ان شاء اللہ تعالیٰ۔

(١٦٢٩) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ ﷺ قَالَ: صَلَّى رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ الظُّهْرَ وَالْعَصْرَ جَمِيْعًا بِالْمَدِيْنَةِ فِيْ غَيْرِ خَوْفٍ وَلَا سَفَرٍ قَالَ أَبُو الزُّبَيْرِ: فَسَأَلْتُ سَعِيْدًا لِمَ فَعَلَ ذٰلِكَ؟ فَقَالَ: سَأَلْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ ﷺ كَمَا سَأَلْتَنِيْ فَقَالَ: أَرَادَ أَنْ لَّا يُحْرِجَ أَحَدًا مِنْ أُمَّتِهِ. [راجع:١٦٢٨]

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے ظہر اور عصر کی نماز مدینہ میں بغیر خوف اور سفر کے ملا کر پڑھی۔ ابوالزبیر نے کہا کہ میں نے سعید سے پوچھا کہ آپ ﷺ نے کیوں ایسا کیا؟ انہوں نے کہا: میں نے عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے یہی پوچھا تھا جیسا تم نے مجھ سے پوچھا۔ انہوں نے کہا کہ حضور ﷺ نے چاہا کہ آپ ﷺ کی امت میں سے کسی کو تکلیف نہ ہو۔

(١٦٣٠) عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ قَالَ: حَدَّثَنَا ابْنُ عَبَّاسٍ ﷺ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ جَمَعَ بَيْنَ الصَّلٰوةِ فِيْ سَفْرَةٍ سَافَرَهَا فِيْ غَزْوَةِ تَبُوْكَ فَجَمَعَ بَيْنَ الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ وَالْمَغْرِبِ وَالْعِشَاءِ قَالَ سَعِيْدٌ: فَقُلْتُ لِابْنِ عَبَّاسٍ: مَا حَمَلَهُ عَلٰى ذٰلِكَ؟ قَالَ: أَرَادَ أَنْ لَّا يُحْرِجَ أُمَّتَهُ. [راجع:١٦٢٨]

جبیر کے فرزند سعید نے کہا کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے نمازوں کو ایک سفر میں جمع کیا، جس میں آپ ﷺ غزوۂ تبوک کو گئے تھے غرض ملا کر پڑھی ظہر اور عصر اور مغرب اور عشاء۔ سعید نے کہا کہ میں نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے پوچھا کہ آپ ﷺ نے ایسا کیوں کیا؟ انہوں نے کہا: تا کہ آپ ﷺ کی امت کو تکلیف نہ ہو۔



(١٦٣١) عَنْ مُعَاذٍ ﷺ قَالَ: خَرَجْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِيْ غَزْوَةِ تَبُوْكَ فَكَانَ يُصَلِّي الظُّهْرَ وَالْعَصْرَ جَمِيْعًا وَ الْمَغْرِبَ وَالْعِشَاءَ جَمِيْعًا. [ابوداود: ١٢٠٦، ١٢٠٨؛ نسائی: ٥٨٦؛ ابن ماجه: ١٠٧٠]

معاذ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ غزوۂ تبوک کو گئے تو آپ ﷺ ظہر اور عصر ملاتے اور مغرب اور عشاء ملاتے۔



(١٦٣٢) عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ ﷺ قَالَ: جَمَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِيْ غَزْوَةِ تَبُوْكَ بَيْنَ الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ وَبَيْنَ الْمَغْرِبِ وَالْعِشَاءِ قَالَ: فَقُلْتُ: مَا حَمَلَهُ عَلٰى ذٰلِكَ؟ قَالَ: فَقَالَ: أَرَادَ أَنْ لَّا يُحْرِجَ أُمَّتَهُ. [راجع:١٦٣١]

معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے غزوۂ تبوک میں ظہر اور عصر کو اور مغرب اور عشاء کو جمع کیا۔ میں نے کہا (یہ قول ہے عامر بن واثلہ کا) آپ ﷺ نے ایسا کیوں کیا؟ معاذ نے کہا کہ آپ ﷺ نے ارادہ کیا کہ آپ ﷺ کی امت کو تکلیف نہ ہو۔



(١٦٣٣) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: جَمَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بَيْنَ الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ وَالْمَغْرِبِ وَالْعِشَاءِ بِالْمَدِيْنَةِ فِيْ غَيْرِ خَوْفٍ وَلَا مَطَرٍ وَفِيْ حَدِيْثِ وَكِيْعٍ قَالَ: قُلْتُ لِابْنِ عَبَّاسٍ ﷺ لِمَ فَعَلَ ذٰلِكَ؟ قَالَ: كَيْ لَا يُحْرِجَ أُمَّتَهُ وَفِيْ حَدِيْثِ

ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے ظہر اور عصر کو اور مغرب اور عشاء کو مدینہ میں بغیر خوف اور بارش کے جمع کیا۔ وکیع کی روایت میں ہے کہ میں نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے کہا: آپ ﷺ نے یہ کیوں کیا؟ انہوں نے کہا: تا کہ آپ ﷺ کی امت کو حرج نہ ہو۔ اور ابی معاویہ کی روایت میں ہے کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے کسی نے کہا: کس ارادہ

اَبِي مُعَاوِيَةَ قِيلَ لِابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنه مَا اَرَادَ اِلَى ذٰلِكَ؟ قَالَ: اَرَادَ اَنْ لَّا يُحْرِجَ اُمَّتَهٗ.[ابوداود: ١٢١١؛ ترمذی: ١٨٧؛نسائی: ٦٠١]

سے آپ ﷺ نے یہ کیا؟ انہوں نے کہا: چاہا کہ آپ ﷺ کی امت پر تکلیف نہ ہو۔

○ ○ ○ ○

(١٦٣٤) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: صَلَّيْتُ مَعَ النَّبِيِّ ﷺ ثَمَانِيًا جَمِيعًا وَسَبْعًا جَمِيعًا قُلْتُ: يَااَبَاالشَّعْثَاءِ! اَظُنُّهٗ اَخَّرَ الظُّهْرَ وَعَجَّلَ الْعَصْرَ وَاَخَّرَ الْمَغْرِبَ وَعَجَّلَ الْعِشَآءَ قَالَ: وَاَنَا اَظُنُّ ذٰلِكَ . [بخاری: ٥٤٣، ٥٦٢، ١١٧٤؛ابوداود: ١٢١٤؛نسائی: ٥٨٨، ٦٠٢]

ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ نماز پڑھی آٹھ رکعتیں اکٹھا کر کے (یعنی ظہر اور عصر ملا کر) اور سات رکعتیں اکٹھا کر کے (یعنی مغرب اور عشاء ملا کر) میں نے کہا: اے ابوالشعثاء! میں گمان کرتا ہوں کہ آپ نے ظہر میں تاخیر کی اور عصر اول وقت پڑھی اور مغرب میں تاخیر کی اور عشاء اول وقت پڑھی۔ انہوں نے کہا کہ میں بھی یہی گمان کرتا ہوں۔

(١٦٣٥) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ صَلّٰى بِالْمَدِيْنَةِ سَبْعًا وَ ثَمَانِيًا الظُّهْرَ وَالْعَصْرَ وَالْمَغْرِبَ وَالْعِشَآءَ. [راجع: ١٦٣٤]

ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے نماز پڑھی مدینہ میں سات رکعت ملا کر اور آٹھ رکعت ملا کر ظہر اور عصر ملا کر اور مغرب اور عشاء ملا کر۔

(١٦٣٦) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ شَقِيْقٍ قَالَ: خَطَبَنَا ابْنُ عَبَّاسٍ رضي الله عنه يَوْمًا بَعْدَ الْعَصْرِ حَتّٰى غَرَبَتِ الشَّمْسُ وَبَدَتِ النُّجُوْمُ وَجَعَلَ النَّاسُ يَقُوْلُوْنَ: الصَّلٰوةَ الصَّلٰوةَ قَالَ: فَجَآءَهٗ رَجُلٌ مِنْ بَنِيْ تَمِيْمٍ لَّايَفْتُرُ وَلَا يَنْثَنِيْ: الصَّلٰوةَ الصَّلٰوةَ فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ: اَتُعَلِّمُنِيْ بِالسُّنَّةِ؟ لَا اُمَّ لَكَ ثُمَّ قَالَ: رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ جَمَعَ بَيْنَ الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ وَالْمَغْرِبِ وَالْعِشَآءِ قَالَ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ شَقِيْقٍ: فَحَاكَ فِيْ صَدْرِيْ مِنْ ذٰلِكَ شَيْءٌ فَاَتَيْتُ اَبَا هُرَيْرَةَ رضي الله عنه فَسَاَلْتُهٗ فَصَدَّقَ مَقَالَتَهٗ.

شقیق کے بیٹے عبداللہ نے کہا کہ ہم میں ایک دن ابن عباس رضی اللہ عنہما نے وعظ کہا عصر کے بعد جب آفتاب ڈوب گیا اور تارے نکل آئے اور لوگ کہنے لگے نماز، نماز، پھر ایک شخص آیا قبیلہ بنی تمیم کا کہ وہ دم نہ لیتا تھا نہ باز رہتا تھا، برابر کہے جاتا تھا نماز، نماز، تب ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا: تو مجھے سنت سکھاتا ہے؟ تیری ماں مرے پھر کہا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا کہ آپ ﷺ نے جمع کیا ظہر اور عصر کو اور مغرب اور عشاء کو عبداللہ بن شقیق نے کہا کہ میرے دل میں خلش رہی تو میں ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کے پاس گیا اور ان سے پوچھا تو انہوں نے کہا کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما کا قول سچا ہے۔

○ ○ ○ ○

(١٦٣٧) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ شَقِيْقِنِ الْعُقَيْلِيِّ قَالَ: قَالَ رَجُلٌ لِابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنه: اَلصَّلٰوةَ فَسَكَتَ ثُمَّ قَالَ: اَلصَّلٰوةَ فَسَكَتَ ثُمَّ قَالَ: اَلصَّلٰوةَ فَسَكَتَ ثُمَّ قَالَ: لَا اُمَّ لَكَ اَتُعَلِّمُنَا بِالصَّلٰوةِ؟ كُنَّا نَجْمَعُ بَيْنَ الصَّلٰوتَيْنِ عَلٰى عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ

عبداللہ بن شقیق عقیلی نے کہا: ایک شخص نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے کہا: نماز پڑھو۔ آپ رضی اللہ عنہ چپ رہے اس نے پھر کہا: نماز۔ آپ رضی اللہ عنہ چپ ہو رہے پھر اس نے کہا: نماز۔ پھر آپ رضی اللہ عنہ چپ ہو گئے۔ پھر اس سے ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا کہ تیری ماں مرے تو ہم کو نماز سکھاتا ہے؟ ہم رسول اللہ ﷺ کے زمانہ میں دو نمازوں کو جمع کیا کرتے تھے۔

## جمع صلوٰتین کی تحقیق۔

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: یہ سب روایتیں صحیح ہیں اور مسلم میں آ چکی ہیں اور علما کی اس میں کئی تاویلیں اور کئی مذہب ہیں۔ اور ترمذی نے اپنی کتاب کے آخر میں کہا ہے کہ میری اس کتاب میں کوئی حدیث ایسی نہیں جس کو ساری امت نے چھوڑ دیا ہو، مگر ابن عباس رضی اللہ عنہما کی حدیث مدینہ میں دو نمازیں جمع کرنے کی بغیر خوف اور مینہ کے اور حدیث قتل شارب خمر کی جو چوتھی بار شراب پیئے۔ اور ترمذی رحمہ اللہ کا یہ قول جو شارب خمر کے باب میں ہے بہت ٹھیک ہے کہ اجماع کی رو سے وہ منسوخ ہو چکی ہے۔ رہی ابن عباس رضی اللہ عنہما کی یہ حدیث اس کے عمل ترک کرنے پر اجماع نہیں ہوا۔

مترجم کہتا ہے: حقیقت میں جب ابن عباس رضی اللہ عنہما سے یہ مروی ہوا عبداللہ بن شقیق کی روایت سے کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں دو نمازیں جمع کرتے تھے تو اب یہ کیونکر کہہ سکتے ہیں کہ اس کے عمل ترک کرنے پر اجماع ہے اور جو چیز آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ بابرکت میں صحابہ رضی اللہ عنہم کے معمول بہا ہو اس کو سارا زمانہ مل کر کیوں کر چھڑا سکتا ہے۔

پہلی تاویل: بلکہ کسی نے یہ تاویل کی کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بارش کی وجہ سے جمع کیا اور یہ تاویل بڑے متقدمین سے مروی ہوئی ہے مگر وہ ضعیف ہے اس لیے کہ اوپر کی روایتوں میں بغیر خوف اور مینہ کے ذکر آ چکا ہے۔

دوسری تاویل: اور کسی نے یہ تاویل کی کہ یہ واقعہ بدلی میں ہوا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ظہر پڑھی۔ پھر جب بدلی کھل گئی تو معلوم ہوا کہ عصر کا وقت آ چکا تو عصر بھی پڑھ لی۔ اور یہ بھی باطل ہے اگرچہ احتمال ہو سکتا ہے کہ یہ امر ظہر اور عصر میں ہو مگر مغرب اور عشاء میں نہیں ہو سکتا ہے۔

اس کے بعد بطلان کی اور بھی ایک وجہ یہ ہے کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے جب وعظ کے دن دیر کی تب بدلی کہاں تھی۔ اگر بدلی ہوتی تو اور لوگ جو نماز کے متقاضی تھے ان کو وقت کیوں کر معلوم ہوتا۔ دوسرے اس میں صاف مذکور ہے کہ تارے نکل آئے۔

تیسری تاویل: اور کسی نے یہ تاویل کی کہ ایک نماز کو ایسے آخر وقت پڑھا کہ جب اس سے فارغ ہوئے تو دوسری نماز کا وقت آ گیا اور یہ دونوں نمازیں ظاہر میں جمع معلوم ہوئیں حقیقت میں دونوں ایک وقت میں نہ تھیں۔

جیسے ہمارے حنفی بھائی جو مذاق حدیث سے واقف نہیں ایسی ہی تاویل کرتے ہیں اور یہ تاویل بھی ضعیف بلکہ باطل ہے اس لیے کہ یہ ظاہر کے مخالف ہے اور ایسی مخالفت رکھتی ہے کہ ہرگز اس کی تاویل کا ٹھیک ہونا خیال میں نہیں آتا اس لیے کہ صاف فعل ابن عباس رضی اللہ عنہما کا وعظ کے دن اور دلیل پکڑنا ان کا اس حدیث سے اپنے فعل کے صواب ہونے پر اور سچا کہنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا ان کو اور انکار نہ کرنا اس پر ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا اس تاویل کے چیتھڑے اڑاتا ہے۔

چوتھی تاویل: اور کسی نے یہ تاویل کی کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فعل مرض یا اور کسی عذر کے سبب سے تھا، جو عذر اور ضرورت مرض کے مانند ہو، اور یہ قول احمد بن حنبل کا ہے اور قاضی حسین کا شافعیہ سے اور پسند کیا اس کو خطابی رحمہ اللہ نے اور متولی اور رویانی نے اصحاب شافعیہ سے اور یہی قول پسندیدہ ہے ظاہر حدیث کی رو سے۔ اور ابن عباس رضی اللہ عنہما کے تاخیر کرنے کی رو سے اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی موافقت کے لحاظ سے اور اس وجہ سے بھی کہ مرض میں یا بعض ضرورتوں میں جو مثل مرض کے ہوں۔ یعنی جس میں آدمی مجبور ہو جائے۔

پانچویں تاویل: مینہ سے زیادہ مشقت ہوتی ہے اور اماموں کی ایک جماعت اس طرف گئی ہے کہ جمع کرنا حضر میں کسی حاجت کی وجہ سے روا ہے جب کہ اس کی عادت نہ کرے اور یہی قول ہے ابن سیرین رحمہ اللہ اور اشہب کا۔ اور حکایت کیا ہے اس کو خطابی نے قفال اور شاشی کبیر سے جو اصحاب شافعیہ میں سے ہیں ابو اسحاق مروزی سے انہوں نے نقل کیا ہے اصحاب حدیث کی ایک جماعت سے اور ابن منذر نے اس کو پسند کیا اور مؤید ہے اس قول کا ابن عباس رضی اللہ عنہما کا یہ کہنا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے چاہا کہ اپنی امت کو تکلیف نہ ہو۔ غرض ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کسی مرض وغیرہ کو اس کی علت نہیں ٹھہرایا۔

یعنی معلوم ہوا کہ محض امت کی آسانی کے واسطے یہ امر ہو خواہ مرض ہو یا نہ ہو یا کوئی اور ضرورت ہو یا نہ ہو۔ اور جو آسانی ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمارے لیے چاہی وہ امت کے لوگ کیوں کر رد کر سکتے ہیں مگر جیسے یہ آسانی ان روایتوں سے ثابت ہوئی، ویسے ہی عادت بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اور حدیثوں سے ثابت ہوئی کہ پانچوں نمازوں کو ہمیشہ اپنے وقت پر ادا کرتے تھے اور جمع کی عادت نہ رکھتے تھے۔ پس متبع سنت کو دونوں باتوں کا لحاظ ضروری ہے۔

## بَابُ جَوَازِ الْاِنْصِرَافِ مِنَ الصَّلٰوةِ عَنِ الْيَمِيْنِ وَالشِّمَالِ.

## باب: نماز پڑھ کے دائیں بائیں دونوں طرف مڑنے کا بیان۔

(١٦٣٨) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ: لَا يَجْعَلَنَّ اَحَدُكُمْ لِلشَّيْطٰنِ مِنْ نَّفْسِهٖ جُزْءً لَا يَرٰى اِلَّا اَنَّ حَقًّا عَلَيْهِ اَنْ لَّا يَنْصَرِفَ اِلَّا عَنْ يَمِيْنِهٖ اَكْثَرُمَا رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَنْصَرِفُ عَنْ شِمَالِهٖ .[بخاری: ٨٥٢؛ابوداود: ١٠٤٢؛نسائی: ١٣٥٩؛ابن ماجه: ٩٣٠]

عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا: کوئی اپنی ذات میں سے شیطان کو حصہ نہ دے۔ یہ نہ سمجھے کہ نماز کے بعد داہنی ہی طرف پھرنا مجھ پر واجب ہے۔ میں نے اکثر دیکھا ہے کہ رسول اللہ ﷺ بائیں طرف بھی پھرتے تھے۔



فائدہ۔ جب اتنا سا تعین اپنی جانب سے شیطان کا حصہ ہوا تو اب جو جاہل لوگ تیجے، دسویں یا چھٹی چلہ یا بسم اللہ کا تعین اپنی جانب سے قرار دیتے ہیں وہ تو پورے شیطان کے حصہ میں آگئے نعوذ بالله منها۔

(١٦٣٩) عَنْ عِيْسٰى عَنِ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ. [راجع: ١٦٣٨]

اعمش سے بھی اسی طرح روایت ہے۔



(١٦٤٠) عَنِ السُّدِّيِّ قَالَ: سَاَلْتُ اَنَسًا رضی اللہ عنہ كَيْفَ اَنْصَرِفُ اِذَا صَلَّيْتُ عَنْ يَمِيْنِيْ اَوْ عَنْ يَسَارِيْ؟ قَالَ: اَمَّا اَنَا فَاَكْثَرُمَا رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَنْصَرِفُ عَنْ يَمِيْنِهٖ. [نسائی: ١٣٥٨]

سدی نے کہا: میں نے انس رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ میں نماز پڑھ کر کدھر کو پھرا کروں داہنی طرف یا بائیں طرف؟ انہوں نے کہا: میں نے تو اکثر رسول اللہ ﷺ کو داہنی طرف پھرتے دیکھا ہے۔



(١٦٤١) عَنِ السُّدِّيِّ عَنْ اَنَسٍ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ يَنْصَرِفُ عَنْ يَمِيْنِهٖ. [راجع: ١٦٤٠]

سدی نے انس رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ نبی ﷺ داہنی طرف پھرا کرتے تھے۔

## بَابُ اسْتِحْبَابِ يَمِيْنِ الْاِمَامِ

## باب: امام کی داہنی طرف کھڑا ہونا مستحب ہے۔

(١٦٤٢) عَنِ الْبَرَاءِ قَالَ: كُنَّا اِذَا صَلَّيْنَا خَلْفَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اَحْبَبْنَا اَنْ نَّكُوْنَ عَنْ يَمِيْنِهٖ يُقْبِلُ عَلَيْنَا بِوَجْهِهٖ قَالَ: فَسَمِعْتُهٗ يَقُوْلُ: ((رَبِّ قِنِيْ عَذَابَكَ يَوْمَ تَبْعَثُ اَوْتَجْمَعُ عِبَادَكَ.)) [ابوداود: ٦١٥؛نسائی: ٨٢١؛ابن ماجه: ١٠٠٢]

براء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے کہا کہ ہم لوگ رسول اللہ ﷺ کے پیچھے دوست رکھتے تھے کہ داہنی طرف کھڑے ہوں (یعنی نماز میں) کہ حضور ہماری طرف منہ کر کے بیٹھیں اور میں نے سنا کہ وہ کہتے تھے "رَبِّ قِنِيْ عَذَابَكَ" آخر تک یعنی "اے رب! بچا مجھے اپنے عذاب سے جس دن اٹھائے تو، یا فرماتے: جمع کرے تو اپنے بندوں کو۔"

فائدہ۔ ان روایتوں سے معلوم ہوا کہ کبھی حضور داہنی طرف پھر کر بیٹھتے کبھی بائیں طرف اور جس راوی نے جو دیکھا بیان کر دیا۔ اکثر روایتوں سے داہنی طرف پھر کر بیٹھنا افضل معلوم ہوتا ہے مگر اس کو واجب جاننا وہی شیطان کا حصہ ہے۔

(١٦٤٣) عَنْ مِسْعَرٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَلَمْ يَذْكُرْ يُقْبِلُ عَلَيْنَا بِوَجْهِهٖ. [راجع: ١٦٤٢]

مسعر سے بھی اسی طرح روایت آئی ہے مگر اس میں یہ لفظ نہیں کہ آپ ﷺ نے اپنا چہرہ ہماری طرف پھیرا۔

## بَابُ كَرَاهَةِ الشُّرُوعِ فِي نَافِلَةٍ بَعْدَ شُرُوعِ الْمُؤَذِّنِ فِي إِقَامَةِ الصَّلٰوةِ سَوَآءٌ السُّنَّةُ الرَّاتِبَةُ كَسُنَّةِ الصُّبْحِ وَالظُّهْرِ وَغَيْرِهِمَا وَسَوَآءٌ عَلِمَ أَنَّهُ يُدْرِكُ الرَّكْعَةَ مَعَ الْإِمَامِ أَمْ لَا

**باب:** فرض شروع ہونے کے بعد نفل کا مکروہ ہونا۔ اس حکم میں سنت مؤکدہ مثلاً صبح اور ظہر کی سنتیں اور سنت غیر مؤکدہ برابر ہیں نیز نمازی کو امام کے ساتھ رکعت ملنے کا علم ہونا اور نہ ہونا برابر ہیں۔

(١٦٤٤) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((إِذَا أُقِيمَتِ الصَّلٰوةُ فَلَا صَلٰوةَ إِلَّا الْمَكْتُوبَةُ.)) [ابوداود: ١٢٦٦؛ ترمذی: ٤٢١؛ نسائی: ٨٦٤، ٨٦٥؛ ابن ماجہ: ١١٥١]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا: ”جب تکبیر ہو فرض نماز کی تو کوئی نماز نہ پڑھنی چاہیے سوائے فرض کے۔“

○ ○ ○ ○

(١٦٤٥) عَنْ شَبَابَةَ قَالَ: حَدَّثَنِي وَرْقَاءُ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ.

ورقاء سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(١٦٤٦) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ أَنَّهُ قَالَ: ((إِذَا أُقِيمَتِ الصَّلَاةُ فَلَا صَلَاةَ إِلَّا الْمَكْتُوبَةُ.)) [راجع: ١٦٤٤]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں نبی ﷺ سے کہ آپ ﷺ نے فرمایا: ”جب اقامت کہی جائے نماز کی تو سوائے فرض نماز کے کوئی نماز نہیں۔“

○ ○ ○ ○

(١٦٤٧) عَنْ زَكَرِيَّا بْنِ إِسْحٰقَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ. [راجع: ١٦٤٤]

زکریا بن اسحاق نے اسی سند سے ایسی ہی روایت کی ہے۔

○ ○ ○ ○

(١٦٤٨) عَنْ عَطَاءِ بْنِ يَسَارٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهِ قَالَ حَمَّادٌ: ثُمَّ لَقِيتُ عَمْرًا فَحَدَّثَنِي بِهِ وَلَمْ يَرْفَعْهُ. [راجع: ١٦٤٤]

عطاء بن یسار نے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے انہوں نے نبی ﷺ سے اسی کے مثل روایت کیا۔ حماد نے کہا کہ پھر میں عمرو رضی اللہ عنہ سے ملا تو انہوں نے یہی روایت کی مگر حضور ﷺ تک نہیں پہنچائی۔

(١٦٤٩) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ مَالِكِ ابْنِ بُحَيْنَةَ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ مَرَّ بِرَجُلٍ يُصَلِّي وَقَدْ أُقِيمَتْ صَلٰوةُ الصُّبْحِ فَكَلَّمَهُ بِشَيْءٍ لَا نَدْرِي مَاهُوَ فَلَمَّا انْصَرَفْنَا أَحَطْنَا بِهِ نَقُولُ: مَاذَا قَالَ لَكَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ؟ قَالَ: قَالَ لِي: ((يُوشِكُ أَنْ يُصَلِّيَ أَحَدُكُمُ الصُّبْحَ أَرْبَعًا)) قَالَ الْقَعْنَبِيُّ: عَبْدُاللّٰهِ بْنُ مَالِكِ ابْنُ بُحَيْنَةَ عَنْ أَبِيهِ.

مالک کے بیٹے عبداللہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ ایک شخص کے پاس سے نکلے جب صبح کی نماز کی تکبیر ہو چکی تھی اور کچھ کہا کہ ہم کو معلوم نہ ہوا۔ پھر جب ہم نماز سے فارغ ہوئے اس کو گھیر لیا اور کہنے لگے کہ کیا کہا تم سے رسول اللہ ﷺ نے؟ اس نے کہا کہ آپ ﷺ نے فرمایا: ”اب تم میں کوئی چار رکعت پڑھنے لگا صبح کی۔“ قعنبی نے کہا کہ عبداللہ بن مالک ابن بحینہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ سے۔

○ ○ ○ ○

قَالَ اَبُوالْحُسَيْنِ مُسْلِمٌ: وَ قَوْلُهُ عَنْ اَبِيْهِ فِيْ هٰذَا الْحَدِيْثِ خَطَأٌ . [بخاري: ٦٦٣؛ نسائي: ٨٦٦؛ ابن ماجه: ١١٥٣]

مسلم نے کہا: ان کا یہ کہنا کہ وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ سے یہ بھول ہے۔

○ ○ ○ ○

(١٦٥٠) عَنِ ابْنِ بُحَيْنَةَ ﷺ قَالَ: اُقِيْمَتْ صَلٰوةُ الصُّبْحِ فَرَاٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ رَجُلًا يُصَلِّيْ وَالْمُؤَذِّنُ يُقِيْمُ فَقَالَ: ((اَتُصَلِّي الصُّبْحَ اَرْبَعًا؟)). [راجع: ١٦٤٩]

ابن بحینہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ صبح کی نماز کی تکبیر ہوئی اور رسول اللہ ﷺ نے ایک شخص کو دیکھا کہ نماز پڑھتا ہے، اور موذن تکبیر کہہ رہا ہے تو فرمایا: ''تم صبح کی چار رکعت پڑھتے ہو۔''

○ ○ ○ ○

(١٦٥١) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ سَرْجِسَ ﷺ قَالَ: دَخَلَ رَجُلٌ الْمَسْجِدَ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِيْ صَلٰوةِ الْغَدَاةِ فَصَلّٰى رَكْعَتَيْنِ فِيْ جَانِبِ الْمَسْجِدِ ثُمَّ دَخَلَ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَلَمَّا سَلَّمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((يَا فُلَانُ! بِاَيِّ الصَّلٰوتَيْنِ اعْتَدَدْتَّ؟ اَبِصَلٰوتِكَ وَحْدَكَ اَمْ بِصَلٰوتِكَ مَعَنَا؟)). [ابوداود: ١٢٦٥؛ نسائي: ٨٦٧؛ ابن ماجه: ١١٥٢]

سرجس کے بیٹے عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا: ایک شخص مسجد میں آیا اور رسول اللہ ﷺ صبح کے فرض پڑھتے تھے تو اس نے دو رکعت سنت پڑھی مسجد کے کنارے پر پھر رسول اللہ ﷺ کے ساتھ شریک ہو گیا۔ جب آپ ﷺ نے سلام پھیرا تو فرمایا: ''اے فلاں! تم نے فرض نماز کس کو گنا، آیا وہ جو اکیلی پڑھی یا وہ جو ہمارے ساتھ پڑھی۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: ان سب روایتوں سے معلوم ہوا کہ فرض ہوتے وقت سنتوں کا پڑھنا مکروہ ہے۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا کہ اس حدیث میں دلیل ہے کہ بعد اقامت کے نفل یعنی سنت وغیرہ نہ پڑھے اگرچہ اس کو یقین بھی ہو کہ مجھے امام کے ساتھ نماز مل جائے گی اور اس روایت سے اس کا قول رد ہو گیا جو کہتا ہے کہ سنت پڑھنا روا ہے جب جان لے کہ پہلی رکعت امام کے ساتھ مل جائے گی یا یہ خیال ہو کہ دوسری رکعت ضرور مل جائے گی۔
مترجم کہتا ہے جیسے بعض حنفیوں کا قول ہے جن کو مذاق حدیث نہیں۔

## بَابُ مَا يَقُوْلُ اِذَا دَخَلَ الْمَسْجِدَ

## باب: مسجد میں جانے کی دعا کا بیان۔

(١٦٥٢) عَنْ اَبِيْ حُمَيْدٍ اَوْعَنْ اَبِيْ اُسَيْدٍ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِذَا دَخَلَ اَحَدُكُمُ الْمَسْجِدَ فَلْيَقُلْ: اَللّٰهُمَّ افْتَحْ لِيْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ وَاِذَا خَرَجَ فَلْيَقُلْ: اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ.))

قَالَ مُسْلِمٌ: سَمِعْتُ يَحْيَى بْنَ يَحْيٰى يَقُوْلُ: كَتَبْتُ هٰذَا الْحَدِيْثَ مِنْ كِتَابِ سُلَيْمَانَ بْنِ بِلَالٍ وَقَالَ: بَلَغَنِيْ اَنَّ يَحْيَى الْحِمَّانِيَّ يَقُوْلُ: وَاَبِيْ اُسَيْدٍ. [ابوداود: ٤٦٥؛ نسائي: ٧٢٨؛

ابو حمید یا ابو اسید رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب کوئی مسجد میں آئے تو کہے: یا اللہ! کھول دے میرے لیے دروازے اپنی رحمت کے اور جب نکلے تو کہے: یا اللہ! میں مانگتا ہوں تیرا فضل یعنی رزق اور دنیا کی نعمتیں۔''

مسلم نے کہا میں نے یحییٰ بن یحییٰ سے سنا کہ کہتے تھے لکھی میں نے یہ حدیث سلیمان بن بلال کی کتاب سے اور کہا انھوں نے کہ مجھے خبر پہنچی ہے کہ یحییٰ حمانی کہتے تھے اور روایت ہے ابو اسید سے۔

ابن ماجه: ۷۷۲]

(۱۶۵۳) وحَدَّثَنَا حَامِدُ بْنُ عُمَرَ الْبَكْرَاوِيُّ: حَدَّثَنَا بِشْرُ بْنُ الْمُفَضَّلِ: حَدَّثَنَا عُمَارَةُ بْنُ غَزِيَّةَ عَنْ عَبْدِالْمَلِكِ بْنِ سَعِيْدِ بْنِ سُوَيْدِ الْأَنْصَارِيِّ عَنْ أَبِيْ حُمَيْدٍ أَوْ عَنْ أَبِيْ أُسَيْدٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهِ. [راجع: ۱۶۵۲]

اس سند کے ساتھ حضرت ابوحمید یا حضرت اسید رضی اللہ عنہما نے نبی ﷺ سے اسی مذکورہ حدیث کی طرح نقل فرمایا۔

## بَابُ اسْتِحْبَابِ تَحِيَّةِ الْمَسْجِدِ بِرَكْعَتَيْنِ وَكَرَاهَةِ الْجُلُوْسِ قَبْلَ صَلٰوتِهِمَا وَأَنَّهَا مَشْرُوْعَةٌ فِيْ جَمِيْعِ الْأَوْقَاتِ.

## باب: تحیۃ المسجد کا بیان۔ اور دو رکعت پڑھے بغیر مسجد میں بیٹھنے کے مکروہ ہونے اور ان دو رکعتوں کے تمام اوقات میں مشروع ہونے کا بیان۔

(۱۶۵٤) عَنْ أَبِيْ قَتَادَةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((إِذَا دَخَلَ أَحَدُكُمُ الْمَسْجِدَ فَلْيَرْكَعْ رَكْعَتَيْنِ قَبْلَ أَنْ يَّجْلِسَ.)) [بخاری: ٤٤٤، ۱۱٦۷؛ ابوداود: ٤٦۷، ٤٦۸؛ ترمذی: ۳۱٦؛ نسائی: ۷۲۹؛ ابن ماجه: ۱۰۱۳]

ابوقتادہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”جب کوئی مسجد میں آئے تو بیٹھنے سے پہلے دو رکعت نماز ادا کرے۔“

(۱۶۵۵) عَنْ أَبِيْ قَتَادَةَ صَاحِبِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: دَخَلْتُ الْمَسْجِدَ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ جَالِسٌ بَيْنَ ظَهْرَانَيِ النَّاسِ قَالَ: فَجَلَسْتُ فَقَالَ: رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَا مَنَعَكَ أَنْ تَرْكَعَ رَكْعَتَيْنِ قَبْلَ أَنْ تَجْلِسَ؟)) قَالَ: فَقُلْتُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ! رَأَيْتُكَ جَالِسًا وَالنَّاسُ جُلُوْسٌ قَالَ: ((فَإِذَا دَخَلَ أَحَدُكُمُ الْمَسْجِدَ لَا يَجْلِسْ حَتّٰى يَرْكَعَ رَكْعَتَيْنِ.)) [راجع: ۱٦٥٤]

ابوقتادہ رضی اللہ عنہ نے کہا جو صحابی ہیں رسول اللہ ﷺ کے کہ میں مسجد میں گیا اور رسول اللہ ﷺ لوگوں میں بیٹھے ہوئے تھے تو میں بھی بیٹھ گیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”کس نے روکا تم کو دو رکعت پڑھنے سے قبل بیٹھنے کے۔“ میں نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ! میں نے آپ ﷺ کو اور لوگوں کو بیٹھے دیکھا (تو میں بیٹھ گیا) آپ ﷺ نے فرمایا: ”جب تم میں سے کوئی مسجد میں آئے تو جب تک دو رکعت نہ پڑھ لے نہ بیٹھے۔“

(۱۶۵٦) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ: كَانَ لِيْ عَلَى النَّبِيِّ ﷺ دَيْنٌ فَقَضَانِيْ وَزَادَنِيْ وَدَخَلْتُ عَلَيْهِ فِي الْمَسْجِدِ فَقَالَ لِيْ:

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ نبی ﷺ پر میرا کچھ قرض تھا اور میں آپ ﷺ کے پاس مسجد میں گیا تو آپ ﷺ نے ادا کر دیا اور مجھے زیادہ دیا اور مجھ سے فرمایا: ”دو رکعت پڑھ لو۔“

((صَلِّ رَكْعَتَيْنِ)). [بخاری: ٤٤٣، ٢٣٩٤، ٢٦٠٣، ٢٦٠٤، ٣٠٨٧، ٣٠٨٩، ٣٠٩٠؛ ابوداود: ٣٣٤٧؛ نسائی: ٤٦٠٤، ٤٦٠٥؛ وانظر فی مسلم: ٤١٠٦]

○ ○ ○ ○

فائدہ: ان سب سے معلوم ہوا کہ جب مسجد میں داخل ہو تو مستحب ہے کہ دو رکعت ادا کر کے بیٹھے بعض نادان پہلے بیٹھ لیتے ہیں پھر ادا کرتے ہیں یہ محض نادانی ہے۔

## بَابُ اسْتِحْبَابِ رَكْعَتَيْنِ فِي الْمَسْجِدِ لِمَنْ قَدِمَ مِنْ سَفَرٍ اَوَّلَ قُدُوْمِهٖ.

## باب: مسافر کو پہلے مسجد میں آ کر دو رکعت پڑھنا مستحب ہے۔

(١٦٥٧) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: اشْتَرٰى مِنِّيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بَعِيْرًا فَلَمَّا قَدِمَ الْمَدِيْنَةَ اَمَرَنِيْ اَنْ اٰتِيَ الْمَسْجِدَ فَاُصَلِّيَ رَكْعَتَيْنِ. [راجع: ١٦٥٦]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے مجھ سے ایک اونٹ خریدا اور جب مدینہ میں آئے تو فرمایا: ''تم مسجد میں آؤ اور دو رکعتیں پڑھو۔''

○ ○ ○ ○

(١٦٥٨) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: خَرَجْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِيْ غَزَاةٍ فَاَبْطَاَ بِيْ جَمَلِيْ وَاَعْيٰى ثُمَّ قَدِمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَبْلِيْ وَقَدِمْتُ بِالْغَدَاةِ فَجِئْتُ الْمَسْجِدَ فَوَجَدْتُهٗ عَلٰى بَابِ الْمَسْجِدِ قَالَ: ((اَلْاٰنَ حِيْنَ قَدِمْتَ؟)) قُلْتُ: نَعَمْ قَالَ: ((فَدَعْ جَمَلَكَ وَادْخُلْ فَصَلِّ رَكْعَتَيْنِ)) قَالَ: فَدَخَلْتُ فَصَلَّيْتُ ثُمَّ رَجَعْتُ. [بخاری: ٢٠٩٧، ٢٧١٨ تعليقا؛ وانظر فی مسلم: ٣٦٤١]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما نے کہا کہ میں حضور ﷺ کے ساتھ ایک لڑائی میں گیا اور میرے اونٹ نے دیر لگائی اور تھک گیا پھر آئے مجھ سے پہلے رسول اللہ ﷺ اور میں دوسرے دن مسجد پر پہنچا اور آپ ﷺ کو مسجد کے دروازہ پر پایا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تم ابھی آئے۔'' میں نے کہا ہاں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اونٹ کو چھوڑ کر مسجد میں جاؤ اور دو رکعت ادا کرو۔'' پھر میں گیا اور دو رکعت پڑھ کر پھرا۔

○ ○ ○ ○

(١٦٥٩) عَنْ كَعْبِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ لَا يَقْدَمُ مِنْ سَفَرٍ اِلَّا نَهَارًا فِي الضُّحٰى فَاِذَا قَدِمَ بَدَاَ بِالْمَسْجِدِ فَصَلّٰى فِيْهِ رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ جَلَسَ فِيْهِ. [بخاری: ٣٠٨٨؛ ابوداود: ٢٧٧٣، ٢٧٨١؛ نسائی: ٧٣٠]

مالک کے بیٹے کعب رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ کی عادت تھی جب سفر سے آتے پھر دن چڑھے داخل ہوتے (شہر میں) اور پہلے مسجد میں جاتے اور دو رکعت پڑھتے پھر مسجد میں بیٹھتے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ اسْتِحْبَابِ صَلٰوةِ الضُّحٰى وَ اَنَّ اَقَلَّهَا رَكْعَتَانِ وَ اَكْمَلَهَا

## باب: نماز چاشت کا بیان کم از کم اس کی دو رکعتیں اور زیادہ سے زیادہ آٹھ رکعتیں اور درمیانی چار یا چھ

ثَمَانُ رَكْعَاتٍ وَ أَوْسَطُهَا أَرْبَعُ رَكْعَاتٍ اَوْسِتٌّ وَالْحَثُّ عَلَى الْمُحَافَظَةِ عَلَيْهَا.

ہیں اور انکو ہمیشہ پڑھنے کی ترغیب۔

(١٦٦٠) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ شَقِيْقٍ قَالَ: قُلْتُ لِعَائِشَةَ رضی اللہ عنہا: هَلْ كَانَ النَّبِيُّ ﷺ يُصَلِّي الضُّحٰى؟ قَالَتْ: لَا اِلَّا اَنْ يَّجِيْءَ مِنْ مَّغِيْبِهٖ.

[ابوداود: ١٢٩٢؛ نسائی: ٢١٨٤]

عبداللہ بن شقیق نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا کہ رسول اللہ ﷺ چاشت کی نماز پڑھتے تھے؟ انہوں نے فرمایا: نہیں مگر جب سفر سے آتے۔

○ ○ ○ ○

(١٦٦١) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ شَقِيْقٍ قَالَ: قُلْتُ لِعَائِشَةَ: اَكَانَ النَّبِيُّ ﷺ يُصَلِّي الضُّحٰى؟ قَالَتْ: لَا اِلَّا اَنْ يَّجِيْءَ مِنْ مَّغِيْبِهٖ [نسائی: ٢١٨٣]

عبداللہ بن شقیق کہتے ہیں میں نے عائشہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا: کیا نبی ﷺ چاشت کی نماز پڑھا کرتے تھے وہ کہنے لگیں: نہیں مگر یہ کہ آپ کسی سفر سے واپس آتے۔"

(١٦٦٢) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا اَنَّهَا قَالَتْ: مَارَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يُصَلِّيْ سُبْحَةَ الضُّحٰى قَطُّ وَ اِنِّيْ لَاُسَبِّحُهَا وَاِنْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَيَدَعُ الْعَمَلَ وَهُوَ يُحِبُّ اَنْ يَّعْمَلَ بِهٖ خَشْيَةَ اَنْ يَّعْمَلَ بِهِ النَّاسُ فَيُفْرَضَ عَلَيْهِمْ.

[بخاری: ١١٢٨؛ ابوداود: ١٢٩٣]

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے حضور ﷺ کو کبھی چاشت پڑھتے نہیں دیکھا اور میں پڑھا کرتی ہوں۔ اور رسول اللہ ﷺ بعض کام کو دوست رکھتے تھے مگر اس خوف سے نہ کرتے تھے کہ اگر لوگ کرنے لگیں گے تو کہیں فرض نہ ہو جائے۔

○ ○ ○ ○

(١٦٦٣) عَنْ مُعَاذَةَ اَنَّهَا سَاَلَتْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا كَمْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُصَلِّيْ صَلٰوةَ الضُّحٰى؟ قَالَتْ: اَرْبَعَ رَكْعَاتٍ وَيَزِيْدُ مَاشَآءَ.

[ابن ماجه: ١٣٨١]

معاذہ نے مسلمانوں کی ماں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا کہ رسول اللہ ﷺ چاشت کی نماز کتنی رکعت پڑھا کرتے تھے۔ انہوں نے فرمایا: چار رکعت اور جو چاہتے زیادہ کرتے۔

○ ○ ○ ○

(١٦٦٤) عَنْ شُعْبَةَ عَنْ يَزِيْدَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ وَقَالَ يَزِيْدُ: مَا شَآءَ اللّٰهُ. [راجع: ١٦٦٣]

اس سند سے بھی مذکورہ حدیث کی طرح بیان ہوئی کچھ اضافہ کے ساتھ۔

○ ○ ○ ○

(١٦٦٥) عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُصَلِّي الضُّحٰى اَرْبَعًا وَيَزِيْدُ مَا شَآءَ اللّٰهُ.

[راجع: ١٦٦٣]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں: رسول اللہ ﷺ چاشت کی نماز چار رکعتیں پڑھا کرتے اور کبھی زیادہ بھی کرتے۔

○ ○ ○ ○

(١٦٦٦) عَنْ هِشَامٍ عَنْ اَبِيْ قَتَادَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ. [راجع: ١٦٦٣]

قتادہ سے ایسی ہی روایت منقول ہے۔

○ ○ ○ ○

(٢١٢٦) عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ أَنَّهَا قَالَتْ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((مَا مِنْ مُسْلِمٍ تُصِيْبُهُ مُصِيْبَةٌ فَيَقُوْلُ مَا أَمَرَهُ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ: إِنَّا لِلّٰهِ وَإِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ اَللّٰهُمَّ أْجُرْنِيْ فِيْ مُصِيْبَتِيْ وَأَخْلِفْ لِيْ خَيْرًا مِنْهَا. إِلَّا أَخْلَفَ اللّٰهُ لَهُ خَيْرًا مِنْهَا)) قَالَتْ: فَلَمَّا مَاتَ أَبُوْ سَلَمَةَ قُلْتُ: أَيُّ الْمُسْلِمِيْنَ خَيْرٌ مِنْ أَبِيْ سَلَمَةَ؟ أَوَّلُ بَيْتٍ هَاجَرَ إِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ ثُمَّ إِنِّيْ قُلْتُهَا فَأَخْلَفَ اللّٰهُ لِيْ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ. قَالَتْ: أَرْسَلَ إِلَيَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حَاطِبَ بْنَ أَبِيْ بَلْتَعَةَ يَخْطُبُنِيْ لَهُ فَقُلْتُ: إِنَّ لِيْ بِنْتًا وَ أَنَا غَيُوْرٌ فَقَالَ: ((أَمَّا ابْنَتُهَا فَنَدْعُو اللّٰهَ أَنْ يُغْنِيَهَا عَنْهَا وَأَدْعُو اللّٰهَ أَنْ يَذْهَبَ بِالْغَيْرَةِ)).

ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا تھا فرماتے تھے: ''کوئی مسلمان ایسا نہیں کہ اس کو مصیبت پہنچے اور وہ یہ کہے جو اللہ نے حکم کیا ہے کہ ہم سب اللہ کا مال ہیں اور ہم سب اسی کی طرف جانے والے ہیں۔ یا اللہ! مجھے اس مصیبت کا ثواب دے اور اس کے بدلہ میں اس سے اچھی عنایت فرما مگر اللہ تعالیٰ اس سے بہتر چیز اس کو دیتا ہے۔'' ام سلمہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ جب ابو سلمہ (یعنی ان کے شوہر) انتقال کر گئے تو میں نے کہا: اب ان سے بہتر کون ہوگا، اس لیے کہ ان کا پہلا گھر تھا جس نے رسول اللہ ﷺ کی طرف ہجرت کی تھی۔ پھر میں نے یہی دعا پڑھی (انا للہ سے واخلف لی خیرًا منہا تک) تو اللہ تعالیٰ نے مجھے ابوسلمہ رضی اللہ عنہ کے بدلے رسول اللہ ﷺ کو شوہر بنا دیا۔ کہتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے میرے پاس حاطب رضی اللہ عنہ بن ابی بلتعہ کو روانہ کیا۔ وہ مجھے حضور ﷺ کا پیغام دینے آئے، میں نے عرض کیا کہ میری ایک بیٹی ہے اور مجھ میں غصہ ہے تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''ان کی بیٹی کے لیے تو ہم اللہ سے دعا کریں گے کہ اللہ ان کو بیٹی کے فکر سے بے غم کر دے گا اور ان کے غصہ کے لیے ہم دعا کریں گے وہ اللہ کھو دے گا۔''

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

**فائدہ:** اس سے انا للہ اور اس کے بعد کی دعا کی فضیلت ثابت ہوئی۔

(٢١٢٧) عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ تَقُوْلُ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((مَا مِنْ عَبْدٍ تُصِيْبُهُ مُصِيْبَةٌ فَيَقُوْلُ إِنَّا لِلّٰهِ وَ إِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ اَللّٰهُمَّ! أْجُرْنِيْ فِيْ مُصِيْبَتِيْ وَأَخْلِفْ لِيْ خَيْرًا مِنْهَا إِلَّا أَجَرَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى فِيْ مُصِيْبَتِهِ وَأَخْلَفَ لَهُ خَيْرًا مِنْهَا)) قَالَتْ: فَلَمَّا تُوُفِّيَ أَبُوْ سَلَمَةَ قُلْتُ كَمَا أَمَرَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَأَخْلَفَ اللّٰهُ لِيْ خَيْرًا مِنْهُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ.

زوجہ نبی حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب کسی مسلمان بندے کو کوئی مصیبت آتی ہے اور وہ ﴿إِنَّا لِلّٰهِ وَ إِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ﴾ اور ((اَللّٰهُمَّ! أْجُرْنِيْ فِيْ مُصِيْبَتِيْ وَأَخْلِفْ لِيْ خَيْرًا مِنْهَا)) کہتا ہے تو اللہ اس کو اس کی مصیبت میں اجر دیتے ہیں اور اس کا نعم البدل عطا کرتے ہیں۔'' جب ابوسلمہ کا انتقال ہو گیا تو میں نے رسول اللہ ﷺ کے حکم کے مطابق کہا تو اللہ نے میرے لیے ابوسلمہ سے بہتر (شوہر) رسول اللہ ﷺ عطا فرمائے۔

○ ○ ○ ○

(٢١٢٨) عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ بِمِثْلِ حَدِيْثِ أَبِيْ أُسَامَةَ وَزَادَ: قَالَتْ فَلَمَّا تُوُفِّيَ أَبُوْ سَلَمَةَ قُلْتُ: مَنْ خَيْرٌ مِنْ أَبِيْ سَلَمَةَ

ام المؤمنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے ویسی ہی حدیث سنی۔ اس میں فرمایا: جب ابوسلمہ فوت ہو گئے تو میں نے کہا: صحابی رسول ابوسلمہ رضی اللہ عنہ سے بہتر کون ہو گا؟ پھر اللہ نے میرے لیے عزم عطا فرمایا تو میں نے اس دعا کو پڑھ لیا۔ فرماتی ہیں:

صَاحِبِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ؟ ثُمَّ عَزَمَ اللّٰهُ لِيْ فَقُلْتُهَا قَالَتْ: فَتَزَوَّجْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ.

پھر میرا نکاح رسول اللہ ﷺ سے ہو گیا۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ مَا يُقَالُ عِنْدَ الْمَرِيْضِ وَالْمَيِّتِ.

## باب: مریض اور میت کے پاس کیا کہنا چاہیے؟

(٢١٢٩) عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((إِذَا حَضَرْتُمُ الْمَرِيْضَ أَوِ الْمَيِّتَ فَقُوْلُوْا خَيْرًا فَإِنَّ الْمَلٰٓئِكَةَ يُؤَمِّنُوْنَ عَلٰى مَا تَقُوْلُوْنَ)) قَالَتْ: فَلَمَّا مَاتَ أَبُوْ سَلَمَةَ رضي الله عنه أَتَيْتُ النَّبِيَّ ﷺ فَقُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! إِنَّ أَبَا سَلَمَةَ قَدْ مَاتَ قَالَ: ((قُوْلِيْ: اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِيْ وَلَهٗ وَأَعْقِبْنِيْ مِنْهُ عُقْبٰى حَسَنَةً)) قَالَتْ: فَقُلْتُ فَأَعْقَبَنِيَ اللّٰهُ مَنْ هُوَ خَيْرٌ لِّيْ مِنْهُ مُحَمَّدًا ﷺ. [ابوداود: ٣١١٥؛ ترمذی: ٩٧٧؛ نسائی: ١٨٢٤؛ ابن ماجه: ١٤٤٧]

حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”جب تم بیمار کے پاس آؤ یا میت کے پاس تو اچھی بات کہو اس لیے کہ فرشتے آمین کہتے ہیں اس پر جو تم کہتے ہو۔“ کہتی ہیں کہ جب ابو سلمہ کا انتقال ہوا تو میں رسول اللہ ﷺ کے پاس آئی اور عرض کی کہ اے اللہ کے رسول ﷺ! ابو سلمہ رضی اللہ عنہ کا انتقال ہو گیا تو آپ ﷺ نے فرمایا: ”یوں دعا کر اللهم اغفرلی سے حسنة تک یعنی اے اللہ! مجھے اور اس کو بخش دے اور مجھے اس سے اچھا بدلہ عطا فرما۔ کہتی ہیں کہ میں نے یہ دعا کی تو اللہ تعالیٰ نے مجھے ان سے اچھا بدل عطا کیا یعنی محمد ﷺ۔

○ ○ ○ ○

## بَابٌ فِيْ إِغْمَاضِ الْمَيِّتِ وَالدُّعَاءِ لَهٗ إِذَا حُضِرَ.

## باب: میت کی آنکھوں کو بند کرنا اور اس کے لیے دعا کرنے کا بیان۔

(٢١٣٠) عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: دَخَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلٰى أَبِيْ سَلَمَةَ وَقَدْ شَقَّ بَصَرُهٗ فَأَغْمَضَهٗ ثُمَّ قَالَ: ((إِنَّ الرُّوْحَ إِذَا قُبِضَ تَبِعَهُ الْبَصَرُ)) فَضَجَّ نَاسٌ مِّنْ أَهْلِهٖ فَقَالَ: ((لَا تَدْعُوْا عَلٰى أَنْفُسِكُمْ إِلَّا بِخَيْرٍ فَإِنَّ الْمَلٰٓئِكَةَ يُؤَمِّنُوْنَ عَلٰى مَا تَقُوْلُوْنَ)) ثُمَّ قَالَ: ((اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِأَبِيْ سَلَمَةَ وَارْفَعْ دَرَجَتَهٗ فِي الْمَهْدِيِّيْنَ وَاخْلُفْهُ فِيْ عَقِبِهٖ فِي الْغَابِرِيْنَ وَاغْفِرْ لَنَا وَلَهٗ يَا رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ! وَافْسَحْ لَهٗ فِيْ قَبْرِهٖ وَنَوِّرْ لَهٗ فِيْهِ)). [ابوداود: ٣١١٨؛ ابن ماجه: ١٤٥٤]

ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ ابو سلمہ رضی اللہ عنہ کی عیادت کو آئے اور ان کی آنکھیں کھلی رہ گئی تھیں، پھر ان کو بند کر دیا اور فرمایا: ”جب جان نکلتی ہے تو آنکھیں اس کے پیچھے لگی رہتی ہیں۔“ اور لوگوں نے ان کے گھر میں رونا شروع کر دیا تو آپ ﷺ نے فرمایا: ”اپنے لیے اچھی ہی دعا کرو اس لیے کہ فرشتے آمین کہتے ہیں تمہاری باتوں پر۔“ پھر آپ ﷺ نے دعا کی ”یا اللہ! بخش دے ابو سلمہ کو اور بلند کر ان کا درجہ ہدایت والوں میں اور تو خلیفہ ہو جا ان کے باقی رہنے والے عزیزوں میں اور بخش دے ہم کو اور ان کو اے پالنے والے عالموں کے اور کشادہ کر ان کی قبر کو اور روشنی کر اس میں۔“

○ ○ ○ ○

(٢١٣١) عَنْ خَالِدِ الْحَذَّآءِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ نَحْوَهٗ غَيْرَ أَنَّهٗ قَالَ: ((وَاخْلُفْهُ فِيْ تَرِكَتِهٖ)) وَقَالَ: ((اَللّٰهُمَّ أَوْسِعْ لَهٗ فِيْ قَبْرِهٖ)) وَلَمْ يَقُلْ: ((افْسَحْ

خالد الحذاء نے اسی اسناد سے، مانند اوپر کی روایت کے اور اس میں یہ کہا کہ حضور ﷺ نے دعا میں عرض کیا: ”یا اللہ! خلیفہ ہو تو ان کے بال بچوں میں جو یہ چھوڑ مرے ہیں۔“ اور کہا کہ ”یا اللہ! ان کی قبر چوڑی کر۔“ اور

[لَهٗ]) وَزَادَ: قَالَ خَالِدُ الْحَذَّاءُ وَدَعْوَةٌ اُخْرٰى سَابِعَةٌ نَّسِيْتُهَا. [راجع: ٢١٣٠]

افسح کا لفظ نہیں کہا اور یہ بھی زیادہ کیا کہ خالد نے کہا اور ایک دعا کی ساتویں چیز کے لیے کہ وہ میں بھول گیا۔

## بَابٌ فِيْ شُخُوْصِ بَصَرِ الْمَيِّتِ يَتَّبِعُ نَفْسَهٗ.

## باب: میت کی آنکھیں روح کے پیچھے پیچھے دیکھتی ہیں۔

(٢١٣٢) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَلَمْ تَرَوُا الْاِنْسَانَ اِذَا مَاتَ شَخَصَ بَصَرُهٗ؟)) قَالُوْا: بَلٰى قَالَ: ((فَذٰلِكَ حِيْنَ يَتْبَعُ بَصَرُهٗ نَفْسَهٗ)).

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے تھے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”آدمی کو دیکھو کہ جب مر جاتا ہے تو آنکھیں کھلی رہ جاتی ہیں۔“ لوگوں نے کہا: ہاں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”اس کا سبب یہ ہے کہ اس کی نگاہ جان کے پیچھے جاتی ہے۔“

(٢١٣٣) حَدَّثَنَاهُ قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ: حَدَّثَنَا عَبْدُالْعَزِيْزِ- يَعْنِي الدَّرَاوَرْدِيَّ- عَنِ الْعَلَاءِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ.

مسلم رحمہ اللہ نے کہا اور یہی حدیث روایت کی مجھ سے قتیبہ بن سعید نے ان سے عبدالعزیز نے یعنی دراوردی نے ان سے علاء نے اسی سند سے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ الْبُكَاءِ عَلَى الْمَيِّتِ.

## باب: میت پر رونے کا بیان۔

(٢١٣٤) عَنْ عُبَيْدِ بْنِ عُمَيْرٍ قَالَ: قَالَتْ اُمُّ سَلَمَةَ: لَمَّا مَاتَ اَبُوْسَلَمَةَ قُلْتُ غَرِيْبٌ وَّفِيْ اَرْضِ غُرْبَةٍ لَاَ بْكِيَنَّهٗ بُكَآءً يُّتَحَدَّثُ عَنْهُ فَكُنْتُ قَدْ تَهَيَّأْتُ لِلْبُكَآءِ عَلَيْهِ اِذْ اَقْبَلَتِ امْرَاَةٌ مِّنَ الصَّعِيْدِ تُرِيْدُ اَنْ تُسْعِدَنِيْ فَاسْتَقْبَلَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: ((اَتُرِيْدِيْنَ اَنْ تُدْخِلِي الشَّيْطٰنَ بَيْتًا اَخْرَجَهُ اللّٰهُ مِنْهُ؟)) مَرَّتَيْنِ فَكَفَفْتُ عَنِ الْبُكَآءِ فَلَمْ اَبْكِ.

عبید بن عمیر نے کہا کہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے کہا: جب ابو سلمہ رضی اللہ عنہ کا انتقال ہوا تو میں نے کہا: یہ مسافر پرائی زمین میں مر گیا۔ میں اس کے لیے ایسا روؤں گی کہ لوگوں میں اس کا خوب چرچا ہوگا۔ غرض میں نے رونے کی تیاری کی۔ ایک عورت اور آ گئی مدینہ کے اوپر کے محلہ سے، وہ چاہتی تھی کہ میرا ساتھ دے کہ اتنے میں رسول اللہ ﷺ اس کے آگے آئے اور فرمایا ”کیا تو شیطان کو بلانا چاہتی ہے اس گھر میں جس میں سے اللہ نے اس کو دوبارہ نکالا ہے۔“ ام سلمہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ پھر میں رونے سے باز رہی اور نہ روئی۔

**فائدہ:** نوحہ کرنا گویا شیطان کو مہمان بلانا ہے۔ اور یہ اخلاق تھے رسول اللہ ﷺ کے کہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے کچھ نہ کہا اس لیے کہ وہ شدت غم میں تھیں اور دوسری عورت کو روک دیا کہ وہ بھی کچھ کر رونے سے باز رہیں۔

(٢١٣٥) عَنْ اُسَامَةَ بْنِ زَيْدٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كُنَّا عِنْدَ النَّبِيِّ ﷺ فَاَرْسَلَتْ اِلَيْهِ اِحْدٰى بَنَاتِهٖ تَدْعُوْهُ وَتُخْبِرُهٗ اَنَّ صَبِيًّا لَّهَا. اَوِ ابْنًا لَهَا. فِي الْمَوْتِ فَقَالَ لِلرَّسُوْلِ: ((اِرْجِعْ اِلَيْهَا فَاَخْبِرْهَا اَنَّ لِلّٰهِ مَا اَخَذَ وَلَهٗ مَا اَعْطٰى وَكُلُّ

اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ہم نبی ﷺ کے پاس تھے کہ ایک صاحبزادی نے آپ ﷺ کو پیغام بھیجا اور بلایا اور خبر بھیجی کہ ان کا ایک لڑکا موت کے قریب ہے تو آپ ﷺ نے اس سے کہا: ”تو لوٹ جا اور ان سے کہہ دے کہ اللہ ہی کا تھا جو اس نے لیا اور جو دیا۔ اور ہر چیز کی اس کے نزدیک ایک عمر مقرر ہے سو تم ان کو حکم کر کہ وہ صبر کریں اور

شَيْءٍ عِنْدَهُ بِأَجَلٍ مُسَمًّى فَمُرْهَا فَلْتَصْبِرْ وَلْتَحْتَسِبْ)) فَعَادَ الرَّسُولُ فَقَالَ: إِنَّهَا قَدْ أَقْسَمَتْ لَتَأْتِيَنَّهَا قَالَ: فَقَامَ النَّبِيُّ ﷺ وَقَامَ مَعَهُ سَعْدُ بْنُ عُبَادَةَ وَمُعَاذُ بْنُ جَبَلٍ وَانْطَلَقْتُ مَعَهُمْ فَرُفِعَ إِلَيْهِ الصَّبِيُّ وَنَفْسُهُ تَقَعْقَعُ كَأَنَّهَا فِي شَنَّةٍ فَفَاضَتْ عَيْنَاهُ فَقَالَ لَهُ سَعْدٌ مَا هٰذَا؟ يَا رَسُولَ اللّٰهِ! قَالَ: ((هٰذِهِ رَحْمَةٌ جَعَلَهَا اللّٰهُ فِي قُلُوبِ عِبَادِهِ وَإِنَّمَا يَرْحَمُ اللّٰهُ مِنْ عِبَادِهِ الرُّحَمَاءَ)) [بخاری: ۱۲۸۴، ۵۶۵۵، ۶۶۰۲، ۶۶۵۵، ۷۳۷۷؛ ابوداود: ۳۱۲۵؛ نسائی: ۱۸۶۷؛ ابن ماجه: ۱۵۸۸]



اللہ سے ثواب کی امید رکھیں۔" وہ خبر لانے والا پھر آیا اور عرض کیا کہ وہ آپ ﷺ کو قسم دیتیں ہیں کہ آپ ﷺ ضرور تشریف لائیں (اس سے دوسرے کو قسم دینا جائز ہوا) پھر نبی ﷺ اٹھے اور آپ کے ساتھ سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ اور معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ بھی چلے۔ اور اسامہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں بھی ان کے ساتھ تھا پھر اس لڑکے کو آپ ﷺ کے آگے اٹھالیا اور وہ دم توڑتا تھا، گویا وہ پرانے مشکیزہ میں کھنکھناتا تھا سو آپ ﷺ کی مبارک آنکھیں رونے لگیں۔ اور سعد رضی اللہ عنہ نے کہا: یہ کیا ہے؟ اے اللہ کے رسول! (یعنی رونے کو صبر کے خلاف سمجھا) آپ ﷺ نے فرمایا: "یہ رحمت ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس کو اپنے بندوں کے دلوں میں رکھا ہے اور اللہ اپنے بندوں میں سے انہی پر رحمت کرتا ہے جو دوسروں پر رحمت کرتے ہیں۔"

**فائدہ:** معلوم ہوا کہ فقط آنکھوں سے رونا صبر کے خلاف نہیں البتہ چیخنا، چلانا، بین کرنا، کپڑے پھاڑنا، بال نوچنا، چھاتی کوٹنا، رانیں پیٹنا، کھڑے پچھاڑیں کھانا شیوہ ایمان نہیں۔

(۲۱۳۶) عَنْ عَاصِمٍ الْأَحْوَلِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ غَيْرَ أَنَّ حَدِيثَ حَمَّادٍ أَتَمُّ وَأَطْوَلُ. [راجع: ۲۱۳۲]

روایت ہے عاصم احول سے اسی اسناد سے مگر حدیث حماد کی پوری اور لمبی ہے۔"

(۲۱۳۷) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما قَالَ: اشْتَكَى سَعْدُ بْنُ عُبَادَةَ شَكْوَى لَهُ فَأَتَى رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ يَعُودُهُ مَعَ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ وَسَعْدِ بْنِ أَبِي وَقَّاصٍ وَعَبْدِاللّٰهِ بْنِ مَسْعُودٍ فَلَمَّا دَخَلَ عَلَيْهِ وَجَدَهُ فِي غَشِيَّةٍ فَقَالَ: ((أَقَدْ قَضَى؟)) قَالُوا: لَا يَا رَسُولَ اللّٰهِ! فَبَكَى رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ فَلَمَّا رَأَى الْقَوْمُ بُكَاءَ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ بَكَوْا فَقَالَ: ((أَلَا تَسْمَعُونَ؟ إِنَّ اللّٰهَ لَا يُعَذِّبُ بِدَمْعِ الْعَيْنِ وَلَا بِحُزْنِ الْقَلْبِ وَلٰكِنْ يُعَذِّبُ بِهٰذَا۔ وَأَشَارَ إِلَى لِسَانِهِ أَوْ يَرْحَمُ)). [بخاری: ۱۳۰۴]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا کہ سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ بیمار ہوئے تو رسول اللہ ﷺ ان کو دیکھنے کو آئے اور عبدالرحمٰن اور سعد اور عبداللہ رضی اللہ عنہم ان کے ساتھ تھے۔ پھر جب ان کے پاس آئے تو بے ہوش پایا، تو آپ ﷺ نے فرمایا: "انتقال ہوگیا ہے؟" لوگوں نے عرض کیا نہیں (اس سے معلوم ہوا کہ انبیاء علیہم السلام کو علم غیب نہیں ہوتا) پھر آپ ﷺ رونے لگے۔ اور لوگوں نے جب دیکھا آپ ﷺ کو روتے ہوئے تو سب رونے لگے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "سنتے ہو اللہ تعالیٰ آنکھوں کے آنسوؤں پر اور دل کے غم پر عذاب نہیں کرتا وہ تو اس پر عذاب کرتا ہے اور آپ ﷺ نے زبان کی طرف اشارہ کیا یا اس پر ہی رحم کرتا ہے۔" (یعنی جب کلمہ خیر منہ سے نکالے تو رحم کرتا ہے اور جب کلمہ شر نکالے تو عذاب کرتا ہے)۔

## بَابُ فِي عِيَادَةِ الْمَرْضَى.

## باب: بیماروں کی خبر گیری کا بیان۔

(۲۱۳۸) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما أَنَّهُ قَالَ: كُنَّا جُلُوسًا مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ إِذْ جَاءَهُ

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا: ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ بیٹھے ہوئے تھے کہ انصار کا ایک شخص آیا اور سلام کیا اور پھر لوٹا۔ اور آپ ﷺ نے

رَجُلٌ مِنَ الْاَنْصَارِ فَسَلَّمَ عَلَيْهِ ثُمَّ اَدْبَرَ الْاَنْصَارِيُّ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((يَا اَخَا الْاَنْصَارِ! كَيْفَ اَخِيْ سَعْدُ بْنُ عُبَادَةَ؟)) فَقَالَ: صَالِحٌ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَنْ يَعُوْدُهُ مِنْكُمْ؟)) فَقَامَ وَقُمْنَا مَعَهُ وَنَحْنُ بِضْعَةَ عَشَرَ مَا عَلَيْنَا نِعَالٌ وَلَا خِفَافٌ وَلَا قَلَانِسُ وَلَا قُمُصٌ نَمْشِيْ فِيْ تِلْكَ السِّبَاخِ حَتّٰى جِئْنَاهُ فَاسْتَاْخَرَ قَوْمُهُ مِنْ حَوْلِهِ حَتّٰى دَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَاَصْحَابُهُ الَّذِيْنَ مَعَهُ.

پوچھا: ”اے انصار کے بھائی میرا بھائی! سعد کیسا ہے؟۔“ اس نے عرض کیا اچھا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”تم میں کون ان کی عیادت کرتا ہے؟۔“ آپ ﷺ کھڑے ہو گئے اور ہم بھی آپ ﷺ کے ساتھ کھڑے ہوئے۔ اور ہم دس پر کئی آدمی تھے کہ نہ ہمارے پاس جوتے تھے نہ موزے اور نہ ٹوپیاں (یہ کمال زہد تھا صحابہ ؓ کا اور دنیا سے بیزاری تھی) اور ہم چلے جاتے تھے اس کنکریلی زمین میں یہاں تک کہ ان تک پہنچے اور لوگ جو سعد ؓ کے پاس تھے وہ ہٹ گئے اور رسول اللہ ﷺ اور وہ لوگ جو آپ ﷺ کے ساتھ تھے ان کے پاس گئے۔

## بَابٌ فِي الصَّبْرِ عَلَى الْمُصِيْبَةِ عِنْدَ الصَّدْمَةِ الْاُوْلٰى.

## باب: مصیبت کے فوری بعد صبر ہی حقیقی صبر ہے۔

(٢١٣٩) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((الصَّبْرُ عِنْدَ الصَّدْمَةِ الْاُوْلٰى)).

[بخاری: ١٢٥٢، ١٢٨٣، ١٣٠٢، ٧١٥٤؛ ابوداود: ٣١٢٤؛ ترمذی: ٩٨٨؛ نسائی: ١٨٦٨]

حضرت انس ؓ کہتے تھے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”صبر وہی ہے جو صدمہ کے شروع میں ہو۔“ (اس لیے کہ آخر میں تو ہر ایک کو صبر آ ہی جاتا ہے مثل ہے شام کے مردے کو کب روئے)۔



(٢١٤٠) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَتٰى عَلَى امْرَاَةٍ تَبْكِيْ عَلٰى صَبِيٍّ لَّهَا فَقَالَ لَهَا: ((اتَّقِي اللّٰهَ وَاصْبِرِيْ)) فَقَالَتْ: وَمَا تُبَالِيْ بِمُصِيْبَتِيْ فَلَمَّا ذَهَبَ قِيْلَ لَهَا: اِنَّهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَاَخَذَهَا مِثْلُ الْمَوْتِ فَاَتَتْ بَابَهُ فَلَمْ تَجِدْ عَلٰى بَابِهِ بَوَّابِيْنَ فَقَالَتْ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! لَمْ اَعْرِفْكَ فَقَالَ: ((اِنَّمَا الصَّبْرُ عِنْدَ اَوَّلِ صَدْمَةٍ)) اَوْ قَالَ: ((عِنْدَ اَوَّلِ الصَّدْمَةِ)). [راجع: ٢١٣٩]

انس بن مالک ؓ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ ایک عورت کے پاس سے گزرے اور وہ اپنے لڑکے پر رو رہی تھی تو آپ ﷺ نے فرمایا: ”اللہ سے ڈر اور صبر کر۔“ اس نے کہا: تم کو میری سی مصیبت نہیں پہنچی۔ پھر جب آپ ﷺ چلے گئے تو لوگوں نے کہا: وہ تو اللہ کے رسول ﷺ تھے تو اس کو ایسا برا معلوم ہوا کہ گویا موت ہو گئی یعنی آپ کو جواب دینا برا معلوم ہوا اور وہ آپ ﷺ کے دروازہ پر آئی اور وہاں کوئی چوکیدار نہ پایا (جیسے دنیا داروں کے دروازہ پر ہوتا ہے) اور عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ! میں نے آپ ﷺ کو پہچانا نہیں آپ ﷺ نے فرمایا: ”صبر تو وہی ہے جو صدمہ کے شروع میں ہو۔“



(٢١٤١) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَ حَدِيْثِ عُثْمَانَ بْنِ عُمَرَ بِقِصَّتِهِ وَفِيْ حَدِيْثِ عَبْدِ الصَّمَدِ: مَرَّ النَّبِيُّ ﷺ بِامْرَاَةٍ عِنْدَ قَبْرٍ. [راجع: ٢١٣٩]

روایت کی شعبہ نے اسی اسناد سے مانند عثمان بن عمر کی روایت کے اور وہی قصہ بیان کیا۔ اور عبدالصمد کی روایت میں یہ ہے کہ نبی ﷺ ایک عورت کے پاس سے گزرے کہ وہ قبر کے پاس بیٹھی تھی۔

## بَابُ الْمَيِّتِ يُعَذَّبُ بِبُكَاءِ أَهْلِهِ عَلَيْهِ.

## باب: میت کو اس کے گھر والوں کے رونے کی وجہ سے عذاب دیا جاتا ہے۔

(٢١٤٢) عَنْ عَبْدِاللهِ اَنَّ حَفْصَةَ ﷞ بَكَتْ عَلٰى عُمَرَ ﷜ فَقَالَ: مَهْلًا يَا بُنَيَّةُ اَلَمْ تَعْلَمِيْ اَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: ((اِنَّ الْمَيِّتَ يُعَذَّبُ بِبُكَاءِ اَهْلِهِ عَلَيْهِ؟)). [نسائی: ١٨٤٧]

عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ پر حفصہ رضی اللہ عنہا رونے لگیں (یہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی تھیں) تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اے میری بیٹی! چپ رہو۔ کیا تم جانتی نہیں ہو کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے: ”مردہ پر اس کے گھر والوں کے اس پر رونے سے عذاب ہوتا ہے۔“

**فائدہ:** اس بارے میں کئی روایتیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور ان کی صاحبزادی سے مروی ہوئیں ہیں اور ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا جو سب فقہا اور مجتہدوں کی ماں ہیں ان میں کلام فرماتی ہیں کہ ان راویوں کو شبہ ہوگیا حضور ایسا کیوں فرمانے لگے اس لیے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ﴿وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰى﴾ یعنی کوئی کسی کا بوجھ نہ اٹھائے گا پھر اوروں کے رونے سے میت پر کیوں عذاب ہونے لگا۔ اور یہ حدیث جس سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ استدلال کرتے ہیں یہ تو حضور ﷺ نے ایک یہودیہ عورت کے لیے فرمائی تھی کہ لوگ اس کے لیے رو رہے ہیں اور اس پر عذاب ہو رہا ہے۔ غرض اس پر عذاب اس کے کفر کی جہت سے تھا نہ ان کے رونے سے۔ اور علمانے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی روایتوں کی یوں تاویل کی ہے کہ مراد ان سے وہ مردہ ہے جو رونے اور نوحہ کرنے کے لیے وصیت کر گیا ہو اور اس کی وصیت پر عمل ہو تو بے شک اس پر عذاب ہوگا۔ اور جس میت پر لوگ خود روئیں اور اس نے وصیت نہ کی ہو یا اس کے دل میں کراہت نوحہ سے ہو تو اس پر غیروں کے رونے سے کیوں عذاب ہونے لگا اس لیے اللہ تعالیٰ خود فرماتا ہے کہ کوئی کسی کا بوجھ نہ اٹھائے گا اور عرب کی عادت تھی کہ رونے کی وصیت کیا کرتے تھے اور بعض نے کہا ہے کہ مراد اس سے یہ ہے کہ میت اپنے لوگوں کے رونے کو سنتا ہے اور اس سے تکلیف پاتا ہے اور اس پر غم کھاتا ہے اور دل دکھاتا ہے۔ قاضی عیاض رحمہ اللہ نے اس قول کو پسند کیا ہے اور سب اقوال سے عمدہ کہا ہے۔ (نووی رحمہ اللہ)

(٢١٤٣) عَنْ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((الْمَيِّتُ يُعَذَّبُ فِيْ قَبْرِهِ بِمَا نِيْحَ عَلَيْهِ)). [بخاری: ١٢٩٢؛ نسائی: ١٨٥٢؛ ابن ماجه: ١٩٥٣]

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ نبی ﷺ نے فرمایا کہ ”میت کو تکلیف ہوتی ہے قبر میں اس کے اوپر نوحہ کرنے کے سبب سے۔“

○ ○ ○ ○

(٢١٤٤) عَنْ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((الْمَيِّتُ يُعَذَّبُ فِيْ قَبْرِهِ بِمَا نِيْحَ عَلَيْهِ)). [راجع: ٢١٤٣]

عمر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں: نبی ﷺ نے فرمایا: ”میت کو عذاب دیا جاتا ہے اس کی قبر میں اس پر نوحہ گری کی وجہ سے۔“

(٢١٤٥) عَنِ ابْنِ عُمَرَ ﷜ قَالَ: لَمَّا طُعِنَ عُمَرُ ﷜ اُغْمِيَ عَلَيْهِ فَصِيْحَ عَلَيْهِ فَلَمَّا اَفَاقَ قَالَ: اَمَا عَلِمْتُمْ اَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: ((اِنَّ الْمَيِّتَ لَيُعَذَّبُ بِبُكَاءِ الْحَيِّ؟)).

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا کہ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ زخمی ہوئے بے ہوش ہو گئے اور لوگ ان پر چیخ کر رونے لگے۔ پھر جب ان کو ہوش ہوا تو انہوں نے فرمایا کہ تم کو معلوم نہیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے: ”کہ زندہ کے رونے سے میت پر عذاب ہوتا ہے۔“

(٢١٤٦) عَنْ اَبِيْ بُرْدَةَ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ: لَمَّا اُصِيْبَ عُمَرُ ﷜ جَعَلَ صُهَيْبٌ يَقُوْلُ وَا اَخَاهُ! فَقَالَ لَهُ عُمَرُ: يَا صُهَيْبُ! اَمَا عَلِمْتَ اَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: ((اِنَّ الْمَيِّتَ لَيُعَذَّبُ بِبُكَاءِ

ابو بردہ نے اپنے باپ سے روایت کی کہ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ زخمی ہوئے تو صہیب رضی اللہ عنہ رو کر کہنے لگے کہ ہائے میرے بھائی! تب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اے صہیب! تو نہیں جانتا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے: ”زندہ کے رونے سے میت پر عذاب ہوتا ہے۔“

الْحَيِّ؟)). [بخاري: ١٢٩٠]

○ ○ ○ ○

(٢١٤٧) عَنْ أَبِي مُوسَى رضي الله عنه قَالَ: لَمَّا أُصِيبَ عُمَرُ أَقْبَلَ صُهَيْبٌ مِنْ مَنْزِلِهِ حَتَّى دَخَلَ عَلَى عُمَرَ رضي الله عنه فَقَامَ بِحِيَالِهِ يَبْكِي فَقَالَ لَهُ عُمَرُ: عَلَامَ تَبْكِي؟ أَعَلَيَّ تَبْكِي؟ قَالَ: إِي وَاللَّهِ لَعَلَيْكَ أَبْكِي يَا أَمِيرَ الْمُؤْمِنِينَ! فَقَالَ وَاللَّهِ! لَقَدْ عَلِمْتَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ: ((مَنْ يُبْكَى عَلَيْهِ يُعَذَّبُ)) قَالَ: فَذَكَرْتُ ذَلِكَ لِمُوسَى بْنِ طَلْحَةَ فَقَالَ: كَانَتْ عَائِشَةُ رضي الله عنها تَقُولُ: إِنَّمَا كَانَ أُولَئِكَ الْيَهُودَ. [راجع: ٢١٤٦]

ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ نے کہا: جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو زخم لگا تو صہیب رضی اللہ عنہ اپنے گھر آئے اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس پہنچے اور ان کے آگے کھڑے ہو کر رونے لگے۔ سو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: تم کیوں روتے ہو؟ کیا مجھ پر روتے ہو؟ انہوں نے کہا کہ ہاں اللہ کی قسم! آپ پر روتا ہوں اے مؤمنوں کے سردار! تب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: قسم ہے اللہ کی تم جان چکے ہو کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے: ''جس پر لوگ روئیں وہ عذاب کیا جاتا ہے۔'' انہوں نے کہا کہ میں نے اس کا ذکر موسیٰ بن طلحہ سے کیا۔ انہوں نے کہا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی تھیں کہ یہ لوگ یہود تھے جن کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسا فرمایا تھا۔

(٢١٤٨) عَنْ أَنَسٍ أَنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ رضي الله عنه لَمَّا طُعِنَ عَوَّلَتْ عَلَيْهِ حَفْصَةُ رضي الله عنها فَقَالَ: يَا حَفْصَةُ أَمَا سَمِعْتِ رَسُولَ اللَّهِ صلی اللہ علیہ وسلم يَقُولُ: ((الْمُعَوَّلُ عَلَيْهِ يُعَذَّبُ؟)) وَعَوَّلَ عَلَيْهِ صُهَيْبٌ فَقَالَ عُمَرُ: يَا صُهَيْبُ! أَمَا عَلِمْتَ أَنَّ الْمُعَوَّلَ عَلَيْهِ يُعَذَّبُ؟

انس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ زخمی ہوئے تو حفصہ رضی اللہ عنہا ان پر چیخ کر رونے لگیں تو انہوں نے کہا: تم نے سنا نہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے: ''جس پر چیخ کر روئیں، اس پر عذاب ہوتا ہے۔'' اور صہیب رضی اللہ عنہ بھی ان پر چیخ کر رونے لگے، تو ان کو بھی حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: جس پر چیخ کر روئیں تو اس پر عذاب ہوتا ہے۔

○ ○ ○ ○

(٢١٤٩) عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ أَبِي مُلَيْكَةَ قَالَ: كُنْتُ جَالِسًا إِلَى جَنْبِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما وَنَحْنُ نَنْتَظِرُ جَنَازَةَ أُمِّ أَبَانٍ بِنْتِ عُثْمَانَ وَعِنْدَهُ عَمْرُو ابْنُ عُثْمَانَ فَجَاءَ ابْنُ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما يَقُودُهُ قَائِدٌ فَأُرَاهُ أَخْبَرَهُ بِمَكَانِ ابْنِ عُمَرَ فَجَاءَ حَتَّى جَلَسَ إِلَى جَنْبِي فَكُنْتُ بَيْنَهُمَا فَإِذَا صَوْتٌ مِنَ الدَّارِ فَقَالَ ابْنُ عُمَرَ. كَأَنَّهُ يَعْرِضُ عَلَى عَمْرٍو أَنْ يَقُومَ فَيَنْهَاهُمْ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ صلی اللہ علیہ وسلم يَقُولُ: ((إِنَّ الْمَيِّتَ لَيُعَذَّبُ بِبُكَاءِ أَهْلِهِ)) قَالَ: فَأَرْسَلَهَا عَبْدُ اللَّهِ مُرْسَلَةً فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما: كُنَّا مَعَ أَمِيرِ الْمُؤْمِنِينَ عُمَرَ

عبداللہ بن ابی ملیکہ نے کہا کہ میں بیٹھا تھا ابن عمر رضی اللہ عنہما کے بازو پر اور ہم سب ام ابان حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی کے جنازے کے منتظر تھے اور ان کے (یعنی ابن عمر رضی اللہ عنہما کے) پاس عمرو بن عثمان تھے اور ابن عباس رضی اللہ عنہما بھی آئے کہ ان کو ایک شخص لاتا تھا جو ان کو لے آیا کرتا تھا (یعنی وہ نابینا تھے) پھر گمان کرتا ہوں میں کہ خبر دی ان کو ابن عمر رضی اللہ عنہما کی جگہ سے پھر وہ آئے اور میرے بازو پر بیٹھ گئے اور میں ان دونوں (یعنی ابن عمر رضی اللہ عنہما اور ابن عباس رضی اللہ عنہما کے بیچ میں تھا کہ اتنے میں گھر میں سے ایک رونے کی آواز آئی اور ابن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا گویا اشارہ کیا عمرو رضی اللہ عنہ کی طرف کہ وہ کھڑے ہو کر ان رونے والوں کو منع کر دیں (یعنی ان کو سنانے کے لیے کہا) کہ سنا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے: ''میت پر عذاب ہوتا ہے اس پر لوگوں کے رونے

ابْنِ الْخَطَّابِ ؓ، حَتّٰی اِذَا كُنَّا بِالْبَيْدَاءِ اِذَا
هُوَ بِرَجُلٍ نَازِلٍ فِیْ ظِلِّ شَجَرَةٍ فَقَالَ لِیْ:
اذْهَبْ فَاعْلَمْ لِیْ مَنْ ذٰلِكَ الرَّجُلُ فَذَهَبْتُ
فَاِذَا هُوَ صُهَيْبٌ ؓ فَرَجَعْتُ اِلَيْهِ فَقُلْتُ:
اِنَّكَ اَمَرْتَنِیْ اَنْ اَعْلَمَ لَكَ مَنْ ذٰلِكَ الرَّجُلُ
وَاِنَّهُ صُهَيْبٌ فَقَالَ مُرْهُ فَلْيَلْحَقْ بِنَا فَقُلْتُ
لَهُ: اِنَّ مَعَهُ اَهْلَهُ قَالَ: وَاِنْ كَانَ مَعَهُ اَهْلُهُ
وَرُبَّمَا قَالَ اَيُّوْبُ: مُرْهُ فَلْيَلْحَقْ بِنَا۔ فَلَمَّا
قَدِمْنَا الْمَدِيْنَةَ لَمْ يَلْبَثْ اَمِيْرُ الْمُؤْمِنِيْنَ اَنْ
اُصِيْبَ فَجَآءَ صُهَيْبٌ يَقُوْلُ: وَاَخَاهُ! وَاصَاحِبَاهُ!
فَقَالَ عُمَرُ: اَلَمْ تَعْلَمْ اَوَلَمْ تَسْمَعْ. قَالَ اَيُّوْبُ:
اَوْقَالَ: اَوَلَمْ تَعْلَمْ اَوَلَمْ تَسْمَعْ. اَنَّ رَسُوْلَ
اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اِنَّ الْمَيِّتَ لَيُعَذَّبُ بِبَعْضِ
بُكَآءِ اَهْلِهِ)) قَالَ: فَاَمَّا عَبْدُاللّٰهِ فَاَرْسَلَهَا مُرْسَلَةً
وَاَمَّا عُمَرُ فَقَالَ: بِبَعْضِ فَقُمْتُ فَدَخَلْتُ
عَلٰی عَائِشَةَ ؓ فَحَدَّثْتُهَا بِمَا قَالَ ابْنُ عُمَرَ:
فَقَالَتْ: لَا وَاللّٰهِ! مَا قَالَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَطُّ:
((اِنَّ الْمَيِّتَ يُعَذَّبُ بِبُكَآءِ اَحَدٍ)) وَلٰكِنَّهُ قَالَ:
((اِنَّ الْكَافِرَ يَزِيْدُهُ اللّٰهُ بِبُكَآءِ اَهْلِهِ عَذَابًا وَ
اِنَّ اللّٰهَ لَهُوَ اَضْحَكَ وَاَبْكٰی ﴿وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ
وِّزْرَ اُخْرٰی﴾)) قَالَ اَيُّوْبُ: قَالَ ابْنُ اَبِیْ مُلَيْكَةَ:
حَدَّثَنِی الْقَاسِمُ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَ: لَمَّا بَلَغَ
عَائِشَةَ ؓ قَوْلُ عُمَرَ وَابْنِ عُمَرَ ؓ قَالَتْ:
اِنَّكُمْ لَتُحَدِّثُوْنِّیْ عَنْ غَيْرِ كَاذِبَيْنِ وَلَا مُكَذَّبَيْنِ
وَلٰكِنَّ السَّمْعَ يُخْطِئُ۔ [بخاری: ۱۲۸۶؛
نسائی: ۱۸۵۷]

سے۔'' اور عبداللہ بن عمر ؓ نے اس کو عام فرمایا (یعنی اس کی قید نہ
لگائی کہ یہ حدیث حضور ﷺ نے یہود کے لیے فرمائی تھی) اس پر ابن
عباس ؓ نے کہا کہ ہم امیر المؤمنین حضرت عمر ؓ کے ساتھ تھے
یہاں تک کہ جب بیداء میں پہنچے (بیداء ایک مقام کا نام ہے) یکا یک
ایک آدمی کو دیکھا کہ وہ ایک درخت کے سایہ میں اترا ہوا ہے تو مجھ سے
امیر المؤمنین ؓ نے فرمایا کہ جاؤ اور معلوم کرو کہ یہ شخص کون ہے؟ پھر
میں گیا اور میں نے دیکھا کہ وہ صہیب ؓ تھے۔ پھر میں لوٹا اور میں نے
کہا مجھے آپ ؓ نے حکم دیا تھا کہ دیکھو یہ کون ہے تو میں نے دیکھا کہ وہ
صہیب ؓ ہیں۔ پھر انہوں نے فرمایا کہ جاؤ اور ان کو حکم دو کہ ہم سے
ملیں۔ میں نے کہا: ان کے ساتھ ان کی بیوی ہیں۔ حضرت عمر ؓ
نے فرمایا کہ کیا مضائقہ ہے اگرچہ ہو ان کے ساتھ ان کی بیوی، پھر
جب مدینہ میں آئے تو کچھ دیر ہی نہ لگی کہ امیر المؤمنین زخمی ہو گئے اور
صہیب ؓ آئے اور کہنے لگے کہ ہائے میرے بھائی اور ہائے
میرے صاحب! تو حضرت عمر ؓ نے فرمایا کہ تم نہیں جانتے ہو یا تم
نے سنا نہیں ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے تھے: ''کہ مردہ، اس کے
گھر والوں کے رونے سے عذاب پاتا ہے۔'' اور حضرت عمر ؓ نے یہ کہا تھا
کہ بعض لوگوں کے رونے سے عذاب پاتا ہے۔ اور پھر میں کھڑا ہوا (یہ قول
عبداللہ بن ابی ملیکہ کا ہے) اور حضرت عائشہ ؓ کے پاس گیا اور ان سے
یہ سب بیان کیا جو ابن عمر ؓ نے کہا تب انہوں (یعنی ام المؤمنین ؓ)
نے فرمایا: نہیں، یہ بات نہیں ہے اللہ کی قسم، رسول اللہ ﷺ نے یہ
نہیں فرمایا کبھی کہ مردہ کو اس کے لوگوں کے رونے سے عذاب ہوتا ہے
بلکہ آپ ﷺ نے یہ فرمایا ہے: ''کافر پر اس کے گھر والوں کے رونے
سے عذاب اور زیادہ ہو جاتا ہے اور رلاتا بھی وہی ہے، اور ہنساتا بھی وہی
ہے، (یعنی اللہ) اور کوئی کسی کا بوجھ نہیں اٹھاتا۔'' ایوب نے کہا کہ ابن ابی
ملیکہ نے کہا کہ مجھ سے بیان کیا قاسم بن محمد نے کہ جب حضرت
عائشہ ؓ کو خبر پہنچی حضرت عمر اور ابن عمر ؓ کے قول کی تو انہوں نے
فرمایا: تم ایسے لوگوں کی بات کرتے ہو جو جھوٹ نہیں بولتے اور نہ وہ
جھٹلائے جا سکتے ہیں مگر سننے میں کبھی غلطی ہو جاتی ہے (یعنی مراد یہ ہے کہ



حضرت محمد ﷺ نے یہ بات یہود یا کسی اور کافر کے لیے فرمائی تھی۔ سننے والوں نے اس کو ہر شخص کے لیے عام سمجھ لیا۔)

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

فائدہ: نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ اس حدیث سے ثابت ہوا کہ جس چیز کا ظن غالب ہو اس پر قسم کھا سکتے ہیں جیسے ام المؤمنین رضی اللہ عنہا نے قسم کھائی۔

(۲۱۵۰) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِیْ مُلَیْكَةَ قَالَ: تُوُفِّيَتْ بِنْتٌ لِعُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ بِمَكَّةَ قَالَ: فَجِئْنَا لِنَشْهَدَهَا قَالَ: فَحَضَرَهَا ابْنُ عُمَرَ وَابْنُ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہم قَالَ: وَاِنِّیْ لَجَالِسٌ بَيْنَهُمَا قَالَ: جَلَسْتُ اِلٰی اَحَدِهِمَا ثُمَّ جَآءَ الْاٰخَرُ فَجَلَسَ اِلٰی جَنْبِیْ فَقَالَ: عَبْدُاللّٰهِ بْنُ عُمَرَ رضی اللہ عنہ لِعَمْرِو بْنِ عُثْمَانَ رضی اللہ عنہ وَهُوَ مُوَاجِهُهٗ اَلَا تَنْهٰی عَنِ الْبُكَآءِ؟ فَاِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اِنَّ الْمَيِّتَ لَيُعَذَّبُ بِبُكَآءِ اَهْلِهٖ عَلَيْهِ)).

عبداللہ بن ابی ملیکہ نے کہا: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی نے انتقال کیا مکہ میں اور ہم آئے کہ ان کے جنازہ میں شریک ہوں اور ابن عمر رضی اللہ عنہما اور ابن عباس رضی اللہ عنہما بھی آئے اور میں ان دونوں کے بیچ میں بیٹھا ہوا تھا اور وہ یوں ہوا کہ پہلے میں ایک صاحب کے پاس بیٹھ گیا اور دوسرے صاحب جو آئے تو میرے بازو پر بیٹھے (اس لیے میں ان دونوں کے بیچ میں ہو گیا) پھر عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے عمرو بن عثمان رضی اللہ عنہ سے کہا اور وہ ان کے آگے بیٹھے تھے، کہ تم اس رونے سے منع نہیں کرتے اس لیے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''میت پر عذاب ہوتا ہے۔ اس کے گھر والوں کے رونے سے اس پر۔''

فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَدْ كَانَ عُمَرُ يَقُوْلُ بَعْضَ ذٰلِكَ ثُمَّ حَدَّثَ فَقَالَ: صَدَرْتُ مَعَ عُمَرَ مِنْ مَكَّةَ حَتّٰی اِذَا كُنَّا بِالْبَيْدَاءِ اِذَا هُوَ بِرَكْبٍ تَحْتَ ظِلِّ شَجَرَةٍ فَقَالَ: اذْهَبْ فَانْظُرْ مَنْ هٰؤُلَآءِ الرَّكْبُ؟ فَنَظَرْتُ فَاِذَا هُوَ صُهَيْبٌ قَالَ: فَاَخْبَرْتُهٗ فَقَالَ: ادْعُهٗ لِیْ قَالَ: فَرَجَعْتُ اِلٰی صُهَيْبٍ فَقُلْتُ: ارْتَحِلْ فَالْحَقْ اَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ رضی اللہ عنہ فَلَمَّا اَنْ اُصِيْبَ عُمَرُ رضی اللہ عنہ دَخَلَ صُهَيْبٌ يَبْكِیْ يَقُوْلُ: وَا اَخَاهُ! وَاصَاحِبَاهُ! فَقَالَ عُمَرُ رضی اللہ عنہ يَا صُهَيْبُ! اَتَبْكِیْ عَلَیَّ؟ وَقَدْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ((اِنَّ الْمَيِّتَ يُعَذَّبُ بِبَعْضِ بُكَآءِ اَهْلِهٖ عَلَيْهِ)) فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما: فَلَمَّا مَاتَ عُمَرُ ذَكَرْتُ ذٰلِكَ لِعَآئِشَةَ رضی اللہ عنہا فَقَالَتْ: يَرْحَمُ اللّٰهُ عُمَرَ لَا وَاللّٰهِ! مَا حَدَّثَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰی يُعَذِّبُ الْمُؤْمِنَ بِبُكَآءِ اَحَدٍ)) وَلٰكِنْ قَالَ: ((اِنَّ اللّٰهَ يَزِيْدُ الْكَافِرَ عَذَابًا

ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ تو یوں کہا کرتے تھے کہ بعض گھر والوں کے رونے سے (یعنی تم نے بعض کا لفظ چھوڑ دیا) پھر حدیث بیان کی اور کہا کہ میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ مکہ سے واپس آتا تھا یہاں تک کہ جب ہم بیداء میں پہنچے تو وہاں چند سوار ایک درخت کے سایہ کے نیچے دیکھے، تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے مجھ سے فرمایا کہ دیکھو یہ سوار کون ہیں؟ میں نے دیکھا تو وہ صہیب رضی اللہ عنہ تھے۔ پھر میں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو خبر دی تو انہوں نے کہا ان کو بلاؤ۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا: میں ان کے پاس گیا اور صہیب رضی اللہ عنہ سے کہا چلو اور امیر المؤمنین سے ملو۔ پھر جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو زخم لگا تو صہیب رضی اللہ عنہ ان کے پاس آئے اور رونے لگے اور کہنے لگے: ہائے میرے بھائی اور ہائے میرے صاحب! تو کہا عمر رضی اللہ عنہ نے صہیب رضی اللہ عنہ کو اے صہیب! کیا تم میرے اوپر روتے ہو اور رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''میت پر بعض لوگوں کے رونے سے عذاب کیا جاتا ہے۔'' تب ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا کہ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے انتقال کیا۔ میں نے اس کا ذکر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے کیا تو انہوں نے کہا: اللہ عمر رضی اللہ عنہ پر رحم کرے حضور ﷺ نے ایسا نہیں فرمایا تھا اللہ کی قسم! اللہ تعالیٰ کسی کے رونے سے مومن پر عذاب نہیں کرتا بلکہ یوں فرمایا: ''اللہ

بِبُكَاءِ اَهْلِهِ عَلَيْهِ)) قَالَ: وَقَالَتْ عَائِشَةُ: وَحَسْبُكُمُ الْقُرْآنُ ﴿وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰى﴾ قَالَ: وَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما عِنْدَ ذٰلِكَ وَاللّٰهُ اَضْحَكَ وَاَبْكٰى. قَالَ ابْنُ اَبِي مُلَيْكَةَ: فَوَاللّٰهِ مَا قَالَ ابْنُ عُمَرَ مِنْ شَيْءٍ. [راجع: ٢١٤٩]

تعالیٰ کافر کا عذاب اس کے لوگوں کے رونے سے زیادہ کر دیتا ہے۔" پھر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ تم کو قرآن کافی ہے کہ اللہ تعالیٰ اس میں فرماتا ہے کہ "کوئی کسی کا بوجھ اٹھانے والا نہیں۔" اور ابن عباس رضی اللہ عنہما نے ایسی بات فرمائی کہ اللہ ہی ہنساتا ہے اور وہی رلاتا ہے۔ ابن ابی ملیکہ نے کہا کہ قسم ہے اللہ کی پھر ابن عمر رضی اللہ عنہما نے اس پر کچھ نہیں کہا۔

(٢١٥١) عَنِ ابْنِ اَبِي مُلَيْكَةَ قَالَ: كُنَّا فِي جِنَازَةِ اَبَانَ بِنْتِ عُثْمَانَ وَ سَاقَ الْحَدِيثَ وَلَمْ يَنُصَّ رَفْعَ الْحَدِيثِ عَنْ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ كَمَا نَصَّهُ اَيُّوبُ وَابْنُ جُرَيْجٍ وَحَدِيثُهُمَا اَتَمُّ مِنْ حَدِيثِ عَمْرٍو. [راجع: ٢١٤٩]

ابن ابی ملیکہ نے کہا: ہم جنازہ میں تھے کہ وہ ام ابان حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی کا تھا اور بیان کی حدیث اور مرفوع کہا ایوب اور ابن جریج نے اور حدیث ان دونوں کی پوری ہے عمرو کی حدیث سے۔

○ ○ ○ ○

(٢١٥٢) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اِنَّ الْمَيِّتَ يُعَذَّبُ بِبُكَاءِ الْحَيِّ.))

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "مردہ پر زندہ کے رونے سے عذاب ہوتا ہے۔"

(٢١٥٣) عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيهِ قَالَ: ذُكِرَ عِنْدَ عَائِشَةَ قَوْلُ ابْنِ عُمَرَ: الْمَيِّتُ يُعَذَّبُ بِبُكَاءِ اَهْلِهِ عَلَيْهِ فَقَالَتْ: يَرْحَمُ اللّٰهُ اَبَا عَبْدِ الرَّحْمٰنِ سَمِعَ شَيْئًا فَلَمْ يَحْفَظْ اِنَّمَا مَرَّتْ عَلَى رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ جِنَازَةُ يَهُودِيٍّ وَهُمْ يَبْكُونَ عَلَيْهِ فَقَالَ: ((اَنْتُمْ تَبْكُونَ وَاِنَّهُ لَيُعَذَّبُ)).

[بخاری: ٣٩٧٨؛ ابوداود: ٣١٢٩؛ نسائی: ١٨٥٤]

ہشام اپنے باپ عروہ سے راوی ہیں کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے آگے ابن عمر رضی اللہ عنہما کے اس کہنے کا ذکر ہوا کہ مردہ پر اس کے لوگوں کے رونے سے عذاب ہوتا ہے تو انہوں نے فرمایا کہ اللہ ابو عبدالرحمٰن پر رحمت کرے کہ انہوں نے سنا کچھ اور اس کو یاد نہ رکھا۔ حقیقت اس کی یوں ہے کہ ایک یہودی کا جنازہ رسول اللہ ﷺ کے آگے آیا اور لوگ اس پر روتے تھے تو آپ ﷺ نے فرمایا: "کہ تم روتے ہو اور اس پر عذاب ہوتا ہے۔"

○ ○ ○ ○

(٢١٥٤) عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيهِ قَالَ: ذُكِرَ عِنْدَ عَائِشَةَ اَنَّ ابْنَ عُمَرَ يَرْفَعُ اِلَى النَّبِيِّ ﷺ: ((اِنَّ الْمَيِّتَ يُعَذَّبُ فِي قَبْرِهِ بِبُكَاءِ اَهْلِهِ عَلَيْهِ)) فَقَالَتْ: وَهَلَ اِنَّمَا قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنَّهُ لَيُعَذَّبُ بِخَطِيئَتِهِ اَوْ بِذَنْبِهِ وَاِنَّ اَهْلَهُ لَيَبْكُونَ عَلَيْهِ الْآنَ)) وَذَاكَ مِثْلُ قَوْلِهِ اِنَّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ قَامَ عَلَى الْقَلِيبِ يَوْمَ بَدْرٍ وَفِيهِ قَتْلٰى بَدْرٍ مِنَ الْمُشْرِكِينَ فَقَالَ لَهُمْ مَا قَالَ: ((اِنَّهُمْ لَيَسْمَعُونَ مَا اَقُولُ)) وَقَدْ وَهَلَ اِنَّمَا قَالَ: ((اِنَّهُمْ

ہشام نے وہی مضمون روایت کیا جو اوپر گزر چکا ہے۔ اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ وہ (یعنی عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما) بھول گئے۔ رسول اللہ ﷺ نے تو یہی فرمایا تھا: "اس پر عذاب ہوتا ہے اس کے گناہ اور خطا کے سبب سے اور لوگ اس پر رو رہے ہیں اس وقت۔" اور یہ قول بھول عبداللہ رضی اللہ عنہ کی ایسی ہے کہ جیسے رسول اللہ ﷺ نے بدر کے کنوئیں پر جس میں بدر کے مشرکوں کے مقتول تھے کھڑے ہو کر فرمایا اور عبداللہ رضی اللہ عنہ نے یوں روایت کی کہ وہ لوگ سنتے ہیں جو میں کہتا ہوں اور عبداللہ رضی اللہ عنہ بھول گئے حقیقت یہ ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا: "اب وہ جانتے ہیں کہ وہ جو میں ان سے کہا کرتا تھا (یعنی ان کی زندگی

لَيَعْلَمُونَ اَنَّ مَا كُنْتُ اَقُوْلُ لَهُمْ حَقٌّ)) ثُمَّ قَرَأَتْ: ﴿اِنَّكَ لَا تُسْمِعُ الْمَوْتٰى﴾ [٢٧/ النمل: ٨٠] ﴿وَمَآ اَنْتَ بِمُسْمِعٍ مَّنْ فِي الْقُبُوْرِ﴾ [٣٥/ فاطر: ٢٢] يَقُوْلُ: حِيْنَ تَبَوَّءُوْا مَقَاعِدَهُمْ مِنَ النَّارِ. [بخاری: ٣٩٧٩، ٣٩٨٠، ٣٩٨١؛ نسائی: ٢٠٧٥]

میں) وہ سچ نکلا۔" پھر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے یہ آیت پڑھی کہ "تو نہیں سنا سکتا ہے ان کو جو قبروں میں ہیں" ان کے اس حال کی خبر دیتا ہے جب وہ جگہ پکڑ چکے دوزخ کی بیٹھکوں میں۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس حدیث سے تہذیب و اخلاق حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا معلوم ہوا کہ مسائل مختلفہ میں کس خوبی اور حسن سے عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کا ذکر کیا۔ ایک جگہ فرمایا کہ اللہ ان پر رحم کرے۔ دوسری بار فرمایا کہ وہ بھول گئے بخلاف اس زمانہ کے کہ مناظرات باہمی میں کیسی کیسی خلاف تہذیب باتیں قلم و زبان سے نکلتی ہیں۔

(٢١٥٥) عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ اَبِيْ اُسَامَةَ وَحَدِيْثُ اَبِيْ اُسَامَةَ اَتَمُّ.

اس سند سے بھی مذکورہ روایت آئی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٢١٥٦) عَنْ عَمْرَةَ بِنْتِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ اَنَّهَا اَخْبَرَتْهُ اَنَّهَا سَمِعَتْ عَائِشَةَ وَذُكِرَ لَهَا اَنَّ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ عُمَرَ يَقُوْلُ: اِنَّ الْمَيِّتَ لَيُعَذَّبُ بِبُكَاءِ الْحَيِّ فَقَالَتْ عَائِشَةُ: يَغْفِرُ اللّٰهُ لِاَبِيْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ اَمَا اِنَّهُ لَمْ يَكْذِبْ وَلٰكِنَّهُ نَسِيَ اَوْ اَخْطَاَ اِنَّمَا مَرَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلٰى يَهُوْدِيَّةٍ يُبْكٰى عَلَيْهَا فَقَالَ: ((اِنَّهُمْ لَيَبْكُوْنَ عَلَيْهَا وَاِنَّهَا لَتُعَذَّبُ فِيْ قَبْرِهَا)). [بخاری: ١٢٨٩؛ ترمذی: ١٠٠٦؛ نسائی: ١٨٥٥]

عمرہ نے خبر دی کہ انہوں نے کہا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے آگے ذکر ہوا کہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ مردہ پر عذاب ہوتا ہے زندہ کے رونے سے تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ اللہ ابو عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ کو بخشے انہوں نے جھوٹ نہیں کہا مگر بھول چوک ہو گئی۔ حقیقت یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ ایک یہودی عورت پر گزرے کہ لوگ اس پر رو رہے تھے تو آپ ﷺ نے فرمایا: "یہ تو اس پر روتے ہیں اور اس کو قبر میں عذاب ہوتا ہے۔"

○ ○ ○ ○

(٢١٥٧) عَنْ عَلِيِّ بْنِ رَبِيْعَةَ قَالَ: اَوَّلُ مَنْ نِيْحَ عَلَيْهِ بِالْكُوْفَةِ قَرَظَةُ بْنُ كَعْبٍ فَقَالَ الْمُغِيْرَةُ بْنُ شُعْبَةَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((مَنْ نِيْحَ عَلَيْهِ فَاِنَّهُ يُعَذَّبُ بِمَا نِيْحَ عَلَيْهِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ)). [راجع: ٥]

علی بن ربیعہ نے کہا پہلے جس پر کوفہ میں نوحہ ہوا وہ کعب کا بیٹا قرظہ تھا اور مغیرہ رضی اللہ عنہ نے سن کر کہا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا کہ "جس پر نوحہ کیا جائے اس کو اس کے سبب سے قیامت کے دن عذاب ہوگا۔"

○ ○ ○ ○

(٢١٥٨) عَنِ الْمُغِيْرَةِ بْنِ شُعْبَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ مِثْلَهُ. [راجع: ٢١٥٤]

روایت کی مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ نے انہوں نے نبی ﷺ سے مثل اوپر کی روایت کے۔

(٢١٥٩) عَنِ الْمُغِيرَةِ بْنِ شُعْبَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ مِثْلَهُ. [راجع: ٢١٥٤]

روایت کی مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ نے' انہوں نے نبی ﷺ سے مثل اس روایت کے۔

## بَابُ التَّشْدِيدِ فِي النِّيَاحَةِ.

## باب: نوحہ کرنے کی سختی کے ساتھ ممانعت۔

(٢١٦٠) عَنْ أَبِي مَالِكٍ الْأَشْعَرِيِّ حَدَّثَهُ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: ((أَرْبَعٌ فِي أُمَّتِي مِنْ أَمْرِ الْجَاهِلِيَّةِ لَا يَتْرُكُونَهُنَّ: الْفَخْرُ فِي الْأَحْسَابِ وَالطَّعْنُ فِي الْأَنْسَابِ وَالْإِسْتِسْقَاءُ بِالنُّجُومِ وَالنِّيَاحَةُ)) وَقَالَ: ((النَّائِحَةُ إِذَا لَمْ تَتُبْ قَبْلَ مَوْتِهَا تُقَامُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَعَلَيْهَا سِرْبَالٌ مِنْ قَطِرَانٍ وَدِرْعٌ مِنْ جَرَبٍ)).

ابو مالک اشعری نے روایت کی کہ نبی ﷺ نے فرمایا: ”میری امت میں جاہلیت (یعنی زمانہ کفر) کی چار چیزیں ہیں کہ لوگ ان کو نہ چھوڑیں گے، ایک اپنے حسب پر فخر کرنا، دوسرے دوسروں کے نسب پر طعن کرنا، تیسرے تاروں سے پانی کی امید رکھنا، اور چوتھے بین کر کے رونا۔“ اور فرمایا: ”بین کرنے والی اگر توبہ نہ کرے اپنے مرنے سے پہلے تو جب قیامت ہوگی تو اس پر گندھک کا پیرہن اور کھجلی کی اوڑھنی ہوگی۔“

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس حدیث سے بین کر کے رونے کی حرمت ثابت ہوئی۔ اور یہ معلوم ہوا کہ جب تک موت کی علامات مثل غرغرہ کے ظاہر نہ ہوں تب تک توبہ قبول ہوتی ہے اس کے بعد نہیں۔

(٢١٦١) عَنْ عَائِشَةَ تَقُولُ: لَمَّا جَاءَ رَسُولَ اللَّهِ ﷺ قَتْلُ زَيْدِ بْنِ حَارِثَةَ وَجَعْفَرِ بْنِ أَبِي طَالِبٍ وَعَبْدِاللَّهِ بْنِ رَوَاحَةَ جَلَسَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ يُعْرَفُ فِيهِ الْحُزْنُ قَالَتْ: وَأَنَا أَنْظُرُ مِنْ صَائِرِ الْبَابِ، شَقِّ الْبَابِ، فَأَتَاهُ رَجُلٌ فَقَالَ: يَا رَسُولَ اللَّهِ! إِنَّ نِسَاءَ جَعْفَرٍ وَذَكَرَ بُكَاءَهُنَّ فَأَمَرَهُ أَنْ يَذْهَبَ فَيَنْهَاهُنَّ فَذَهَبَ فَأَتَاهُ فَذَكَرَ أَنَّهُنَّ لَمْ يُطِعْنَهُ فَأَمَرَهُ الثَّانِيَةَ أَنْ يَذْهَبَ فَيَنْهَاهُنَّ فَذَهَبَ ثُمَّ أَتَاهُ فَقَالَ: وَاللَّهِ! لَقَدْ غَلَبْنَنَا يَارَسُولَ اللَّهِ ﷺ! قَالَتْ: فَزَعَمَتْ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ ﷺ قَالَ: ((اذْهَبْ فَاحْثُ فِي أَفْوَاهِهِنَّ مِنَ التُّرَابِ)) قَالَتْ عَائِشَةُ: فَقُلْتُ: أَرْغَمَ اللَّهُ أَنْفَكَ وَاللَّهِ! مَا تَفْعَلُ مَا أَمَرَكَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ وَمَا تَرَكْتَ رَسُولَ اللَّهِ ﷺ مِنَ الْعَنَاءِ. [بخاري: ١٢٩٩، ١٣٠٥، ٤٢٦٣؛ ابوداود: ٣١٢٢؛ نسائي: ١٨٤٦]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ جب رسول اللہ ﷺ کو زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ اور جعفر بن ابی طالب اور عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہما کے قتل کی خبر آئی تو آپ غمگین بیٹھ گئے اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں ان کو دروازہ کی دراڑ سے دیکھتی تھی کہ ایک شخص آیا اور اس نے کہا کہ اے اللہ کے رسول ﷺ! جعفر کی عورتیں رو رہی ہیں (یعنی چیخ چلا کر جو شرع میں منع ہے) تو آپ ﷺ نے فرمایا: ”جاؤ ان کو روکو۔“ پھر وہ گیا اور پھر آیا اور عرض کیا کہ انہوں نے نہیں مانا۔ آپ ﷺ نے پھر دوبارہ اس کو فرمایا: ”کہ جاؤ ان کو روک دو۔“ وہ پھر گیا اور پھر آیا اور عرض کیا کہ اللہ کی قسم! ہم کو انہوں نے ہرا دیا اے اللہ کے رسول ﷺ! حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں خیال کرتی ہوں کہ حضور ﷺ نے فرمایا: ”جا ان کے منہ میں خاک ڈال دے۔“ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے کہا: تیری ناک میں اللہ خاک بھرے کہ نہ تو وہ کام کرتا ہے جس کا حضور ﷺ تجھے حکم فرماتے ہیں اور نہ رسول اللہ ﷺ کو چھوڑتا ہے کہ تکلیف سے چھوٹ کر بیٹھیں۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس روایت سے ظاہر معلوم ہوتا ہے کہ ان کا رونا نوحہ اور چیخنے کے ساتھ تھا ورنہ آپ ﷺ ان کے روکنے میں اتنا مبالغہ نہ فرماتے اس لئے کہ آنسوؤں سے رونا منع نہیں ہے اور اس سے رسول اللہ ﷺ کی علو ہمت معلوم ہوتی ہے کہ اس شدت رنج میں بھی امر معروف سے باز نہ آئے اور بعض نے کہا ہے کہ اصحاب ﷺ کی شان سے بعید ہے کہ وہ چیخ کر روتے ہوں اور آپ ﷺ کا فرمانا استحباب کے طریق پر تھا۔

(٢١٦٢) عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيدٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ نَحْوَهُ وَفِي حَدِيثِ عَبْدِالْعَزِيزِ وَمَا تَرَكْتَ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ مِنَ الْعِيِّ. [راجع: ٢١٦١]

اس سند سے بھی مذکورہ روایت آئی ہے کچھ الفاظ کی تبدیلی کے ساتھ۔

○ ○ ○ ○

(٢١٦٣) عَنْ أُمِّ عَطِيَّةَ قَالَتْ: أَخَذَ عَلَيْنَا رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ مَعَ الْبَيْعَةِ أَنْ لَا نَنُوحَ فَمَا وَفَتْ مِنَّا إِلَّا خَمْسٌ أُمُّ سُلَيْمٍ وَأُمُّ الْعَلَاءِ وَابْنَةُ أَبِي سَبْرَةَ امْرَأَةُ مُعَاذٍ. أَوِ ابْنَةُ أَبِي سَبْرَةَ وَامْرَأَةُ مُعَاذٍ.

[بخاري: ١٣٠٦؛ نسائي: ٤١٩١]

ام عطیہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے ہم سے بیعت کے ساتھ اقرار کیا کہ ہم نوحہ نہ کریں تو کسی نے اقرار کو پورا نہ کیا مگر پانچ عورتوں نے ام سلیم رضی اللہ عنہا اور ام علاء رضی اللہ عنہا اور ابو سبرہ کی بیٹی جو عورت تھیں معاذ رضی اللہ عنہ کی یا یوں کہا کہ ابو سبرہ کی بیٹی اور معاذ کی بی بی رضی اللہ عنہا۔

○ ○ ○ ○

(٢١٦٤) عَنْ أُمِّ عَطِيَّةَ قَالَتْ: أَخَذَ عَلَيْنَا رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ فِي الْبَيْعَةِ أَلَّا تَنُحْنَ فَمَا وَفَتْ مِنَّا غَيْرُ خَمْسٍ مِنْهُنَّ أُمُّ سُلَيْمٍ.

ام عطیہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں رسول اللہ ﷺ نے ہم سے بیعت لی اور اس میں یہ بات بھی تھی کہ نوحہ نہیں کرنا پس اس بات پر ہم میں سے صرف پانچ نے وفا کی ان میں ام سلیم رضی اللہ عنہا بھی تھیں۔

(٢١٦٥) عَنْ أُمِّ عَطِيَّةَ قَالَتْ: لَمَّا نَزَلَتْ هٰذِهِ الْآيَةُ ﴿يُبَايِعْنَكَ عَلَى أَنْ لَا يُشْرِكْنَ بِاللّٰهِ شَيْئًا﴾ ﴿وَلَا يَعْصِينَكَ فِي مَعْرُوفٍ﴾ [٦٠/ الممتحنة: ١٢] قَالَتْ: كَانَ مِنْهُ النِّيَاحَةُ قَالَتْ فَقُلْتُ: يَا رَسُولَ اللّٰهِ! إِلَّا آلَ فُلَانٍ فَإِنَّهُمْ كَانُوا أَسْعَدُونِي فِي الْجَاهِلِيَّةِ فَلَا بُدَّ لِي مِنْ أَنْ أُسْعِدَهُمْ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((إِلَّا آلَ فُلَانٍ)).

ام عطیہ رضی اللہ عنہا نے کہا: جب یہ آیت اتری ﴿يُبَايِعْنَكَ﴾ یعنی "جب مومن عورتیں تیرے پاس آئیں بیعت کرنے کو تو ان سے بیعت لے کہ نہ شریک کریں" وہ اللہ کے ساتھ کسی کو اور وہ کسی دستور کی بات میں تیری نافرمانی نہ کریں تو ان باتوں میں جن کی رسول اللہ ﷺ نے ہم سے بیعت لی نوحہ بھی تھا۔ پھر میں نے حضور ﷺ سے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ! کہیں نوحہ نہ کروں گی مگر فلاں شخص کے قبیلہ میں اس لیے کہ وہ میرے نوحہ میں جاہلیت کے زمانہ میں شریک ہوتی تھی تو مجھے بھی ان کے ساتھ شریک ہونا ضروری ہے تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "کہ خیر فلاں قبیلہ میں سہی۔"

❖ ❖ ❖ ❖

فائدہ: اس حدیث سے بھی نوحہ کا حرام ہونا ثابت ہوا کہ آپ نے سب عورتوں سے اقرار لیا کہ کہیں نوحہ نہ کریں اور ام عطیہ رضی اللہ عنہا سے بھی اقرار لیا کہ وہ بھی کہیں نوحہ نہ کریں سوائے اس قبیلہ کے اور شارع کو اختیار ہے کہ بعض حکم میں کسی کو خاص کر دے۔

## بَابُ نَهْيِ النِّسَاءِ عَنِ اتِّبَاعِ الْجَنَائِزِ

## باب: جنازے کے پیچھے عورتوں کا جانا منع ہے۔

(٢١٦٦) عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سِيرِينَ قَالَ: قَالَتْ أُمُّ عَطِيَّةَ: كُنَّا نُنْهَى عَنِ اتِّبَاعِ الْجَنَائِزِ وَلَمْ يُعْزَمْ عَلَيْنَا.

محمد بن سیرین نے کہا کہ ام عطیہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ ہم کو جنازہ کے ساتھ چلنے سے روکا جاتا تھا مگر تاکید سے نہیں روکا جاتا تھا۔

○ ○ ○ ○

(۲۱۶۷) عَنْ أُمِّ عَطِيَّةَ قَالَتْ: نُهِينَا عَنِ اتِّبَاعِ الْجَنَائِزِ وَلَمْ يُعْزَمْ عَلَيْنَا. [بخاری: ۱۳۱۳؛ ابن ماجہ: ۱۵۷۷]

ام عطیہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں: ہمیں جنازہ کے پیچھے جانے سے روکا گیا مگر زیادہ سختی نہ کی گئی۔

○ ○ ○ ○

## بَابٌ فِي غُسْلِ الْمَيِّتِ.

## باب: میت کو غسل دینا۔

(۲۱۶۸) عَنْ أُمِّ عَطِيَّةَ قَالَتْ: دَخَلَ عَلَيْنَا النَّبِيُّ ﷺ وَنَحْنُ نَغْسِلُ ابْنَتَهُ فَقَالَ: ((اغْسِلْنَهَا ثَلَاثًا أَوْ خَمْسًا أَوْ أَكْثَرَ مِنْ ذَلِكَ إِنْ رَأَيْتُنَّ ذَلِكَ بِمَاءٍ وَسِدْرٍ وَاجْعَلْنَ فِي الْآخِرَةِ كَافُورًا أَوْ شَيْئًا مِنْ كَافُورٍ فَإِذَا فَرَغْتُنَّ فَآذِنَّنِي)) فَلَمَّا فَرَغْنَا آذَنَّاهُ فَأَلْقَى إِلَيْنَا حَقْوَهُ فَقَالَ: ((أَشْعِرْنَهَا إِيَّاهُ)).

[بخاری: ۱۲۵۳، ۱۲۵۴، ۱۲۵۸، ۱۲۶۰؛ ابو داود: ۳۱۴۲، ۳۱۴۶؛ نسائی: ۱۸۸۰، ۱۸۸۵، ۱۸۸۶، ۱۸۸۹، ۱۸۹۲؛ ابن ماجہ: ۱۴۵۸، ۱۴۵۹]

ام عطیہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ نبی ﷺ ہمارے پاس آئے اور ہم ان کی صاحبزادی کو نہلاتے تھے (یعنی ان کے جنازہ کو) تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''ان کو نہلاؤ تین بار یا پانچ بار یا اس سے زیادہ اگر تم مناسب جانو پانی سے اور بیری کے پتوں سے اور ڈال دو آخر میں کافور یا فرمایا تھوڑا سا کافور، پھر جب نہلا چکو تو مجھے خبر دو۔'' پھر جب ہم نہلا چکے تو آپ ﷺ کو خبر دی اور آپ ﷺ نے اپنا تہبند ہماری طرف پھینک دیا اور فرمایا: ''اس کو اندر کا کپڑا کر دو ان کے کفن کا۔'' (یعنی برکت کیلئے اور اس سے ثابت ہوا کہ مرد کے کپڑے سے عورت کو کفن دے سکتے ہیں)۔

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

○ ○ ○ ○

فائدہ: معلوم ہوا کہ تین بار غسل دینا تو ضروری ہے اور اگر دیکھیں کہ ابھی اور طہارت کیلئے ضرورت ہے تو پانچ بار یا سات بار نہلائیں مگر طاق ہو، اور اگر تین ہی بار صفائی حاصل ہو تو چوتھی بار ضرورت نہیں اور قاضی عیاض رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ یہ صاحبزادی ام کلثوم رضی اللہ عنہا تھیں۔ مگر صحیح یہ ہے کہ یہ زینب رضی اللہ عنہا تھیں اور آخری پانی میں کافور دینا مستحب ہے اور یہی قول ہے شافعیہ کا اور مالک اور احمد رحمہ اللہ علیہم جمہور کا اگرچہ حنفیہ اس کے استحباب کے قائل نہیں مگر یہ حدیث ان پر حجت ہے حالانکہ کافور بدن کو پاک کرتا ہے جسم کو سخت کرتا ہے اور جلدی سڑنے نہیں دیتا اور خوشبو ہے اور اس سے ثابت ہوا کہ نیکوں کے کپڑوں سے برکت لینا روا ہے۔ برکت لینے سے مراد یہ ہے کہ کسی متقی، موحد، متبع سنت کی چادر میں کفن دینا جائز ہے۔

(۲۱۶۹) عَنْ أُمِّ عَطِيَّةَ قَالَتْ: مَشَطْنَاهَا ثَلَاثَةَ قُرُونٍ. [ابو داود: ۳۱۴۳؛ نسائی: ۱۸۹۰]

ام عطیہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ ہم نے کنگھی کر کے ان کے بالوں کی تین لڑیں کیں۔

(۲۱۷۰) عَنْ أُمِّ عَطِيَّةَ قَالَتْ: تُوُفِّيَتْ إِحْدَى بَنَاتِ النَّبِيِّ ﷺ وَفِي حَدِيثِ ابْنِ عُلَيَّةَ قَالَتْ: أَتَانَا رَسُولُ اللَّهِ ﷺ وَنَحْنُ نَغْسِلُ ابْنَتَهُ وَفِي حَدِيثِ مَالِكٍ قَالَتْ: دَخَلَ عَلَيْنَا رَسُولُ اللَّهِ ﷺ حِينَ تُوُفِّيَتِ ابْنَتُهُ بِمِثْلِ حَدِيثِ يَزِيدَ بْنِ زُرَيْعٍ عَنْ أَيُّوبَ عَنْ مُحَمَّدٍ عَنْ أُمِّ عَطِيَّةَ. [راجع: ۲۱۶۸]

ام عطیہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ نبی ﷺ کی ایک صاحبزادی رضی اللہ عنہا کی وفات ہو گئی اور ابن علیہ کی روایت میں ہے کہ ہمارے پاس رسول اللہ ﷺ آئے اور ہم ان کی صاحبزادی رضی اللہ عنہا کو غسل دیتی تھیں اور مالک کی روایت میں ہے کہ داخل ہوئے ہم پر رسول اللہ ﷺ جب آپ ﷺ کی صاحبزادی رضی اللہ عنہا کی وفات ہوئی جیسے یزید بن زریع کی حدیث میں ایوب سے مروی ہے اور ایوب محمد سے، وہ ام عطیہ رضی اللہ عنہا سے روایت کرتے ہیں۔

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

(۲۱۷۱) عَنْ حَفْصَةَ عَنْ أُمِّ عَطِيَّةَ بِنَحْوِهِ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ: ((ثَلَاثًا أَوْ خَمْسًا أَوْ سَبْعًا أَوْ أَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ إِنْ رَأَيْتُنَّ ذٰلِكِ)) فَقَالَتْ حَفْصَةُ عَنْ أُمِّ عَطِيَّةَ: وَجَعَلْنَا رَأْسَهَا ثَلَاثَةَ قُرُوْنٍ. [بخاري: ۱۲۵۴، ۱۲۵۸؛ نسائي: ۱۸۸۷؛ ابن ماجه: ۱۴۵۹]

حفصہ رضی اللہ عنہا نے ام عطیہ رضی اللہ عنہا سے ایسا ہی روایت کیا مگر اتنا ہے کہ اس میں یوں کہا: ”غسل دو ان کو تین بار یا پانچ یا سات بار یا اس سے زیادہ اگر تم ضرورت سمجھو۔“ اور حفصہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ ام عطیہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ ہم نے ان کے سر کے بال کی تین لڑیں کر دیں۔



فائدہ: یعنی ایک لڑ آگے بالوں کی اور دو پیچھے کیں جیسے اور روایتوں میں آیا ہے اور اس سے کنگھی کرنا بالوں میں میت کے مستحب ہوا اور یہی مذہب ہے شافعی احمد اسحاق اور اوزاعی رحمہم اللہ کا اگرچہ حنفیہ کے نزدیک مستحب نہیں اور یہ حدیث ان پر حجت ہے۔

(۲۱۷۲) عَنْ أُمِّ عَطِيَّةَ قَالَ: ((اغْسِلْنَهَا وِتْرًا ثَلَاثًا أَوْ خَمْسًا أَوْ سَبْعًا)) قَالَ وَقَالَتْ أُمُّ عَطِيَّةَ: مَشَطْنَاهَا ثَلَاثَةَ قُرُوْنٍ. [بخاري: ۱۲۵۴، ۱۲۵۹، ۱۲۶۰؛ نسائي: ۱۸۸۲، ۱۸۹۱]

ام عطیہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”اس کو طاق مرتبہ غسل دینا تین یا پانچ یا سات مرتبہ۔“ اور ام عطیہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں: ہم نے اس کی تین مینڈھیاں کیں۔



(۲۱۷۳) عَنْ أُمِّ عَطِيَّةَ قَالَتْ: لَمَّا مَاتَتْ زَيْنَبُ بِنْتُ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اغْسِلْنَهَا وِتْرًا ثَلَاثًا أَوْ خَمْسًا وَاجْعَلْنَ فِي الْخَامِسَةِ كَافُوْرًا أَوْ شَيْئًا مِنْ كَافُوْرٍ فَإِذَا غَسَلْتُنَّهَا فَأَعْلِمْنَنِي)) قَالَتْ: فَأَعْلَمْنَاهُ فَأَعْطَانَا حَقْوَهُ وَقَالَ: ((أَشْعِرْنَهَا إِيَّاهُ)).

ام عطیہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادی زینب رضی اللہ عنہا وفات فرما گئیں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم سے فرمایا: ”ان کو طاق بار نہلاؤ تین یا پانچ بار اور پانچویں بار کے پانی میں کافور یا فرمایا تھوڑا سا کافور ڈال دو۔ پھر جب نہلا چکو تو مجھے خبر دو۔“ پھر جب ہم نے خبر دی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے تہبند پھینک دیا اور فرمایا: ”اس کا کپڑا کفن کے اندر کر دو“ (یعنی بدن سے لگا رہے تا کہ برکت کا موجب ہو)۔

(۲۱۷۴) عَنْ أُمِّ عَطِيَّةَ قَالَتْ: أَتَانَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَنَحْنُ نَغْسِلُ إِحْدٰى بَنَاتِهِ فَقَالَ: ((اغْسِلْنَهَا وِتْرًا خَمْسًا أَوْ أَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ)) بِنَحْوِ حَدِيْثِ أَيُّوْبَ وَعَاصِمٍ وَقَالَ فِي الْحَدِيْثِ: قَالَتْ: فَضَفَرْنَا شَعْرَهَا ثَلَاثَةَ أَثْلَاثٍ قَرْنَيْهَا وَنَاصِيَتَهَا. [بخاري: ۱۲۶۳؛ ترمذي: ۹۹۰؛ نسائي: ۱۸۸۴]

ام عطیہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور ہم ان کی ایک صاحبزادی کو نہلا رہی تھیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”طاق بار غسل دو پانچ بار یا زیادہ۔“ جیسے ایوب اور عاصم کی روایت میں آ چکا ہے۔ اور اس حدیث میں ہے کہ ام عطیہ رضی اللہ عنہا نے کہا: پھر ہم نے ان کے بالوں کی تین چوٹیاں گوندھ دیں دونوں کنپٹیوں کی طرف کی اور ایک پیشانی کے سامنے کی۔

(۲۱۷۵) عَنْ أُمِّ عَطِيَّةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ حَيْثُ أَمَرَهَا أَنْ تَغْسِلَ ابْنَتَهُ قَالَ لَهَا: ((ابْدَأْنَ بِمَيَامِنِهَا وَمَوَاضِعِ الْوُضُوْءِ مِنْهَا)). [بخاري: ۱۶۷، ۱۲۵۵، ۱۲۵۶؛ ابوداود: ۳۱۴۵؛ ترمذي: ۹۹۰؛ نسائي: ۱۸۸۴]

ام عطیہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ جب ہم کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا اپنی صاحبزادی رضی اللہ عنہا کو غسل کا تو فرمایا: ”ہر عضو کو داہنی طرف سے شروع کرنا اور پہلے وضو کے اعضاء کو دھونا۔“



(٢١٧٦) عَنْ أُمِّ عَطِيَّةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لَهُنَّ فِيْ غَسْلِ ابْنَتِهِ: ((ابْدَأْنَ بِمَيَامِنِهَا وَمَوَاضِعِ الْوُضُوْءِ مِنْهَا)). [راجع: ٢١٧٥]

ام عطیہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ رسول ﷺ نے انہیں کہا اپنی بیٹی کے غسل کے متعلق کہ ”شروع کرو اس کی دائیں جانب سے وضو کی جگہوں سے۔“

○ ○ ○ ○

## بَابٌ فِيْ كَفْنِ الْمَيِّتِ

## باب: میت کو کفن دینے کا بیان۔

(٢١٧٧) عَنْ خَبَّابِ بْنِ الْأَرَتِّ قَالَ: هَاجَرْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ نَبْتَغِيْ وَجْهَ اللّٰهِ فَوَجَبَ أَجْرُنَا عَلَى اللّٰهِ فَمِنَّا مَنْ مَضٰى لَمْ يَأْكُلْ مِنْ أَجْرِهِ شَيْئًا مِنْهُمْ مُصْعَبُ بْنُ عُمَيْرٍ قُتِلَ يَوْمَ أُحُدٍ فَلَمْ يُوْجَدْ لَهُ شَيْءٌ يُكَفَّنُ فِيْهِ إِلَّا نَمِرَةٌ فَكُنَّا إِذَا وَضَعْنَاهَا عَلٰى رَأْسِهِ فَخَرَجَتْ رِجْلَاهُ وَإِذَا وَضَعْنَاهَا عَلٰى رِجْلَيْهِ خَرَجَ رَأْسُهُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((ضَعُوْهَا مِمَّا يَلِيْ رَأْسَهُ وَاجْعَلُوْا عَلٰى رِجْلَيْهِ مِنَ الْإِذْخِرِ)) وَمِنَّا مَنْ أَيْنَعَتْ لَهُ ثَمَرَتُهُ فَهُوَ يَهْدِبُهَا. [بخاري: ١٢٧٦، ٣٨٩٧، ٣٩١٤، ٤٠٤٧، ٤٠٨٢، ٦٤٣٢، ٦٤٤٨؛ ابوداود: ٢٨٧٦؛ ترمذی: ٣٨٥٣؛ نسائی: ١٩٠٢]

خباب رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ہم نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ اللہ کی راہ میں ہجرت کی۔ ہماری غرض یہ تھی کہ اللہ راضی ہو۔ سو ہماری مزدوری اللہ پر ہو چکی سو ہم میں سے کسی نے تو ایسا کیا کہ اس نے اپنی مزدوری کا کوئی حصہ دنیا میں نہ کھایا، ان ہی میں سے مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ جو جنگ احد میں شہید ہوئے کہ ان کے کفن کو ایک چادر سے سوائے کچھ نہ ملا وہ بھی ایسی تھی کہ جب ہم ان کے سر پر ڈالتے تو پیر نکلے رہتے۔ (کھل جاتے) اور جو پیر پر ڈالتے تو سر نکلا رہتا (کھل جاتا) تب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”چادر تو سر پر ڈال دو اور پیروں کو اذخر سے چھپا دو۔“ (اذخر ایک گھاس ہے مدینہ میں بہت ہوتی ہے) اور ہم میں سے کوئی ایسا ہے کہ اس کے پھل پک گئے اور وہ اس میں چن چن کر کھاتا ہے (یعنی دنیا میں بھی ایمان کے سبب سے ترقی پائی)۔

○ ○ ○ ○

**فائدہ:** اس سے معلوم ہوا کہ کفن میت کے رأس المال سے دینا چاہیے اور وہ قرضوں کی ادائیگی پر مقدم ہے اس لئے کہ حضور ﷺ نے ان کے کفن کا حکم فرمایا اور یہ نہ پوچھا کہ اس پر دین ہے یا نہیں۔ اور اذخر ایک خوشبودار گھاس ہوتی ہے۔ اور اس سے یہ معلوم ہوا کہ اگر کفن کم ہو تو سر کی طرف کر دیں اور پیر کھلے رہیں تو کسی اور چیز سے ڈھانپ دیں اور اگر بہت کم ہو تو ستر چھپا دیں اس لیے کہ ان کا ڈھانپنا فرض ہے اور اس سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا اخلاص اور زہد معلوم ہوتا ہے کہ بغیر کسی لذت دنیاوی کے اللہ ورسول ﷺ کے عاشق تھے اور اللہ کی راہ میں جان دینا فخر جانتے تھے اس حال میں بھی اللہ پاک کے شکر گزار اور ثنا خواں تھے۔

(٢١٧٨) عَنِ ابْنِ عُيَيْنَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ نَحْوَهُ. [راجع: ٢١٧٧]

اس سند سے بھی مذکورہ روایت آئی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٢١٧٩) عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ: كُفِّنَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِيْ ثَلَاثَةِ أَثْوَابٍ بِيْضٍ سَحُوْلِيَّةٍ مِنْ كُرْسُفٍ لَيْسَ فِيْهَا قَمِيْصٌ وَلَا عِمَامَةٌ أَمَّا الْحُلَّةُ فَإِنَّمَا شُبِّهَ عَلَى النَّاسِ فِيْهَا أَنَّهَا اشْتُرِيَتْ لَهُ لِيُكَفَّنَ

ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ کو تین سفید کپڑوں میں کفن دیا گیا جو سحول کے بنے ہوئے تھے (سحول یمن میں ایک جگہ کا نام ہے) جو روئی کے تھے کہ ان میں کرتا تھا نہ عمامہ اور حلہ کا لوگوں کو شبہ ہو گیا۔ حقیقت یہ ہے کہ حلہ آپ ﷺ کیلئے خریدا گیا تھا کہ

فِيهَا فَتُرِكَتِ الْحُلَّةُ وَكُفِّنَ فِي ثَلَاثَةِ أَثْوَابٍ بِيضٍ سُحُولِيَّةٍ فَأَخَذَهَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ أَبِي بَكْرٍ فَقَالَ: لَأَحْبِسَنَّهَا حَتّٰى أُكَفَّنَ فِيهَا نَفْسِي ثُمَّ قَالَ: لَوْ رَضِيَهَا اللّٰهُ [عَزَّوَجَلَّ] لِنَبِيِّهِ لَكَفَّنَهُ فِيهَا فَبَاعَهَا وَتَصَدَّقَ بِثَمَنِهَا.

آپ ﷺ کو کفن دیں پھر نہ دیا اور تین چادروں میں دیا جو سفید سحول کی بنی ہوئی تھیں۔ اور حلہ کو عبداللہ بن ابی بکر رضی اللہ عنہ نے لیا اور کہا: میں اسے رکھ چھوڑوں گا اور میں اپنا کفن اسی سے کروں گا۔ پھر کہا: اگر اللہ کو یہ پسند ہوتا تو اس کے نبی ﷺ کے کفن کے کام آتا سو اس کو بیچ ڈالا اور اس کی قیمت خیرات کر دی۔

**فائدہ:** حلہ عرب میں چادر اور تہبند کو کہتے ہیں اور حضور ﷺ کو تین ہی کپڑوں میں کفن دیا کیونکہ چوتھا کپڑا اس کے ساتھ نہ تھا۔ اور یہی ظاہر حدیث ہے۔ اور یہی تفسیر کی امام شافعی رحمہ اللہ نے اور جمہور علما نے۔ امام مالک رحمہ اللہ اور امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ نے کہا: مستحب ہے کہ ان تینوں کے سوا قمیص اور عمامہ بھی ہو اور انہوں نے اس حدیث کا مطلب یہ کیا ہے کہ یہ تین کپڑے عمامہ اور قمیص کے علاوہ تھے اور اس صورت میں پانچ کپڑے ہوں گے مگر یہ ضعیف ہے اس لیے کہ کسی معتبر روایت سے ثابت نہیں ہوا کہ آپ ﷺ کے کفن میں قمیص اور عمامہ تھا اور گویا اس حدیث سے یہ بھی ثابت ہوا کہ جس قمیص میں آپ ﷺ کو غسل دیا تھا وہ بعد غسل اتار لیا گیا اور یہی صواب ہے۔ اور ابن عباس رضی اللہ عنہما سے جو مروی ہے کہ آپ ﷺ کو کفن دیا گیا تین کپڑوں میں اور ایک حلہ میں اور ان دو کرتوں میں جن میں آپ ﷺ نے وفات فرمائی تو یہ روایت ضعیف ہے اور حجت لانے کے قابل نہیں اس لیے کہ یزید بن ابی زیاد ایک راوی اس کا ایسا ہے کہ اس کے ضعف پر سب نے اتفاق کیا ہے علی الخصوص جب اور ثقہ راویوں کے خلاف کہے۔

(٢١٨٠) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: أُدْرِجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِي حُلَّةٍ يَمَنِيَّةٍ كَانَتْ لِعَبْدِاللّٰهِ بْنِ أَبِي بَكْرٍ رضی اللہ عنہ ثُمَّ نُزِعَتْ عَنْهُ وَكُفِّنَ فِي ثَلَاثَةِ أَثْوَابٍ سُحُوْلٍ يَمَانِيَةٍ لَيْسَ فِيهَا عِمَامَةٌ وَلَا قَمِيصٌ فَرَفَعَ عَبْدُاللّٰهِ الْحُلَّةَ فَقَالَ: أُكَفَّنُ فِيهَا ثُمَّ قَالَ: لَمْ يُكَفَّنْ فِيهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَأُكَفَّنُ فِيهَا فَتَصَدَّقَ بِهَا.

ترجمہ اس کا وہی ہے جو اوپر گزرا۔ اس میں اتنا زیادہ ہے کہ پہلے رسول اللہ ﷺ کو یمن کے حلہ میں لپیٹا تھا جو عبداللہ بن ابی بکر رضی اللہ عنہ کا تھا۔ پھر اتار ڈالا اور آخر میں یہ ہے کہ اسی حلہ کو خیرات کر دیا۔

○ ○ ○ ○

(٢١٨١) عَنْ هِشَامٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَلَيْسَ فِي حَدِيثِهِمْ قِصَّةُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ أَبِي بَكْرٍ. [ابوداود: ٣١٥٢؛ ترمذی: ٩٩٦؛ نسائی: ١٨٩٨؛ ابن ماجه: ١٤٦٩]

اس سند سے بھی مذکورہ روایت آئی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٢١٨٢) عَنْ أَبِي سَلَمَةَ رضی اللہ عنہ أَنَّهُ قَالَ: سَأَلْتُ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا زَوْجَ النَّبِيِّ ﷺ فَقُلْتُ لَهَا: فِي كَمْ كُفِّنَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ؟ فَقَالَتْ: فِي ثَلَاثَةِ أَثْوَابٍ سَحُوْلِيَّةٍ.

ابو سلمہ رضی اللہ عنہ نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے رسول اللہ ﷺ کے کفن کے کپڑے پوچھے تو انہوں نے فرمایا: سحول کے تین کپڑے تھے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ تَسْجِيَةِ الْمَيِّتِ.

## باب: میت کو کپڑے کے ساتھ ڈھانپ دینے کا بیان۔

(٢١٨٣) عَنْ عَائِشَةَ أُمِّ الْمُؤْمِنِينَ قَالَتْ: سُجِّيَ

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے جب وفات پائی تو

رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حِيْنَ مَاتَ بِثَوْبِ حِبَرَةٍ. [بخاري: ٥٨١٤؛ ابوداود: ٣١٢٠]

آپ ﷺ کو یمن کی ایک چادر اڑھادی گئی۔

○ ○ ○ ○

(٢١٨٤) عَنْ شُعَيْبٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ سَوَاءً. [راجع: ٢١٨٣]

اس سند سے بھی مذکورہ روایت آئی ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابٌ فِيْ تَحْسِيْنِ كَفَنِ الْمَيِّتِ.

## باب: میت کو اچھے کپڑوں میں کفن دینا چاہیے۔

(٢١٨٥) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ يُحَدِّثُ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ خَطَبَ يَوْمًا فَذَكَرَ رَجُلًا مِنْ اَصْحَابِهٖ قُبِضَ فَكُفِّنَ فِيْ كَفَنٍ غَيْرِ طَائِلٍ وَّ قُبِرَ لَيْلًا فَزَجَرَ النَّبِيُّ ﷺ اَنْ يُّقْبَرَ الرَّجُلُ بِاللَّيْلِ حَتّٰى يُصَلّٰى عَلَيْهِ اِلَّا اَنْ يُّضْطَرَّ اِنْسَانٌ اِلٰى ذٰلِكَ وَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((اِذَا كَفَّنَ اَحَدُكُمْ اَخَاهُ فَلْيُحَسِّنْ كَفَنَهٗ)). [ابوداود: ٣١٤٨؛ نسائي: ١٨٩٤، ٢٠١٢]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ نبی ﷺ نے ایک دن خطبہ پڑھا اور اپنے اصحاب میں سے ایک شخص کا ذکر کیا کہ ان کا انتقال ہو گیا تھا اور ان کو ایسا کفن دیا تھا، جس سے ستر نہیں ڈھنپتا تھا اور شب کو دفن کر دیا تھا، پس جھڑکا ہم کو رسول اللہ ﷺ نے اس بات پر کہ رات کو ان کو دفن کیا کہ حضور نے نماز نہ پڑھی اور ایسا نہ کرنا چاہیے مگر جب انسان لاچار ہو جائے اور آپ ﷺ نے فرمایا: ”جب تم میں کوئی اپنے بھائی کو کفن دے تو اچھا کفن دے (یعنی تا کہ خوب ڈھانپنے والا ہو اس کے تمام بدن کا)۔

**فائدہ:** شاید آپ ﷺ کی خفگی اس وجہ سے ہوئی کہ بغیر حضور ﷺ کی نماز کے ان کو دفن کر دیا اور رات کے دفن کرنے میں نمازیوں کی قلت ہوتی ہے اور جن وقتوں میں نماز مکروہ ہے اور نماز جنازہ منع۔ اس میں امام شافعی رحمہ اللہ کا مذہب ہے کہ میت کا دفن کرنا مکروہ نہیں۔ مگر یہ مکروہ ہے کہ اسی وقت کو خواہ مخواہ تاک کر دفن کرے اور امام مالک رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ نماز جنازہ نہ پڑھیں بعد اسفار کے جب تک آفتاب طلوع نہ ہو جائے اور بعد آفتاب زرد ہونے کے بھی جب تک غروب نہ ہو جائے مگر یہ کہ کسی بات کا خوف ہو اور ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک نماز نہ پڑھیں جنازے پر طلوع اور غروب اور ٹھیک دوپہر کے وقت، اور لیث نے بھی جمیع اوقات نہی میں مکروہ کہا ہے دفن کو۔ اور اچھا کفن دینے سے یہ مراد نہیں کہ اسراف کرے اور بیش قیمت کپڑا دے بلکہ مراد یہ ہے کہ کپڑا پاک وصاف اور درمیانی قیمت کا ہو (نووی رحمہ اللہ)۔

## بَابُ الْاِسْرَاعِ بِالْجَنَازَةِ.

## باب: جنازے کو جلدی لے جانے کا بیان۔

(٢١٨٦) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((اَسْرِعُوْا بِالْجَنَازَةِ فَاِنْ تَكُ صَالِحَةً فَخَيْرٌ تُقَدِّمُوْنَهَا اِلَيْهِ وَاِنْ تَكُ غَيْرَ ذٰلِكَ فَشَرٌّ تَضَعُوْنَهٗ عَنْ رِقَابِكُمْ)). [بخاري: ١٣١٥؛ ابوداود: ٣١٨١؛ ترمذي: ١٠١٥؛ نسائي: ١٩٠٩؛ ابن ماجه: ١٤٧٧]

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ نبی ﷺ نے فرمایا: ”جنازہ لے جانے میں جلدی کرو اس لیے کہ اگر نیک ہے تو اسے خیر کی طرف لے جاتے ہو اور اگر بد ہے تو اسے اپنی گردن سے اتارتے ہو۔“

○ ○ ○ ○

**فائدہ:** جنازہ لے کر جلدی چلنا مستحب ہے نہ دوڑنا کہ جنازہ کے گرنے کا خوف ہو، اور جنازہ کا اٹھانا فرض کفایہ ہے اور اس پر اتفاق ہے کہ مرد ہی اٹھائیں اگرچہ جنازہ عورت کا ہو اس لئے کہ مرد قوی ہیں عورتوں سے۔ اور اس سے یہ بھی ثابت ہوا کہ صحبت بد سے بچنا ضروری ہے اگرچہ وہ بد جنازہ بھی ہو کہ آپ ﷺ نے فرمایا کہ جلدی اسے گردن سے اتار دو۔ پھر جو بد، زندہ ہو اس سے اللہ تعالیٰ کی پناہ۔

(٢١٨٧) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ غَيْرَ اَنَّ

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے نبی ﷺ سے مگر معمر کی حدیث میں یہ ہے

فِیْ حَدِیْثِ مَعْمَرٍ قَالَ: لَا اَعْلَمُهٗ اِلَّا رَفَعَ الْحَدِیْثَ.

کہ میں نہیں جانتا مگر انہوں نے مرفوع کیا اس کو۔

(۲۱۸۸) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ یَقُوْلُ: ((اَسْرِعُوْا بِالْجَنَازَةِ فَاِنْ كَانَتْ صَالِحَةً قَرَّبْتُمُوْهَا اِلَی الْخَیْرِ وَاِنْ كَانَتْ غَیْرَ ذٰلِكَ كَانَ شَرًّا تَضَعُوْنَهٗ عَنْ رِقَابِكُمْ)) [نسائی: ۱۹۱۰]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں: سنا میں نے رسول اللہ ﷺ کو آپ ﷺ فرماتے تھے: ''جلدی لے جاؤ جنازے کو اگر وہ نیک ہوگا تو تم اس کو خیر کے قریب کرو گے اور اگر وہ اس کے علاوہ ہوگا تو شر کو تم اپنی گردنوں سے اتار دو گے۔''

## بَابُ فَضْلِ الصَّلَاةِ عَلَی الْجَنَازَةِ وَاتِّبَاعِهَا.

## باب: جنازہ کے پیچھے جانا اور نماز جنازہ پڑھنے کی فضیلت۔

(۲۱۸۹) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَنْ شَهِدَ الْجَنَازَةَ حَتّٰی یُصَلّٰی عَلَیْهَا فَلَهٗ قِیْرَاطٌ وَمَنْ شَهِدَهَا حَتّٰی تُدْفَنَ فَلَهٗ قِیْرَاطَانِ)) قِیْلَ: وَمَا الْقِیْرَاطَانِ؟ قَالَ: ((مِثْلُ الْجَبَلَیْنِ الْعَظِیْمَیْنِ)) انْتَهٰی حَدِیْثُ اَبِی الطَّاهِرِ وَزَادَ الْاٰخَرَانِ: قَالَ ابْنُ شِهَابٍ: قَالَ سَالِمُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ: وَكَانَ ابْنُ عُمَرَ یُصَلِّیْ عَلَیْهَا ثُمَّ یَنْصَرِفُ فَلَمَّا بَلَغَهٗ حَدِیْثُ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ: لَقَدْ ضَیَّعْنَا فِیْ قَرَارِیْطَ كَثِیْرَةٍ.

[بخاری: ۱۳۲۵؛ نسائی: ۱۹۹۴]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جو حاضر رہے جنازہ پر جب تک کہ نماز پڑھی جائے اس کو قیراط کا ثواب ہے اور جو دفن تک حاضر رہے اس کو دو قیراط کا ثواب ہے۔'' راوی نے کہا: دو قیراط کتنے ہوتے ہیں؟ کہا: دو بڑے پہاڑوں کے برابر ہیں۔ ابو طاہر کی حدیث تمام ہوگئی۔ اور دوسرے دو راویوں نے یہ بھی زیادہ کہا کہ ابن شہاب نے کہا کہ سالم نے کہا کہ ابن عمر رضی اللہ عنہما کی عادت تھی کہ نماز پڑھ کر جنازہ پر سے چلے جاتے تھے پھر جب ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی روایت سنی تو کہا کہ ہم نے بہت سے قیراط ضائع کیے (یعنی افسوس کیا)۔

○ ○ ○ ○

(۲۱۹۰) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ اِلٰی قَوْلِهٖ ((الْجَبَلَیْنِ الْعَظِیْمَیْنِ)) وَلَمْ یَذْكُرْ مَا بَعْدَهٗ وَفِیْ حَدِیْثِ عَبْدِالْاَعْلٰی: ((حَتّٰی یُفْرَغَ مِنْهَا)) وَفِیْ حَدِیْثِ عَبْدِالرَّزَّاقِ: ((حَتّٰی تُوْضَعَ فِی اللَّحْدِ)). [نسائی: ۱۹۹۳؛ ابن ماجہ: ۱۵۳۹]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے نبی ﷺ سے وہی روایت کی ہے یہاں تک کہ ''دو بڑے بڑے پہاڑوں'' کا ذکر کیا اور عبدالاعلیٰ نے یہاں تک کہ ''فارغ ہو جائیں ان کے دفن سے'' (یہ لفظ کہا) اور عبدالرزاق نے کہا کہ ''یہاں تک کہ رکھا جائے جنازہ قبر میں۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ثواب کا دوسرا قیراط جب ملے گا کہ دفن سے فارغ ہونے تک حاضر رہے۔

(۲۱۹۱) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ بِمِثْلِ حَدِیْثِ مَعْمَرٍ وَقَالَ: ((وَمَنِ اتَّبَعَهَا حَتّٰی تُدْفَنَ)).

[راجع: ۲۱۹۰]

اس سند سے بھی مذکورہ کی طرح مروی ہے اور اس میں یہ اضافہ ہے کہ ''جس نے اس جنازے کی پیروی کی اس کے دفن ہونے تک۔''

○ ○ ○ ○

(۲۱۹۲) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ:

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے نبی ﷺ سے روایت کی کہ ''جو جنازہ کی نماز پڑھے

((مَنْ صَلّٰى عَلٰى جَنَازَةٍ وَلَمْ يَتْبَعْهَا فَلَهُ قِيرَاطٌ فَإِنْ تَبِعَهَا فَلَهُ قِيرَاطَانِ)) قِيلَ: وَمَا الْقِيرَاطَانِ؟ قَالَ: ((أَصْغَرُهُمَا مِثْلُ أُحُدٍ.))

اور ساتھ نہ جائے، اس کو ایک قیراط ہے اور جو ساتھ جائے اس کو دو قیراط ہیں۔'' کسی نے پوچھا: دو قیراط کیا ہیں؟ فرمایا: ''چھوٹا ان میں سے احد کے برابر ہے۔''

(۲۱۹۳) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((مَنْ صَلّٰى عَلٰى جَنَازَةٍ فَلَهُ قِيرَاطٌ وَمَنِ اتَّبَعَهَا حَتّٰى تُوضَعَ فِي الْقَبْرِ فَقِيرَاطَانِ)) قَالَ: قُلْتُ: يَا أَبَاهُرَيْرَةَ! وَمَا الْقِيرَاطُ؟ قَالَ: مِثْلُ أُحُدٍ.

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نبی ﷺ سے بیان کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا: ''جس نے جنازہ پڑھا اس کے لیے ایک قیراط اجر ہے اور جو قبر میں ڈالنے تک ساتھ رہا اس کے لیے دو قیراط۔'' ان کے شاگرد پوچھتے ہیں اے ابو ہریرہ! قیراط کیا ہے؟ انہوں نے کہا: احد کے برابر ہے۔

(۲۱۹٤) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه يَقُولُ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ يَقُولُ: ((مَنْ تَبِعَ جَنَازَةً فَلَهُ قِيرَاطٌ مِنَ الْأَجْرِ)) فَقَالَ ابْنُ عُمَرَ: أَكْثَرَ عَلَيْنَا أَبُوهُرَيْرَةَ فَبَعَثَ إِلَى عَائِشَةَ فَسَأَلَهَا فَصَدَّقَتْ أَبَا هُرَيْرَةَ فَقَالَ ابْنُ عُمَرَ: لَقَدْ فَرَّطْنَا فِي قَرَارِيطَ كَثِيرَةٍ.

[بخاري: ۱۳۲۳، ۱۳۲٤]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ ﷺ سے سنا، آپ ﷺ فرماتے تھے: ''جو جنازہ کے ساتھ جائے اس کو ایک قیراط ثواب ہے۔'' تو ابن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بہت روایتیں کرتے ہیں (یعنی ان کی روایت میں شک کیا) پھر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے پوچھ بھیجا تو انہوں نے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی بات کو سچا کہا تب تو ابن عمر رضی اللہ عنہما بولے کہ ہم نے تو بہت سے قیراطوں کا نقصان کیا۔

فائدہ۔اس سے کمال علم محترمہ ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا اور آپ کی کمال جامعیت معلوم ہوئی کہ صحابہ رضی اللہ عنہم کے خیال میں علی العموم یہ بات جمی تھی کہ جس روایت میں شک ہو یا جس مسئلہ دین میں شبہ ہو تو ان سے دریافت کرو۔ سبحان اللہ! ایسی ماں کس امت کو عنایت ہوئی ہے۔ ﴿ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيهِ مَنْ يَشَاءُ﴾۔

(۲۱۹٥) عَنْ عَامِرِ بْنِ سَعْدِ بْنِ أَبِي وَقَّاصٍ حَدَّثَهُ أَنَّهُ كَانَ قَاعِدًا عِنْدَ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما إِذْ طَلَعَ خَبَّابٌ صَاحِبُ الْمَقْصُورَةِ فَقَالَ: يَا عَبْدَاللّٰهِ بْنَ عُمَرَ! أَلَا تَسْمَعُ مَا يَقُولُ أَبُو هُرَيْرَةَ رضي الله عنه؟ أَنَّهُ سَمِعَ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ يَقُولُ: ((مَنْ خَرَجَ مَعَ جَنَازَةٍ مِنْ بَيْتِهَا وَصَلّٰى عَلَيْهَا ثُمَّ تَبِعَهَا حَتّٰى تُدْفَنَ كَانَ لَهُ قِيرَاطَانِ مِنْ أَجْرٍ كُلُّ قِيرَاطٍ مِثْلُ أُحُدٍ وَمَنْ صَلّٰى عَلَيْهَا ثُمَّ رَجَعَ كَانَ لَهُ مِنَ الْأَجْرِ مِثْلُ أُحُدٍ))؟ فَأَرْسَلَ ابْنُ عُمَرَ خَبَّابًا إِلَى عَائِشَةَ رضي الله عنها يَسْأَلُهَا عَنْ قَوْلِ أَبِي هُرَيْرَةَ ثُمَّ يَرْجِعُ إِلَيْهِ فَيُخْبِرُهُ مَا قَالَتْ: وَأَخَذَ ابْنُ عُمَرَ قَبْضَةً مِنْ حَصْبَاءِ الْمَسْجِدِ يُقَلِّبُهَا

عامر بن سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کے پاس بیٹھے تھے کہ خباب رضی اللہ عنہ مقصورہ والے آئے اور کہا: اے عبداللہ رضی اللہ عنہ سنتے ہو کہ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کیا کہتے ہیں، کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے کہ ''جو جنازہ کے ساتھ اپنے گھر سے نکلے اور اس پر نماز پڑھ کر ساتھ جائے دفن ہونے تک تو اس کو دو قیراط ثواب ہے ہر قیراط احد کے برابر ہے اور جو نماز پڑھ کے لوٹ جائے تو اس کو احد (پہاڑ) کے برابر ثواب ہے۔'' تو ابن عمر رضی اللہ عنہما نے خباب رضی اللہ عنہ کو ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں بھیجا کہ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی بات کو پوچھیں۔ وہ گئے اور لوٹ کر آئے۔ اور ابن عمر رضی اللہ عنہما نے ایک مٹھی بھر کے کنکریاں ہاتھ میں لیں اور ان کو لوٹ پوٹ کرنے لگے (یعنی فکر میں تھے) غرض جب وہ لوٹ کر آئے تو کہا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا ابو ہریرہ کی بات کو سچا کہتی ہیں، تب عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے

فِي يَدِهٖ حَتّٰى رَجَعَ إِلَيْهِ الرَّسُوْلُ فَقَالَ: قَالَتْ عَائِشَةُ: صَدَقَ أَبُوْ هُرَيْرَةَ فَضَرَبَ ابْنُ عُمَرَ رضی اللہ عنہ بِالْحَصَى الَّذِيْ كَانَ فِيْ يَدِهِ الْأَرْضَ ثُمَّ قَالَ: لَقَدْ فَرَّطْنَا فِيْ قَرَارِيْطَ كَثِيْرَةٍ. [ابوداود: ٣١٦٩]

کنکریاں ہاتھ سے پھینک دیں اور کہا: افسوس ہم نے بہت سے قیراط کا نقصان کیا۔



(٢١٩٦) عَنْ ثَوْبَانَ مَوْلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ: ((مَنْ صَلّٰى عَلٰى جَنَازَةٍ فَلَهٗ قِيْرَاطٌ فَإِنْ شَهِدَ دَفْنَهَا فَلَهٗ قِيْرَاطَانِ الْقِيْرَاطُ مِثْلُ أُحُدٍ)). [ابن ماجه: ١٥٤٠]

ثوبان رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں جو آزاد کردہ غلام ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”جس نے جنازے کی نماز پڑھی اس کے لیے ایک قیراط ہے اگر وہ اس کی تدفین تک موجود رہا تو اس کے لیے دو قیراط ہیں ایک قیراط احد پہاڑ کی مثل ہے۔“

(٢١٩٧) عَنْ قَتَادَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهٗ وَفِيْ حَدِيْثِ سَعِيْدٍ وَهِشَامٍ سُئِلَ النَّبِيُّ صلی اللہ علیہ وسلم عَنِ الْقِيْرَاطِ فَقَالَ: ((مِثْلُ أُحُدٍ)). [راجع: ٢١٩٦]

روایت کی قتادہ نے اسی اسناد سے مثل اوپر کی روایت کے اور سعید اور ہشام کی روایت میں ہے کہ کسی نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا قیراط کا۔ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”احد پہاڑ کی مثل۔“

## بَابٌ مَنْ صَلّٰى عَلَيْهِ مِائَةٌ شُفِّعُوْا فِيْهِ.

## باب: جس شخص کا جنازہ سو آدمی پڑھیں اس میت کے لیے ان کی سفارش قبول کی جاتی ہے۔

(٢١٩٨) عَنْ عَائِشَةَ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ: ((مَا مِنْ مَيِّتٍ يُصَلِّيْ عَلَيْهِ أُمَّةٌ مِّنَ الْمُسْلِمِيْنَ يَبْلُغُوْنَ مِائَةً كُلُّهُمْ يَشْفَعُوْنَ لَهٗ إِلَّا شُفِّعُوْا فِيْهِ)) قَالَ: فَحَدَّثْتُ بِهٖ شُعَيْبَ بْنَ الْحَبْحَابِ فَقَالَ: حَدَّثَنِيْ بِهٖ أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم . [ترمذی: ١٠٢٩؛ نسائی: ١٩٩٠، ١٩٩١]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کوئی مردہ ایسا نہیں کہ اس پر ایک گروہ مسلمانوں کا نماز پڑھے جس کی گنتی سو تک پہنچتی ہو اور پھر سب اس کی شفاعت کریں (یعنی اللہ سے اس کی مغفرت کی دعا کریں) مگر ضرور ان کی شفاعت قبول ہوگی۔ راوی نے کہا: میں نے یہ روایت شعیب بن حبحاب سے بیان کی تو انہوں نے کہا: مجھ سے انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی ہے۔

**فائدہ:** مترجم: میں امید رکھتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ میرے جنازہ پر پاک عقیدہ رکھنے والے مؤمنوں کو جمع فرمائے اور ان کی شفاعت میرے حق میں قبول کرے۔

## بَابٌ مَنْ صَلّٰى عَلَيْهِ أَرْبَعُوْنَ شُفِّعُوْا فِيْهِ.

## باب: جس میت کی چالیس لوگ نماز جنازہ پڑھیں ان کی سفارش قبول کی جاتی ہے۔

(٢١٩٩) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما أَنَّهٗ مَاتَ ابْنٌ لَهٗ بِقُدَيْدٍ أَوْ بِعُسْفَانَ فَقَالَ: يَا كُرَيْبُ! انْظُرْ مَا اجْتَمَعَ لَهٗ مِنَ النَّاسِ قَالَ: فَخَرَجْتُ فَإِذَا نَاسٌ قَدِ اجْتَمَعُوْا لَهٗ فَأَخْبَرْتُهٗ فَقَالَ: تَقُوْلُ هُمْ أَرْبَعُوْنَ؟ قَالَ: نَعَمْ قَالَ: أَخْرِجُوْهُ فَإِنِّيْ

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کا ایک فرزند مر گیا قدید یا عسفان میں (قدید اور عسفان مقام کے نام ہیں) تو انہوں نے کریب سے کہا کہ دیکھو کتنے لوگ جمع ہوئے ہیں، (یعنی نماز جنازہ کیلئے) کریب نے کہا: میں گیا اور دیکھا لوگ جمع ہیں اور ان کو خبر کی۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا: تمہارے اندازے میں وہ چالیس ہیں؟ میں نے کہا: ہاں۔ کہا: جنازہ نکالو اس لیے

سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((مَامِنْ رَجُلٍ مُسْلِمٍ يَمُوْتُ فَيَقُوْمُ عَلٰى جَنَازَتِهِ اَرْبَعُوْنَ رَجُلًا لَا يُشْرِكُوْنَ بِاللّٰهِ شَيْئًا اِلَّا شَفَّعَهُمُ اللّٰهُ فِيْهِ)) وَفِيْ رِوَايَةِ ابْنِ مَعْرُوْفٍ عَنْ شَرِيْكِ بْنِ اَبِيْ نَمِرٍ عَنْ كُرَيْبٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ ؓ.

[ابوداود: ۳۱۷۰؛ ابن ماجه: ۱۴۸۹]

کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے کہ آپ ﷺ فرماتے تھے: ”جس مسلمان کے جنازے میں چالیس آدمی ایسے ہوں جنہوں نے اللہ کے ساتھ کسی چیز کو شریک نہ کیا ہو تو اللہ تعالیٰ اس کے حق میں ضرور ان کی شفاعت قبول کرتا ہے۔“ ابن معروف کی روایت میں یوں ہے کہ انہوں نے شریک بن ابونمر سے روایت کی۔ انہوں نے کریب سے، انہوں نے ابن عباس ؓ سے۔

## بَابٌ فِيْمَنْ يُثْنٰى عَلَيْهِ خَيْرٌ أَوْشَرٌّ مِنَ الْمَوْتٰى.

## باب: میتوں میں سے جس کی اچھی یا بری تعریف کی جائے۔

(۲۲۰۰) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ؓ قَالَ: مُرَّ بِجَنَازَةٍ فَاُثْنِيَ عَلَيْهَا خَيْرًا فَقَالَ نَبِيُّ اللّٰهِ ﷺ: ((وَجَبَتْ وَجَبَتْ وَجَبَتْ)) وَمُرَّ بِجَنَازَةٍ فَاُثْنِيَ عَلَيْهَا شَرًّا فَقَالَ نَبِيُّ اللّٰهِ ﷺ: ((وَجَبَتْ وَجَبَتْ وَجَبَتْ)) فَقَالَ: عُمَرُ ؓ فِدًى لَكَ اَبِيْ وَاُمِّيْ! مُرَّ بِجَنَازَةٍ فَاُثْنِيَ عَلَيْهَا خَيْرًا فَقُلْتَ: ((وَجَبَتْ وَجَبَتْ وَجَبَتْ)) وَمُرَّ بِجَنَازَةٍ فَاُثْنِيَ عَلَيْهَا شَرًّا فَقُلْتَ: ((وَجَبَتْ وَجَبَتْ وَجَبَتْ))؟ فَقَالَ: رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَنْ اَثْنَيْتُمْ عَلَيْهِ خَيْرًا وَجَبَتْ لَهُ الْجَنَّةُ وَمَنْ اَثْنَيْتُمْ عَلَيْهِ شَرًّا وَجَبَتْ لَهُ النَّارُ اَنْتُمْ شُهَدَآءُ اللّٰهِ فِي الْاَرْضِ اَنْتُمْ شُهَدَآءُ اللّٰهِ فِي الْاَرْضِ اَنْتُمْ شُهَدَآءُ اللّٰهِ فِي الْاَرْضِ)). [نسائی: ۱۹۳۱]

انس ؓ نے کہا کہ ایک جنازہ گزرا اور لوگوں نے اسے اچھا کہا۔ نبی ﷺ نے فرمایا: ”واجب ہوگئی۔“ تین بار فرمایا۔ دوسرا جنازہ گزرا لوگوں نے اسے کہا برا تھا۔ نبی ﷺ نے فرمایا: ”واجب ہوگئی“ تین بار فرمایا، حضرت عمر ؓ نے عرض کیا: میرے ماں باپ آپ ﷺ پر فدا ہوں ایک جنازہ گزرا اور لوگوں نے اسے اچھا کہا آپ ﷺ نے تین بار فرمایا کہ واجب ہوگئی اور دوسرا گزرا لوگوں نے اسے برا کہا، آپ ﷺ نے تین بار فرمایا کہ واجب ہوگئی (اس کا مطلب کیا ہے؟ کیا چیز واجب ہوگئی) آپ ﷺ نے فرمایا: ”جس کو تم نے اچھا کہا اس کے لیے جنت واجب ہوگئی اور جس کو برا کہا اس پر دوزخ واجب ہوگئی۔ تم زمین میں اللہ کے گواہ ہو۔ تم زمین میں اللہ کے گواہ ہو۔ تم زمین میں اللہ کے گواہ ہو۔“

○ ○ ○ ○

**فائدہ:** اس حدیث میں آپ ﷺ نے ایک کلمہ کو تین تین بار اہتمام اور تاکید کے واسطے فرمایا اور صحابہ کرام ؓ کا اچھا کہنا واقع کے موافق تھا، اسی لیے ان کو اللہ تعالیٰ کا گواہ کہا اور میت کو جنتی فرمایا۔ اور اللہ تعالیٰ نیکوں کے لیے مومنوں کے دلوں میں بھلائی پیدا کر دیتا ہے اور بروں کے لیے برائی۔ اور صحابہ ؓ نے جس میت کو برا کہا ہے اس پر اعتراض ہوتا ہے کہ کیوں برا کہا حالانکہ حدیث میں آیا ہے کہ موتیٰ کا ذکر خیر سے کرو، تو جواب اس کا یہ ہے کہ ان موتیٰ کے لیے جن کا نفاق اور بدعت اور فسق کھلا ہوا نہ ہو۔ اور جو کھلا ہوا منافق یا بدعتی ہو اس کو اس نظر سے کہہ دینا کہ لوگ چال چلن سے پرہیز کریں روا ہے کہ اس میں زندوں کی خیر خواہی اور بھلائی ہے اور اسی لیے محدثین نے کہا ہے کہ جس کی صحابہ ؓ نے مذمت کی تھی وہ کھلا ہوا منافق تھا۔

(۲۲۰۱) عَنْ اَنَسٍ قَالَ: مُرَّ عَلَى النَّبِيِّ ﷺ بِجَنَازَةٍ فَذَكَرَ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ عَبْدِ الْعَزِيْزِ عَنْ

اس سند سے بھی گزشتہ روایت آئی ہے کچھ لفظوں کی تبدیلی کے ساتھ۔

اَنَسٍ غَيْرَ اَنَّ حَدِيْثَ عَبْدِالْعَزِيْزِ اَتَمُّ. [بخاری: ۲٦٤۲؛ ابن ماجہ: ۱٤۹۱]

○ ○ ○ ○

## بَابُ مَاجَآءَ فِيْ مُسْتَرِيْحٍ وَمُسْتَرَاحٍ مِّنْهُ.

## باب: آرام پانے والے اور جس سے آرام حاصل کیا گیا ان کا بیان۔

(۲۲۰۲) عَنْ اَبِيْ قَتَادَةَ بْنِ رِبْعِيِّ اَنَّهُ كَانَ يُحَدِّثُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ مُرَّ عَلَيْهِ بِجَنَازَةٍ قَالَ: ((مُسْتَرِيْحٌ وَّ مُسْتَرَاحٌ مِنْهُ)) قَالُوْا: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! مَا الْمُسْتَرِيْحُ وَالْمُسْتَرَاحُ مِنْهُ؟ فَقَالَ: ((الْعَبْدُ الْمُؤْمِنُ يَسْتَرِيْحُ مِنْ نَّصَبِ الدُّنْيَا وَالْعَبْدُ الْفَاجِرُ يَسْتَرِيْحُ مِنْهُ الْعِبَادُ وَ الْبِلَادُ وَ الشَّجَرُ وَالدَّوَآبُّ)) [بخاری: ٦٥١۲، ٦٥١۳؛ نسائی: ۱۹۲۹، ۱۹۳۰]

ابوقتادہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے تھے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جب آپ ﷺ کے پاس سے ایک جنازہ گزرا کہ ”یہ خود آرام پانے والا ہے اور اس کے جانے سے اور لوگوں نے آرام پایا۔“ لوگوں نے عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ! اس کا مطلب کیا ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ”مؤمن دنیا کی تکلیفوں سے آرام پاتا ہے (یعنی موت کے وقت) اور بد آدمی کی جان سے بندے اور شہر اور درخت اور جانور آرام پاتے ہیں۔“

○ ○ ○ ○

فائدہ: معلوم ہوا کہ گناہ سے صرف آدمی خود ہی خراب نہیں ہوتا بلکہ تمام مخلوقات الٰہی کو اس سے ایذا ہوتی ہے اور سب گنہگار سے تکلیف پاتے ہیں۔

(۲۲۰۳) عَنْ اَبِيْ قَتَادَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ وَفِيْ حَدِيْثِ يَحْيٰى بْنِ سَعِيْدٍ: ((يَسْتَرِيْحُ مِنْ اَذَى الدُّنْيَا وَ نَصَبِهَا اِلٰى رَحْمَةِ اللّٰهِ)). [راجع: ۲۲۰۲]

قتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، انہوں نے نبی ﷺ سے۔ اور یحییٰ کی حدیث میں یہ لفظ ہیں ((يَسْتَرِيْحُ مِنْ اَذَى الدُّنْيَا وَنَصَبِهَا اِلٰى رَحْمَةِ اللّٰهِ)) یعنی ”مؤمن دنیا کی تکلیفوں سے اور اس کی چوٹ وغیرہ سے آرام پاتا ہے اور اللہ کی رحمت کی طرف جگہ کرتا ہے۔“

❖ ❖ ❖ ❖

## بَابٌ فِي التَّكْبِيْرِ عَلَى الْجَنَازَةِ.

## باب: نماز جنازہ میں تکبیروں کا بیان۔

(۲۲۰٤) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَعٰى لِلنَّاسِ النَّجَاشِيَّ [فِي] الْيَوْمِ الَّذِيْ مَاتَ فِيْهِ فَخَرَجَ بِهِمْ اِلَى الْمُصَلّٰى وَكَبَّرَ اَرْبَعَ تَكْبِيْرَاتٍ. [بخاری: ۱۲٤٥، ۱۳۳۳؛ ابوداود: ۳۲۰٤؛ نسائی: ۱۹۷۰، ۱۹۷۹]

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے نجاشی رضی اللہ عنہ کی موت کی خبر دی جس دن انہوں نے انتقال کیا اور عیدگاہ میں گئے اور چار تکبیریں کہیں (یعنی نماز جنازہ پڑھی)

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس حدیث سے نماز جنازہ ثابت ہوئی اور اس پر اجماع ہے کہ وہ فرض کفایہ ہے اور صحیح ہے کہ ایک آدمی سے بھی ادا ہو جاتی ہے اور فرض اتر جاتا ہے اور تکبیرات جنازہ کا چار ہونا بھی ثابت ہوا۔ اور مذہب شافعیہ اور جمہور کا بھی یہی ہے اور ثابت ہوئی نماز جنازہ غائب پر اگرچہ حنفیہ نے بلا دلیل اس کا خلاف کیا ہے۔

(۲۲۰٥) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ اَنَّهُ قَالَ: نَعٰى لَنَا

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ خبر دی ہم کو رسول اللہ ﷺ نے حبشہ کے بادشاہ

رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ النَّجَاشِيَّ صَاحِبَ الْحَبَشَةِ فِي الْيَوْمِ الَّذِيْ مَاتَ فِيْهِ فَقَالَ: ((اسْتَغْفِرُوْا لِأَخِيْكُمْ)). [بخاری:۱۳۲۸]

نجاشی رضی اللہ عنہ کی موت کی جس دن کہ انہوں نے انتقال کیا اور فرمایا: ”اپنے بھائی کے لیے مغفرت مانگو۔“ (یہ ہمدردی ہے)

قَالَ ابْنُ شِهَابٍ وَحَدَّثَنِيْ سَعِيْدُ بْنُ الْمُسَيَّبِ أَنَّ أَبَا هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ حَدَّثَهُ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ صَفَّ بِهِمْ بِالْمُصَلّٰى فَصَلّٰى فَكَبَّرَ عَلَيْهِ أَرْبَعَ تَكْبِيْرَاتٍ.

ابن شہاب نے کہا اور روایت کی مجھ سے سعید بن مسیب نے اور ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے ان سے بیان کیا کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنے صحابہ رضی اللہ عنہم کے ساتھ صف باندھی عیدگاہ میں اور نماز جنازہ پڑھی اور چار تکبیریں کہیں۔

(۲۲۰۶) عَنْ صَالِحٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ كَرِوَايَةِ عُقَيْلٍ بِالْإِسْنَادَيْنِ جَمِيْعًا. [بخاری: ۳۸۸۰؛ نسائی: ۱۸۷۸، ۲۰۴۱]

اس سند سے بھی مذکورہ روایت آئی ہے۔

○ ○ ○ ○

(۲۲۰۷) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ صَلّٰى عَلٰى أَصْحَمَةَ النَّجَاشِيِّ فَكَبَّرَ عَلَيْهِ أَرْبَعًا. [بخاری: ۱۳۳۴، ۳۸۷۹]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے نماز پڑھی اصحمہ رضی اللہ عنہ کی جس کا لقب نجاشی تھا اور چار تکبیریں کہیں۔

○ ○ ○ ○

(۲۲۰۸) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَاتَ الْيَوْمَ عَبْدٌ لِلّٰهِ صَالِحٌ أَصْحَمَةُ)) فَقَامَ فَأَمَّنَا وَصَلّٰى عَلَيْهِ. [بخاری: ۱۳۲۰، ۳۸۷۷؛ نسائی: ۱۹۶۹]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”آج اللہ کے ایک نیک بندہ اصحمہ رضی اللہ عنہ نے انتقال کیا ہے۔“ اور آپ ﷺ کھڑے ہوئے اور ہمارے امام بنے اور ان پر نماز پڑھی۔

○ ○ ○ ○

(۲۲۰۹) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((إِنَّ أَخًا لَكُمْ قَدْ مَاتَ فَقُوْمُوْا فَصَلُّوْا عَلَيْهِ)) قَالَ: فَقُمْنَا فَصَفَّنَا صَفَّيْنِ. [نسائی: ۱۹۷۲]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”تمہارے ایک بھائی کا انتقال ہو گیا، سو کھڑے ہو اور اس پر نماز پڑھو۔“ پھر ہم کھڑے ہوئے اور آپ ﷺ نے دو صفیں باندھ دیں۔

○ ○ ○ ○

(۲۲۱۰) عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((إِنَّ أَخَاكُمْ قَدْ مَاتَ فَقُوْمُوْا فَصَلُّوْا عَلَيْهِ)) يَعْنِي النَّجَاشِيَّ. وَفِيْ رِوَايَةِ زُهَيْرٍ: ((إِنَّ أَخَاكُمْ)). [نسائی: ۱۹۴۵]

عمران بن حصین نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”بے شک تمہارا بھائی فوت ہو گیا تو تم کھڑے ہو جاؤ اور اس پر جنازہ پڑھو۔“ یعنی نجاشی پر اور زہیر کی روایت میں ((ان اخاکم)) ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ الصَّلَاةِ عَلَى الْقَبْرِ.

## باب: قبر پر نماز جنازہ پڑھنا۔

(۲۲۱۱) عَنِ الشَّعْبِيِّ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ صَلّٰى عَلٰى قَبْرٍ بَعْدَ مَا دُفِنَ فَكَبَّرَ عَلَيْهِ أَرْبَعًا

شعبی رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک قبر پر نماز پڑھی، میت کے دفن کے بعد اور چار تکبیریں کہیں۔ شیبانی نے شعبی سے پوچھا کہ آپ ﷺ

قَالَ الشَّيْبَانِيُّ: فَقُلْتُ لِلشَّعْبِيِّ: مَنْ حَدَّثَكَ هٰذَا؟ قَالَ: الثِّقَةُ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما هٰذَا لَفْظُ حَدِيْثِ حَسَنٍ وَفِيْ رِوَايَةِ ابْنِ نُمَيْرٍ قَالَ: انْتَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ إِلٰى قَبْرٍ رَطْبٍ فَصَلّٰى عَلَيْهِ وَصَفُّوْا خَلْفَهٗ وَكَبَّرَ أَرْبَعًا قُلْتُ لِعَامِرٍ: مَنْ حَدَّثَكَ؟ قَالَ: الثِّقَةُ مَنْ شَهِدَهٗ ابْنُ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما.

[بخاری: ۸۵۷، ۱۲۴۷، ۱۳۱۹، ۱۳۲۱، ۱۳۲۲، ۱۳۲۶، ۱۳۳۶، ۱۳۴۰؛ ابوداود: ۳۱۹۶؛ ترمذی: ۱۰۳۷؛ نسائی: ۲۰۲۲، ۲۰۲۳؛ ابن ماجہ: ۱۵۳۰]

سے یہ حدیث کس نے بیان کی؟ انہوں نے کہا: ایک معتبر نے، عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے۔ یہ لفظ حسن کی حدیث کے ہیں۔ اور ابن نمیر کی روایت میں ہے کہ پہنچے رسول اللہ ﷺ ایک تازہ قبر پر اور نماز پڑھی اس پر۔ اور لوگوں نے آپ ﷺ کے پیچھے صف باندھی اور چار تکبیریں کہیں۔ میں نے عامر سے پوچھا، کس نے تم سے کہا؟ انہوں نے کہا: ایک ثقہ نے جن کے پاس ابن عباس رضی اللہ عنہما آئے تھے۔

○ ○ ○ ○

(۲۲۱۲) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهٖ وَلَيْسَ فِيْ حَدِيْثِ أَحَدٍ مِنْهُمْ: أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَبَّرَ عَلَيْهِ أَرْبَعًا. [راجع: ۲۲۱۱]

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے نبی ﷺ سے مثل اس کے، اور کسی کی حدیث میں یہ نہیں ہے کہ آپ ﷺ نے چار تکبیریں کہیں۔

○ ○ ○ ○

(۲۲۱۳) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ فِيْ صَلَاتِهٖ عَلَى الْقَبْرِ نَحْوَ حَدِيْثِ الشَّيْبَانِيِّ لَيْسَ فِيْ حَدِيْثِهِمْ: وَكَبَّرَ أَرْبَعًا. [راجع: ۲۲۱۱]

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے انہوں نے نبی ﷺ سے قبر پر نماز پڑھنے کے باب میں روایت کی شیبانی کی حدیث کے مانند مگر کسی کی روایت میں چار تکبیریں کہنے کا ذکر نہیں۔

(۲۲۱۴) عَنْ أَنَسٍ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ صَلّٰى عَلٰى قَبْرٍ. [راجع: ۱۵۳۱]

انس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ نبی ﷺ نے قبر پر نماز پڑھی۔

○ ○ ○ ○

(۲۲۱۵) عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ أَنَّ امْرَأَةً سَوْدَاءَ كَانَتْ تَقُمُّ الْمَسْجِدَ أَوْ شَابًّا. فَفَقَدَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَسَأَلَ عَنْهَا. أَوْ عَنْهُ. فَقَالُوْا: مَاتَ قَالَ: ((أَفَلَا كُنْتُمْ آذَنْتُمُوْنِيْ)) قَالَ: فَكَأَنَّهُمْ صَغَّرُوْا أَمْرَهَا. أَوْ أَمْرَهٗ. فَقَالَ: ((دُلُّوْنِيْ عَلٰى قَبْرِهٖ)) فَدَلُّوْهُ فَصَلّٰى عَلَيْهَا ثُمَّ قَالَ: ((إِنَّ هٰذِهِ الْقُبُوْرَ مَمْلُوْءَةٌ ظُلْمَةً عَلٰى أَهْلِهَا وَإِنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ يُنَوِّرُهَا لَهُمْ بِصَلَاتِيْ عَلَيْهِمْ)). [بخاری: ۴۵۸، ۴۶۰، ۱۳۳۷؛ ابوداود: ۳۲۰۳؛ ابن ماجہ: ۱۵۲۷]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ایک کالی عورت مسجد کی خدمت کرتی تھی یا ایک جوان تھا اور اس کو حضور ﷺ نے نہ پایا تو پوچھا۔ لوگوں نے عرض کیا کہ مر گئی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تم نے مجھ کو خبر نہ کی۔'' کہا گویا انہوں نے اس کو حقیر جان کر حضرت محمد ﷺ کو تکلیف دینا مناسب نہ جانا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''مجھے اس کی قبر بتاؤ۔'' لوگوں نے بتائی۔ آپ ﷺ نے اس پر نماز پڑھی اور فرمایا: ''یہ قبریں اندھیرے سے بھری ہیں اور اللہ تعالیٰ ان کو روشن کر دیتا ہے میرے نماز پڑھنے سے۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس حدیث سے قبر پر نماز جنازہ پڑھنا روا ہے اور یہی مذہب ہے شافعی رحمہ اللہ کا۔ اور اصحاب مالک رحمہ اللہ نے اس میں تاویلات باطلہ کر کے اس کو ناجائز رکھا ہے۔ اور حدیث پیغمبر معصوم علیہ السلام کے آگے کسی کا قول نہیں چل سکتا۔ اور اس حدیث سے رسول اللہ ﷺ کے حسن اخلاق تواضع اور اپنے صحابہ رضی اللہ عنہم کی خبر گیری اور ان کے حقوق کا خیال رکھنا اور ان کے دنیا و آخرت کے مصالح کا فکر رکھنا (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(گزشتہ سے پیوستہ) ثابت اور معلوم ہوتا ہے اور فرمایا کہ مجھے خبر کیوں نہ دی۔ اس سے معلوم ہوا کہ میت کی خبر احباب کو دینا تا کہ اس کی نماز و دفن میں شریک ہوں روا ہے۔

(٢٢١٦) عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِیْ لَیْلٰی قَالَ: کَانَ زَیْدٌ رضی اللہ عنہ یُکَبِّرُ عَلٰی جَنَائِزِنَا اَرْبَعًا وَاَنَّهٗ کَبَّرَ عَلٰی جَنَازَةٍ خَمْسًا فَسَاَلْتُهٗ فَقَالَ: کَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم یُکَبِّرُهَا. [ابوداود: ٣١٩٧؛ ترمذی: ١٠٢٣؛ نسائی: ١٩٨١؛ ابن ماجه: ١٥٠٥]

عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ نے کہا کہ زید رضی اللہ عنہ ہمارے جنازوں کی نماز میں چار تکبیریں کہا کرتے تھے اور ایک جنازہ پر پانچ تکبیریں کہیں اور ہم نے پوچھا تو انہوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بھی کہتے تھے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: امام نووی رحمہ اللہ نے کہا: یہ حدیث علما کے نزدیک منسوخ ہے اور ابن عبدالبر وغیرہ نے اس کے منسوخ ہونے پر اجماع نقل کیا ہے اور کہا ہے کہ اب کوئی شخص چار تکبیروں سے زیادہ نہ کہے۔ اور یہ دلیل ہے اس پر کہ ان لوگوں نے زید بن ارقم کے بعد چار پر اجماع کر لیا ہے اور فقہا کا صحیح قول یہ ہے کہ اجماع بعد اختلاف کے صحیح ہے تمام ہوا کلام نووی رحمہ اللہ کا۔

مترجم کہتا ہے اللہ کی مدد سے کہ جب ایک معتبر راوی کہتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پانچ تکبیریں کہیں تو اجماع سے کیوں کر منسوخ ہو سکتا ہے فعل رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کا جب تک خود آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے پانچ کی نہی بالتصریح نہ آ جائے اور حال یہ ہے کہ زاد المعاد میں ابن قیم رحمہ اللہ نے لکھا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پانچ تکبیریں صحیح ہوئیں۔ اور صحابہ رضی اللہ عنہم آپ کے بعد چار بھی کہتے تھے پانچ بھی چھ بھی، اس کے بعد یہی روایت زید رضی اللہ عنہ کی مسلم سے بیان کی اور پھر کہا علی رضی اللہ عنہ بن ابی طالب نے سہل بن حنیف کے جنازہ پر چھ تکبیریں کہیں اور اہل بدر پر آپ چھ تکبیریں کہا کرتے تھے اور صحابہ رضی اللہ عنہم پر پانچ اور لوگوں پر سوائے صحابہ رضی اللہ عنہم کے چار، ذکر کیا اس کا دار قطنی نے اور ذکر کیا سعید بن منصور نے حکم سے۔ انہوں نے ابن عیینہ سے کہ انہوں نے کہا صحابہ رضی اللہ عنہم اہل بدر پر پانچ اور چھ اور سات کہا کرتے تھے اور یہ آثار صحیحہ ہیں تو چار سے زیادہ منع کرنے کا کوئی موقع نہیں ہے۔ اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے چار سے زیادہ کو منع نہیں فرمایا بلکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد صحابہ رضی اللہ عنہم نے چار کہیں اور جن لوگوں نے منع کیا ہے انہوں نے ابن عباس رضی اللہ عنہما کی روایت سے دلیل پکڑی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اخیر جنازہ پر جو نماز پڑھی اس میں چار ہی تکبیریں کہیں اور یہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا اخیر فعل ہے۔ اور اخیر سے اخیر فعل آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا لیا جاتا ہے۔ اس حدیث میں ہلال نے اپنے علل میں کلام کیا ہے اور کہا ہے کہ مجھے حارث نے خبر دی ہے کہ کسی نے امام احمد رحمہ اللہ سے پوچھا ابوالملیح کی روایت کو میمون سے جو انہوں نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی ہے اور یہی حدیث پڑھی تو امام احمد رحمہ اللہ نے فرمایا یہ کذب ہے اس کی کچھ اصل نہیں' اور یہ حدیث روایت کی ہے محمد بن زیاد طحان نے اور وہ حدیثیں اپنے دل سے گھڑا کرتا تھا۔ اور منع کرنے والوں نے اس سے بھی دلیل پکڑی ہے کہ میمون بن مہران نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی کہ فرشتوں نے جب حضرت آدم علیہ السلام پر نماز پڑھی تو چار تکبیریں کہیں اور کہا یہ تمہارے لیے سنت ہے اے بنی آدم! اور اس حدیث کا حال سنیے کہ اثرم نے کہ محمد بن معاویہ نیشاپوری کا ذکر ابو عبداللہ کے پاس آیا یعنی امام احمد رحمہ اللہ کے پاس تو انہوں نے فرمایا: میں اس کی حدیثوں کو دل سے گھڑی ہوئی جانتا ہوں۔ پھر ذکر کیا اسی روایت کو ابی الملیح سے کہ وہ راوی ہیں میمون سے، وہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے کہ فرشتوں نے آدم علیہ السلام کی نماز پڑھی اور چار تکبیریں کہیں تو اس کو ابو عبداللہ امام احمد رحمہ اللہ نے بڑی انوکھی بات جانی اور کہا: ابوالملیح کی روایتیں بہت صحیح ہوتی ہیں اور وہ اللہ سے بہت ڈرنے والے تھے اور پاک تھے کہ ایسی روایتیں بیان کریں اور یہ بات کہ اس روایت کو ابوالملیح کی طرف منسوخ کریں ان کو بہت ناگوار ہوئی اور منع کرنے والوں نے بیہقی کی روایت سے دلیل پکڑی جو یحییٰ نے ابی سے روایت کی۔ انہوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرشتوں نے آدم علیہ السلام پر نماز پڑھی اور چار تکبیریں کہیں۔ یہ روایت صحیح نہیں اور مرفوعاً اور موقوفاً دونوں طرح مروی ہے کہ معاذ رضی اللہ عنہ کے ساتھی سب چار تکبیریں کہا کرتے تھے چنانچہ علقمہ نے عبداللہ سے کہا کہ معاذ کے ساتھی شام سے آئے ہیں اور انہوں نے ایک جنازہ پر پانچ تکبیریں کہیں تو عبداللہ نے کہا: تکبیریں کچھ مقرر نہیں ہیں امام جتنی تکبیریں کہے تم بھی کہو اور جب وہ سلام پھیر دے تم بھی سلام پھیر دو۔

## بَابُ الْقِیَامِ لِلْجَنَازَةِ. باب: جنازہ کے لیے کھڑے ہونے کا بیان۔

(٢٢١٧) عَنْ عَامِرِ بْنِ رَبِيعَةَ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِذَا رَاَيْتُمُ الْجَنَازَةَ فَقُوْمُوْا لَهَا حَتّٰى تُخَلِّفَكُمْ اَوْتُوْضَعَ)) [بخاري: ١٣٠٧، ١٣٠٨؛ ابوداود: ٣١٧٢؛ ترمذي: ١٠٤٢؛ نسائي: ١٩١٤، ١٩١٥؛ ابن ماجه: ١٥٤٢]

عامر رضی اللہ عنہ نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب تم جنازہ دیکھو کھڑے ہو جاؤ یہاں تک کہ آگے چلا جائے یا زمین پر اتارا جائے۔''



**فائدہ:** امام نووی رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ جنازہ دیکھ کر اٹھ کھڑے ہونے میں لوگوں نے اختلاف کیا ہے بعض نے کہا: یہ حکم منسوخ ہے۔ چنانچہ مالک اور ابو حنیفہ اور شافعی رحمہ اللہ کا یہی مذہب ہے اور امام احمد اور اسحاق اور ابن حبیب نے اور ابن ماجشون مالکی رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ اختیار ہے چاہے کھڑا ہو یا نہ ہو۔ اور جو جنازہ کے ساتھ گیا ہے اس کے بیٹھنے میں بھی اختلاف ہے۔ بعض نے کہا: صحابہ رضی اللہ عنہم اور سلف میں سے جب تک جنازہ رکھا نہ جائے نہ بیٹھتے۔ اور اوزاعی، احمد، اسحاق اور محمد بن حسن رحمہ اللہ کا یہی قول ہے اور قبر پر جب تک جنازہ دفن نہ ہو کھڑا ہونے میں بھی اختلاف ہے بعض نے مکروہ کہا ہے۔ بعض نے اس پر عمل کیا ہے۔ اور شافعیہ کا مشہور مذہب یہ ہے کہ کھڑا ہونا مستحب نہیں اور یہ حدیث منسوخ ہے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی روایت سے اور متولی نے اصحاب شافعیہ سے کہا ہے کہ کھڑا ہونا مستحب ہے اور یہی مذہب پسندیدہ ہے۔ غرض کھڑا ہونا مستحب ہے اور نہ کھڑا ہونا جائز ہے اور دعویٰ منسوخ ہونے کا ایسی جگہ ٹھیک نہیں جہاں تطبیق ہو سکتی ہو دو روایتوں میں۔

(٢٢١٨) عَنْ عَامِرِ بْنِ رَبِيعَةَ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((اِذَا رَاٰى اَحَدُكُمُ الْجَنَازَةَ فَاِنْ لَّمْ يَكُنْ مَا شِيًا مَّعَهَا فَلْيَقُمْ حَتّٰى تُخَلِّفَهُ اَوْ تُوْضَعَ مِنْ قَبْلِ اَنْ تُخَلِّفَهُ)). [راجع: ٢٢١٧]

عامر رضی اللہ عنہ نے کہا: نبی ﷺ نے فرمایا: ''جب کوئی شخص جنازہ دیکھے تو اگر اس کے ساتھ جانے والا نہ ہو تو کھڑا ہو جائے یہاں تک کہ وہ آگے نکل جائے یا زمین پر رکھا جائے آگے جانے سے پہلے۔''



(٢٢١٩) عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ قَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((اِذَا رَاٰى اَحَدُكُمُ الْجَنَازَةَ فَلْيَقُمْ حِيْنَ يَرَاهَا حَتّٰى تُخَلِّفَهُ اِنْ كَانَ غَيْرَ مُتَّبِعِهَا)). [راجع: ٢٢١٧]

ابن جریج کی روایت میں یہ لفظ ہیں کہ فرمایا رسول اللہ ﷺ نے ((اِذَا رَاٰى اَحَدُكُمُ الْجَنَازَةَ فَلْيَقُمْ حِيْنَ يَرَاهَا حَتّٰى تُخَلِّفَهُ اِنْ كَانَ غَيْرَ مُتَّبِعِهَا)) جنازہ کو دیکھے تو چاہیے کہ کھڑا ہو جائے جب اس کو دیکھے یہاں تک کہ جنازہ آگے چلا جائے اگر اس کو جنازہ کے ساتھ جانا نہیں ہے۔''



(٢٢٢٠) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِذَا اتَّبَعْتُمْ جَنَازَةً فَلَا تَجْلِسُوْا حَتّٰى تُوْضَعَ)).

ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ نے کہا رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب کوئی جنازہ کے ساتھ جائے تو جب تک وہ رکھا نہ جائے اس وقت تک نہ بیٹھے۔''



(٢٢٢١) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اِذَا رَاَيْتُمُ الْجَنَازَةَ فَقُوْمُوْا فَمَنْ تَبِعَهَا فَلَا يَجْلِسْ حَتّٰى تُوْضَعَ)). [بخاري: ١٣١٠؛ ترمذي: ١٠٤٣؛ نسائي: ١٩١٣، ١٩١٦، ١٩٩٧]

ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب جنازہ دیکھو تو کھڑے ہو جاؤ اور جو ساتھ جائے وہ نہ بیٹھے، جب تک وہ رکھا نہ جائے۔''



(٢٢٢٢) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: مَرَّتْ جَنَازَةٌ فَقَامَ لَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَقُمْنَا مَعَهُ

جابر رضی اللہ عنہ نے کہا: ایک جنازہ گزرا تو رسول اللہ ﷺ کھڑے ہو گئے اور ہم بھی آپ ﷺ کے ساتھ کھڑے ہو گئے پھر ہم نے عرض کیا: یا

فَقُلْنَا: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! اِنَّهَا يَهُوْدِيَّةٌ فَقَالَ: ((اِنَّ الْمَوْتَ فَزَعٌ فَاِذَا رَاَيْتُمُ الْجَنَازَةَ فَقُوْمُوْا)).

[بخاري: ١٣١١؛ ابوداود: ٣١٧٤؛ نسائي: ١٩٢١]

رسول اللہ ﷺ! وہ تو یہودی عورت کا جنازہ ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''موت گھبراہٹ کی چیز ہے۔ پھر جب تم جنازہ دیکھو تو کھڑے ہو جاؤ۔''

○ ○ ○ ○

(٢٢٢٣) عَنْ جَابِرٍ يَقُوْلُ: قَامَ النَّبِيُّ ﷺ لِجَنَازَةٍ مَرَّتْ بِهِ حَتّٰى تَوَارَتْ. [نسائي: ١٩٢٧]

جابر رضی اللہ عنہ کہتے تھے کہ رسول اللہ ﷺ ایک جنازہ کیلئے کھڑے ہوئے یہاں تک کہ وہ چھپ گیا۔

(٢٢٢٤) عَنْ جَابِرٍ يَقُوْلُ: قَامَ النَّبِيُّ ﷺ وَاَصْحَابُهٗ لِجَنَازَةِ يَهُوْدِيٍّ حَتّٰى تَوَارَتْ. [راجع: ٢٢٢٣]

جابر رضی اللہ عنہ کہتے تھے: نبی ﷺ اور آپ ﷺ کے صحابی رضی اللہ عنہم کھڑے رہے ایک یہودی کے جنازہ کیلئے یہاں تک کہ وہ آنکھوں سے چھپ گیا۔

(٢٢٢٥) عَنِ ابْنِ اَبِيْ لَيْلٰى اَنَّ قَيْسَ بْنَ سَعْدٍ وَسَهْلَ بْنَ حُنَيْفٍ رضي الله عنهما كَانَا بِالْقَادِسِيَّةِ فَمَرَّتْ بِهِمَا جَنَازَةٌ فَقَامَا فَقِيْلَ لَهُمَا: اِنَّهَا مِنْ اَهْلِ الْاَرْضِ فَقَالَا: اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ مَرَّتْ بِهٖ جَنَازَةٌ فَقَامَ فَقِيْلَ لَهٗ: اِنَّهٗ يَهُوْدِيٌّ فَقَالَ: ((اَلَيْسَتْ نَفْسًا)).

[بخاري: ١٣١٢، ١٣١٣؛ نسائي: ١٩٢٠]

ابن ابی لیلیٰ نے کہا کہ قیس بن سعد اور سہل بن حنیف دونوں قادسیہ میں تھے اور ایک جنازہ گزرا۔ اور وہ کھڑے ہوئے۔ سو ان سے کہا گیا کہ وہ اسی زمین کے لوگوں میں سے ہے (یعنی کفار میں سے) ان دونوں نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ کے پاس سے ایک جنازہ گیا اور آپ ﷺ کھڑے ہو گئے تو عرض کیا کہ وہ یہودی ہے آپ ﷺ نے فرمایا: ''آخر جان تو ہے۔''

(٢٢٢٦) عَنْ عَمْرِو بْنِ مُرَّةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَفِيْهِ فَقَالَا: كُنَّا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَمَرَّتْ عَلَيْنَا جَنَازَةٌ. [راجع: ٢٢٢٥]

عمرو بن مرہ نے اسی اسناد سے۔ اور اس میں یہ لفظ ہیں کہ انہوں نے کہا: ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھے اور ایک جنازہ گزرا۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ نَسْخِ الْقِيَامِ لِلْجَنَازَةِ.

## باب: جنازہ کے لیے کھڑا ہونا منسوخ ہے۔

(٢٢٢٧) عَنْ وَاقِدِ بْنِ عَمْرِو بْنِ سَعْدِ بْنِ مُعَاذٍ اَنَّهٗ قَالَ: رَاٰنِيْ نَافِعُ بْنُ جُبَيْرٍ وَنَحْنُ فِيْ جَنَازَةٍ قَائِمًا وَقَدْ جَلَسَ يَنْتَظِرُ اَنْ تُوْضَعَ الْجَنَازَةُ فَقَالَ لِيْ: مَايُقِيْمُكَ؟ فَقُلْتُ: اَنْتَظِرُ اَنْ تُوْضَعَ الْجَنَازَةُ لِمَا يُحَدِّثُ اَبُوْسَعِيْدٍ الْخُدْرِيُّ رضي الله عنه فَقَالَ نَافِعٌ: فَاِنَّ مَسْعُوْدَ بْنَ الْحَكَمِ حَدَّثَنِيْ عَنْ عَلِيِّ بْنِ اَبِيْ طَالِبٍ رضي الله عنه اَنَّهٗ قَالَ: قَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ثُمَّ قَعَدَ. [ابوداود: ٣١٧٥؛ ترمذي: ١٠٤٤؛ نسائي: ١٩٩٨، ١٩٩٩؛ ابن ماجه: ١٥٤٤]

واقد نے کہا کہ مجھ کو نافع نے دیکھا کہ میں ایک جنازہ کے ساتھ کھڑا تھا اور وہ بیٹھے ہوئے انتظار کرتے تھے جنازہ کے اترنے کا، سو انہوں نے مجھ سے کہا کہ تم کس کے منتظر کھڑے ہو؟ میں نے کہا: میں منتظر ہوں جنازہ رکھنے کا اس حدیث کے خیال سے جو روایت کی ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ نے تو نافع نے کہا کہ مسعود بن الحکم نے روایت کی حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کہ انہوں نے کہا: رسول اللہ ﷺ کھڑے ہوئے پھر بیٹھ گئے۔

○ ○ ○ ○

(٢٢٢٨) عَنْ وَاقِدِ بْنِ عَمْرِو بْنِ سَعْدِ بْنِ

واقد بن عمرو بن سعد بن معاذ انصاری سے روایت ہے کہ نافع بن جبیر

مُعَاذٍ الْاَنْصَارِيَّ اَنَّ نَافِعَ بْنَ جُبَيْرٍ اَخْبَرَهُ اَنَّ مَسْعُوْدَ بْنَ الْحَكَمِ الْاَنْصَارِيَّ اَخْبَرَهُ اَنَّهُ سَمِعَ عَلِيَّ بْنَ اَبِيْ طَالِبٍ يَقُوْلُ فِيْ شَأْنِ الْجَنَائِزِ: اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَامَ ثُمَّ قَعَدَ. وَ اِنَّمَا حَدَّثَ بِذٰلِكَ لِاَنَّ نَافِعَ بْنَ جُبَيْرٍ رَاٰى وَاقِدَ بْنَ عَمْرٍو قَامَ حَتّٰى وُضِعَتِ الْجَنَازَةُ.

[راجع: ٢٢٢٧]

نے خبر دی کہ مسعود بن الحکم انصاری نے ان کو خبر دی کہ سنا انہوں نے علی رضی اللہ عنہ بن ابی طالب سے کہ جنازوں کے حق میں فرماتے تھے کہ رسول اللہ ﷺ پہلے کھڑے ہو جاتے تھے (یعنی جنازہ دیکھ کر) پھر بیٹھنے لگے۔ اور یہ حدیث اس لیے روایت کی کہ نافع بن جبیر نے دیکھا واقد بن عمرو کو کہ وہ کھڑے رہے یہاں تک کہ جنازہ رکھا گیا۔

○ ○ ○ ○

(٢٢٢٩) وَحَدَّثَنَاهُ اَبُوْكُرَيْبٍ حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِيْ زَائِدَةَ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ.

[راجع: ٢٢٢٤]

اور کہا مسلم رحمہ اللہ نے کہ روایت کی ہم سے بھی ابوکریب نے، ان سے ابو زائدہ نے، ان سے یحییٰ نے اسی اسناد سے۔

○ ○ ○ ○

(٢٢٣٠) عَنْ عَلِيٍّ رضی اللہ عنہ قَالَ رَاَيْنَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَامَ فَقُمْنَا مَعَهُ وَقَعَدَ فَقَعَدْنَا يَعْنِيْ فِي الْجَنَازَةِ. [راجع: ٢٢٢٧]

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کہا کہ دیکھا ہم نے رسول اللہ ﷺ کو کھڑے ہوئے تو ہم بھی کھڑے ہوئے آپ ﷺ کے ساتھ اور وہ بیٹھنے لگے۔ پھر ہم بھی بیٹھنے لگے یعنی جنازہ میں۔

فائدہ: اب تم کو یقین ہو گیا کہ ہم جو اوپر کہہ آئے تھے کہ کھڑا ہونا امر مستحب ہے اور بیٹھ جانا روا ہے، یہی بات روایتوں کی رو سے، بہت ٹھیک ہے۔

(٢٢٣١) وَحَدَّثَنَاهُ مُحَمَّدُ بْنُ اَبِيْ بَكْرٍ الْمُقَدَّمِيُّ وَعُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَا: حَدَّثَنَا يَحْيَى وَهُوَ الْقَطَّانُ عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ. [راجع: ٢٢٢٧]

مسلم رحمہ اللہ نے کہا: اور روایت کی مجھ سے یہی حدیث محمد بن بکر نے اور عبیداللہ بن سعید نے، دونوں نے کہا: روایت کی ہم سے یحییٰ نے اور وہ قطان ہیں انہوں نے شعبہ سے اسی اسناد سے۔

## بَابُ الدُّعَاءِ لِلْمَيِّتِ فِي الصَّلَاةِ.

## باب: نماز جنازہ میں میت کے لیے دعا کرنے کا بیان۔

(٢٢٣٢) عَنْ عَوْفِ بْنِ مَالِكٍ يَقُوْلُ: صَلّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلٰى جَنَازَةٍ فَحَفِظْتُ مِنْ دُعَاءِهٖ وَهُوَ يَقُوْلُ: ((اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَهٗ وَارْحَمْهُ وَعَافِهٖ وَاعْفُ عَنْهُ وَاَكْرِمْ نُزُلَهٗ وَوَسِّعْ مَدْخَلَهٗ وَاغْسِلْهُ بِالْمَآءِ وَالثَّلْجِ وَالْبَرَدِ وَنَقِّهٖ مِنَ الْخَطَايَا كَمَا نَقَّيْتَ الثَّوْبَ الْاَبْيَضَ مِنَ الدَّنَسِ وَاَبْدِلْهُ دَارًا خَيْرًا مِّنْ دَارِهٖ وَ اَهْلًا خَيْرًا مِّنْ اَهْلِهٖ وَزَوْجًا خَيْرًا مِّنْ زَوْجِهٖ وَاَدْخِلْهُ الْجَنَّةَ وَاَعِذْهُ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ وَمِنْ عَذَابِ النَّارِ)) قَالَ: حَتّٰى تَمَنَّيْتُ اَنْ اَكُوْنَ اَنَا ذٰلِكَ الْمَيِّتَ [ترمذی:

عوف بن مالک رضی اللہ عنہ کہتے تھے کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک جنازہ پر نماز پڑھی اور میں نے آپ ﷺ کی دعا میں سے یہ لفظ یاد رکھے ((اللھم ـــ سے النار)) تک یعنی ''یا اللہ! بخش اس کو اور رحم کر، اور تندرستی دے اس کو، اور معاف کر اس کو، اور اپنی عنایت سے میزبانی کر اس کی، اس کا گھر (قبر) کشادہ کر، اور اس کو پانی اور برف اور اولوں سے دھو دے، اور اس کو گناہوں سے صاف کر دے، جیسے سفید کپڑا میل سے صاف ہو جاتا ہے اور اس کو گھر کے بدلے اس سے بہتر گھر دے، اور اس کے لوگوں سے بہتر لوگ دے اور اس کی بیوی سے بہتر بیوی دے، اور جنت میں لے جا اور عذاب قبر سے بچا۔'' یہاں تک کہ میں نے آرزو کی کہ یہ مردہ میں ہوتا۔

[۱۰۲۵؛ نسائی: ٦٢، ١٩٨٢، ١٩٨٣]

فائدہ: میں نے آرزو کی کہ یہ مردہ میں ہوتا تا کہ حضرت ﷺ کی دعا مجھے پہنچتی (امام نووی ﷫) اور فقیر مترجم آرزو کرتا ہے کہ یہ مردہ میں ہوتا کہ حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کی دعا کے حزے میں لوٹتا۔

(۲۲۳۳) وَحَدَّثَنَاهُ إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ أَخْبَرَنَا عَبْدُالرَّحْمٰنِ بْنُ مَهْدِيٍّ حَدَّثَنَا مُعَاوِيَةُ بْنُ صَالِحٍ بِالْإِسْنَادَيْنِ جَمِيعًا نَحْوَ حَدِيثِ ابْنِ وَهْبٍ.

[راجع: ۲۲۳۲]

مسلم نے کہا اور روایت کی ہم سے اسحاق بن ابراہیم نے، انہوں نے معاویہ سے انہی دونوں سندوں سے ابن وہب کی روایت کے مانند۔

(۲۲۳٤) عَنْ عَوْفِ بْنِ مَالِكٍ الْأَشْجَعِيِّ ﷺ قَالَ: سَمِعْتُ النَّبِيَّ ﷺ وَصَلّٰى عَلٰى جَنَازَةٍ يَقُولُ: ((اللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَهُ وَارْحَمْهُ وَاعْفُ عَنْهُ وَعَافِهِ وَأَكْرِمْ نُزُلَهُ وَوَسِّعْ مُدْخَلَهُ وَاغْسِلْهُ بِمَاءٍ وَثَلْجٍ وَبَرَدٍ وَنَقِّهِ مِنَ الْخَطَايَا كَمَا يُنَقَّى الثَّوْبُ الْأَبْيَضُ مِنَ الدَّنَسِ وَأَبْدِلْهُ دَارًا خَيْرًا مِنْ دَارِهِ وَأَهْلًا خَيْرًا مِنْ أَهْلِهِ وَزَوْجًا خَيْرًا مِنْ زَوْجِهِ وَقِهِ فِتْنَةَ الْقَبْرِ وَعَذَابَ النَّارِ)) قَالَ عَوْفٌ: فَتَمَنَّيْتُ أَنْ لَوْ كُنْتُ أَنَا الْمَيِّتَ لِدُعَاءِ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ عَلٰى ذٰلِكَ الْمَيِّتِ. [ترمذی: ۱۰۲۵؛ نسائی: ٦٢، ١٩٨٢، ١٩٨٣]

عوف بن مالک ﷜ سے روایت ہے کہا: میں نے نبی ﷺ سے سنا اور آپ ایک نماز جنازہ میں فرماتے تھے (یعنی یہ دعا پڑھی) ((اللھم سے النار)) تک یعنی "یا اللہ! بخش دے اس کو اور رحم فرما اور تندرستی دے اس کو اور معاف کر اس کو اور اپنی عنایت سے میزبانی کر اس کی اس کا گھر (قبر) کشادہ کر اور اس کو پانی اور برف اور اولوں سے دھو دے اور اس کو گناہوں سے صاف کر دے جیسے سفید کپڑا میل سے صاف ہو جاتا ہے اور اس کو گھر کے بدلے اس سے بہتر گھر دے اور اس کے لوگوں سے بہتر لوگ دے اور اس کی بیوی سے بہتر بیوی دے اور جنت میں لے جا اور عذاب قبر سے بچا اور آگ کے عذاب سے۔" یہاں تک کہ میں نے آرزو کی کہ یہ مردہ میں ہوتا۔

## بَابُ أَيْنَ يَقُومُ الْإِمَامُ مِنَ الْمَيِّتِ لِلصَّلٰوةِ عَلَيْهِ.

## باب: نماز جنازہ کے لیے امام کس جگہ کھڑا ہو۔

(۲۲۳۵) عَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ ﷺ قَالَ: صَلَّيْتُ خَلْفَ النَّبِيِّ ﷺ وَصَلّٰى عَلٰى أُمِّ كَعْبٍ مَاتَتْ وَهِيَ نُفَسَاءُ فَقَامَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ لِلصَّلٰوةِ عَلَيْهَا وَسَطَهَا. [بخاری: ۳۳۲، ۱۳۳۱، ۱۳۳۲؛ ابوداود: ۳۱۹۵؛ ترمذی: ۱۰۳۵؛ نسائی: ۳۹۱، ۱۹۷۵، ۱۹۷۸؛ ابن ماجہ: ۱٤۹۳]

سمرہ بن جندب ﷜ نے کہا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کے پیچھے نماز پڑھی اور آپ ﷺ نے کعب ﷜ کی ماں پر نماز پڑھی اور وہ نفاس میں تھیں، اور رسول اللہ ﷺ ان کی کمر کے برابر کھڑے ہوئے۔

(۲۲۳٦) عَنْ حُسَيْنٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَلَمْ يَذْكُرُوا

روایت کی حسین سے اسی اسناد سے اور کعب ﷜ کی ماں کا ذکر نہیں کیا۔

أُمِّ كَعْبٍ. [راجع: ٢٢٣٥]

○ ○ ○ ○

(٢٢٣٧) عَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدَبٍ ؓ قَالَ: لَقَدْ كُنْتُ عَلَى عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ غُلَامًا فَكُنْتُ اَحْفَظُ عَنْهُ فَمَا يَمْنَعُنِیْ مِنَ الْقَوْلِ اِلَّا اَنَّ هٰهُنَا رِجَالًا هُمْ اَسَنُّ مِنِّیْ وَقَدْ صَلَّيْتُ وَرَآءَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ عَلٰی امْرَاَةٍ مَاتَتْ فِیْ نِفَاسِهَا فَقَامَ عَلَيْهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِی الصَّلٰوةِ وَسْطَهَا. وَفِیْ رِوَايَةِ ابْنِ الْمُثَنّٰی قَالَ: حَدَّثَنِیْ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ بُرَيْدَةَ وَقَالَ: فَقَامَ عَلَيْهَا لِلصَّلٰوةِ وَسْطَهَا. [راجع: ٢٢٣٥]

سمرہ بن جندب ؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ کے زمانہ مبارک میں میں لڑکا تھا، اور آپ ﷺ کی حدیثیں یاد رکھتا مگر اس لیے نہ بولتا تھا کہ مجھ سے بوڑھے لوگ وہاں موجود ہوتے تھے (سبحان اللہ! یہ کمال سعادت مند اور بزرگوں کا ادب ہے) اور میں نے رسول اللہ ﷺ کے پیچھے نماز پڑھی، ایک عورت پر کہ وہ نفاس میں تھی اور آپ ﷺ نماز کے وقت اس کے بیچ میں کھڑے ہوئے اور ابن مثنیٰ کی روایت کا مضمون بھی یہی ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ رُكُوْبِ الْمُصَلِّیْ عَلَی الْجَنَازَةِ إِذَا انْصَرَفَ.

## باب: نماز جنازہ پڑھ کر واپسی پر سوار ہونے کا بیان۔

(٢٢٣٨) عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ ؓ قَالَ: اُتِیَ النَّبِیُّ ﷺ بِفَرَسٍ مُعْرَوْرًى فَرَكِبَهُ حِيْنَ انْصَرَفَ مِنْ جَنَازَةِ ابْنِ الدَّحْدَاحِ وَنَحْنُ نَمْشِیْ حَوْلَهُ. [نسائی: ٢٠٢٥]

جابر بن سمرہ ؓ نے کہا کہ نبی ﷺ کے پاس ایک گھوڑا آیا ننگی پیٹھ کا اور آپ ﷺ اس پر سوار ہو لیے اور ہم آپ ﷺ کے گرد پیدل تھے جب ابن دحداح کے جنازہ سے آپ ﷺ لوٹے تھے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس حدیث سے معلوم ہوا کہ لوٹتے وقت جنازہ سے سوار ہو کر چلتے۔

(٢٢٣٩) عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ ؓ قَالَ: صَلّٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلَی ابْنِ الدَّحْدَاحِ ثُمَّ اُتِیَ بِفَرَسٍ عُرْیٍ فَعَقَلَهُ رَجُلٌ فَرَكِبَهُ فَجَعَلَ يَتَوَقَّصُ بِهِ وَنَحْنُ نَتَّبِعُهُ نَسْعٰی خَلْفَهُ قَالَ: فَقَالَ رَجُلٌ مِنَ الْقَوْمِ: اِنَّ النَّبِیَّ ﷺ قَالَ: ((كَمْ مِنْ عِذْقٍ مُعَلَّقٍ اَوْمُدَلًّی فِی الْجَنَّةِ لِابْنِ الدَّحْدَاحِ)) أَوْقَالَ شُعْبَةُ ((لِاَبِی الدَّحْدَاحِ)).

جابر بن سمرہ ؓ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے ابن دحداح (کے جنازہ) کی نماز پڑھی۔ پھر آپ ﷺ کے پاس ایک ننگی پیٹھ کا گھوڑا لایا گیا اور اس کو ایک شخص نے پکڑا پھر آپ ﷺ سوار ہوئے اور وہ کودتا تھا اور ہم سب آپ ﷺ کے پیچھے تھے اور دوڑتے تھے سو ایک شخص نے قوم میں سے کہا کہ نبی ﷺ نے فرمایا: ''ابن دحداح کیلئے جنت میں کتنے خوشے لٹک رہے ہیں۔''

○ ○ ○ ○

## بَابٌ فِی اللَّحْدِ وَنَصْبِ اللَّبِنِ عَلَی الْمَيِّتِ.

## باب: لحد کھودنا اور میت پر کچی اینٹیں نصب کرنا۔

(٢٢٤٠) عَنْ سَعْدِ بْنِ أَبِیْ وَقَّاصٍ ؓ قَالَ:

سعد بن ابی وقاص ؓ نے اپنی بیماری میں فرمایا جس میں انتقال ہوا کہ

فِي مَرَضِهِ الَّذِي هَلَكَ فِيهِ: الْحَدُوْا لِي لَحْدًا وَانْصِبُوْا عَلَيَّ اللَّبِنَ نَصْبًا كَمَا صُنِعَ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ. [نسائی: ۲۰۰۷؛ ابن ماجه: ۱۵۵۶]

میرے لیے لحد بنانا اور اس پر کچی اینٹیں لگانا جیسے رسول اللہ ﷺ کیلئے بنائی گئی۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس سے معلوم ہوا کہ لحد بنانا مستحب ہے جس کو بغلی قبر کہتے ہیں اور حضور ﷺ کیلئے باتفاق صحابہ رضی اللہ عنہم ایسی ہی قبر بنی تھی اور اس میں کچی اینٹیں لگی تھیں۔

## بَابُ جَعْلِ الْقَطِيفَةِ فِي الْقَبْرِ.

## باب: قبر میں چادر ڈالنے کا بیان۔

(۲۲۴۱) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: جُعِلَ فِي قَبْرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَطِيفَةٌ حَمْرَآءُ. [ترمذی: ۱۰۴۸؛ نسائی: ۲۰۱۱]

کہا ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہ رسول اللہ ﷺ کی قبر میں سرخ چادر ڈال دی گئی۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: مسلم رحمہ اللہ نے کہا: ابوجمرہ کا نام نصر بن عمران اور ابوالتیاح کا نام یزید بن حمید ہے کہ دونوں نے سرخس میں انتقال کیا (یہ دونوں اس سند کے راوی ہیں)۔

## بَابُ الْأَمْرِ بِتَسْوِيَةِ الْقَبْرِ.

## باب: قبر کو برابر کرنے کا حکم۔

(۲۲۴۲) عَنْ ثُمَامَةَ بْنِ شُفَيٍّ حَدَّثَهُ قَالَ كُنَّا مَعَ فَضَالَةَ بْنِ عُبَيْدٍ بِأَرْضِ الرُّوْمِ بِرُوْدِسَ فَتُوُفِّيَ صَاحِبٌ لَنَا فَأَمَرَ فَضَالَةُ [بْنُ عُبَيْدٍ] رضی اللہ عنہ بِقَبْرِهٖ فَسُوِّيَ ثُمَّ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَأْمُرُ بِتَسْوِيَتِهَا. [ابوداود: ۳۲۱۹؛ نسائی: ۲۰۲۹]

ثمامہ بن شفی نے کہا کہ ہم فضالہ کے ساتھ تھے روم کے برودس میں (کہ نام جزیرہ اور مقام کا ہے) اور ہمارا ایک ساتھی مر گیا تو فضالہ نے حکم دیا کہ اس کی قبر برابر کی جائے اور انہوں نے کہا کہ سنا میں نے رسول اللہ ﷺ سے کہ حکم فرماتے تھے ہماری قبروں کے برابر کرنے کا۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس حدیث سے معلوم ہوا کہ سنت یہی ہے کہ قبر زمین سے اونچی نہ کی جائے اور نہ اونٹ کے کوہان کی سی بنائی جائے اور ایک بالشت سے زیادہ اونچی کرنا نہایت برا ہے۔ اور یہی مذہب ہے شافعی رحمہ اللہ کا اور قاضی عیاض رحمہ اللہ نے نقل کیا ہے کہ افضل یہ ہے کہ کوہان کی طرح یعنی ماہی پشت بنائیں اور یہی مذہب ہے مالک رحمہ اللہ کا۔ غرض اونچی قبریں بنانا اور پختہ کرنا اور گنبدوں کا تیار کرنا یہ سب باجماع امت اور باتفاق علما حرام اور ممنوع ہے اور اس کو افضل اعمال قرار دینا اور شعار اسلام خیال کرنا گویا رسول اللہ ﷺ سے لڑنا ہے۔

(۲۲۴۳) عَنْ أَبِي الْهَيَّاجِ الْأَسَدِيِّ قَالَ: قَالَ لِي عَلِيُّ [بْنُ أَبِي طَالِبٍ] رضی اللہ عنہ: أَلَا أَبْعَثُكَ عَلَى مَا بَعَثَنِي عَلَيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ؟ أَنْ لَا تَدَعَ تِمْثَالًا إِلَّا طَمَسْتَهُ وَلَا قَبْرًا مُشْرِفًا إِلَّا سَوَّيْتَهُ. [ابوداود: ۳۲۱۸؛ ترمذی: ۱۰۴۹؛ نسائی: ۲۰۳۰]

ابی الہیاج اسدی رحمہ اللہ نے کہا: مجھ سے حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں تم کو بھیجتا ہوں اس کیلئے جس کیلئے مجھ کو بھیجا تھا رسول اللہ ﷺ نے کہ نہ چھوڑ کوئی تصویر مگر مٹا دے اس کو اور نہ چھوڑ کوئی بلند قبر مگر اس کو زمین کے برابر کر دے۔

○ ○ ○ ○

(۲۲۴۴) عَنْ حَبِيْبٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَقَالَ: وَلَا صُوْرَةً إِلَّا طَمَسْتَهَا. [راجع: ۲۲۴۳]

روایت کی حبیب نے اسی اسناد سے یہی حدیث اور اس میں یہ لفظ ہیں ((وَلَا صُوْرَةً إِلَّا طَمَسْتَهَا)) یعنی نہ چھوڑ کوئی تصویر مگر یہ کہ مٹا دے اس کو۔

## بَابُ النَّهْيِ عَنْ تَجْصِيْصِ الْقَبْرِ وَالْبِنَاءِ عَلَيْهِ.

## باب: قبر کو پختہ کرنے اور اس پر عمارت بنانے کی ممانعت۔

(٢٢٤٥) عَنْ جَابِرٍ ﷺ قَالَ: نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ يُّجَصَّصَ الْقَبْرُ وَاَنْ يُّقْعَدَ عَلَيْهِ وَاَنْ يُّبْنٰى عَلَيْهِ. [ابوداود: ٣٢٢٦، ٣٢٢٥؛ ترمذی: ١٠٥٢؛ نسائی: ٢٠٢٦، ٢٠٦٧؛ ابن ماجه: ١٥٦٣]

جابر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے منع فرمایا اس سے کہ قبروں کو پختہ کریں، اور اس سے کہ اس پر بیٹھیں اور اس سے کہ ان پر گنبد بنائیں۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: امام نووی رحمہ اللہ نے کہا کہ اس سے پختہ قبروں کی نہی ثابت ہوئی اور اس کے اوپر عمارتوں کا بنانا منع ہوا اور قبروں پر بیٹھنا حرام ہوا۔ یہی مذہب ہے شافعی رحمہ اللہ کا اور جمہور علما کا اور امام مالک رحمہ اللہ نے موطا میں کہا ہے مراد اس سے قبروں کے اوپر قضائے حاجت کرنے کیلئے بیٹھنا ہے اور اسی طرح تکیہ لگانا اور مکان بنانا۔ اور امام شافعی رحمہ اللہ نے ام میں کہا ہے کہ بہت سے اماموں کو میں نے دیکھا ہے کہ وہ قبروں کے گنبدوں وغیرہ کے گرانے کا حکم دیتے تھے اور فقہا نے وہ مٹی جو قبر سے نکلے اس سے زیادہ مٹی لگانا تک قبر میں مکروہ کہا ہے پختہ بنانا اور عمارت کھڑی کرنے کا تو کیا ذکر ہے۔

(٢٢٤٦) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: سَمِعْتُ النَّبِيَّ ﷺ بِمِثْلِهٖ. [راجع: ٢٢٤٥]

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، کہتے تھے سنا میں نے رسول اللہ ﷺ سے مثل اس کے جو اوپر مذکور ہوا۔

(٢٢٤٧) عَنْ جَابِرٍ ﷺ قَالَ: نَهٰى عَنْ تَقْصِيْصِ الْقُبُوْرِ. [نسائی: ٢٠٢٨؛ ابن ماجه: ١٥٦٢]

جابر رضی اللہ عنہ نے کہا: آپ ﷺ نے منع فرمایا قبروں کے پختہ بنانے سے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ النَّهْيِ عَنِ الْجُلُوْسِ عَلَى الْقَبْرِ وَالصَّلَاةِ عَلَيْهِ.

## باب: قبر پر بیٹھنے اور اس پر نماز پڑھنے کی ممانعت۔

(٢٢٤٨) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَاَنْ يَّجْلِسَ اَحَدُكُمْ عَلٰى جَمْرَةٍ فَتُحْرِقَ ثِيَابَهٗ فَتَخْلُصَ اِلٰى جِلْدِهٖ خَيْرٌ لَّهٗ مِنْ اَنْ يَّجْلِسَ عَلٰى قَبْرٍ)).

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”اگر کوئی ایک انگارے پر بیٹھے اور اس کے کپڑے جل جائیں اور اس کی کھال تک پہنچے تو بھی بہتر ہے اس سے کہ قبر پر بیٹھے۔“

○ ○ ○ ○

(٢٢٤٩) عَنْ سُفْيَانَ عَنْ سُهَيْلٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَهٗ. [نسائی: ٢٠٤٣]

سفیان نے روایت کی سہیل سے اسی اسناد سے مانند اس کے جو اوپر ہو چکی۔

○ ○ ○ ○

(٢٢٥٠) عَنْ اَبِيْ مَرْثَدٍ الْغَنَوِيِّ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَا تَجْلِسُوْا عَلَى الْقُبُوْرِ وَلَا تُصَلُّوْا اِلَيْهَا)). [ابوداود: ٣٢٢٩؛ ترمذی: ١٠٥٠، ١٠٥١؛ نسائی: ٧٥٩]

ابومرثد غنوی رضی اللہ عنہ نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”قبر پر نہ بیٹھو اور نہ اس کی طرف نماز پڑھو۔“

○ ○ ○ ○

(٢٢٥١) عَنْ اَبِيْ مَرْثَدٍ الْغَنَوِيِّ ﷺ قَالَ:

ابومرثد غنوی رضی اللہ عنہ نے کہا: رسول اللہ نے فرمایا: ”قبروں کی طرف نماز نہ

سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((لَا تُصَلُّوْا إِلَى الْقُبُوْرِ وَلَا تَجْلِسُوْا عَلَيْهَا)). [راجع: ٢٢٤٥]

پڑھو اور نہ ان پر بیٹھو۔“

○ ○ ○ ○

## بَابُ الصَّلَاةِ عَلَى الْجَنَازَةِ فِي الْمَسْجِدِ.

## باب: مسجد میں نماز جنازہ پڑھنا۔

(٢٢٥٢) عَنْ عَبَّادِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الزُّبَيْرِ أَنَّ عَائِشَةَ أَمَرَتْ أَنْ يُمَرَّ بِجَنَازَةِ سَعْدِ بْنِ أَبِي وَقَّاصٍ فِي الْمَسْجِدِ فَتُصَلِّيَ عَلَيْهِ فَأَنْكَرَ النَّاسُ ذٰلِكَ عَلَيْهَا فَقَالَتْ: مَا أَسْرَعَ مَا نَسِيَ النَّاسُ مَا صَلَّى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلَى سُهَيْلِ ابْنِ الْبَيْضَاءِ إِلَّا فِي الْمَسْجِدِ. [ترمذی: ١٠٣٣؛ نسائی: ١٩٦٦، ١٩٦٧]

عباد بن عبداللہ نے کہا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے حکم دیا کہ سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کا جنازہ مسجد کے اندر لائیں تاکہ آپ بھی نماز پڑھیں تو لوگوں نے اس سے تعجب کیا تب حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ کیا جلدی بھول گئے اس کو کہ نماز پڑھی رسول اللہ ﷺ نے سہیل رضی اللہ عنہ بن بیضاء پر مسجد ہی میں۔

○ ○ ○ ○

**فائدہ:** ایک روایت میں آیا کہ بیضاء کے دو بیٹوں پر نماز پڑھی آپ ﷺ نے مسجد میں۔ اور ایک روایت میں ان کا نام سہیل آیا اور ان کے بھائی کا نام۔ علمانے کہا کہ بیضاء کے تین بیٹے تھے سہل، سہیل اور صفوان اور ماں ان کی بیضا تھی کہ نام ان کا دعد تھا اور بیضاء ان کا وصف تھا اور لڑکوں کا باپ وہب تھا۔ اور اس حدیث میں دلیل ہے امام شافعی رحمہ اللہ کو اور اکثر لوگوں کو کہ وہ نماز جنازہ کو مسجد میں روا کہتے ہیں۔ اور یہی مذہب ہے ابی حبیب مالکی کا، احمد، اسحاق، ابن ذئب، ابوحنیفہ اور مالک رحمہ اللہ کا مذہب ہے کہ نماز جنازہ مسجد میں جائز نہیں۔ اور دلیل لائے ہیں یہ لوگ ابوداؤد کی روایت کو کہ آپ ﷺ نے فرمایا کہ جو جنازہ کی نماز مسجد میں پڑھے اس کے لیے کچھ نہیں ہے۔ اور دلیل شافعی رحمہ اللہ وغیرہ کی یہ سہیل کی حدیث ہے۔ اور ابوداؤد کی روایت کے ان لوگوں نے بہت جواب دیے ہیں۔ ایک یہ ہے کہ وہ ضعیف ہے دلیل لانے کے قابل نہیں، امام احمد رحمہ اللہ نے فرمایا ہے یہ حدیث ضعیف ہے کہ اکیلے صالح مولیٰ توئمہ نے روایت کی ہے اور وہ ضعیف ہیں اور اگر ثابت بھی ہو تو لَا شَيْءَ عَلَيْهِ کے معنی میں ہے یعنی اس کیلئے کچھ ملامت نہیں۔

(٢٢٥٣) عَنْ عَائِشَةَ أَنَّهَا لَمَّا تُوُفِّيَ سَعْدُ بْنُ أَبِي وَقَّاصٍ أَرْسَلَ أَزْوَاجُ النَّبِيِّ ﷺ أَنْ يَمُرُّوْا بِجَنَازَتِهِ فِي الْمَسْجِدِ فَيُصَلِّيْنَ عَلَيْهِ فَفَعَلُوْا فَوُقِفَ بِهِ عَلَى حُجَرِهِنَّ يُصَلِّيْنَ عَلَيْهِ أُخْرِجَ بِهِ مِنْ بَابِ الْجَنَائِزِ الَّذِي كَانَ إِلَى الْمَقَاعِدِ فَبَلَغَهُنَّ أَنَّ النَّاسَ عَابُوْا ذٰلِكَ وَقَالُوْا مَا كَانَتِ الْجَنَائِزُ يُدْخَلُ بِهَا الْمَسْجِدَ فَبَلَغَ ذٰلِكَ عَائِشَةَ فَقَالَتْ: مَا أَسْرَعَ النَّاسَ إِلَى أَنْ يَعِيْبُوْا مَا لَا عِلْمَ لَهُمْ بِهِ عَابُوْا عَلَيْنَا أَنْ يُمَرَّ بِجَنَازَةٍ فِي الْمَسْجِدِ وَمَا صَلَّى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلَى

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے سے روایت ہے کہ جب سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے انتقال فرمایا تو رسول اللہ ﷺ کی ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن نے کہلا بھیجا کہ ان کا جنازہ مسجد میں سے لے جاؤ کہ ہم لوگ بھی نماز پڑھ لیں، سو ایسا ہی کیا اور ان کے حجروں کے آگے جنازہ ٹھہرا دیا کہ وہ نماز پڑھ لیں اور جنازہ کو باب الجنائز سے جو مقاعد کی طرف تھا وہاں سے باہر لے گئے اور لوگوں کو یہ خبر پہنچی تو عیب کرنے لگے اور کہا کہ جنازہ کہیں مسجد میں لاتے ہیں؟ اس پر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ لوگ کیا جلدی عیب کرنے لگے جو چیز نہیں جانتے۔ انہوں نے ہم پر عیب کیا کہ جنازہ کو مسجد میں لائے اور بات یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے بیضاء کے بیٹے سہیل پر نماز نہیں پڑھی مگر مسجد کے اندر۔

سُهَيْلِ بْنِ بَيْضَآءَ اِلَّا فِي جَوْفِ الْمَسْجِدِ قَالَ مُسْلِمٌ: سُهَيْلُ بْنُ دَعْدٍ وَهُوَ ابْنُ الْبَيْضَآءِ أُمُّهُ بَيْضَآءُ. [راجع: ٢٢٥٢]

مسلم رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ وہ سہیل دعد کے بیٹے ہیں کہ ماں ان کی دعد ہیں اور وصف ان کا بیضاء ہے۔

○ ○ ○ ○

(٢٢٥٤) عَنْ اَبِي سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ اَنَّ عَائِشَةَ لَمَّا تُوُفِّيَ سَعْدُ بْنُ اَبِي وَقَّاصٍ قَالَتْ: ادْخُلُوْا بِهِ الْمَسْجِدَ حَتّٰى أُصَلِّيَ عَلَيْهِ فَأُنْكِرَ ذٰلِكَ عَلَيْهَا فَقَالَتْ: وَاللّٰهِ! لَقَدْ صَلّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلَى ابْنَيْ بَيْضَآءَ فِي الْمَسْجِدِ سُهَيْلٍ وَأَخِيْهِ. [ابوداود: ٣١٩٠]

ابوسلمہ بن عبدالرحمٰن نے کہا کہ جب سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کا انتقال ہوا تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ ان کا جنازہ مسجد میں لاؤ کہ میں نماز پڑھوں۔ لوگوں نے اس میں تامل کیا تو انہوں نے فرمایا: ”اللہ کی قسم نماز پڑھی رسول اللہ ﷺ نے بیضاء کے دونوں بیٹوں سہیل اور ان کے بھائی پر مسجد میں۔“

○ ○ ○ ○

## بَابُ مَا يُقَالُ عِنْدَ دُخُوْلِ الْقُبُوْرِ وَالدُّعَاءِ لِأَهْلِهَا.

## باب: قبر میں داخل کرتے وقت کیا کہنا چاہیے اور قبر والوں کے لیے دعا کا بیان۔

(٢٢٥٥) عَنْ عَائِشَةَ أَنَّهَا قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ . كُلَّمَا كَانَ لَيْلَتُهَا مِنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ يَخْرُجُ مِنْ اٰخِرِ اللَّيْلِ اِلَى الْبَقِيْعِ فَيَقُوْلُ: ((السَّلَامُ عَلَيْكُمْ دَارَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ وَاَتَاكُمْ مَّا تُوْعَدُوْنَ غَدًا مُؤَجَّلُوْنَ وَاِنَّا اِنْ شَآءَ اللّٰهُ بِكُمْ لَاحِقُوْنَ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِاَهْلِ بَقِيْعِ الْغَرْقَدِ)). وَلَمْ يَقُلْ قُتَيْبَةُ قَوْلَهُ: ((وَاَتَاكُمْ)). [نسائی: ٢٠٣٨]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ کی باری جب میرے پاس ہوتی تھی تو آخر رات میں بقیع (قبرستان) کی طرف نکلتے تھے اور کہتے: ”سلام ہے تمہارے اوپر اے گھر والے مؤمنو! آ چکا تمہارے پاس جس کا تم سے وعدہ تھا کہ کل پاؤ گے ایک مدت کے بعد اور ہم اگر اللہ نے چاہا تو ملنے والے ہیں۔ یا اللہ! بخش بقیع غرقد والوں کو۔“ اور قتیبہ کی روایت میں ((و اتاکم)) کا لفظ نہیں ہے۔

○ ○ ○ ○

(٢٢٥٦) عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ قَيْسِ بْنِ مَخْرَمَةَ بْنِ الْمُطَّلِبِ اَنَّهُ قَالَ يَوْمًا: اَلَا اُحَدِّثُكُمْ عَنِّيْ وَعَنْ اُمِّيْ! قَالَ: فَظَنَنَّا اَنَّهُ يُرِيْدُ اُمَّهُ الَّتِيْ وَلَدَتْهُ قَالَ: قَالَتْ عَائِشَةُ: اَلَا اُحَدِّثُكُمْ عَنِّيْ وَعَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قُلْنَا: بَلٰى قَالَ قَالَتْ: لَمَّا كَانَتْ لَيْلَتِيَ الَّتِيْ كَانَ النَّبِيُّ ﷺ فِيْهَا عِنْدِيْ اِنْقَلَبَ فَوَضَعَ رِدَاءَهُ وَخَلَعَ نَعْلَيْهِ فَوَضَعَهُمَا عِنْدَ رِجْلَيْهِ وَبَسَطَ طَرَفَ اِزَارِهِ عَلٰى فِرَاشِهِ

محمد بن قیس نے ایک دن کہا کہ کیا میں تم کو اپنی بیتی اور اپنی ماں کی بیتی سناؤں۔ اور ہم نے یہ خیال کیا کہ شاید ماں سے وہ مراد ہیں جنہوں نے ان کو جنا ہے۔ پھر انہوں نے کہا کہ فرمایا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہ میں تم کو اپنی بیتی اور رسول اللہ ﷺ کی بیتی سناؤں؟ ہم نے کہا: ضرور۔ فرمایا: ایک رات نبی ﷺ میرے یہاں تھے کہ آپ ﷺ نے کروٹ لی اور اپنی چادر لی اور جوتے نکال کر اپنے پاؤں کے آگے رکھے اور چادر کا کنارہ اپنے بچھونے پر بچھایا، لیٹ رہے اور تھوڑی دیر اس خیال سے ٹھہرے رہے کہ گمان کر لیا کہ میں سو گئی۔ پھر آہستہ سے اپنی چادر لی

فَاضْطَجَعَ فَلَمْ يَلْبَثْ إِلَّا رَيْثَمَا ظَنَّ أَنْ قَدْ رَقَدْتُ فَأَخَذَ رِدَاءَهُ رُوَيْدًا وَانْتَعَلَ رُوَيْدًا وَفَتَحَ الْبَابَ رُوَيْدًا فَخَرَجَ ثُمَّ أَجَافَهُ رُوَيْدًا فَجَعَلْتُ دِرْعِي فِي رَأْسِي وَاخْتَمَرْتُ وَتَقَنَّعْتُ إِزَارِي ثُمَّ انْطَلَقْتُ عَلَى إِثْرِهِ حَتَّى جَاءَ الْبَقِيعَ فَقَامَ فَأَطَالَ الْقِيَامَ ثُمَّ رَفَعَ يَدَيْهِ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ ثُمَّ انْحَرَفَ فَانْحَرَفْتُ فَأَسْرَعَ فَأَسْرَعْتُ فَهَرْوَلَ فَهَرْوَلْتُ فَأَحْضَرَ فَأَحْضَرْتُ فَسَبَقْتُهُ فَدَخَلْتُ فَلَيْسَ إِلَّا أَنِ اضْطَجَعْتُ فَدَخَلَ فَقَالَ: ((مَا لَكِ؟ يَا عَائِشُ! حَشْيَا رَابِيَةً)) قَالَتْ: قُلْتُ: لَا شَيْءَ قَالَ: ((لَتُخْبِرِينِي أَوْ لَيُخْبِرَنِّي اللَّطِيفُ الْخَبِيرُ)) قَالَتْ: قُلْتُ: يَا رَسُولَ اللَّهِ! بِأَبِي أَنْتَ وَأُمِّي! فَأَخْبَرْتُهُ قَالَ: ((فَأَنْتِ السَّوَادُ الَّذِي رَأَيْتُ أَمَامِي؟)) قُلْتُ: نَعَمْ فَلَهَدَنِي فِي صَدْرِي لَهْدَةً أَوْجَعَتْنِي ثُمَّ قَالَ: ((أَظَنَنْتِ أَنْ يَحِيفَ اللَّهُ عَلَيْكِ وَرَسُولُهُ؟)) قَالَتْ: مَهْمَا يَكْتُمِ النَّاسُ يَعْلَمْهُ اللَّهُ! نَعَمْ قَالَ: ((فَإِنَّ جِبْرِيلَ أَتَانِي حِينَ رَأَيْتِ فَنَادَانِي فَأَخْفَاهُ مِنْكِ فَأَجَبْتُهُ فَأَخْفَيْتُهُ مِنْكِ وَلَمْ يَكُنْ يَدْخُلُ عَلَيْكِ وَقَدْ وَضَعْتِ ثِيَابَكِ وَظَنَنْتُ أَنْ قَدْ رَقَدْتِ فَكَرِهْتُ أَنْ أُوقِظَكِ وَخَشِيتُ أَنْ تَسْتَوْحِشِي فَقَالَ: إِنَّ رَبَّكَ يَأْمُرُكَ أَنْ تَأْتِيَ أَهْلَ الْبَقِيعِ فَتَسْتَغْفِرَ لَهُمْ)) قَالَتْ: قُلْتُ: كَيْفَ أَقُولُ لَهُمْ؟ يَا رَسُولَ اللَّهِ! قَالَ: ((قُولِي: السَّلَامُ عَلَى أَهْلِ الدِّيَارِ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ وَالْمُسْلِمِينَ وَيَرْحَمُ اللَّهُ الْمُسْتَقْدِمِينَ مِنَّا وَالْمُسْتَأْخِرِينَ وَإِنَّا إِنْ شَاءَ اللَّهُ بِكُمْ لَلَاحِقُونَ)). [نسائی: ۲۰۳٦، ۳۹۷۳، ۳۹۷٤]

اور آہستہ سے جوتے پہنے اور آہستہ سے دروازہ کھولا اور آہستہ سے نکلے اور پھر آہستہ سے اس کو بند کر دیا۔ اور میں نے بھی اپنی چادر لی اور سر پر اوڑھی اور گھونگٹ مارا تہبند پہنا اور آپ ﷺ کے پیچھے چلی یہاں تک کہ آپ بقیع پہنچے اور دیر تک کھڑے رہے۔ پھر دونوں ہاتھ اٹھائے تین بار۔ پھر لوٹے اور میں بھی لوٹی اور جلدی چلے اور میں بھی جلدی چلی۔ اور دوڑے اور میں بھی دوڑی۔ اور گھر آ گئے اور میں بھی گھر آ گئی مگر آپ ﷺ سے آگے آئی اور گھر میں آتے ہی لیٹ رہی۔ اور آپ ﷺ جب گھر میں آئے تو فرمایا: ''اے عائشہ! کیا ہوا تم کو کہ سانس پھول رہا ہے اور پیٹ پھولا ہوا ہے؟'' میں نے عرض کیا کچھ نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''کہ تم بتا دو، نہیں تو وہ باریک بین خبردار (یعنی اللہ تعالیٰ) مجھ کو خبر دے گا۔'' میں نے عرض کیا کہ میرے ماں باپ آپ ﷺ پر فدا ہوں اور میں نے آپ ﷺ کو خبر دی تب آپ ﷺ نے فرمایا: ''جو کالا کالا میرے آگے نظر آتا تھا وہ تم ہی تھیں؟'' میں نے کہا: جی ہاں، تو آپ ﷺ نے میرے سینے پر گھونسا مارا (یہ محبت سے تھا) کہ مجھے درد ہوا اور فرمایا: ''تو نے خیال کیا کہ اللہ اور اس کا رسول ﷺ تیرا حق دبا لے گا۔ (یعنی تمھاری باری میں اور کسی بی بی کے پاس چلا جاؤں گا) تب میں نے کہا: جب لوگ کوئی چیز چھپاتے تو ہاں اللہ اس کو جانتا ہے (یعنی اگر آپ ﷺ مجھ سے کسی بی بی کے پاس جاتے بھی تو بھی اللہ دیکھتا تھا) آپ ﷺ نے فرمایا: ''میرے پاس جبرئیل علیہ السلام آئے۔ جب تو نے دیکھا انہوں نے مجھے پکارا اور تم سے چھپایا تو میں نے بھی چاہا تم سے چھپاؤں۔ اور وہ تمہارے پاس نہیں آتے تھے کہ تم نے اپنا کپڑا اتار دیا تھا اور میں سمجھا کہ تم سو گئیں۔ تو میں نے برا جانا کہ تم کو جگاؤں اور یہ بھی خوف کیا کہ تم گھبراؤ گی کہ کہاں چلے گئے۔ پھر جبرئیل علیہ السلام نے کہا کہ تمہارا پروردگار حکم فرماتا ہے کہ تم بقیع کو جاؤ اور ان کیلئے مغفرت مانگو۔'' میں نے عرض کیا کہ میں کیوں کر کہوں اے اللہ کے رسول ﷺ! آپ ﷺ نے فرمایا: ''کہو: سلام ہے ایماندار گھر والوں پر، اور مسلمانوں پر رحمت کرے گا ہم سے آگے جانے والوں پر اور پیچھے جانے والوں پر۔ اور ہم اللہ

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

نے چاہا تو تم سے ملنے والے ہیں۔“

فائدہ: اس حدیث سے دلیل لائے ہیں جو لوگ عورتوں کیلئے زیارت قبور کو جائز کہتے ہیں اور اس میں علما کا اختلاف تین طور پر ہے ایک تو یہ کہ عورتوں کو زیارت حرام ہے اس لیے کہ آپ ﷺ نے فرمایا: ((لَعَنَ اللّٰهُ زَوَّارَاتِ الْقُبُوْرِ))۔ لعنت کرے اللہ تعالیٰ ان عورتوں پر جو قبروں کی زیارت کرتی ہیں۔ اور دوسرے یہ کہ عورتوں کو مکروہ ہے۔ تیسرے یہ کہ مباح ہے۔ اور جو مباح کہتے ہیں وہ اس حدیث سے اور حدیث: ((نَهَيْتُكُمْ عَنْ زِيَارَةِ الْقُبُوْرِ فَزُوْرُوْهَا)) سے دلیل پکڑتے ہیں۔ اور اس کا جواب یوں ہے کہ اس میں اجازت کا صیغہ مذکور ہے۔ پھر اجازت میں عورتیں داخل نہیں۔ اور اصول میں بھی مذہب مختار ہے کہ صیغہ مذکر میں عورت داخل نہیں۔

(٢٢٥٧) عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُعَلِّمُهُمْ اِذَا خَرَجُوْا اِلَى الْمَقَابِرِ فَكَانَ قَائِلُهُمْ يَقُوْلُ۔ فِيْ رِوَايَةِ اَبِيْ بَكْرٍ: اَلسَّلَامُ عَلٰى اَهْلِ الدِّيَارِ۔ وَ فِيْ رِوَايَةِ زُهَيْرٍ: اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ اَهْلَ الدِّيَارِ . مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَاِنَّآ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ لَلَاحِقُوْنَ أَسْأَلُ اللّٰهَ لَنَا وَلَكُمُ الْعَافِيَةَ. [نسائی: ٢٠٣٩؛ ابن ماجه: ١٥٤٧]

سلیمان بن بریدہ کے باپ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ ان کو سکھلاتے تھے جب وہ قبروں کی طرف نکلتے۔ پس ان میں کا کہنے والا کہتا یہ لفظ ابوبکر کی روایت کے ہیں سلام ہو گھر والوں پر اور زہیر کی روایت میں (یہ لفظ ہیں) سلام ہو تم پر اے صاحب گھروں کے مومنوں اور مسلمانوں سے اور تحقیق ہم اگر اللہ نے چاہا تو تمہارے ساتھ ملنے والے ہیں۔ ہم اپنے اور تمہارے لیے عافیت مانگتے ہیں۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ اسْتِئْذَانِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَبَّهُ عَزَّوَجَلَّ فِيْ زِيَارَةِ قَبْرِ اُمِّهٖ.

## باب: نبی ﷺ کا اپنے رب سے اجازت طلب کرنا اپنی والدہ کی قبر دیکھنے کی۔

(٢٢٥٨) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اسْتَأْذَنْتُ رَبِّيْ اَنْ اَسْتَغْفِرَ لِاُمِّيْ فَلَمْ يَأْذَنْ لِيْ وَ اسْتَأْذَنْتُهٗ اَنْ اَزُوْرَ قَبْرَهَا فَاَذِنَ لِيْ)).

[ابو داود: ٣٢٣٤؛ نسائی: ٢٠٣٣؛ ابن ماجه: ١٥٧٢، ١٥٦٩]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا کہ فرمایا رسول اللہ ﷺ نے کہ ”میں نے اپنی ماں کی بخشش مانگنے کے لیے اللہ سے اذن مانگا، پس نہ اذن دیا مجھ کو۔ اور میں نے اس کی قبر کی زیارت کے لیے اذن مانگا، پس مجھ کو اذن دے دیا گیا۔“

○ ○ ○ ○

(٢٢٥٩) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ: زَارَ النَّبِيُّ ﷺ قَبْرَ اُمِّهٖ فَبَكٰى وَاَبْكٰى مَنْ حَوْلَهٗ فَقَالَ ﷺ: ((اسْتَأْذَنْتُ رَبِّيْ فِيْ اَنْ اَسْتَغْفِرَ لَهَا فَلَمْ يُؤْذَنْ لِيْ وَاسْتَأْذَنْتُهٗ فِيْ اَنْ اَزُوْرَ قَبْرَهَا فَاُذِنَ لِيْ فَزُوْرُوا الْقُبُوْرَ فَاِنَّهَا تُذَكِّرُكُمُ الْمَوْتَ)). [راجع: ٢٢٥٨]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: زیارت کی نبی ﷺ نے اپنی والدہ کی قبر کی پس آپ روئے اور جو آپ کے پاس تھے ان کو رلایا پس آپ ﷺ نے فرمایا: ”میں نے اپنے رب سے اجازت مانگی اپنی ماں کی بخشش مانگنے کی تو مجھے اجازت نہ ملی پھر میں نے قبر کی زیارت کی اجازت مانگی تو مجھے اجازت مل گئی پس تم بھی قبر کی زیارت کیا کرو کیونکہ یہ تمہیں موت یاد دلاتی ہے۔“

❖ ❖ ❖ ❖

(٢٢٦٠) عَنْ بُرَيْدَةَ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((كُنْتُ نَهَيْتُكُمْ عَنْ زِيَارَةِ الْقُبُوْرِ فَزُوْرُوْهَا وَنَهَيْتُكُمْ عَنْ لُحُوْمِ الْاَضَاحِيِّ فَوْقَ ثَلَاثٍ فَاَمْسِكُوْا مَا بَدَا لَكُمْ وَنَهَيْتُكُمْ عَنِ النَّبِيْذِ اِلَّا فِيْ سِقَاءٍ فَاشْرَبُوْا فِي الْاَسْقِيَةِ كُلِّهَا وَلَا تَشْرَبُوْا مُسْكِرًا)) وَقَالَ ابْنُ نُمَيْرٍ فِيْ رِوَايَتِهٖ: عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ اَبِيْهِ. [ابوداود: ٣٦٩٨؛ نسائی: ٢٠٣١، ٤٤٤١، ٥٦٦٨، ٥٦٦٩؛ وانظر فی مسلم: ٥١٠٤، ٥١٩٨، ٥٢٠٠]

بریدہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''میں تم کو منع کرتا تھا قبروں کی زیارت سے تو تم اب زیارت کیا کرو۔ اور منع کرتا تھا تم کو تین دن سے زیادہ قربانی کا تمام گوشت رکھنے کو اب جب تک چاہو رکھو اور منع کرتا تھا میں تم کو نبیذ بنانے سے مگر مشکوں میں سو اب پینے کے برتنوں میں جس میں چاہو بناؤ مگر نشہ کی چیز نہ پیو۔'' ابن نمیر نے اپنی روایت میں کہا کہ روایت ہے عبداللہ بن بریدہ سے، وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ سے۔

○ ○ ○ ○

(٢٢٦١) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ كُلُّهُمْ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ اَبِيْ سِنَانٍ. [ترمذی: ١٠٥٤، ١٥١٠، ١٨٦٩؛ نسائی: ٥٦٩٤؛ ابن ماجه: ٤٠٥]

عبداللہ بن بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، انہوں نے اپنے باپ بریدہ رضی اللہ عنہ سے، انہوں نے نبی ﷺ سے، سب نے ابی سنان کے مانند روایت کی (یعنی جو اوپر گزری)

○ ○ ○ ○

## بَابُ تَرْكِ الصَّلٰوةِ عَلَى الْقَاتِلِ نَفْسَهٗ.

## باب: خودکشی کرنے والے کی نماز جنازہ پڑھنے کی ممانعت۔

(٢٢٦٢) عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: اُتِيَ النَّبِيُّ ﷺ بِرَجُلٍ قَتَلَ نَفْسَهٗ بِمَشَاقِصَ فَلَمْ يُصَلِّ عَلَيْهِ. [نسائی: ١٩٦٣]

جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ نبی ﷺ کے پاس ایک شخص کو لایا گیا جس نے اپنے آپ کو ایک چوڑے تیر سے مار ڈالا تھا تو آپ ﷺ نے اس پر نماز نہ پڑھی۔

فائدہ: اس حدیث سے دلیل پکڑی ہے ان لوگوں نے جو فاسق پر نماز جنازہ کو منع کرتے ہیں اور اس پر کہ جس نے اپنے آپ کو مار ڈالا ہو چنانچہ یہی مذہب ہے عمر بن عبدالعزیز، اوزاعی، حسن، نخعی، قتادہ، مالک، ابوحنیفہ، امام شافعی اور جماہیر علماء رحمہم اللہ کا مذہب ہے کہ اس پر نماز پڑھیں اور اس حدیث کا جواب یہ دیا ہے کہ نبی ﷺ نے خود نماز نہیں پڑھی تاکہ لوگ ڈریں اور اس حرکت سے باز آجائیں اور صحابہ رضی اللہ عنہم نے نماز پڑھی۔ اور یہ ایسی بات ہے جیسے آپ قرضدار پر نماز نہ پڑھتے تھے اور صحابہ رضی اللہ عنہم کو نماز سے منع نہ کرتے تھے تاکہ لوگ قرض سے ڈریں اور اس کا خیال رکھیں۔ اور قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ تمام مسلمانوں کا مذہب ہے کہ ہر مسلمان پر نماز پڑھیں اگرچہ اس پر حد ماری گئی ہو یا اس کو رجم کیا ہو۔ اور جس نے اپنے آپ کو مار ڈالا ہو اور ولدالزنا ہو سب پر۔ اور امام مالک رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ کا قول ہے کہ جو امام ہو وہ ان کی نماز سے پرہیز کرے کہ فساق ڈریں اور ان کو جھڑکی اور تنبیہ ہو۔

اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے دوسری جلد اختتام کو پہنچی۔ تیسری جلد کا آغاز کتاب الزکوٰۃ سے ہوگا۔

